اُستاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمدؒ صاحب نور اللہ مرقدہ
کی تالیفات کا مجموعہ

# آثارِ خیر



سنِ طباعت : جمادی الثانی ۱۴۱۵ھ بمطابق نومبر ۱۹۹۴ء

باہتمام: محمد اسحاق عفی عنہ

نام کتاب: آثارِ خیر

طباعت: شرجیل پریس ملتان






ملنے کے پتے

* ادارہ تالیفات۔اشرفیہ بیرون بوہڑ گیٹ ملتان
* طیب اکیڈمی۔بیرون بوہڑ گیٹ ملتان
* مکتبہ امدادیہ۔بیت الاشرف باغ حیات سکھر
* مکتبہ العارفی۔جامعہ اسلامیہ امدادیہ فیصل آباد
* ادارہ اسلامیات۔انارکلی لاہور
* مکتبہ رحمانیہ۔اردو بازار لاہور
* مولانا محمد اقبال نعمانی۔مکی مسجد کراچی




# ومن یؤت الحکمۃ فقد اوتی خیرا کثیرا

خیر الناس من ینفع الناس

تلک آثارنا تدل علینا
فانظروا بعدنا الی الآثار

# اجمالی فہرست ـــــ "آثارِ خیر"





# فہرست مضامین

# پیش لفظ

## از قلم حضرت مولانا محمد حنیف جالندھری زید مجدہم مہتمم جامعہ خیر المدارس و نبیرہ مخدوم العلماء حضرت مولانا خیر محمد جالندھری قدس اللہ سرہ

**الحمدللہ و سلام علی عبادہ الذین اصطفی۔ امابعد**

بندہ کے دل میں عرصہ سے یہ خواہش تھی کہ اپنے جد امجد بانی خیر المدارس استاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد جالندھری قدس سرہ خلیفہ اجل حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمتہ اللہ علیہ کی جملہ تالیفات ' افادات ' مقالات اور ملفوظات کو یکجا کر دیا جائے تاکہ ان کی افادیت و نافعیت دو چند اور حصول سہل ہو جائے کیونکہ آپ کے متعدد علمی مضامین اور بعض معرکتہ الاراء موضوعات پر مشتمل رسائل نایاب یا کمیاب اور عوام الناس کی دسترس سے باہر تھے۔

برصغیر کے علمی و دینی حلقے استاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد صاحب قدس سرہ کے نام کام اور مقام سے بخوبی متعارف ہیں حضرت والا ایک جلیل القدر عالم ربانی محدث کبیر فقیہ عصر ظاہر و باطن کے جامع اور نابغہ روزگار ہستی تھے۔ آپ کی پوری زندگی تعلیمی تدریسی تالیفی اور اصلاحی خدمات سے عبارت تھی اختصار و جامعیت آپ کی تحریر تقریر اور تدریس کی امتیازی خصوصیت تھی اس لئے آپ کے علمی و تحقیقی مضامین اور انتہائی اہمیت کی حامل تالیفات کو اہل علم میں خصوصا اور عوام میں عمومی طور پر قبولیت حاصل رہی بلاشبہ ان تمام مضامین و مقالات اور تالیفات کی یکجا اشاعت وقت کا اہم تقاضا اور اہل علم کے لئے نعمت عظمی ہے اس کے لئے احقر نے ادارہ تالیفات اشرفیہ ملتان کے مدیر محترم حافظ محمد اسحاق صاحب کی خدمت میں عرض کیا جو حکیم الامت حضرت تھانوی اور ان کے سلسلہ کے اکابر علماء کی تالیفات شائع کرنے کا خاص ذوق و سلیقہ رکھتے ہیں۔ موصوف نے اس علمی و تحقیقی ذخیرہ کی افادیت و نافعیت کے پیش نظر اسے اپنے ادارہ کی طرف سے شائع کرنے کی پیشکش کی موصوف کی اس مخلصانہ پیشکش کی وجہ سے احقر نے انہیں اشاعت کی اجازت دے دی چنانچہ یہ درر منثورہ آثار خیر کے نام سے ادارہ تالیفات اشرفیہ کی طرف سے شائع ہو رہے ہیں۔

اس مجموعہ میں حضرت جد امجد رحمتہ اللہ علیہ کی خود نوشت سوانح حیات تفسیری افادات مطبوعہ وغیرہ مطبوعہ فقہی رسائل و مضامین ملفوظات مقالات اور مواعظ شامل ہیں۔

حضرت والا کے تفسیری افادات میں پارہ اول کی غیر مطبوعہ تفسیر اہل علم کے لئے نہایت مفید اور مدرسین کے لئے بیش بہا علمی خزینہ ہے جس میں حقدمین کی تفسیری کتب کا عطرو خلاصہ نہایت جامعیت سے آگیا ہے۔

فقہی رسائل و مضامین میں خیر التنقید فی سیر التقلید خیر الارشاد الی التقلید والاجتہاد اور مسئلہ تقلید میں حضرت والا نے اجتہاد کی حدود و قیود اور شرائط اور تقلید کی ضرورت و اہمیت اور وجوب پر فاضلانہ بحث فرمائی ہے جو اس موضوع پر اختصار و جامعیت اور تحقیق و تدقیق کا بہترین نمونہ ہے۔ خیر المصابیح فی عدد التراویح مسائل صلوۃ تراویح اور بیس رکعات تراویح سنت ہیں میں مسئلہ تراویح کو اس طرح منقح فرمایا ہے کہ تمام اشکالات و اعتراضات مندفع ہو جاتے ہیں خیر الوسیلہ خیر الجواب فی ایصال الثواب اور مسئلہ توسل کی صحیح حیثیت میں ایصال ثواب اور توسل کے اختلافی مسائل کو فقہ امام اعظم ابو حنیفہ رحمتہ اللہ علیہ کی روشنی میں بیان فرمایا ہے۔

آپ کے مقالات جو العدل (گوجرانوالہ) ماہنامہ الخیر ملتان اور دیگر مختلف علمی جرائد و رسائل میں شائع ہوتے رہے ان میں خصوصیت کے ساتھ ثبوت بیعت طریقت خصوصیات فقہ حنفی فقہ حنفی کی امتیازی شان اور امام اعظم کے مختصر حالات اہل علم کے لئے بے حد مفید اور معیاری مقالات ہیں بحمد اللہ اس کتاب کی اشاعت سے حضرت والا قدس سرہ کے علوم و معارف کا ایک بڑا حصہ یکجا محفوظ ہو گیا ہے اور انشاء اللہ العزیز یہ آثار خیر رشد و ہدایت اور خیرات و حسنات کی ترویج و اشاعت کا موثر ذریعہ ثابت ہونگے ہمیں امید ہے کہ اہل علم اور علوم دینیہ سے شغف رکھنے والے عام مسلمان اس بیش بہا علمی ذخیرہ کی قدر دانی کرتے ہوئے اس سے پورا پورا استفادہ فرمائیں گے۔

اللہ تعالیٰ اس مجموعہ کو ہم سب کے لئے نافع بنائیں حضرت مصنف قدس سرہ کے لئے رفع درجات کا ذریعہ فرمائیں اور ناشر صاحب کی مساعی پر انہیں اجر سے نوازیں وماذلک علی اللہ بعزیز

نوٹ:۔ تسہیل المبتدی تیسیر الابواب درسی ہیں اس لئے شامل نہیں کی گئیں

دعا گو و دعا جو

محمد حنیف جالندھری ۲۴ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۵ھ



# مقدمہ

از قلم مناظر اسلام حضرت مولانا محمد امین صاحب صفدر
رئیس شعبہ تخصیص الدعوۃ والارشاد جامعہ خیر المدارس ملتان

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد

## صداقت اسلام

برادران اسلام یہ بات برحق بے شبہ و شک ہے کہ اس دھرتی پر جتنے دین ہیں ان میں سچا دین صرف اور صرف اسلام ہے اور یہ بھی حقیقت ہے کہ جتنے فرقے اسلام کا نام لیتے ہیں ان میں نجات پانے والی جماعت اہل سنت والجماعت ہے۔ اسلام آخری کامل اور عالمگیر دین ہے۔

## اشاعت اسلام

اس کی عالمگیر اشاعت کا سہرا صرف اور صرف احناف کے سر پر ہے۔ شوافع مالکی اور حنابلہ آج ہوائی جہاز کے دور میں بھی ساری دنیا میں اپنی مساجد اپنے مدارس اور اپنے دار الافتاء نہیں بنا سکے لیکن احناف نے خدا کا قرآن ساری دنیا کو سنایا۔ قال الرسول صلی اللہ علیہ وسلم کی گونج بھی احناف ہی کے ذریعہ ساری دنیا میں گونجی۔ اس لئے ہمیں اہل سنت والجماعت حنفی ہونے پر فخر ہے اور یہ فخر بالکل بجا ہے۔

**غلبہ اسلام** خداوند قدوس نے اپنی لاریب کتاب مقدس قرآن مجید میں وعدہ فرمایا تھا کہ دین اسلام سارے دینوں پر غالب ہوگا۔ دلیل و برہان سے اسلام کا غلبہ تو پہلے دن سے آفتاب نیمروز سے زیادہ روشن رہا۔ البتہ سیف و سنان سے اسلام کا غلبہ مشرکین و ہنود پر خود حیات سرور کائنات علیہ الف الف التحیات والصلوت میں ہی ہو گیا۔ مجوس اور نصاریٰ میں سیف و سنان سے اسلام کا غلبہ دور خلافت راشدہ میں ہوا جب قیصر و کسریٰ کے غرور کو پامال کیا گیا۔ اور ہنود بدھ مت اور جین مت وغیرہ ادیان باطلہ پر سیف و سنان سے اسلام کا غلبہ احناف کے ذریعہ ہوا۔ سنن نسائی ج ۲ /۶۳ اور مسند احمد ج ۲/ ۲۲۹، ج ۲/ ۳۶۹ پر سندھ و ہند کی فتح کی پیشگوئی موجود ہے اور ان فاتحین کو عیسیٰ علیہ السلام کے ساتھی مجاہدین کے ساتھ ذکر فرما کر دونوں کی نجات کا اعلان فرمایا ہے۔

اور اس میں شک نہیں کہ ہند کے فاتحین حنفی ہیں۔ نواب صدیق حسن خان غیر مقلد لکھتے ہیں "خلاصہ حال ہندوستان کے مسلمانوں کا یہ ہے کہ جب سے یہاں اسلام آیا ہے چونکہ اکثر لوگ بادشاہوں کے طریقہ اور مذہب کو پسند کرتے ہیں۔ اس وقت سے یہ لوگ مذہب حنفی پر قائم رہے اور ہیں اور اسی مذہب کے عالم اور فاضل قاضی اور مفتی اور حاکم ہوتے رہے ہیں (ترجمان وہابیہ ص ۱۰)

**نفاذ اسلام:۔** اس میں شک نہیں کہ رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے آخری دور میں اسلامی حدود و تعزیرات کا نفاذ ہوا اور کامل شکل میں اس کا نفاذ خلافت راشدہ میں ہوا۔ خدا کی ہزاروں مربع میل زمین پر انسانوں کے بنائے ہوئے قانونوں کو مٹا کر خدا کا قانون نافذ کیا گیا۔ اور اس جہنم زار دنیا نے سکھ کا سانس لیا۔ دور تابعین میں قانون اسلامی کی تدوین ہوئی اور ہمیں اس بات پر بھی الحمدللہ فخر ہے کہ خلافت راشدہ کی کامل وراثت جس طرح جہاد میں احناف کو نصیب ہوئی۔ اسلامی قانون کے نفاذ میں بھی یہ توفیق بارگاہ ایزدی سے احناف ہی کے حصہ میں آئی۔

صاحب در مختار شریف فرماتے ہیں **وقد جعل اللہ الحکم لاصحابہ واتباعہ من زمنہ الی ھذہ الایام** کہ اللہ تعالی نے نفاذ احکام اسلام کی توفیق امام صاحب کے زمانہ سے آج تک امام صاحب کے پیروکاروں اور مقلدوں کو عطا فرمائی۔ علامہ شامی اس کی تفصیل یوں بیان فرماتے ہیں کہ تاریخ کی کتابیں گواہ ہیں کہ دولت عباسیہ تقریبا پانسو سال رہی اس میں اکثر قاضی حنفی ہی تھے۔ اس کے بعد سلجوقی اور خوارزمی 'اسلامی خلافت کے والی اور حرمین شریفین کے خادم رہے یہ سب کے سب حنفی تھے ان کے بعد خلافت آل عثمان کے پاس آئی جو ترکی خلافت کہلاتی ہے تو نویں صدی سے لے کر آج تک یعنی تیرھویں صدی کے نصف تک ان کی خلافت چل رہی ہے یہ سب کے سب حنفی ہیں اور اسلامی قانون فقہ حنفی کی شکل میں ہی نافذ ہے الغرض پاک و ہند میں تقریبا ایک ہزار سال اسلامی قانون نافذ رہا اور وہ فقہ حنفی کی شکل میں ہی نافذ رہا۔ آجکل حرمین شریفین میں حنبلی حکومت ہے۔ تو الحمدللہ ایک ہزار سال سے زائد عرصہ اسلامی خلافت احناف کے پاس رہی اور خلافت راشدہ کی وراثت کا انہوں نے پورا پورا حق ادا فرمایا۔ اور احناف کے دور حکومت میں اسلام کو ساری دنیا میں سربلندی حاصل رہی۔ **فللہ الحمد**

**ترک تقلید** اسلام کے سنہری دور کی تقریبا ساڑھے بارہ صدیاں گذر گئیں تو فرمان رسول صلی





اللہ علیہ وسلم الایات بعد المائتین کے موافق قیامت کی ابتدائی نشانیاں اور اسلام میں فتنوں کا ظہور شروع ہو گیا۔ جو دین اسلام مکہ مدینہ میں نازل ہوا اسے صحابہ لے کر کوفہ پہنچے وہیں وہ مدون ہوا اور پوری اسلامی دنیا میں نافذ ہوا۔ اور تقریبا ساڑھے بارہ سو سال اس کی بہار سے ساری دنیا معطر رہی۔ مگر جب انگریز کے منحوس قدم اس ملک میں آئے تو وہ دینی بے راہ روی اور ذہنی آوارگی کی سوغات بھی ساتھ لائے۔ یہ اچھی طرح یاد رہے کہ یہ ذہنی آوارگی مکہ مدینہ والے دین میں بالکل نہیں تھی۔ یہ تو انگریز بہادر کا تحفہ ہے مولانا محمد حسین بٹالوی وکیل اہل حدیث ہند اس حقیقت کا اعتراف یوں فرماتے ہیں "اے حضرات یہ مذہب سے آزادی اور خود سری و خود اجتہادی کی تیز ہوا یورپ سے چلی ہے اور ہندوستان کے ہر شہر و بستی و کوچہ و گلی میں پھیل گئی ہے۔ جس نے غالبا ہندوؤں کو ہندو اور مسلمانوں کو مسلمان نہیں رہنے دیا حنفی اور شافعی مذاہب کا تو کیا پوچھنا ہے (اشاعۃ السنۃ ج ۱۹/۲۵۵ شمارہ نمبر ۸) جو لوگ اس تیز ہوا میں بہہ گئے وہ غیر مقلد بن گئے۔ اس لئے نہیں کہ تیرہ سو سال بعد ان کو قرآن میں کوئی آیت یا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث مل گئی تھی کہ اجتہادی مسائل میں **مجتہد** کا قیاس کرنا کار شیطان ہے اور غیر مجتہدین کا اجتہاد مسائل میں مجتہد کے کتاب وسنت سے نکالے ہوئے مسائل کی تقلید کر لینا شرک اور حرام ہے بلکہ صرف اس لئے کہ بقول نواب صدیق حسن خاں دولت عالیہ برٹش نے۔ اشتہار آزادی جاری کئے (ترجمان وہابیہ ص ۳) مزید فرماتے ہیں "یہ آزادگی ہماری۔۔ عین مراد قانون انگلشیہ ہے (ایضا ص ۲۰) معلوم ہوا کہ اس فرقے کا وجود ملکہ وکٹوریہ کا مرہون منت ہے اور جنم بھومی ہندوستان ہے اس لئے انگریز کے خلاف جہاد کے حرام ہونے پر مستقل کتابیں لکھی گئیں جیسے الاقتصاد فی مسائل **الجہاد** اور ترجمان وہابیہ وغیرہ۔ اس لئے حکومت برطانیہ کو خدا کی رحمت تک کہا گیا (**الحیاۃ بعد المماۃ** ص ۹۳) اپنی جنم بھومی کے احترام میں رام چندر لچھمن داس اور کشن جی کو نبی بھی مان لیا گیا (**ھدیۃ المھدی** ج ۱ ص ۸۸/۸۸) میاں نذیر حسین صاحب نے نہ صرف صحابہ کرام کے افعال مبارکہ کے حجت ہونے کا انکار کر دیا (فتاوی نذیریہ) بلکہ سید محمد مجتہد شیعہ سے بذریعہ خطوط مطاعن ابو حنیفہ کے طلب کئے اور ہمت آپ کی بالکل طرف مطاعن آئمہ اور **تجہیلات** صحابہ کے مصروف ہے اور مدار قول ابو حنیفہ کا جو قرآن یا حدیث صحیح ہے ان سے بالکل چشم پوشی ہے۔ سب عبادات اور دینیات کو چھوڑ کر فقط مطاعن صحابہ اور فقہاء کو عبادت اور جہاد قرار دے کر

مسلمانوں کو آپس میں لڑانے کو عبادت عظمی قرار دیا ہے۔ اور اپنی نا فہمی سے احادیث کو یا اپنی جہالت سے موضوعات کو حدیث قرار دے کر مخالفت ابو حنیفہ کی طرف نسبت کی ہے۔ لہٰذا مولوی نذیر حسین کے شیعہ ہونے میں شبہ نہیں ہے (کشف الحجاب ص ۹) اور نواب وحید الزمان صاحب نے تو حضرت ولید (بن مغیرہ) معاویہ (بن ابی سفیان) عمرو (بن العاص) مغیرہ (بن شعبہ) اور سمرہ (بن جندب) سب صحابہ کو نام لے لے کر فاسق کہا بلکہ معاذ اللہ قرآن پاک سے ان کا فاسق ہونا ثابت کرنے کی کوشش کی (نزل الابرار ج ۳/ ۹۴)

**مباحثہ شاہجہانپور** انگریز نے جب سیاسی طور پر مسلمانوں سے حکومت چھین لی تو تمام ادیان کا ایک متحدہ محاذ بنایا کہ وہ اسلام کے بارہ میں شبہات پیدا کرے۔ شاہ جہانپور میں سارے اتحادی اکٹھے ہوئے اس وقت صرف ایک ہی شیر اسلام کی حفاظت کے لئے آگے بڑھا وہ تھے قاسم العلوم والخیرات حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتوی اسلام کے کسی اور نام لیوا فرقے کو جرات نہ ہوئی کہ ان اتحادیوں کے منہ آتا حضرت مولانا نانوتوی قدس سرہ نے جو تقریر فرمائی تو تمام کفار نہ صرف فبھت الذی کفر کا مصداق تھے بلکہ صم بکم عمی کا پورا نقشہ نظر آ رہا تھا۔ انگریز کو ضرورت تھی کہ اس کے قانوں سے پہلے جو اسلامی قانون فقہ حنفی کے نام سے اس ملک میں نافذ رہا ہے۔ اس کے خلاف مکروہ پروپیگنڈہ کیا جائے۔ چنانچہ وکٹوریہ کے اشارہ ابرو پر فقہ حنفی کے خلاف ایک طوفان بد تمیزی اٹھا کبھی کہتے کہ فقہ حنفی قرآن کے خلاف ہے کبھی کہتے فقہ حنفی حدیث کے خلاف ہے حضرت اقدس حکیم الامت مولانا شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی نے تفسیر احکام القرآن عربی اور اعلاء السنن جیسی بے نظیر کتابیں مرتب کرا کر ان کے غلط پروپیگنڈے کا بھانڈا چوراہے میں پھوڑ دیا۔ ان کتابوں نے جہاں عرب و عجم میں علمائے دیوبند کی علمی دھاک بٹھا دی سب نے علماء دیوبند کو خراج تحسین پیش کیا۔ تو دوسری طرف ان دونوں کتابوں کا جواب غیر مقلدین پر قرض ہے اور یہ قرض چکانا ان کے بس کی بات بھی نہیں کیونکہ جواب تو سمجھ کے بعد ہوتا ہے یہ طائفہ ان کتابوں کے سمجھنے سے ہی عاری ہے۔

عربی زبان کے علاوہ اردو میں بھی اس فتنے کے تعاقب میں علمائے دیوبند نے قلم اٹھایا ان میں جامع معقول و منقول حضرت اقدس مولانا خیر محمد صاحب جالندھری قدس سرہ کا نام نامی اسم گرامی نمایاں حیثیت رکھتا ہے۔ ان کی مقدس تالیفات کا یہ گلدستہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ آپ کا



تعارف خود اس گلدستہ میں آپ کی جامع سیرت میں موجود ہے۔ سیرت کے مطالعہ کے بعد سب سے پہلے آپ حضرت کے تفسیری افادات سے بہرہ ور ہوں گے تفسیری نکات اور ایسے گوہر نایاب ملیں گے کہ جس سے حضرت اقدس کی قرآن فہمی تفسیر قرآن میں علمی گہرائی و گیرائی کا اندازہ ہوتا ہے اور یہ کہ قرآن کو سمجھنے کے ساتھ ساتھ بات سمجھانے کا عجیب ملکہ قدرت نے حضرت کو مرحمت فرمایا تھا۔ تفسیر قرآن کے بعد اصول حدیث کے بارہ میں خیر الاصول نامی رسالہ ہے اصول حدیث کے ٹھاٹھیں مارتے ہوئے دریا کو اس طرح کوزہ میں بند فرمایا ہے کہ خیر الاصول بالکل خیر الکلام ماقل ودل کا شاہکار ہے۔ اس سے آپ کو یہ بھی پتہ چلے گا کہ اہل حدیث خود حدیث کی تعریف میں ہی غلطی میں مبتلا ہیں اور حضرت نے مستند حوالہ جات سے یہ بات ثابت فرمائی ہے کہ محدثین اور خصوصاً اصحاب صحاح ستہ میں سے ایک محدث بھی غیر مقلد نہیں تھے کہ جن کے بارہ میں ایک ہی مستند حوالہ پیش کیا جا سکے کہ وہ نہ خود اجتہاد کی اہلیت رکھتے تھے نہ ہی کسی مجتہد کی تقلید کرتے تھے۔ اس لئے غیر مقلد تھے۔

خیر التنقید فی سیرۃ التقلید اور خیر الارشاد الی التقلید والاجتہاد میں مسئلہ اجتہاد و تقلید کو ایسا نکھارا ہے کہ کسی منصف مزاج کے لئے جائے انکار نہیں چھوڑی خلاصہ یہ ہے کہ بات تین ہی قسم کی ہو گی یا ۔۔ دلیل ہو یا خلاف دلیل یا بادلیل بے دلیل بات بدعت ہوتی ہے اور خلاف دلیل بات کو ماننا الحاد ہے ہاں بادلیل بات کو بلا مطالبہ دلیل اس اعتماد پر مان لینا کہ یہ دلیل کے موافق ہی بتاتا ہے اس کو تقلید کہتے ہیں۔ غیر مقلدین کا ایک پاؤں اگر بدعت کی دلدل میں پھنسا ہوا ہے تو دوسرا الحاد کی دلدل میں دھنسا ہوا ہے لیکن اہل سنت و الجماعت الحاد و بدعت کی دلدل سے بچ کر اسی شاہراہ اعظم پر سفر کر رہے ہیں جو شاہراہ منزل محمدی پر پہنچاتی ہے۔ ہزاروں محدثین ہزارہا صوفیا کرام ہزاروں فقہاء عظام اور کروڑہا عوام اسی تقلید کی شاہراہ پر سفر کر کے منزل محمدی سے ہم آغوش ہوئے ہیں۔

**خیر المصابیح** اسلام کے سنہری دور میں تقریباً تیرہ صدیوں میں کسی اسلامی ملک میں کسی اسلامی فرقہ کی کسی ایک مسجد کا نام پیش نہیں کیا جا سکتا جہاں صرف ایک سال پورا مہینہ صرف آٹھ تراویح با جماعت پڑھائی گئی ہوں بلکہ دور برطانیہ سے پہلے وہ کسی فرقے کے کسی ایک شخص کا نام بھی پیش نہیں کیا جا سکتا جو بیس تراویح پڑھنے والوں کے ساتھ آٹھ پڑھ کے بھاگ جاتا ہو غیر مقلدین نے

بیس رکعت تراویح پڑھنے والوں کو بدعتی کہہ کر گویا پوری امت کو بدعتی قرار دیا حضرت نے پوری امت کی طرف سے دفاع کا فریضہ ادا فرماتے ہوئے اس مسئلہ پر دو رسالے تحریر فرمائے اور ایسا عام فہم انداز رکھا کہ مسئلہ سمجھنے کی نیت سے جو بھی پڑھے اس کے دل میں کوئی وسوسہ باقی نہیں رہتا اور مسکت جوابات سے ضدیوں کا بھی منہ بند کر دیا۔

**مسئلہ توسل** جس طرح محدثین اپنی سند رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچاتے ہیں اسی طرح صوفیا کرام کا شجرہ مبارکہ بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتا ہے۔ اگر محدث اپنی سند کا تکرار کرتا ہے اگرچہ بعض اوقات اس میں فاسق اور کذاب راوی بھی آجاتے ہیں تو صوفیاء کرام کا شجرہ پڑھنا جس میں نہ کوئی کذاب نہ فاسق بلکہ سب کے سب صاحب نسبت اور کامل بزرگ ہیں اس کو غیر مقلدین نے بدعت قرار دیا اور بہانہ یہ بنایا کہ اس شجرہ مبارکہ میں توسل ہے اور وہ معاذ اللہ شرک ہے۔ ادھر ان کی ضد میں بحث نے توسل کے ساتھ استغاثہ بغیر اللہ تک کے جواز پر زور دیا حضرت اقدس نے پورے اعتدال کے ساتھ مسئلہ توسل کی حقیقت کو واضح فرمایا اور افراط و تفریط کرنے والوں کو صراط مستقیم دکھادیا دراصل یہی اعتدال علمائے اہل سنت دیوبند کی شان ہے

**ایصال ثواب** جوں جوں علم کم ہوتا جاتا ہے اور جہالت بڑھتی جاتی ہے تو انتہاء پسندی ضد اور تعصب جاہلوں کو گھیر لیتے ہیں۔ غیر مقلدیت اور علم دونوں میں بعد المشرقین ہے اس لئے ان کے لئے یہ امتیاز نہایت مشکل ہے کہ نذر لغیر اللہ کیا ہے اور ایصال ثواب کیا ہے۔ انہوں نے اپنی کم علمی کی بنا پر نذر لغیر اللہ کے احکام ایصال ثواب پر جاری کر دیئے اور اسے بدعت اور شرک تک قرار دے دیا۔ دوسری طرف کچھ انتہاء پسندوں نے نذر لغیر اللہ کو بھی ایصال ثواب کی حد میں لا ڈالا حضرت اقدس نے خیر الجواب فی ایصال الثواب تحریر فرما کر ہر دو انتہاء پسند فریقوں کو راہ اعتدال دکھادی کہ نہ صحیح بات کا انکار کرو نہ غلط بات پر اصرار کرو

**خیر البراہین** غیر مقلدین نے عوام اہل سنت والجماعت کے اغوا کے لئے دو ہتھکنڈے استعمال کرنا شروع کئے ایک تو یہ کہ فقہ کے ہر مسئلہ پر صریح حدیث پیش کرو ورنہ وہ مسئلہ غلط مانو اور دوسرا یہ کہ مذاہب اربعہ میں حرام حلال تک کے اختلافات ہیں یہ چاروں کیسے حق ہو سکتے ہیں حضرت اقدس نے خیر البراہین تحریر فرمائی اس میں ایک تو ان کے قیاسی مسائل جمع کئے کہ تمہاری کتابوں میں بھی قیاسی مسائل موجود ہیں ذرا ہمت کرو ان پر ایک ایک صریح حدیث پیش کرو اور اگر نہ کر



سکو اور قیامت تک نہ کر سکو گے تو اپنے نام اہل حدیث سے لوگوں کو دھوکا نہ دو بلکہ اپنا نام اہل قیاس رکھو اہل الرائے رکھو اور دوسری یہ بات واضح فرمائی مذاہب اربعہ میں تو دو الگ الگ مذاہب میں ایسے اجتہادی اختلافات ہوتے ہیں مگر تمہارے تو ایک ہی نام نہاد اہل حدیث مذہب میں حرام حلال اور جائز ناجائز کے اختلافات موجود ہیں چھاج تو بولے چھلنی کیوں کودتی ہے اور پھر آئمہ کے اختلافات ہوں گے تو کسی اور ملک میں یہاں تو صرف اور صرف مذہب حنفی ہے۔ جب کہ تمہارے اختلافات اسی ملک میں موجود ہیں پہلے ان کا حل کر لو پھر غیر موجودہ اختلافات کی بات کرنا۔ عجیب بات ہے کہ دو اماموں میں اجتہادی اختلاف برا ہے مگر ایک ہی نبی کے ذمہ دو متضاد باتیں لگا دینا یہ نیکی ہے

**جامعیت اسلام** ایک کامل ضابطہ حیات ہے جس میں قلب اور قالب دونوں کی اصلاح و تہذیب کے احکام ہیں جس سارے علم حساب کا خلاصہ دو قاعدے ہیں جمع اور تفریق اسی طرح اللہ تعالیٰ نے حضرات انبیاء علیہم السلام کو اصلاح خلق کے لئے مبعوث فرمایا اگرچہ ان کو بہت سی صفات کاملہ سے نوازا مگر ان میں بنیادی صفات ان کا بشیر و نذیر ہونا ہی ہے باقی صفات انہیں کے پھل اور پھول ہیں رسول اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر نبوت ختم ہو چکی اب آپ کی وارث دو جماعتیں ہیں صفت نذیر میں آپ کے وارث فقہاء کرام ہیں جنہوں نے احکام فقہ کو مرتب فرمایا جن سے اعمال قالبہ کے صحت و سقم کا پتہ چلتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے سورہ توبہ میں فقہاء کرام کا ذکر فرما کر لینذروا قومھم فرمایا تاکہ پتہ چلا کہ صفت انذار میں نبی کی وارث یہی جماعت ہے اور صفت بشیر میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے وارث صوفیاء کرام ہیں جن کی جوتیاں سیدھی کرنے سے قلب کی اصلاح ہوتی ہے چنانچہ سورۃ یونس میں اولیاء اللہ کے ذکر کے بعد فرمایا لھم البشری فی الحیاۃ الدنیا والآخرہ الآیتہ غیر مقلدین نے دونوں کے خلاف محاذ آرائی شروع کر دی ایک طرف فقہ کی مخالفت دوسری طرف تصوف کی تاکہ نہ انسان کے اعمال قالبیہ صحیح ہوں نہ احوال قلبیہ حضرت اقدس قدس سرہ کو اللہ تعالیٰ نے جامعیت عطا فرمائی تھی۔ آپ جس طرح کوچہ فقہ کے شہسوار اسی طرح کوچہ تصوف کے بھی رہبر و رہنما تھے چنانچہ اس کتاب میں بھی آپ کو یہی جامعیت نظر آئے گی فقہی مسائل میں جو شبہات پیدا کئے گئے ان کا جواب دینے کے ساتھ ساتھ اصلاح قلب کے سلسلہ میں اپنے مرشد و مربی حضرت حکیم الامت رحمتہ اللہ علیہ کے جواہر پارے بھی جمع فرمائے اور خود حضرت اقدس کے

ملفوظات بھی اس کتاب میں درج ہیں

**نماز حنفی** اصلاح قلب و قالب کے لئے نماز ہی جامع ترین عبادت ہے اس لئے آخر میں نماز حنفی اور دائمی جنتری بھی جو حضرت اقدس کی باقیات صالحات میں سے ہے اسی گلدستہ میں شامل کر دی گئی۔

**گلدستہ** تالیفات ان میں سے بعض تالیفات وقتاً فوقتاً الگ الگ چھپتی رہیں لیکن اب حضرت مولانا محمد حنیف صاحب مدظلہ مہتمم خیر المدارس کی محنت اور کاوش سے گلدستہ یکجا شائع کیا جارہا ہے حضرت مہتمم صاحب دامت برکاتہم خود بھی اسی علمی خانوادہ کے چشم و چراغ ہیں اور جن بزرگوں کو انہیں کی سرپرستی حاصل رہی ہے وہ بھی جامع بین المعقول والمنقول جامع بین الفقہ و التصوف ہیں حضرت مہتمم صاحب مدظلہ نے محسوس فرمایا کہ اب اصاغر دیوبند میں یہ جامعیت ختم ہوتی جارہی ہے اگرچہ فقہ کی تو ابھی تک کسی درجہ میں ضرورت سمجھی جاتی ہے مگر نئی پود تصوف اور اصلاح قلب سے بیگانہ ہوتی جارہی ہے اس لئے اس گلدستہ کو جو کہ جامع بین الفقہ والتصوف ہے یکجا شائع کرنے کا فیصلہ فرمالیا تاکہ علمائے دیوبند میں جو جامعیت ہے اس کو برقرار رکھا جاسکے اور نئی پود کو پتہ چلے کہ جب اتنے بڑے بڑے اکابر اپنی اصلاح قلب میں اللہ والوں کی جوتیاں سیدھا کرنے کے محتاج رہے ہیں تو ہم کس باغ کی مولی ہیں ہمیں بھی قالب کی اصلاح کے ساتھ ساتھ اصلاح قلب پر توجہ دینی چاہیے اور جس قدر بھی ہو سکے اس جامعیت کو برقرار رکھنا چاہیے حضرت مہتمم صاحب دام ظلہم نے تو اس جامع گلدستہ کو آپ کے سامنے پیش فرمادیا اب آپ کے ذمہ ہے کہ آپ اس کی کتنی قدر دانی فرماتے ہیں ان سب احباب کی طرف سے جن کے دل میں یہ خلش ہے کہ کاش نئی پود میں بھی یہ جامعیت باقی رہے جو علمائے دیوبند کا خصوصی امتیاز ہے حضرت مہتمم صاحب اور ادارے کا نہایت شکریہ ادا کرتا ہوں اللہ تعالیٰ ان کو مزید ہمت استقامت اور صحت و سلامتی عطا فرمائیں وہ ہمیں اکابر کے نقوش قدم دکھا کر ان پر چلنے کی ہدایت فرماتے رہیں حضرت اقدس قدس سرہ کی کسی کتاب پر اس ناکارہ کا کچھ لکھنا گویا سورج کو چراغ دکھانا ہے کیا میں اور کیا میری رائے یہ کتابیں تو خود ہی آفتاب آمد دلیل آفتاب کا مصداق ہیں آخر میں پھر حضرت مہتمم صاحب دام ظلہم اور ادارہ کا شکریہ ادا کرتا ہوں جن کی کاوش سے یہ نایاب گوہر ہمیں نصیب ہوئے فقط

محمد امین صفدر ۲ جمادی الاولیٰ ۱۴۱۵ھ





# حضرت مولانا خیر محمد جالندھری

## کی خود نوشت سوانح حیات

# نقش حیات

**دودھیال**

ہمارا خاندان دودھیال اَن پڑھ اور زمیندار پیشہ تھا۔ قوم ارائیں تھی۔ والد کا نام الٰہی بخش ولد خدا بخش تھا۔

**ننھیال**

یہ خاندان پڑھا لکھا تھا، اردو فارسی حکمت وطب کا علم رکھتا تھا۔ چنانچہ میرے حقیقی ماموں میاں شاہ محمد ولد میاں خیر محمد بڑے عزت والے سمجھے جاتے تھے، ماموں صاحب میاں شاہ محمد تمام برادری کی رسومات کو چھوڑ کر قطب الارشاد و امام ربانی حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہو کر بیعت ہوئے اور ذکر و شغل کی طرف متوجہ ہوئے اور ذکر جہر میں مشغول ہوئے اور آخر وقت تک دینیات و قرآن مجید کی تعلیم دیتے رہے۔ اسی اثناء میں ہم پانچ بھائی تھے اور ایک بہن تھی۔ تین بڑے بھائی کھیتی باڑی میں مشغول تھے۔ یکے بعد دیگرے فوت ہو گئے والد مرحوم رحمۃ اللہ علیہا نے مجھے اور چھوٹے بھائی مولوی حافظ غلام محمد مرحوم کے ہاتھ پکڑ کے ماموں مرحوم کے سپرد کئے کہ ان دونوں کو پڑھاؤ، انہوں نے خود حساب کتاب، تاریخ، جغرافیہ قرآن شریف ہم لوگوں کو پڑھا کر اپنی نگرانی میں دوسرے مدارس میں بھیجا۔

**احقر کی ولادت**

احقر کی پیدائش بر مکان ماموں شاہ محمد مرحوم بمقام عمر وال بلا تحصیل نکودر ضلع جالندھر ۱۳۱۲ھ یا ۱۳۱۳ھ مطابق ۱۸۹۵ء میں ہوئی۔ ۱۳۱۲ھ کے

اعتبار سے تاریخی نام $\frac{\text{۱۳۱۲ھ}}{\text{محمد مظفر}}$ $\frac{\text{۱۳۱۲ھ}}{\text{چراغ حق}}$ ہے۔ سنہ ۱۳۱۲ھ کے اعتبار سے تاریخی نام $\frac{\text{۱۳۱۲ھ}}{\text{راغب علی}}$ میرے ایک دوست مولانا قمرالدین صاحب اس وقت پڑھتے تھے ایک شعر کہا تھا ؎

محمد مظفر چراغ

بحق فی علومک فی الدیار

بچپن کا زمانہ عمروال بلہ میں ایسا بے ہوشی کا کھیل کود میں گذرا کہ کوئی بات یاد نہیں۔ تخمیناً سات سال کی عمر میں والدین چک نمبر ۲۵۲ گ ب ضلع لائل پور میں گئے اور ہم دونوں کو بھی ہمراہ لے گئے۔

**زمانۂ درس** اسی چک کے امام حافظ پیر محمد (نابینا) تھے۔ تقریباً پہلا پارہ میں نے ناظرہ ان سے پڑھا۔ پھر چند سال وہاں ٹھہر کر وطن واپس ہوئے۔ عمروال بلہ کی مسجد میں ایک امام صاحب تھے۔ ان سے ناظرہ اٹھارہ پارے پڑھے۔ اس وقت میری عمر تقریباً دس سال تھی۔ بعدازاں ماموں صاحب سے اُردو کی سرکاری کتابیں اور تاریخ کی پڑھیں۔ ساتھ ہی لکھنا اور حساب بھی سیکھا۔

**نکودر** پھر ماموں صاحب نے شروع شوال سنہ ۱۳۲۳ھ مطابق سنہ ۱۹۰۵ء میں مدرسہ رشیدیہ نکودر ضلع جالندھر داخل کرادیا۔ اور اس مدرسہ میں فارسی کی ابتدائی کتابیں شعبان سنہ ۱۳۲۴ھ مطابق سنہ ۱۹۰۷ء تک پڑھیں۔ اسی سال حضرت گنگوہی قدس سرہٗ کا انتقال ہوا۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ راجعون۔ اور اسی سال طاعون ہوا جس میں میرے دو بڑے بھائی فوت ہوئے۔ اور میرا نکاح بھی شریعت کے مطابق برادری کی تمام رسومات سے خالی اسی سال ہوا۔

**رائے پور گوجراں** پھر مدرسہ صابریہ رائے پور گوجراں ضلع جالندھر حضرت مولانا فضل احمد صاحب کے پاس داخل ہوا جو ہمارے گاؤں سے ایک میل دور تھا۔ صبح وہاں جاتا شام کو گھر آجاتا تھا۔ حضرت مولانا فقیر اللہ صاحب (رحمۃ اللہ علیہ) وہاں دوسرے سال مدرس ہوگئے۔ شوال سنہ ۱۳۲۴ھ سے تقریباً ماہ ربیع الاوّل سنہ ۱۳۲۸ھ تک ابتدائی عربی کتابیں صرف، نحو، فقہ، منطق و فلسفہ ادب کی پڑھیں۔ حضرت مولانا فضل احمد صاحب بہت نیک طینت حلیم الطبع عالم ربانی مدرسہ عبدالرب دہلی کے فارغ تھے اور شیخ طریقت مولانا شاہ عبدالرحیم قدس سرہٗ سے متوسل تھے۔ ۵ رجب سنہ ۱۳۸۴ھ مطابق ۱۱ نومبر سنہ ۱۹۶۴ء ۹۵ سال کی عمر میں رحلت فرمائی۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ راجعون۔



**حضرت مولانا فقیر اللہ** حضرت مولانا فقیر اللہ صاحب مرحوم نے ابتدائی کتب اور متوسط اپنے وطن میں اور مدرسہ نعمانیہ میں پڑھ کر پھر سہارن پور مدرسہ مظاہر العلوم اور دارالعلوم دیوبند میں تین چار سال داخلہ لیا، حضرت مولانا محمود الحسن صاحب دیوبندی سے سندِ فراغ حاصل کی اور حضرت موصوف دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ سے مُرید ہوئے۔ بہت باشریعت پرہیزگار عالم دین تھے، استاذ شفیق مہربان تھے۔ تقریباً ۵۰ سال دین کی تعلیم اور افتاء کی خدمت کرکے ۱۴ رمضان المبارک سنہ ۱۳۸۲ھ مطابق ۱۱ فروری سنہ ۱۹۶۳ء میں خدا کو پیارے ہوئے۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ راجعون۔

فقیہ و عالم حق مفتی فقیر اللہ　　جو ہر خلافِ شریعت پہ کرتے تھے توبیخ
خدا کے خاص مقرب تھے حضرت والا　　کہ خاص خاص سے نکلی وفات کی تاریخ

**گنج ضلع گجرات** ۱۵ جمادی الاولیٰ سنہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۵ مئی سنہ ۱۹۱۰ء سے ۱۵ رمضان المبارک سنہ ۱۳۲۸ھ مطابق ۲۰ ستمبر سنہ ۱۹۱۰ء اور ۲۰ سال بعد اوائل جمادی الاولیٰ سنہ ۱۳۳۱ھ مطابق اپریل سنہ ۱۹۱۳ء میں تین تین ماہ بخدمت حضرت مولانا سلطان احمد کے پاس رہ کر مختلف کتب کے کچھ کچھ حصے پڑھے، اور استاذ دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ سے استفادہ کئے ہوئے تھے اور مولوی فاضل اورینٹل کالج لاہور کے بہت بڑے ادیب تھے، ان کے والد حضرت مولانا محمود صاحب بہت بڑے مناظر، حضرت گنگوہیؒ کے شاگرد تھے۔

**مدرسہ منبع العلوم گلاوٹھی ضلع بلند شہر** پھر مدرسہ منبع العلوم گلاوٹھی میں تین سال رہ کر مولانا غلام نبی سرحدی، حضرت مولانا کریم بخش پنجابی، حضرت مولانا محی الدین صاحب مہتمم مدرسہ ھذا سے علمِ ہیئت، فقہ، اصولِ فقہ، منطق، فلسفہ، فرائض، معانی وغیرہ حاصل کئے۔ یہ تینوں اساتذہ بے نظیر اور قابلِ تعریف تھے۔

**مدرسہ اشاعت العلوم بریلی** پھر مدرسہ اشاعت العلوم بانس بریلی پہنچ کر داخلہ لیا، سنہ ۱۳۳۲ھ مطابق دسمبر سنہ ۱۹۱۳ء چار سال شعبان سنہ ۱۳۳۵ھ تک چار اساتذہ کے سامنے زانوئے تہ کئے۔ حضرت مولانا محمد حسین صاحب، مولانا عبدالرحمٰن صاحب سلطان پوری، حضرت مولانا سلطان احمد صاحب پشاوری اور حضرت مولانا سلطان احمد بریلوی، چاروں اساتذہ لاثانی تھے۔ اس عرصہ

میں طبقۂ علیہ اور فنون کی تمام کتابیں پڑھیں اور محدثِ عصر حضرت مولانا محمد یٰسین صاحب سرہندی سے سندِ حدیث حاصل کی۔ مولانا محمد یٰسین صاحب سرہندی اور مولانا سلطان احمد صاحب بریلوی دونوں شاگرد مولانا شیخ الہند صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ کے ہیں۔

## سندِ فراغ و تکمیل

شعبان ۱۳۳۵ھ کے آخر میں مدرسہ اشاعت العلوم بریلی میں جلسہ انعام ہوا۔ اس میں سندِ فراغ و سندِ تکمیل حضرت مولانا حافظ محمد احمد صاحب قاسمی مہتمم دارالعلوم دیوبند کے متبرک ہاتھوں سے عطا ہوئی۔

## زمانۂ مدرسی بریلی

شوال ۱۳۳۵ھ سے شعبان ۱۳۳۶ھ تک اسی مدرسہ اشاعت العلوم بریلی میں حضرت مہتمم صاحب کے حکم سے مدرس مقرر رہا، اور متوسط کتابیں پڑھائیں۔

## مدرسی منڈی صادق گنج ریاست بہاول پور

شوال ۱۳۳۶ھ سے کر ماہ ربیع الاول ۱۳۴۵ھ تک باستثناء ایک سال (شوال ۱۳۴۱ھ) منڈی صادق گنج میں صدر مدرسی پر فائز رہا اور مکمل نصاب کا کئی مرتبہ درس دیا

## رائے پور گوجراں

اساتذہ کرام مولانا فضل احمد و مولانا فقیر اللہ صاحب کے حکم سے منڈی صادق گنج سے ایک سال کی رخصت لے کر ہر دو صاحبزادوں مولوی محمود الحسن و مولوی عبدالرشید کو پڑھانے کے لئے آیا۔

## مدرسی و نظامت فیض محمدی جالندھر

اساتذہ رائے پور گوجراں کے حکم سے ناظم تعلیمات مقرر ہو کر جالندھر پہنچا۔ اس وقت وہاں صدر مدرس مولانا احمد بخش و مدرس میرے چھوٹے بھائی مولوی غلام محمد تھے۔ دونوں یکے بعد دیگرے فوت ہوگئے میں ۱۹ جمادی الاولیٰ ۱۳۴۵ھ مطابق ۲۵ نومبر ۱۹۲۶ء مدرسہ عربی فیض محمدی جالندھر پہنچا اور شعبان ۱۳۴۹ھ مطابق جنوری ۱۹۳۱ء سلسلۂ تعلیم و تدریس کا جاری رہا۔ دورۂ حدیث بھی کئی مرتبہ ہوا۔ پھر مدرسہ فیض محمدی بند ہوگیا۔

## مدرسہ خیر المدارس جالندھر

جب شعبان ۱۳۴۹ھ میں مدرسہ فیض محمدی کا سلسلہ ختم ہوا، تو حضرت حکیم الامت مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے مشورہ



لیا گیا۔ آپ نے فرمایا کہ بہ نسبت دیہات کے شہر میں رہنا زیادہ مفید ہوگا۔ اس لئے شہر ہی رہنے کی تجویز ہوئی اور مدرسہ کا نام خیر المدارس رکھا گیا اور تین وصیتیں فرمائیں (۱) مدرسہ کی بنیاد کسی غنی یا افسر کے بھروسہ پر نہ رکھی جائے بلکہ محض توکلاً علی اللہ خدا ہی کے بھروسہ پر رکھی جائے (۲) عملہ کا کوئی خاص مقدار خود تجویز نہ کیا جائے، بلکہ یہ اندازہ رکھا جائے کہ حق تعالیٰ جتنی توفیق دیں گے اُتنا ہی رکھیں گے، اگر گنجائش زیادہ ہوئی تو عملہ بڑھا لیا جائے گا اور اگر گنجائش کم ہوگئی تو عملہ گھٹا دیا جائے گا۔

(۳) غرباء کے چندے کو۔۔۔۔ اُمراء و اغنیاء کے چندے پر ترجیح دی جائے گی اس لئے کہ اُمراء چندہ دیکر منتظر ہوتے ہیں کہ ہماری تعریف کی جائے اور شکریہ ادا کیا جائے اس میں بے برکتی ہوتی ہے اور غرباء دے کر شکر گذار ہوتے ہیں کہ ہمارا روپیہ نیک مقصد کے لئے قبول کر لیا گیا۔ اس میں عند اللہ برکت ہوتی ہے حضرت اقدس نے مدرسہ کی سرپرستی بھی قبول فرمائی چنانچہ احقر نے حضرت مولانا احمد بخش اور مولانا محمد علی صاحب کے مشورہ سے مسجد عالمگیر جالندھر شہر بازار آناری میں مورخہ ۱۹ شوال ۱۳۴۹ھ مطابق ۹ مارچ ۱۹۳۱ء کو مدرسہ کا افتتاح کیا۔ اس کے بعد ۲۳ شعبان ۱۳۵۰ھ کو مولانا احمد بخش صاحب وفات پاگئے اور مولانا محمد علی نے سیاست میں مشغولیت کی وجہ سے مدرسہ ہذا کی رُکنیت اور تمام خدمات سے استعفیٰ دے دیا اب مدرسہ کا تمام انتظام و اہتمام اور تعلیم کا بار تنہا احقر پر پڑ گیا۔ اس لئے مدرسہ کے مناسب حال حضرات مدرسین کا تقرر عمل میں آیا۔ مدرسہ میں دورہ حدیث شریف بھی ہوتا رہا۔

تقریباً ۱۵ ذی قعدہ ۱۳۶۶ھ مطابق ۸ اکتوبر ۱۹۴۷ء ملتان شہر میں مدرسہ خیر المدارس کی نشأۃ ثانیہ کا آغاز ہوا اور حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کیمل پوری اور دیگر حضرات مدرسین کو بلا کر توکلاً علی اللہ مدرسہ کا کام شروع کیا گیا۔

## حاضری تھانہ بھون شریف

تھانہ بھون کی پہلی حاضری شوال ۱۳۴۲ھ مطابق مئی ۱۹۲۴ء کو ہوئی اور پھر یہ سلسلہ آخری حاضری ۱۷ رجب ۱۳۶۲ھ مطابق ۲۱ جولائی ۱۹۴۳ء تک جاری رہا۔ حضرت اقدس کا وصال ۱۶ رجب ۱۳۶۲ھ مطابق جولائی ۱۹۴۳ء منگل کو ہوا تھا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون اور اس کے دوسرے دن تھانہ بھون آخری حاضری ہوئی۔ پہلی حاضری شوال ۱۳۴۲ھ مئی ۱۹۲۴ء کے اوائل میں ہوئی اور ایک ہفتہ قیام رہا۔ مقیمین کو اس وقت

مکاتبت کی اجازت تھی چنانچہ پہلا خط لکھ کر اپنا حال عرض کیا گیا تو حضرت والا نے مجھ میں تکبر تشخیص کرکے اس کا علاج شروع فرمایا میں نے دوسرے خط میں تشخیص و تجویز دونوں کو تسلیم کیا تو حضرت والا نے جواب میں جو الفاظ تحریر فرمائے وہ اب تک دماغ میں محفوظ ہیں۔ فرمایا کہ جی بہت خوش ہوا ھنیئاً لک العلم والعمل

## تجدید بیعت طریقت

پہلے بیعت حضرت مرشدی حافظ محمد صالح صاحب سے ہوئی تھی اس لیے سیدنا و مرشدنا حکیم الامت حضرت تھانوی قدس سرہٗ العزیز نے ابتداءً بیعت کرنے سے انکار فرمادیا تھا۔ فرمایا کہ سلسلہ قائم ہے "ضرورت نہیں" دراصل حضرت اقدس کا یہ اصول تھا کہ ابتداءً بیعت نہیں فرماتے تھے بلکہ مناسبت ہونے کے بعد بیعت فرماتے تھے۔ ایک سال کے بعد تجدید بیعت کی درخواست کی گئی تو قبول فرماتے ہوئے فرمایا کہ یہ پرچہ میں اپنے پاس رکھتا ہوں بعد نماز مغرب خود بلالوں گا۔ چنانچہ مورخہ ۱۹؍ ذی الحجہ ۱۳۴۳ھ یکم جولائی ۱۹۲۵ء کو بعد نماز مغرب لیلۃ العید الاضحیٰ میں مسجد خانقاہ امدادیہ میں چاروں سلسلوں چشتیہ، نقشبندیہ، سہروردیہ، قادریہ میں بیعت سے دست بدست مشرف فرمایا۔

اس روز سے حضرت والا کی طرف سے شفقت اور نظر عطوفت اور ظاہری و باطنی تربیت میں زیادتی اضعافاً مضاعفۃً نمایاں ہونے لگی اور خط و کتابت اور آمد و رفت میں بھی ترقی ہوئی بطور ذوق و شوق روز مرہ ترقی پذیر ہوتا چلا گیا۔

## حصولِ اجازت بیعت و تلقین

یہاں تک کہ میرے ایک عریضہ کے جواب میں مورخہ ۷؍ رجب ۱۳۴۷ھ کو بوقت قیام احقر در خانقاہ امدادیہ اس خاک پائے اہل اللہ سراپا گناہ کو بیعت و تلقین کی اجازت عطا فرمائی اور یہ الفاظ لکھ کر مجھے اطلاع دی۔

## بشارت ناشیہ از ذوق

اب کی بار شروع ہی دن سے ذوقاً مجھ کو یہ محسوس ہو رہا ہے کہ آپ پر خدا کا فضل و کرم شروع ہو گیا ہے جو خواص پر ہوتا ہے اور جن احوال کی مجھ کو



احباب سے تمنا ہوتی ہے ان کی جھلک محسوس ہونے لگی۔ خصوص کل کے دن سے اور اس بناء پر بتوقع زیادت رسوخ شب سے قلب کا یہ تقاضا تھا کہ آپ کو تلقین و بیعت کی اجازت دے دوں۔ اس رقعہ سے میرے خیال کی صحت ثابت ہوتی ہے۔ کیونکہ اس رقعہ میں جو حالات آپ نے لکھے ہیں یہ سب آثار ہیں فنا کے جو اس طریق کا ایک اعتبار سے اول قدم بھی ہے اور ایک اعتبار سے آخر قدم بھی۔ پس اس خیال کی صحت کے بعد توکلاً علی اللہ اپنے اس تقاضے کو پورا کرتا ہوں اور بنام خدا آپ کو بیعت و تلقین کی اجازت دیتا ہوں۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس میں برکت ہوگی۔ عذر اور تواضع نہ فرمائیں اور اپنے خاص محبین سے اس کا اظہار بھی فرمادیں۔ اور چونکہ میں ان واقعات کو اپنی یادداشت میں تحریراً محفوظ بھی رکھتا ہوں اس لیے مجھ کو اپنا پتہ ڈاک کا لکھ کر دے دیں میں اپنے پاس محفوظ رکھوں گا اور موقع پر شائع کروں گا۔

اشرف علی ۷؍ رجب ۱۳۴۷ھ (انتہی) (۱۲/۲۸ ۳۰)

میں نے حسب حکم اپنا پتہ لکھ کر تو دے دیا مگر اس اطلاع پر بے انتہا ندامت بلکہ اس قدر حیرت ہوئی کہ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ حضرتِ والا نے یہ بار گراں میری گردن پر کیسے رکھ دیا۔ میں اس کو برداشت نہیں کر سکوں گا اور مجھے اس کی سمجھ بھی نہیں اور مجھ میں اس کی اہلیت بھی نہیں۔ میں کہاں اور یہ بار گراں، کہاں۔ میں اپنے خیالات اور ترددات میں تھا کہ حضرتِ والا نے خانقاہ امدادیہ کے ترجمان ماہنامہ رسالہ "الامداد" میں اس اجازت کو شائع فرماکر ۷؍ رجب ۱۳۴۷ھ کے والا نامہ میں احقر کو اس کی اطلاع فرمادی۔

حضرت والا کے قریبی خطوط سے اجازت ملنے کا کچھ ہلکا سا خطرہ گزرا تھا۔

اس لیے میں نے ۱۸ رجب ۱۳۴۷ھ کو حضرت والا کی خدمت میں ایک شبہ اشراف نفس کا عرض کیا۔ اصل مقصود اس سے عذر کرنا تھا۔ حضرتِ والا نے محققانہ طرز پر جواب عنایت فرمایا۔ یہ شبہ اور اس کا جواب دونوں بعنوان حال و تحقیق ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

## حال

ایک شبہ یہ بھی ہے کہ قبل از وقت اجازت کا خیال دل میں آنا شبہ اشراف نفس کہیں نہ ہو اس سے ڈر معلوم ہوتا ہے۔

## تحقیق

اشراف نفس اس وقت ہوتا اگر اجازت نہ ملتی تو کلفت ہوتی اور یہ واقع نہیں اس لیے اشراف نفس نہیں بلکہ بنعمۃ تعالیٰ دلیل ہے تناسب باطنی کی کہ جو میرے دل میں آیا اس کا اثر آپ کے دل پر پڑ گیا۔ کیونکہ اجمالاً میرے قلب میں پہلے ہی سے تھا یہ دوسری نعمت ہے جس پر شکر ادا کرنا چاہیے (انتہی)

## تائید

حسنِ اتفاق سے اسی شب میں مولانا احمد بخش صاحب صدر مدرس مدرسہ فیض محمدی جالندھر نے خواب دیکھا کہ حضرت تھانوی جالندھر تشریف لاتے ہیں، انھوں



نے یہ خواب تعبیر کے لیے لکھ کر میرے پاس تھانہ بھون بھیجا۔ چونکہ اس تعبیر کا تعلق بظاہر مجھ سے نظر آتا تھا اس لیے اس کے بیان سے مجھے شرم آئی کسی سے بیان بھی نہیں کیا۔

## خطبہ و طریقِ بیعت

میں نے اپنی جہالتوں اور کوتاہیوں پر نظر کر کے حضرتِ والا کی خدمت میں عریضہ لکھا کہ مجھے خطبہ اور طریقِ بیعت محفوظ نہیں رہا۔ اپنی زبان مبارک سے املا کرا دیا جائے۔ چنانچہ بعد مغرب ۱۸ رجب ۱۳۴۷ھ (۲ دسمبر ۱۹۲۸ء) کو حضرت اقدس حکیم الامت مولانا تھانوی قدس سرہٗ العزیز نے لالٹین کی روشنی میں خطبہ اور اخذِ بیعت کا حسبِ ذیل طریق املا کرا دیا۔

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہٗ ونستغفرہٗ ونؤمن بہ ونتوکل علیہ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا من یھدی اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہٗ فلا ھادی لہٗ ونشھد ان لا الہ الا اللہ ونشھد ان محمداً عبدہ ورسولہ صلی اللہ وسلم وآلہ وصحبہ تسلیماً کثیراً کثیرا۔ اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطان الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یا ایھا الذین آمنوا اتقوا اللہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ وجاھدوا فی سبیلہ لعلکم تفلحون۔ (پ۶ مائدہ) یا ایھا الذین آمنوا اتقوا اللہ وکونوا مع الصادقین

(پ۱۱ توبہ) ومن اوفى بما عاهد عليه الله فسيؤتيه اجراً عظيماً (پ۲۶ فتح) يا ايها النبى اذا جاءك المومنات يبايعنك على ان لا يشركن بالله ولا يسرقن ولا يزنين ولا يقتلن اولادهن ولا ياتين ببهتان يفترينه بين ايديهن وارجلهن ولا يعصينك فى معروف فبايعهن واستغفر لهن الله۔ ان الله غفور الرحيم (پ۲۸ ممتحنہ)

توبہ کرتا ہوں کفر سے شرک سے بدعت سے اور سب چھوٹے بڑے گناہوں سے ایمان لاتا ہوں اللہ پاک پر اور اس کے سچے رسول پر لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور عہد کرتا ہوں کہ پانچوں وقت نماز پڑھوں گا اور رمضان شریف کے روزے رکھوں گا۔ اگر مال ہوگا تو زکوٰۃ دوں گا اگر زیادہ گنجائش ہوگی تو حج کروں گا اور جن چیزوں سے اللہ تعالےٰ اور رسولؐ نے منع فرمایا ہے۔ جہاں تک ہو سکے گا ان سے بچوں گا۔ اگر کوئی خطا ہو جائے گی تو فوراً توبہ کر لوں گا۔ توبہ کرتا ہوں اور بیعت ہوتا ہوں۔ میں چاروں سلسلوں میں چشتیہ اور قادریہ نقشبندیہ اور سہروردیہ میں۔ اے اللہ ان سب خاندانوں کی برکت ہم کو نصیب کر اور قیامت میں ان بزرگوں کے ساتھ اٹھا۔ آمین یا رب العالمین۔ پھر رفع ایدی کے ساتھ دعا کی جائے۔ پھر ارشاد فرمایا طالب کو قصد السبیل کا مکرر مطالعہ کروایا جائے۔ حقیقت سلوک (اصلاح واستقامت علی الاعمال) اور غایت سلوک (رضا الٰہی) ذہن نشین کرائی جائے۔ مثلاً معالجہ غضب میں استفسار کیا



جائے کہ سورۃ طبع (جو غیر اختیاری ہے) یا اس کے مقتضاء پر عمل (جو اختیاری ہے) اوّل پر کوئی مواخذہ نہیں پھر فکر کیا ثانی کا ترک بھی اختیاری ہے۔ ہمت سے کام لینا چاہیے یہ تو ضابطہ کا جواب ہے البتہ طریق تسہیل (گویا غیر لازم علی الشیخ ہے) یہ ہے کہ ایسے وقت میں قوت وعتاب الٰہی کا استحضار رکھے یا قلب کو کسی دوسرے شغل میں مشغول کرے۔ خطرات کی پرواہ مت کرو۔ غرض اس میں تسلی دی جایا کرے۔

احقر خیر محمد عفا اللہ عنہ از ملتان

مدرسہ خیر المدارس یکم جمادی الاول ۱۳۹۰ھ

# حضرت والاؒ اپنے پیرو مرشدؒ کی نظر میں

ایک مرتبہ حضرت مولانا خیر محمد صاحبؒ اپنے چند دوستوں کے ساتھ خانقاہ میں حاضر ہوتے تو انھیں آتا دیکھ کر حضرت حکیم الاُمتؒ فرمانے لگے۔
"انجن تو چھوٹا سا ہے مگر گاڑیاں بہت سی کھینچے لا رہا ہے"۔

(سیرت اشرف ص ۲۸۴)

۲۔ عارف باللہ حضرت مولانا مفتی محمد حسن صاحب امرتسریؒ نے بحیثیت رکن مجلس شوریٰ خیرالمدارس دوران قیام خانقاہ حضرت حکیم الاُمتؒ کو خط لکھا جس میں کل مجلس شوریٰ خیرالمدارس کی خواہش ظاہر کی کہ حضرت والا کے مشاہرہ میں دس روپے کا اضافہ ضرور ہونا چاہیے تو آپ نے تحریر فرمایا بعد الحمد والصلوٰۃ احقر اشرف علی نے اس معاملہ میں غور کیا۔ بے تکلف دل نے یہی شہادت دی کہ ترقی تنخواہ بمقدار مذکور مولانا کی توجہ وکارگذاری اور خدمت مدرسہ کے بہت ضروری ہے۔ اللہ تعالیٰ سے اُمید ہے کہ ان کی اعانت و تطییب قلب کی برکت سے مدرسہ کے ہر شعبہ میں ترقی ہوگی۔ والسلام از تھانہ بھون رمضان ۶۱ھ

۳۔ حضرت حکیم الاُمتؒ نے اپنی وصیت میں رابعتہ التابعہ مضمون ہفتم (ص ۱۵) میں تحریر فرمایا ہے۔ حدیث شروع کرنے والوں کے لیے رسالہ خیرالاصول فی حدیث الرسول صلی اللہ علیہ وسلم اصطلاحات و اصولی حدیث میں مؤلفہ مولانا خیر محمد صاحبؒ داخل نصاب کیا گیا۔ (اشرف السوانح ج ۳ ص ۲۶۵) اور حضرت والا کو تحریر



فرمایا۔ آج صبح آپ کا رسالہ خیرالاصول یہاں (مدرسہ امداد العلوم خانقاہ امدادیہ تھانہ بھون) کے نصاب میں داخل کر کے اسے نقشہ میں لکھوا دیا گیا کہ مشکوٰۃ سے پہلے اس کو پڑھایا جایا کرے۔

اپنی تصنیفات کی نصائح میں تحریر فرمایا مولوی خیر محمد صاحب نے الاقتصاد کی تسہیل کا عزم ظاہر کیا۔ (اشرف السوانح ج ۳ ص ۶۹۷)

۴۔ ۱۹۳۸ء میں جب حضرت حکیم الامت قدس سرہٗ دانت بنوانے کے لیے لاہور تشریف لے آئے تو عارف باللہ حضرت مولانا مفتی محمد حسن صاحب امرتسریؒ نے حضرت والاؒ کو مطلع کرنے کے لیے حضرت حکیم الامت سے اجازت طلب کی تو حضرت حکیم الاُمتؒ نے ہنس کر فرمایا "ہیں مناع للخیر کیوں بنوں" (خود نوشت سوانح)

ف:۔ گویا حضرت سیّدی قدس سرہٗ کو سراپا خیر مجسّم فرمایا۔ اسی طرح حضرت والا ایک مرتبہ دارالعلوم دیوبند میں حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی کے مہمان تھے حضرت مولانا عبدالجبار صاحب ابوہری کا اصرار تھا کہ آپ ایک مرتبہ میری دعوت قبول فرمائیں۔ اس پر حضرت مدنیؒ نے فرمایا "آپ منّاع للخیر بنے ہوئے ہیں" گویا دونوں بزرگوں نے حسن اتفاق ایک ہی طرح کے الفاظ ارشاد فرمائے۔

۵۔ حضرت حکیم الاُمت تھانویؒ نے جب دلائل القرآن علیٰ مسائل النعمان تصنیف کے لیے اپنے چند مخصوص معتمد علماء کو ارشاد فرمایا۔ اس میں حضرت والاؒ کو بھی ارشاد فرمایا جس پر حضرت والاؒ نے مذکورہ کتاب میں مقدمہ کی ضرورت کا ارشاد فرما کر صرف مقدمہ تحریر کرنے کا ارشاد فرمایا۔" (فیوض الرحمٰن)

# حضرت والا مشائخ کاملین کی نظر میں

## ۱۔ حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد صاحب مدنی رح

حضرت مدنی کو ان کے ایک مرید نے خط لکھا کہ آپ دارالعلوم دیوبند میں ہیں اور ہم پاکستان میں، اس لیے صحبت کے فیض سے محروم ہیں تو آپ نے تحریر فرمایا "پاکستان میں حضرت حکیم الامت کے خلیفہ حضرت مولانا خیر محمد صاحب موجود ہیں ان سے صحبت اور فیض حاصل کرو۔" مولانا مفتی محمد عبداللہ صاحب رائپوری مدظلہ مفتی جامعہ رشیدیہ ساہی وال نے سالانہ جلسہ خیر المدارس ملتان کے اجلاس چہارم مورخہ ۱۹ محرم ۱۳۹۰ھ کو حضرت کی موجودگی میں مذکورہ بالا ارشاد نقل کیا اور فرمایا یہ مکتوبات حضرت شیخ الاسلام میں موجود ہے۔

## ۲۔ عارف باللہ حضرت مولانا مفتی محمد حسن امرتسری

آپ اپنے مرید حاجی عبدالسلام صاحب لائل پوری کو تحریر فرماتے ہیں۔

"اب حق تعالیٰ (کو منظور ہوا کہ) ملتان میں برکت نازل فرمائیں۔ حضرت مولانا (خیر محمد صاحب رح) کی ملاقات نعمت ہے اس سے نفع حاصل کرو، حق تعالےٰ نے موقع عنایت فرمایا ہے۔" (القول العزیز ج ۲ ص ۱۲۸)



## ۳۔ مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی رح

حضرت مولانا خیر محمد صاحب رح جن کے نام کے ساتھ آج رحمۃ اللہ علیہ کے الفاظ لکھنا پڑ رہے ہیں، پاکستان کے علماء و اولیاء میں ایک بلند اور ممتاز مقام رکھنے والے تھے۔ ایسی جامع علم و عمل باخدا ہستیاں قرنوں میں کہیں پیدا ہوتی ہیں۔" (اقتباس موت العالم موت العالَم ماہنامہ البلاغ کراچی رمضان ۱۳۹۰ھ) نیز تربیت السالک ج ۲ ص ۴ پر فرماتے ہیں۔ "جامع الخیرات حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا نام نامی ہی خیر ہے اور مضاف الیہ کی برکت سے وہ جامع الخیرات ہو گیا ان کو حق تعالےٰ نے بہت سے امور خیر سے موفق فرمایا تھا۔"

## ۴۔ حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب رح

آپ نے خیر المدارس ملتان میں ایک مرتبہ تقریر کرتے ہوئے فرمایا بیشک خیر المدارس ایسی جگہ ہے کہ اس کے صحن میں داخل ہونے والا خیر ہی ہو جائے گا کیونکہ مدرسہ بھی خیر المدارس، قائم کرنے والے بھی مولانا خیر محمد اور اس کے طلبا بھی خیر الطلباء، تو اس وجہ سے اگر یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ مدرسہ خیر المدارس کی خیر کا افشاء کیا جاتے تو یہ ٹھیک ہے اور میں خود اس کا مؤید بلکہ مدعی ہوں اور اگر اس لیے ہے کہ یہ خیر متعدی ہے نالائقوں کو لائق بنا دیتی ہے

---

(۱) واضح ہو کہ حضرت حکیم الاسلام مدظلہ کے وعظ سے قبل کسی نے نظم میں حضرت قاری صاحب رح کے متعلق کچھ تعریفی کلمات کہے تھے جس پر انھوں نے کچھ شکوہ اور شکریہ کیا ہے۔

اور اس طرف مفضی ہے کہ میرے اندر بھی خیر پیدا کرے گی تو میں اس کا انکار نہیں کر سکتا کیونکہ میں بھی خیر کو محسوس کرتا ہوں اور ہر حاضری پر مجھے خیر ہی ملتی رہتی ہے اور جب میں مولانا خیر محمد صاحبؒ کے سامنے ہوں تو خیر ہی لے کر جاؤں گا۔ البتہ اگر اس سے یہ مطلب کہ میں خیر لے کر آیا ہوں تو میرے اندر کوئی خیر و برکت نہیں اور اگر یہ اس لحاظ سے ہے کہ میں خیر لے کر جاؤں گا تو اس پر شکریہ کروں تو مضائقہ نہیں، مگر شکوہ مقدم ہے اور شکریہ مؤخر۔

(وعظ یوسفی ص ۴۔ مکتبہ صدیقیہ ملتان)

۲۔ حضرت سیدی علیہ الرحمۃ کے حضرت حکیم الاسلام مدظلہم کے اس قدر گہرے روابط و تعلقات تھے کہ ۱۳۸۹ھ میں گردہ اور پیشاب وغیرہ کی تکلیف سے یکے بعد دیگرے تین آپریشن ہوئے اور احقر ناکاروں نے حضرت قاری صاحب مدظلہم کو دعائے صحت کے لیے لکھا تو دارالعلوم دیوبند میں خصوصی دعا کا اہتمام کرنے کے بعد احقر ناکارہ سے طویل خط و کتابت فرمائی جسے احقر نے مکمل من وعن "اب ان کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں" میں درج کر دیا ہے ایک والا نامہ میں تحریر فرمایا پاکستان کی طرف دو ہی ہستیوں کی طرف نظر ہوتی تھی ایک حضرت مولانا محمد حسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور ایک مولانا ممدوح" گرامی نامہ بنام احقر قریشی غفرلہ مورخہ ۱۰/۱۱/۸۹ھ یک شنبہ

## ۴۔ شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوریؒ

ایک مرتبہ حضرت لاہوریؒ اور حضرتؒ ساتھ سفر کر رہے تھے۔ حضرتؒ



ریل کے ڈبہ میں قضائے حاجت کے لیے جانے لگے تو حضرت لاہوریؒ اُٹھے اور اس وقت تک نہ بیٹھے جب تک حضرت نے بیت الخلاء کا دروازہ نہ بند کر لیا۔ واپسی میں حضرت لاہوری پھر کھڑے ہو گئے اور اس وقت تک نہ بیٹھے جب تک حضرت اپنی نشست گاہ پر واپس تشریف نہ لے آتے اس سے حضرت لاہوری کے دل میں حضرتؒ کا احترام ظاہر ہوا۔

(بیس بڑے مسلمان)

## ۵۔ امیر شریعت حضرت مولانا عطاء اللہ شاہ صاحبؒ بخاری

شاہ جی فرمایا کرتے تھے کہ اگر مدرسہ چلانا ہو تو اس کا ڈھنگ حضرت مولانا خیر محمد صاحبؒ سے سیکھو (ہفت روزہ خدام الدین لاہور ۱۴ اپریل ۱۹۶۷ء)

### اکثر فرماتے :

مجھے مدرسہ چلانے کا ڈھنگ نہیں تھا یہ حضرت مولانا خیر محمد صاحبؒ کا کام ہے۔ مولانا قاضی عبدالکریم صاحب کلاچی سے نجم المدارس کلاچی کے سالانہ جلسہ پر فرمایا تم میرے شاگرد نہیں بنے۔ مدرسہ چلانے کے کام میں تم حضرت مولانا کے شاگرد ہو" ایک مرتبہ مولانا مرحوم مدرسہ خیر المدارس کے سالانہ جلسہ پر تشریف لے گئے تو وہاں کے اخلاق اور مہمان نوازی سے بے حد متاثر ہوئے اور واپسی میں غائبانہ تربیت اخلاق وغیرہ کا ذکر فرماتے رہے۔

(ہفت روزہ خدام الدین لاہور ۱۴ اپریل ۱۹۶۷ء)

### ۷۔ حافظ الحدیث حضرت مولانا محمد عبداللہ درخواستی صاحبؒ

مولانا خیر محمد صاحبؒ علماء سلف کی زندگی کا بہترین نمونہ تھے ان کی وفات سے جو خلا پیدا ہوگیا ہے وہ مشکل ہی سے پُر ہوگا۔ (روزنامہ امروز ۲۲ اکتوبر ۱۹۷۰ء)

### ۸۔ خطیب اُمّت حضرت مولانا احتشام الحق صاحب تھانویؒ

شب دوشنبہ ۲۰ محرم ۱۳۹۰ھ کو آپ نے تقریر کے افتتاحیہ میں فرمایا کہ "خیر المدارس اپنی تعلیمی شہرت، کارکردگی، زہد و اتقاء طلباء کی قابلیت سے اسم بامسمّٰی ہے اس کے بانی اور مہتمم تمام علماء میں سب سے زیادہ افضل اور قابلِ احترام ہیں اور اس زمانہ کے علماء کی یادگار ہیں جن کی وفات کے بعد علماء اپنے آپ کو یتیم سمجھنے لگے۔ اللہ تعالےٰ آپ کو عمر نوح عطا فرمائے۔ آپ خیر العلماء و افضل العلماء ہیں اور اس کا جلسہ خیر الجلسہ جس سے دہلی اور سہارن پور کے جلسہ کی یاد تازہ ہوتی ہے۔

۲۔ اسی طرح آپ نے ۱۲ مارچ ۱۹۶۷ء کو تقریر کرتے ہوئے فرمایا کہ "میں مولانا کے ادنیٰ سے اشارے کو حکم کے برابر سمجھتا ہوں"۔

### ۹۔ مجاہد ملّت حضرت مولانا محمد یوسف بنوری صاحبؒ

حضرت مولانا مرحوم کا شمار ایسی جامع الکمالات ہستیوں میں سے تھا وہ نہ صرف اپنے دَور کے جیّد اور ممتاز عالم تھے بلکہ بڑے عاقل و متین اور مدبر و



منتظم تھے۔ علم و وقار کا مجسّمہ اور خداترسی و للّٰہیت کا بہترین نمونہ تھے ان کی موت عقل و دانش، حلم و وقار اور مکارم اخلاق کی موت ہے ان کی وجہ سے علم اور علماء کا وقار قائم تھا خانقاہ کی عظمت باقی ارشاد و تلقین کی شمعیں روشن تھیں اور اصلاح و تربیت کی محفلیں آباد و بارونق تھیں۔ پاکستان کے مرکزی اور تاریخی شہر ملتان میں ان کا مدرسہ خیر المدارس اسم بامسمّٰی تھا۔

(اقتباس بصائر و عبر ماہنامہ بیّنات کراچی، شوال المکرم ۱۳۹۰ھ)

(ماثر و ماخوذ قلمی مسوّدہ اب ان کے دیکھنے کو آنکھیں ترستیاں ہیں)

### ۱۰۔ حضرت شیخ الاسلام مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی نوّر اللہ مرقدہٗ (صاحب اعلاء السنن)

مولانا خیر محمد صاحبؒ کی ذات تعارف کی محتاج نہیں۔ حضرت حکیم الاُمّت کے خلفاء میں ان کا بلند مقام ہے۔ (تربیت السالک ج ۲ ص ۶)

وام

## سیّد القرار حضرت اقدس قاری فتح محمد صاحب رحمہا مدنی

مدرسہ کے مہتمم حضرت مولانا خیر محمد صاحب بھی اس کے مستحق ہیں کہ قرآن و دین کے عشاق ان کو زیادہ سے زیادہ دعائیں دیں کیونکہ یہ سب کچھ موصوف کے خلوص کا نتیجہ ہے اور چونکہ ان کا ہر کام اللہ کے لئے ہے اس لئے ان کو کارکن اور مدرسین بھی ایسے میسر آگئے ہیں جو علوم میں ماہر ہونے کے ساتھ ساتھ خلوص کی دولت سے بھی مشرف ہیں۔

## اُستاذ العلماء شیخ الحدیث حضرت مولانا عبد الحق صاحب رح اکوڑہ خٹک

مدرسہ کسی تعارف کا محتاج نہیں جس کے بانی مبانی صاحب العقل والتدبیر حضرت علامہ مولانا خیر محمد صاحب (جو نہ صرف تفسیر حدیث فقہ کے شیخ ہیں بلکہ تصوف و سلوک کے بھی رہنما و مقتدا ہیں) جیسے مخلص پاکباز اور اہل دل بزرگ ہوں اور جسے سیدنا المحترم حکیم الامت مجدد امت مرشد حضرت تھانوی قدس سرہ کی توجہات و دعوات کا بیش بہا سرمایہ حاصل ہو چکا ہو جس کے خدام و متعلقین میں علماء و مخلصین کا مایہ ناز طبقہ شامل ہو



## عرب کے ممتاز محدث حضرت عبد الفتاح بن محمد حفظہ اللہ

موصوف حضرت رحمہ اللہ کے وصال کے بعد دوسری مرتبہ جامعہ میں تشریف لائے تو فرمایا ماشاء اللہ خیر المدارس نے ہر لحاظ سے خوب ترقی کی ہے۔

اس کے بانی حضرت شیخ علامہ محدث مولانا خیر محمد رحمہ اللہ نے جو پودا کاشت کیا تھا اس کا پھل آچکا ہے اور ان کی تیز بارش نے گلستان (علم) کو خوب سیراب کیا اور اس مدرسہ کا فیضان صرف اسی ملک پر محدود نہیں۔

بلکہ دور دراز اسلامی ملکوں میں رہنے والے اس کی خیر سے مستفید ہو رہے ہیں۔

یہ عبد ضعیف بھی انہی مستفیدین میں سے ہے۔ میں اہل مدرسہ کیلئے حسن توفیق کی دعا کرتا ہوں۔ امید ہے کہ وہ بھی مجھے اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں گے۔

## حضرت والاؒ تعلیم یافتہ صاحبان کی نظر میں

### ۱۔ جناب منشی عبدالرحمٰن خاں صاحب ملتانی

فخر الاماثل خیر مجسم حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری مہتمم مدرسہ عربی خیر المدارس ملتان حضرت تھانویؒ کے محبوب خلفاء میں سے ہیں۔ آپ کے چہرہ کی نورانیت، بشرہ کی شگفتگی، نظروں کی شفقت، لبوں کی مسکراہٹ، اور اخلاق کی وسعت اشرفی جمال کی زندہ تصویر ہے۔

(سیرت اشرف)

### ۲۔ شاعر عظیم جناب اسد ملتانی مرحوم

خیر المدارس ملتان جنت نشان پر ایک نظم میں حضرت والاؒ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

خدا رکھے سلامت مولوی خیر محمدؐ کو
جناب تھانویؒ کی ہیں یہ زندہ یادگار ہم میں
اسد ملتان میں علم دیں کا چرچا بڑھ گیا ان سے
نزول خیر و برکت کیوں نہ ہو خیر المدارس میں

نیز خیر المدارس پر ہی ایک دوسری طویل نظم میں فرماتے ہیں ؎

مولوی خیر محمد نے کیا جاری اسے
کیوں نہ ہو خیر المدارس سب سے اچھا مدرسہ



# مدرسہ خیر المدارس جالندھر میں حضرت حکیم الامتؒ کی آمد

۱۹۳۵ء میں حکیم الامتؒ نے دانت بنوانے کے لیے لاہور کا سفر اختیار کیا، لاہور پہنچنے کے بعد حضرت کے ایک خلیفہ حضرت مولانا محمد حسن صاحب امرتسری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت سے دریافت کیا کہ اگر ارشاد ہو تو مولانا خیر محمد صاحب جالندھری کو آپ کی تشریف آوری کی اطلاع دے دوں۔ حضرت قدس سرہ نے ہنس کر فرمایا: "میں کیوں مناع الخیر بنوں آپ چاہیں تو اطلاع دے دیں۔" چنانچہ حضرت مولانا مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت مولانا کو کارڈ کے ذریعہ مطلع کیا کہ حضرتؒ ڈاکٹر جلال الدین صاحب کی کوٹھی پر مقیم ہیں آپ کو ملنے کی اجازت ہے۔ بشرطیکہ نہ تو کسی کو ساتھ لائیں اور نہ ہی کسی کو اطلاع دیں۔

مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو جب مفتی صاحب کا کارڈ ملا، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

میں ایک ضروری کام سے مدرسہ سے جانے والا تھا۔ اس کارڈ کے دیکھتے ہی کچھ ایسی حیرت ہوئی جیسے کہ سکتہ ہو گیا ہو۔ سوچتا تھا کہ یا اللہ مدت سے تو حضرت والا نے سفر ترک فرما دیا ہے اور آج کل گرمی بھی شدت کی پڑ رہی ہے

یہ خبر میں کیا پڑھ رہا ہوں۔ مولوی محمد حسن کے خط کو پہچانتا تھا اس کی بھی تکذیب نہیں ہو سکتی آخرالامر جب تشریف آوری کا یقین ہو گیا تو اتنے دنوں کی محرومی پر بے حد افسوس ہوا۔ پھر دل کو تسلّی دی کہ اب جو اطلاع آئی ہے یہ تیرا کون سا استحقاق تھا۔ یہ سب ان کا انعام ہے۔ یہ سوچا کہ لاہور جانے والی گاڑی میں صرف آدھ گھنٹہ باقی ہے۔ اگر مکان جانے کا ارادہ ترک کر کے فوراً لاہور چلا گیا تو اس میں قباحتیں ہیں ایک تو دل کام میں لگا رہے گا، دوسرے مدرسہ اور گھر والوں کو تردد ہو گا کہ کیوں اس قدر عجلت میں لاہور چلا گیا اس سے کہیں حضرت کے قیام کا افشاء نہ ہو جائے۔ اس لیے اس وقت مکان چلا گیا اور دوسرے دن جانے کا ارادہ کیا۔"

اگلے روز جب مولانا صاحب لاہور تشریف لائے تو اس وقت حضرت تھانوی مغرب کی نماز نوافل وغیرہ سے فارغ ہو کر بڑے کمرے کے اندر تشریف فرما تھے۔ حضرت مولانا نے ادب سے سلام کیا۔ حضرت تھانویؒ نے انتہائی شفقت سے گلے لگا لیا اور معانقہ فرمایا اور پھر مصافحے سے فارغ ہوتے ہی ہنس کر فرمایا کہ "میں نے کہا میں کیوں متاع للخیر بنوں"۔

حضرت کے ان الفاظ نے مولانا صاحب کے قلب میں عجیب کیفیت پیدا کر دی۔ مولانا نے عرض کیا کہ میں نے ابھی نماز ادا نہیں کی ہے۔ فرمایا باہر صف ہے پڑھ لیجئے نماز سے فارغ ہو کر جب مولانا صاحب اندر آئے اس وقت حضرت تھانویؒ دودھ کا برف کھا کر فارغ ہوئے تھے مولانا سے فرمایا کہ آپ کے لیے بھی رکھا ہے۔ آپ بھی کھا لیجئے۔



امرتسر جانے سے ایک روز قبل حضرت مولانا خیر محمد صاحب نے حضرت تھانویؒ سے فرمایا کہ حضرت والا نے جس سال سفر بند فرمایا اس سال سفر بند کرنے سے قبل مدرسہ کے جلسے کے وقت جالندھر تشریف لانے کا وعدہ فرمایا تھا کہ اگر میں پنجاب کا سفر کر سکتا تو سب سے پہلے جالندھر آتا۔ اب حُسنِ اتفاق سے حضور لاہور تشریف لے آئے ہیں اس لیے مؤدبانہ درخواست ہے کہ جالندھر تشریف لے چلیں اور وہاں کی سرزمین کو بھی سرفرازی کا شرف عطا فرمائیں"۔ اس پر حضرت تھانوی نے فرمایا "کلاھرالیل یمحمہٗ النار جی میرا بھی چاہتا ہے مولوی شبیر علی سے دریافت کر لیں جس میں سفر کا حرج نہ ہوتا ہو"۔ چنانچہ یہ طے پایا کہ حضرت تھانوی ۱۵ ربیع الاول ۱۳۵۷ھ پانچ بجے لاہور سے سوار ہو کر ساڑھے آٹھ بجے شب جالندھر میں رونق افروز ہوں گے اور شب میں قیام کر کے اگلے روز صبح سہارن پور روانہ ہو جائیں گے۔

حضرت والا جالندھر پہنچے۔ جالندھر میں مولانا خیر محمد صاحب نے محکمۂ زراعت کے اسسٹنٹ ڈپٹی ڈائرکٹر کی کار کا بندوبست کیا تھا۔ استقبال کے لیے مجمع کی تعداد ہزاروں سے زیادہ تھی۔ حضرت تھانوی جب مدرسہ خیر المدارس میں پہنچے تو مدرسہ اور مسجد تمام زائرین سے پُر تھی۔ عشاء کی اذان ہو چکی تھی۔ حضرت نے وضو فرمایا اور نماز پڑھ کر مدرسہ کی چھت پر تشریف لے گئے۔ وہاں سولہ سترہ علماء و صلحاء کے ساتھ جو مولانا خیر محمد صاحب کی طرف سے مدعو تھے کھانا تناول فرمایا۔ اس کے بعد اسی صحن میں استراحت فرمائی۔ تھوڑے سے فاصلے پر حضرت مولانا خیر محمد صاحب نے اپنی چارپائی بچھائی تھی تاکہ حضرتِ والا کو آرام پہنچا سکیں۔

صبح نمازِ فجر سے فارغ ہو کر حضرت مولانا خیر محمد صاحب سے فرمایا کہ پہلے اوپر چلنا چاہیے۔ چھت پر آکر مستورات کو پس پردہ بیعت فرمانے کا ارادہ کیا۔ اس پر مولانا خیر محمد صاحب نے فرمایا کہ اندر کئی مستورات ہیں اور سب بیعت کی متمنی ہیں۔ چنانچہ آپ نے فرمایا کہ جنھوں نے اپنے شوہروں سے اجازت لی ہے صرف وہی بیعت ہو سکتی ہیں۔ ان کے علاوہ نہیں۔

اس کے بعد مسجد میں تشریف لے گئے۔ جہاں زائرین کا مجمع تھا۔ مجمع کی کثرت کی وجہ سے ہر شخص اٹھ کر حضرت کی زیارت کرنا چاہتا تھا۔ اس لیے عرض کیا گیا کہ کرسی پر اگر حضور تشریف رکھنا منظور فرمائیں تو سب اپنی اپنی جگہ بیٹھے باسانی زیارت سے مشرف ہو سکیں گے۔ فرمایا یہ میری عادت نہیں اور منقول بھی نہیں، البتہ بیان کی حالت میں تو منقول ہے۔ تھوڑی دیر بعد مجمع کی کثرت کو دیکھ کر دوبارہ عرض کیا گیا کہ چارپائی کی اجازت ہو تو منگوائی جائے۔ فرمایا "ہاں اس میں کوئی مضائقہ نہیں۔ یہ دیہاتی وضع ہے نیز میں اس پر اکیلا نہ ہوں گا دو چار اور بھی ہوں گے۔ مولانا خیر محمد صاحب سے فرمایا کہ آپ اور مولوی محمد حسن صاحب دوسری طرف اسی چارپائی پر بیٹھ جائیں۔ کیونکہ مجھے تنہا اونچا مجمع میں بیٹھے ہوئے شرم محسوس ہوتی ہے۔ ایک گھنٹے تک ملفوظات کا سلسلہ جاری رہا۔ سب اہلِ مجلس کے جملے مقاصد حسنہ کے واسطے دعا مانگی گئی اور مجلس برخواست ہوئی۔

پھر حضرت بالاخانے پر تشریف لے گئے۔ حضرت مولانا صاحب کی درخواست پر مولانا کے صاحبزادے عبدالحق کو پند نامہ عطا کی بسم اللہ کرائی گئی پھر مدرسہ سے



چل کر ریلوے روڈ پر تشریف لائے۔

حضرت مولانا خیر محمد صاحب فرماتے تھے کہ جس مکان میں حضرت نے قیام فرمایا تھا بلا مبالغہ تقریباً ایک ماہ تک اس کے در و دیوار سے انوار محسوس ہوتے رہے۔

## وفات حسرت آیات

مدرسہ (خیر المدارس) اکتالیس سال پورے کر چکا تھا اور ۱۵ شعبان ۱۳۹۰ھ سالانہ امتحان ختم ہو چکے تھے اور مدرسہ تعطیلات کے لیے بند ہو گیا۔ بیرونی طلباء اساتذہ کرام اپنے گھروں کو جا رہے تھے کہ ۲۰ شعبان ۱۳۹۰ھ بروز پنج شنبہ بانی و متولی، مہتمم اور شیخ الحدیث حضرت مولانا خیر محمد رحمۃ اللہ علیہ پر دل کا جان لیوا دورہ پڑا اور آپ اللہ کو پیارے ہو گئے۔ اِنّا للہِ و اِنّا الیہ راجعون۔ سینکڑوں علماء اور ہزاروں تلامذہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی خیر و برکت اور تعلیم و تربیت محروم ہو گئے اور ادارہ خیر المدارس اپنے بانی اور مربی کی شفقت سے محروم ہو گیا۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے تعلیم و تدریس اور اشاعتِ اسلام تبلیغِ دین اور ترویج مدارس عربیہ دینیہ کے سلسلہ میں جو خدمات سرانجام دیں ان کا بیّن ثبوت یہ عظیم ترین ادارہ اور اس کی عمارات، درس گاہیں۔ جامع مسجد اور سینکڑوں تعلیم و تربیت یافتہ تلامذہ علماء کرام موجود ہیں۔ حضرات دعا فرمائیں کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے لگائے ہوئے (گلشنِ دین) کو ہر قسم کے فتنوں سے محفوظ فرمائے اور اس کے متعلقین کو اس کی آبیاری کی توفیق عطا فرمائیں تاکہ یہ گلشن سر سبز و شاداب رہے۔ حضرات! بزرگوں کا وجود مسعود عالم دنیا کے لیے سہارا ہوتا ہے۔ ان کا اٹھ جانا عالم کے لیے

بے سہارا ہونا اور فتن کا آغاز ہوتا ہے۔ چنانچہ یہ سال ہمارے لیے عام الحزن ہے سانحہ عظیمہ منقول از سالانہ رو داد خیر المدارس۔ بابت ۱۳۹۰-۸۹ھ مفتی اعظم پاکستان حضرت اقدس سیدی و مرشدی مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی مدظلہ، دامت فیوضہم نے تاریخ وفات لکھی ؎

وفات جسکی ہے بیشک وفاتِ علم و عمل
سرِ الم سے پکارا جو آج ہاتف نے

یہ کیسی ہستی بے مثل کھو گئی تاریخ
وفات خیر محمد ہی ہو گئی تاریخ

۱۳۸۹
۱
۱۳۹۰ھ

(ماہنامہ البلاغ کراچی رمضان ۹۰ھ)

اور مولانا عبدالکریم صاحب مہتمم نجم المدارس کلاچی نے سن عیسوی تاریخ وفات اس طرح نکالا ؎

چوں ز تاریخ وصالش شد بہاتف گفتگو
خیر از و خیر المدارس گفت او

۸۱۰-۱۴-۸۱۰ - ۳۳۶
۱۹۷۰ء

(ماہنامہ بینات کراچی محرم ۹۱ھ)



# تفسیری افادات، واصول حدیث

تفسیری نکات پارہ اول

درس قرآن مجید

خیر الاصول فی حدیث الرسولؐ

بسم الله الرحمن الرحیم

المبادی المتعلقة بترجمة القرآن الکریم

(۱) قال ابن عباس رضی الله عنه لا بد للقاری من مراعاة اشیاء: ۱- اخلاص النیة ۲- خشوع وخضوع ۳- طہارۂ ظاہرہ وباطنہ ۴- سوال من الله بزیادة العلم والعمل۔

(۲) جب فطرۂ انسانیہ میں مادہ طاعت ومعصیت کا رکھا گیا۔ اور یہ ملکیت وبہیمیت کا جامع ہوا۔ تو اسکو امانت الٰہیہ (استعداد قبول حق) کا حامل بنایا ہے کما قال تعالیٰ۔ انا عرضنا الامانة الخ۔ اور اسکی حفاظت وتکمیل کے لئے

(قانون) دستورِ شریعت (قرآن) عطا فرمایا گیا۔

(۳) اسباب نزول | ۱- عقائد باطلہ ۲- اعمال فاسدہ ۳- غفلة عن الله

(۴) مقصد القرآن | اصلاح المعاد باصلاح امور ثلاثہ مذکورہ

مرجعہ | ۱- تعلیم العبدیة — ۲- تعارف الالوہیة

طریق اصلاح عقائد باطلہ | ۱- بدلائل عقلیہ — ۲- دلائل نقلیہ

عقلیہ: ۱- تحقیقی ۲- الزامی

نقلیہ: ۱- از کتب سابقہ ومعتقدات اہل کتاب ۲- وحی نبی کریم صلی الله علیہ وسلم

دلیل عقلی تحقیقی | مثلاً۔ قولہ تعالیٰ یا ایہا الناس اعبدوا ربکم الذی خلقکم والذین من قبلکم الخ (بقرہ پ۱)



دلیل عقلی الزامی | مثلاً۔ قولہ تعالیٰ قل من یرزقکم من السماء والارض امن یملک السمع والابصار ومن یخرج الحی من المیت ویخرج المیت من الحی ومن یدبر الامر۔ فسیقولون الله۔ الخ (یونس پ۱۱)

دلیل نقلی از کتب سابقہ | مثلاً قولہ تعالیٰ وآتینا موسی الکتاب وجعلناہ ہدی لبنی اسرائیل الا تتخذوا من دونی وکیلا۔ الخ (بنی اسرائیل پ۱۵)

دلیل نقلی از اہل کتاب | مثلاً قولہ تعالیٰ۔ الذین آتیناہم الکتاب یتلونہ حق تلاوتہ اولئک یؤمنون بہ۔ الخ

دلیل نقلی از وحی نبی | مثلاً قولہ تعالیٰ۔ قل انی نہیت ان اعبد الذین تدعون من دون الله لما جاءنی البینات من ربی۔ وامرت ان اسلم لرب العالمین۔ الخ (حم مومن پ۲۴)

تنبیہ | خوب [illegible] ہر گروہ کی اصلاح میں اس علم کا نام علم المخاصمہ ہے

اس کا مخاطب چار فرقے ہیں: ۱- مشرکین ۲- یہود ۳- نصاریٰ ۴- منافقین ہیں

طریق اصلاح اعمال فاسدہ | تفصیل حلال وحرام یعنی بیان مامورات ومنہیات۔

اس کا نام علم الاحکام ہے

طریق اصلاح الغفلة | (۱) انذار — ۱- دنیوی — ۲- اخروی
(۲) تبشیر — ۱- دنیوی — ۲- اخروی

انذار دنیوی | (۱) تذکیر بہلاکة الامم السابقة۔ مثلاً قولہ تعالیٰ۔ وکم اہلکنا قبلہم من قرن ہل تحس منہم من احد او تسمع لہم رکزا۔ الخ (مریم پ۱۶)

(۲) نزول النعم الالٰہیہ – شدۃ – توقعا –

انذار اخروی | شدۃ – توقعا – ونسوق المجرمین الی جہنم وردا – الخ (مریم پ ۱۶)

فائدہ | اول کا نام علم التذکیر بایام اللہ – ثانی کا نام علم التذکیر بالموت وما بعدہ ہے

تبشیر دنیوی | (۱) بنعم الٰہیۃ [illegible] – شدۃ توقعا – اذا جاء نصر اللہ والفتح الخ (النصر پ ۳۰)

(۲) بتذکیر غلبۃ الانبیاء والعلماء والمتقین – شدۃ توقعا ۔

تبشیر اخروی | شدۃ توقعا – ان الذین آمنوا وعملوا الصالحات کانت لہم جنت الفردوس نزلا – الخ (کہف پ ۱۶)

فائدہ | ان دونوں کا نام علم التذکیر بآلاء اللہ ہے

(۵) زمان ومکان | لیلۃ القدر ۲۷ رمضان المبارک در حرم مکہ معظمہ

(۶) اول ما نزل | ابتداء سورۃ العلق –

(۷) جمع القرآن | ثلاث مرات – عہد النبی صلعم – عہد ابی بکر رض – عہد عثمان رض

(۸) ترتیب | ترتیب الآیات توقیفی بالاجماع – ترتیب السور مختلف فیہ

توقیفی – اجتہادی – توقیفی باستثناء براءۃ والانفال –



(سورت فاتحہ)

ادب تلاوت | عن ابن عباس رض انہ قال اول ما نزل جبرائیل علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال یا محمد استعذ ثم قل بسم اللہ الرحمن الرحیم – الخ (روح المعانی)

تعوذ | اشارات – شیطان عدو خفی شدید – اعتماد علی النفس نہ ہو – توکل علی اللہ کی تعلیم – قراءت قرآن کی اہمیت – (حاصل) تعلیم عبدیت – [illegible]

تسمیہ | عند الجمہور جزو قرآن – ہو قراء مدینہ وبصرہ وامام ابو حنیفہ رح اور فقہاء کوفہ کے نزدیک فاتحہ وغیرہ کسی سورت کا جزو نہیں – بلکہ فصل سور کے لئے ہے – عن ابن عباس رض ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان لا یعرف فصل السورۃ حتی نزل بسم اللہ الرحمن الرحیم – الخ (ابو داؤد درملا)

(ف) عدم جہر تسمیہ – کسی سورت سے ملا کر نہ لکھنا – عدم جزویۃ سور کی دلیل ہے –

(تنبیہ) البتہ عند الحنفیہ ہر رکعت کے شروع میں پڑھنا واجب – اور البتہ ترک سہو بالالزام –

والتفصیل فی الکبیری ص ۲۷۲ شرح المنیۃ وروح المعانی ص ۴۲/۱۲۰

قراء مکہ وکوفہ واکثر فقہاء حجاز کے نزدیک فاتحہ کے جو کسی دیگر سورت کا جزو نہیں –

امام شافعی سفیان ثوری رح کے نزدیک سورۃ توبہ کے سوا باقی تمام سورتوں کا جزو ہے (کذا فی المظہر)

(التفصیل فی احکام القرآن للجصاص ج ۲)

باء | تیمن ۱ و استعانت ۲ و ذکر الباء اشارۃ الی الالصاق والعبودیۃ المحضۃ ۔

اللہ | ہو الاسم الاعظم عند الامام الاعظم رح ۔ حدثنا محمد بن الحسن عن ابی حنیفۃ قال الاسم الاعظم ہو اللہ ۔ اھ (مشکل الآثار ص ۶۲/۵۲)

رحمن و رحیم | مشتق از رحمت ۔ اطلق علی اللہ حقیقۃ جیسے علیم و قدیر و سمیع و بصیر

جس طرح اسکی صفات حیات و سمع و بصر مخلوق کی مثل نہیں ایسے ہی رحمت بھی مشابہ نہیں ۔ لیس کمثلہ شیئ وہو السمیع البصیر اھ ۔ وہ جیسے دیگر صفات میں جوارح کا محتاج نہیں ۔ ایسے ہی صفت رحمت میں رقت قلب اور انفعال کا محتاج نہیں ۔ وارد الغنی وانتم الفقراء ۔ اسکی ذات کیطرح صفات بھی بیچون و بیچگون ہیں ۔ سہ اے برون از وہم و قال و قیل من ۔ خاک بر فرق من و تمثیل من

والرحمۃ فی بنی آدم عند العرب رقۃ القلب وعطفہ ۔ ورحمۃ اللہ عطفہ واحسانہ ورزقہ اھ (لسان العرب ص ۱۳۲/۱۵۶)

وقد تستعمل تارۃ فی الرقۃ المجردۃ وتارۃ فی الاحسان المجرد عن الرقۃ نحو رحم اللہ فلانا واذا وصف بہ الباری فلیس یراد بہ الا الاحسان والجود دون الرقۃ اھ (مفردات راغب ص ۱۹۰)

اسم کے ساتھ استعانت نہ ذات کے ساتھ | خوش
ڈھونڈھا تجھکو تو تیرے کہیں نام کے سوا کچھ نہ ملا
تیری گلی کی خاک سے چونک تو یہی ہے بس مجھے ۔
چون سلطان عزت علم برکشد
جہان سر بجیب عدم برکشد =

بسا یری نظروں میں تو سمایا رہے
جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے ۔



فرق | رحمن میں مبالغہ رحیم سے ۔ کما ۱ ۔ رحمن الدنیا والآخرۃ ۔ رحیم الآخرۃ
کیفا ۲ ۔ رحمن الدنیا والآخرۃ ۔ رحیم الدنیا ۔

وجہ تقدیم الرحمن علی الرحیم | اختصاص باللہ تعالیٰ ۱ ۔ تقدم الدنیا علی الآخرۃ ۲

تخصیص اسماء ثلاثہ | (۱) انسان کی تین حالتیں ہیں ۔ حدوث وجود ۱ ۔ بقاء حیات دنیا ۲ ۔ ثمرات بعد الموت ۳

لفظ اللہ اشارہ بحدوث و تکوین ۔ اسلئے کہ تخلیق انسان کا سبب اظہار الوہیت و معبودیت ہے

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ۔ اھ

لفظ رحمن اشارہ بحالت بقاء دنیا ۔ اسلئے کہ دنیا در اصل ابتلاء ہے ۔ بہذا ابتلاء ورحمت عامہ کی حاجت نیز فضلاتن میں تجدد و حدوث ۔

لفظ رحیم اشارہ ثمرہ اخروی ۔ اسلئے کہ فضیل ثمرت واشتراکہ [illegible] نیز [illegible]

رحمت اخرویہ مومنین سے ہے ۔

(۲) اصول اسلام تین ہیں توحید ۱ ۔ رسالت ۲ ۔ قیامت ۳

لفظ اللہ اشارہ مباحث الٰہیات ۔ رحمن اشارہ مباحث نبوت و رسالت ۔

رحیم اشارہ مباحث آخرت و قیامت

اشارات تسمیہ | عظمت و اہمیت قرات قرآن ۱ ۔ فناء نفس ۲ ۔ بقاء ذات حق ۳ ۔
احتیاج عبد ۴ ۔ غناء حق ۵ ۔ تعلیم عبدیت ۶ ۔ تعارف الوہیت ۷ ۔

مسائل متعلقہ تسمیہ | (۱) وضو ۔ (۲) قضاء حاجت ۔ (۳) جماع
(۴) طعام و شراب ۔ (۵) نوم ۔ (۶) ذبح

(٧) حمید (٨) تحمید اناد (٩) وغیرہ باب

(١٠) کل امر ذی بال

ترکیب | جملہ اسمیہ یا فعلیہ خبریہ صورۃً انشائیہ معنیً۔

( فاتحہ )

شانِ نزول | سورہ فاتحہ عند الجمہور مکی ہے۔ ابتداء بعثت میں پہلے سورہ علق کی چند آیتیں نازل ہوئیں۔ چند روز کے بعد پوری سورہ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نازل ہوئی۔ جیسے مصنف ابن شیبہ و حلیہ ابی نعیم و دلائل النبوۃ بیہقی میں عمرو بن شرحبیل رضی اللہ عنہ سے مرسلاً مروی ہے۔ کہ رسول اللہ صلعم نے خدیجہؓ سے فرمایا کہ میں تنہائی میں غیب سے کچھ آوازیں سنتا ہوں۔ مجھے جان کا اندیشہ ہے۔ خدیجہ نے فرمایا خدا آپ کے ساتھ ہرگز برا نہ کرے گا۔ آپ مکارم اخلاق کے مالک ہیں۔

اتفاق سے اسی وقت ابوبکر صدیقؓ آ گئے۔ وہ ورقہ بن نوفل کے پاس گئے اور واقعہ بیان کیا۔ اور کہا کہ آنحضرت صلعم سے حال دریافت کیا آپ نے جواب فرمایا۔

فقال اذا خلوت وحدی سمعت نداءً خلفی یا محمد یا محمد فانطلق هارباً فی الافق فقال لا تفعل اذا اتاک فاثبت حتی تسمع ما یقول ثم ائتنی فاخبرنی فلما خلا ناداه یا محمد قل بسم الله الرحمن الرحیم الحمد لله رب العالمین حتی بلغ و



ولا الضالین۔ قال قل لا الٰہ الا اللہ فاتی ورقۃ فذکر ذلک له فقال له ورقۃ ابشر ثم ابشر فانی اشهد انک الذی بشر به ابن مریم وانک علی مثل ناموس موسیٰ وانک نبی مرسل۔ الخ (در منثور صفحہ ۲ ج ۱)

نام | اس سورت کے متعدد نام ہیں۔ چنانچہ علامہ سیوطیؒ نے تفسیر اتقان میں ۲۲ نام شمار کئے ہیں۔ مشہور نام فاتحہ ہے اس لئے کہ کتاب الٰہی کا آغاز اور شروع اسی سے ہے۔ دوسرا نام ام الکتاب ہے اس لئے کہ تمام قرآن کا اجمال اور خلاصہ ہے۔

حضرت حسن بصریؒ سے منقول ہے کہ حق تعالیٰ نے عالم کی ہدایت کے لئے مختلف انبیاء و رسل پر (۱۰۴) کتابیں نازل فرمائیں۔ اور تمام علوم و حکم کو ان میں ودیعت رکھا۔ پھر ان کا خلاصہ تورات۔ انجیل۔ زبور۔ قرآن میں درج فرمایا۔ پھر ان سب علوم کو قرآن میں بھر دیا۔ پھر علوم قرآنی کو مفصل میں۔ پھر علوم مفصل کو فاتحۃ الکتاب میں۔ پھر علوم فاتحہ کو بسم اللہ میں ودیعت رکھا۔

موضوع سورت | تعلیم المسئلہ۔ یعنی بارگاہ الوہیت میں باادب درخواست و عرضی پیش کرنے کا طریقہ سکھلانا۔ جس کا مسودہ خود شہنشاہ حقیقی نے تیار کرکے اپنے بندوں کو عطا فرمایا ہے۔ کہ پہلے مسئول عنہ کی خوبی اور اپنی ذلت و عجز کا اعتراف کرو۔ پھر اپنا خصوصی تعلق ذکر کرو۔ پھر اپنا مطلب مانگو۔

(۲) حرام ۔ حاجات ما فوق الاسباب مانگے اگرچہ مستقل بالذات یا مستقل بالوصف

اعتقاد نہ کرے ۔ مثلاً سجدہ قبر ، نذر و منت بغیر اللہ۔

یا وہ کرے جس سے ایہام استقلال ہوتا ہو ۔ جیسا اولیاء سے استعانت کرنا ۔

(۳) مباح و جائز ۔ اسباب عادیہ میں (اکل و شرب) شرعیہ (دعا و رقیہ وغیرہ)

جو طاقت بشری کے تحت ہوں ۔ اور عالم اسباب سے متعلق ہوں ۔ اور کسی کو ورنہ فاعل

مستقل ہونے کا ایہام نہ ہوتا ہو ۔ غرض خدا پر اعتماد رکھتے ہوئے درجہ اسباب میں استعانت جائز ہے۔

اور تفصیل کی تفسیر عزیزی

ذکر استعانت بعد العبادۃ وجہ | ۱ رفع احتمال خود پسندی ۔ ۲ رفعت شان عبادت ۔ ۳ رد معتزلہ

وجہ تقدیم | عبادت مطلوب الٰہی ۔ استعانت مطلوب عباد

تکرار ایاک | تقرب ہر واحد نہ مجموع من حیث المجموع ۔

اہدنا | تین طرح پہ استعمال ہدایت ۔ ۱ الی سے بمعنی رہنمائی ۔ ۲ لام سے بمعنی منزل مقصود تک پہنچنا ۔ ۳ متعدی بلاواسطہ ۔ منزل مقصود پر پہنچانا ، چلانا ۔

الصراط المستقیم | علامہ ابن قیم فرماتے ہیں ۔ صراط وہ راستہ ہے جس میں پانچ امور متحقق ہوں ، ۱ سیدھا ہونا ۔ ۲ موصل الی المقصود ہونا ۔ ۳ سب سے زیادہ قریب ہونا ۔ ۴ وسیع و کشادہ ہونا ۔ ۵ مقصد تک پہنچنے کے لئے اور کوئی دوسرا راستہ نہ ہونا ۔

صراط مستقیم سے مراد دین اسلام ہے ۔ (ابن کثیر)



صراط الذین انعمت | اضافت الی المنعم علیہم ۔ بوجہ راستہ پر چلنے کے ۔ اور آیت

وانک لتہدی الی صراط مستقیم صراط اللہ الذی لہ ما فی السموات وما فی الارض الخ

(سورہ شوریٰ)

میں اللہ تعالیٰ کی طرف ۔ بوجہ رستہ کے کہ یہ رستہ اللہ تعالیٰ کا قائم کردہ ہے ۔

(تنبیہ) فیہ رد علی من استدل القادیانیۃ الملعونۃ علی اجراء النبوۃ بہذہ الآیۃ فتدبر

ویؤیدہ ما روی عن ابن عباس فی تفسیر الذین انعمت علیہم ای الملائکۃ والانبیاء الخ (ابن کثیر ۲۹)

غیر المغضوب علیہم | صفۃ الذین انعمت او بدل منہ ۔ وہ فریق جو دیدہ و دانستہ راہ راست کو ترک کرکے ہوائے نفس کی پیروی میں غلط راستہ اختیار کرے ۔

اس کا فرد اعظم یہود ہیں ۔ بوجہ کفر دو پیغمبروں کے ۔

ولا الضالین | وہ فریق جو راہ راست سے بھٹک کر غلط راستہ پر جا لگا ۔

اس کا فرد اعظم نصاریٰ ہیں ۔ بوجہ کفر ایک پیغمبر کے ۔

خطاب انعمت | ۱ اشارہ کہ انعام محض فضل اللہ تعالیٰ کا ہے بخلاف غضب و ضلال کے کہ اس کا سبب معاصی عباد ہیں ۔

۲ تکریم و تشریف ۔ ۳ ادب لنسبت ۔ کہ جب افعال احسان و رحمت کا ذکر ہو تو صراحۃً اللہ تعالیٰ کی طرف [illegible]

نسبت دی جاتی ہے ۔ اور جب افعال جزا و عقوبت کا ذکر ہو تو اکثر فاعل کا حذف اور

صیغہ مجہول لانا مناسب ہے ۔

یعنی ان المنعم علیہم ہم الذین سلموا من غضب اللہ والضلال (مدارک ۱/۱۲)

وانما ساغ وقوعہ صفۃ للذین وہو معرفۃ وغیر لا یتعرف بالاضافۃ لانہ اذا وقع بین متضادین وکانا معرفتین تعرف بالاضافۃ

[illegible]

فقرا کو دیدار کرنے حکم کر گیا۔ اور حج کو بھی قیامت سے مناسبت ہے اس لئے کہ دونوں میں گھر بار وطن

اور مفارقت اہل و اقارب اور احباب بے سروسامانی ہے۔ (تفسیر کبیر ۱۲۸/۱۲۰)

## ( سورہ بقرہ )

**تعداد و حروف و کلمات** | یہ مدنی ہے۔ آیات (۲۸۷)۔ کلمات (۶۰۲۱)۔ حروف (۲۵۵۰۰) رکوع (۴۰)

**وجہ تسمیہ** | واقعہ ذبح البقرہ بنی اسرائیل عجیب و غریب طرق سے اصول اسلام (توحید۔ رسالت۔ قیامت) پر دلیل و حجت ہے۔ اس لئے کہ مقتول جو گائے کے عضو لگانے سے زندہ ہوا اللہ تعالیٰ کی کمال قدرت پر دلیل ہے۔ اور چونکہ یہ حشر اجساد پر دلیل ہے۔ چونکہ یہ موسیٰ علیہ السلام کا معجزہ تھا اس لئے رسالت و نبوت پر بھی دلیل ہے۔

ہذا التسمیۃ الکل باسم الجزء سورہ بقرہ نام رکھا گیا۔

**رابطہ** | (۱) فاتحہ میں طلب ہدایت۔ طلب صراط مستقیم۔ منعم علیہم کا ذکر۔ مغضوب علیہم و ضالین کی مذمت مذکور ہے۔

سورہ بقرہ میں صحیفہ ہدایت یعنی قرآن پاک۔ اور صراط مستقیم ایمان و تقویٰ و اعمال صالحہ۔ منعم علیہم متقین کی مدح۔ اور ان الذین کفروا سے آخر تک [illegible]



ضالین و مغضوب علیہم کی مذمت کا ذکر ہے۔

(۲) فاتحہ میں اوصاف ثلاثہ یعنی ربوبیت۔ رحمانیت۔ رحیمیت اور صراط مستقیم

سورہ بقرہ میں الم۔ ذلک الکتاب سے صحیفہ ہدایت کا تذکرہ۔ [illegible] ظاہری ربوبیت اور رحمت عامہ کا ذکر۔ پھر اولاد یا بنی اسرائیل پر رحمت خاصہ کا ذکر۔ پھر ملت ابراہیمی اور قبلہ سے صراط مستقیم کا پتہ دیا۔ پھر لیس البر ان تولوا وجوھکم سے صراط مستقیم کی تفصیل یعنی ذکر امور غیبیہ اور سلسلۂ احکام۔ آخری رکوع میں آمن الرسول سے ایمان بالغیب اور صراط مستقیم کی توضیح۔ اور آخر میں دعائے مغفرت و رحمت۔

گویا سورہ بقرہ سورہ فاتحہ کی شرح و تفسیر ہے۔

(۳) فاتحہ میں بندے کی جانب سے اللہ پاک کی حمد و ثنا ہے اور سورہ بقرہ میں خود تعالیٰ کی طرف سے متقین مؤمنین کی توصیف و مدح۔

**شان نزول** | زمانہ سابق میں تبع بادشاہ نے مدینہ (یثرب) پر حملہ کا ارادہ کیا تو احبار و علماء یہود نے نبی آخر الزمان کے ہجرت گاہ ہونے کی اس کو خبر دی تو اس نے ارادہ حملہ ملتوی کر دیا اور ایک مکان عالیشان (دار ابو ایوب انصاری) تیار کیا کہ یہ نبی آخر الزمان کے لئے ہے۔

صورت وحقیقت ایمان | عند الصوفیۃ الصافیۃ یہ ہے۔ تصدیق بالقلب اور اقرار باللسان صورت ایمان ہے
اور اطمینان نفس حقیقت ایمان ہے۔ اطمینان نفس سے مراد یہ ہے کہ مقتضائے
شریعت مقتضائے طبیعت بن جائے۔ یعنی نفس اس درجہ مطمئن ہو جائے کہ اللہ اور رسول
کا ہر حکم اسکو لذیذ و شیریں معلوم ہونے لگے۔ اور اسکی معصیت و نافرمانی کا ادنیٰ سا خیال
اور معمولی سا وسوسہ بھی آگ میں جلنے سے بدرجہا زیادہ شاق و گراں نظر آنے لگے۔
نصوص شرعیہ میں یہی حقیقت ایمان مراد ہے۔ جو اللہ والوں کے اندر پیشتر سے محفوظ [illegible]

(۱) ذاک صریح الایمان الخ (۲) اذا زنی العبد خرج منہ الایمان۔ او کما قال علیہ السلام

(۳) وکذلک الایمان حین تخالط بشاشتہ القلوب۔ الخ (۴) یا ایہا الذین آمنوا آمنوا۔ الخ

(۵) یا ایتہا النفس المطمئنۃ الخ (۶) ولکن اللہ حبب الیکم الایمان وزینہ فی قلوبکم
وکرہ الیکم الکفر والفسوق والعصیان الخ۔ اولٰئک ہم الراشدون۔ الخ

(۷) اللہم انی اسئلک ایمانا لا یرتد۔ الخ

مدار نجات | ایمان صوری ہے نہ حقیقی۔ قولہ علیہ السلام۔ من قال لا الہ الا اللہ
دخل الجنۃ وان زنی وان سرق۔ الخ

مسئلہ تکفیر اہل قبلہ | یہ جو مشہور ہے کہ اہل قبلہ کی تکفیر جائز نہیں۔ سو اسکا مطلب یہ ہے کہ
شریعت کی اصطلاح میں اہل قبلہ وہ لوگ ہیں جو تمام متواترات اور ضروریات دین پر
ایمان رکھتے ہوں۔ اور کسی امر دینی کے مکذب و منکر نہ ہوں۔

ضروریات دین | سے وہ امور مراد ہیں۔ جو شریعت میں اس درجہ مشہور ہوں کہ خواص و



عوام سب جانتے اور یہی ثبوت ہوں۔ غرض جو شخص ضروریات دین میں کسی ایک امر
کا بھی انکار کرے۔ گو جملہ دیگر سے ہو تاویلی اور بدیہی ہے تو وہ قطعاً کافر اور
دائرہ ایمان سے خارج ہے۔

ایمان و تصدیق کے ساتھ تبری عن الکفر بھی ضروری ہے۔ حضرت مجدد صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں
علامت این تصدیق تبری است از کفر و بیزاری از کافری و آنچہ در کافری است از
خصائص و لوازم آن۔ الخ (مکتوبات ص ۳۲۵ دفتر اول مکتوب ۲۶۶)

بالغیب | غیب سے مراد وہ حقیقتیں ہیں۔ جو انسان کی عقل و حواس
کے دائرہ سے پوشیدہ ہیں۔ اور ہر ایک عام انسان کے تجربہ
اور مشاہدہ میں نہیں آتیں۔ مثلاً خدا کی ذات و صفات۔ ملائکہ، وحی۔
جنت و جہنم وغیرہ وغیرہ۔ ایسے امور کو بغیر دیکھے ماننا اور اس اعتقاد پر ماننا کہ نبی صلعم
نے انکی خبر دی ہے ہیں۔ ایمان بالغیب ہے

وجہ تقدیم ایمان | یہ فعل قلب ہے جو رئیس الاعضاء ہے۔ تکمیل قوت نظریہ ہے جو عملیہ پر مقدم ہے
ایمان تمام اعمال کا موقوف علیہ ہے

جملہ فعلیہ | یؤمنون جملہ فعلیہ ہے اور تجدد و حدوث کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ کہ مومن [illegible]
اور اعمال صالحہ سے تجدید و ترقی کا فکر رکھا جائے۔

ویقیمون الصلوۃ | لفظ صلوٰۃ مقام مذمت میں مستعمل ہوا ہے۔ فلا صدق ولا صلی الخ۔ ویل للمصلین الخ
مقام مدح میں لفظ اقامت صلوٰۃ مستعمل ہوا ہے۔ رب اجعلنی مقیم الصلوۃ الخ
والمقیمین الصلوۃ الخ۔

اقامت صلوٰۃ - جامع اصطلاح ہے - خشوع و خضوع - تمام آداب و اوقات کی رعایت بلکہ اجتماعی طور پر نماز کا نظام باقاعدہ قائم کرنے کو بھی شامل ہے -

نماز فرض و نفل عام ہے - یا صرف فرض عند اکثر الائمۃ -

ایمان کے بعد عملی اطاعت ضروری ہے - اور سب سے اولین عملی اطاعت نماز ہے کہ ہر بالغ مسلم - واسطے دن کو دربارِ الٰہی میں حاضری ہے - جامع العبادات ہے - کثیر الوقوع ہے - غنی و فقیر کو عام ہے اسی لئے انفاق پر مقدم ذکر کی گئی - یہاں بھی جملہ فعلیہ لاکر تجدد و تکلیف اشارہ فرمایا گیا -

**ومما رزقناهم ینفقون** | آدمی کو تنگ دل اور زر پرست نہیں ہونا چاہئے بلکہ خدا کے مقرر کردہ حقوق ادا کرنے چاہئیں - زکوٰۃ و صدقات نافلہ تمام مراد ہیں بلکہ بعض علماء صوفیہ کے نزدیک رزق باطنی و معنوی یعنی علم نافع و اصلاح باطنی کی تلقین بھی مراد ہے -

**نفقات سبعہ** | نفقات سات قسم ہیں - زکوٰۃ مفروضہ - صدقۂ فطر - خیرات و صدقات (جیسے تصدق بر فقراء - ضیافت اضیاف - قرض حسنہ) وقف (جیسے بناء مساجد و مدارس پل - چاہ - سرائے وغیرہ -) مصارف حج - مصارف جہاد - نفقاتِ واجبہ -

**رزقنا** | میں نسبت الی اللہ ترغیب و تسہیل انفاق کے لئے اور تعلیم توکل -

**حکمت صلوٰۃ و انفاق** | چونکہ جب - اور مانع عن الخیر دو مرض باطنی - کبر و حرص ہیں - کبر کا علاج صلوٰۃ - حرص کا علاج انفاق فی سبیل اللہ - تجویز فرمایا گیا -

**والذین یؤمنون بما انزل الیک الخ** | یہ قرآن و حدیث دونوں کو شامل ہے -



قرآنی ہدایت سے منتفع ہونے والے وہ لوگ ہیں - جو خدائی ہدایت کا اپنے کو محتاج جانتے ہیں - یہ بھی تسلیم کرتے ہیں کہ وہ ہدایت ہر ایک کے پاس الگ الگ نہیں آتی بلکہ انبیاء علیہم السلام و کتب سماویہ کے ذریعہ پہنچتی ہے - جو نسلی یا قومی تعصب بھی نہ رکھتے ہوں بلکہ خالص طالب حق ہیں -

ہدایت قرآنی سے غیر منتفع وہ لوگ ہیں - جو خدائی ہدایت کو غیر ضروری سمجھنے والے ہوں - وحی و رسالت کو ضروری نہ سمجھیں بلکہ تجربہ و عقل کو کافی جانیں - اپنے رسول و اپنی کتاب - یا اپنے مذہب و قوم کے تعصب کی وجہ سے کسی کو نہ مانیں

**وبالآخرۃ ہم یوقنون** | یہ لفظ جامع عقائد ذیل پر مشتمل ہے -

(۱) دنیا کا موجودہ نظام ابدی نہیں - بلکہ ایک وقت پر ختم ہو جائیگا -

(۲) دنیا کے بعد دوسرا عالم آئیگا - اوس میں پوری نوعِ انسانی بیک وقت دوبارہ پیدا ہوگی - اور اپنی تمام عمر کے اعمال کا حساب دیکر پورا پورا بدلہ پائیگی -

(۳) نیک جنت میں اور بد جہنم میں جائینگے -

(۴) انسان دنیا میں غیر ذمہ دار نہیں بلکہ تمام اعمال کا خدا کے سامنے جوابدہ ہے -

(۵) کامیابی و ناکامی کا معیار دنیوی اچھے بُرے حالات معیار نہیں - بلکہ معیار آخری فیصلہ ہے - ہذا آخر و طعن غیر معقول -

(۶) عقیدہ آخرت تمام عقائد - اخلاق - اعمال کی اصلاحات کی جڑ ہے -

**اولئک علی ہدی** | ثمرۂ دنیوی - واولئک ہم المفلحون - ثمرۂ اخروی - نقطہ کے لئے دال ہے - ہذا مرتکب کبیرہ کے عدم نجات کے متعلق معتزلہ کا استدلال باطل ہے -

ان الذین کفروا الخ | سواء علیہم — وہ لوگ جو علم الٰہی میں کافر ہیں — یعنی جن کا خاتمہ کفر پر

لفظ ان مخاطب کے رفع تردد و شک کے موقعہ پر اکثر مستعمل ہوا کرتا ہے — مگر کبھی مخاطب

و متکلم خلاف توقع مقام پر بھی مستعمل ہو جایا کرتا ہے — چنانچہ کلام مریم ؑ — رب انی

وضعتہا انثی میں ہے — اور کلام نوح ؑ — رب ان قومی کذبون میں

اور یہاں خلاف توقع متکلم کے موقعہ پر استعمال ہوا ہے۔

تبلیغ سے منع کرنا مقصود نہیں — بلکہ حضور صلعم کو غم و ملول ہونے سے روکنا ہے۔

۱۷۲ ۱۹۰ تعریف کفر | الکفر عدم تصدیق الرسول صلی اللہ علیہ وسلم فی ما علم بالضرورۃ مجیئہ بہ

یہ تعریف جامع ہے — تکذیب اور ترک تصدیق دونوں کو شامل ہے — اسلئے کہ

تکذیب کی طرح ترک تصدیق بھی کفر ہے — قولہ تعالیٰ ومن لم یؤمن باللہ ورسولہ فانا اعتدنا

للکافرین سعیرا — الخ وقولہ تعالیٰ وقال الذین کفروا لن نؤمن بہذا القرآن — الخ — وقولہ تعالیٰ

بل لم تکونوا مؤمنین — ۱۲

اقسام کفر | (۱) کفر تکذیب — قولہ تعالیٰ وقال الکافرون ہذا ساحر کذاب — الخ

وقولہ تعالیٰ ان کل الا کذب الرسل فحق عقاب — ۱۲

(۲) کفر استکبار — قولہ تعالیٰ ابی واستکبر وکان من الکافرین — الخ



(۳) کفر اعراض (روگردانی) — والذین کفروا عما انذروا معرضون — الخ

(۴) کفر ارتیاب — قولہ تعالیٰ انہم کانوا فی شک مریب — الخ

(۵) کفر نفاق — کما فی الرکوع الآتی —

ختم اللہ | ختم و طبع حقیقۃ — جو ملائکہ کی معرفت بندہ میں آتا ہے —

یا بطور استعارہ — یعنی یہ کفار قرآنی ہدایت سے منتفع نہیں ہو سکتے — اسلئے کہ حصول علم کے

تین باب ہیں — عقل — سمع — بصر — اور انکا تینوں کو موقوف ہیں —

ختم و غشاوہ | قلوب و سمع چونکہ انکا ادراک چاروں جہت سے تعلق رکھتا ہے اسلئے ختم مناسب تھا

اور بصر کا تعلق چونکہ جہت مقابل سے ہوا کرتا ہے — لہٰذا غشاوہ مناسب ہوا —

جمع و افراد | چونکہ معقولات و مبصرات کثیر الانواع ہیں — اور مسموعات نوع واحد ہیں

اسلئے قلوب و ابصار کو جمع لانا اور سمع کو مفرد لانا مناسب ہوا —

کفار اصلی | اشارہ الی الذین مستقلین —

کفار منافقین | اشارہ الی الذین الف و لام عہد

سبب ختم و غشاوہ | ختم — طبع — غشاوہ — اقفال — رین — ہدایت قرآنی کے رد کرنے کے سبب ہیں

بلکہ ان کفار کا اعراض و استکبار — اور کفر — و انکار ہدایت قرآنی سے غیر منتفع ہونے کا سبب ہے

قولہ تعالیٰ — بل طبع اللہ علیہا بکفرہم الخ — قولہ تعالیٰ فلما زاغوا ازاغ اللہ قلوبہم — الخ

ومن الناس الخ | ذکر و تشقیہ منافقین — تخصیص بعد التعمیم — ہجرت سے قبل مدینہ و نواح

میں عبد اللہ بن ابی ابن سلول کو یہود میں ریاست و جاہ حاصل تھا — آنحضرت صلعم کی ہجرت کے بعد

اللہ یستہزئ بہم | مشاکلۃ — ترادِ جزاء مساوی جرم — دنیوی — مال و دولت دیکر ناگاہ پکڑ لینا۔

اخروی — حضرت ابن عباس رض سے مروی ہے کہ قیامت کے دن ان کیلئے جنت کا دروازہ

کھولا جائیگا — جب وہ قریب پہنچینگے تو دروازہ بند کر کے انکو جہنم میں دھکیل دیا جائیگا — دیکھکر مومنین

ہنسینگے — قرآن — فالیوم الذین آمنوا من الکفار یضحکون علی الارائک ینظرون — الخ

اخروی — یمدھم — پہلے ایمان کے ساتھ نور ہے — یہ بجھا دیا جائیگا — نور و ایمان میں دیوار

حائل ہو جائیگی — قرآن — فضرب بینہم بسور لہ باب — الخ

اولئک الذین | دلیل حماقت — ترک اشتراء و استبدال —

مثلہم | (ربط) منافقین کا اشتراء ضلالت بدلہ ہدایت مذکور ہوا — سابق آیات میں

اسکی توضیح کیلئے دو مثالیں ذکر کی جاتی ہیں — ناری الخ مائی الخ —

چونکہ ایمان ذریعہ ہے نورِ قلبی اور حیاتِ روحانی کا — ادھر نار مادۂ نور ہے —

اور ماء مادۂ حیات ہے — وجعلنا من الماء کل شیء حی الخ —

خلاصہ مثال اول ناری | (۱) شاہ عبد القادر دہلوی رح — یہ مثال ان منافقین کیلئے ہے

جو دل سے ایمان کے منکر تھے — اور دنیوی مصالح کی بنا پر اسلام میں داخل ہوئے

حاصل یہ کہ جب اللہ کے بندے محمد رسول اللہ صلعم نے دین اسلام کی مشعل کو روشن کیا —

جسکی وجہ سے حق و باطل — ہدایت و ضلالت — صحیح و غلط راہ نمایاں ہو گیا —

تو خوش نصیب لوگوں نے راہ ہدایت پایا — اور منافق جو نفس پرستی میں اندھے



ہو رہے تھے — اللہ تعالیٰ نے ان کے نورِ فطرت اور نورِ بصیرت کو سلب فرما لیا — یعنی آفتاب نبوت

نے عالم کو منور کیا — مگر منافقین کی چشم میں چونکہ نور و بینائی نہ تھی — اس لئے آفتاب کی

روشنی سے فائدہ نہ ہوا — پھر حیرت یہ کہ بہرے — گونگے — اندھے بھی تھے — جو سننے — پوچھنے — دیکھنے

کی بھی قدرت نہیں رکھتے تھے تو کیسے ہدایت پا سکتے ہیں — (موضح القرآن)

(۲) حضرت عبد اللہ بن مسعود رض و دیگر صحابہ کرام رض سے منقول ہے کہ نبی کریم صلعم جب مدینہ منورہ تشریف

لائے — تو کچھ لوگ اسلام میں داخل ہوئے — بعد چندے ایمان کے منافق ہو گئے — ان کی مثال ایسی

ہے کہ کسی شخص نے آگ جلائی — ظلمت و تاریکی دور ہو کر اس پاس والی چیزیں نظر آنے لگیں —

کہ یکایک وہ آگ بجھ گئی — اور اندھیرا چھا گیا — اب وہ حیران ہے کہ کس طرح بچے اور کدھر جائے — (ابن کثیر)

(۳) امام رازی رح — اول ایمان لا کر نور حاصل کیا — پھر نفاق کر کے اس نور کو ضائع کیا —

اور ہمیشہ کیلئے حیرت میں پڑ گئے —

(۴) حضرت عبد اللہ بن عباس رض — ضحاک — ابو العالیہ — قتادہ رح — ابن جریر رح — یہ لوگ ابتداءً ہی سے ایمان لائے ہی نہیں

بلکہ کفر پر قائم رہتے ہوئے محض زبان سے کلمہ طیبہ کا اقرار کیا — جسکی روشنی سے دنیوی

منافع حاصل کرتے رہے — مگر موت کے بعد یہ نور جاتا رہیگا — اور عذاب میں مبتلا ہو کر

ظلمات میں جا پھنسے — (ابن کثیر)

کر دیا۔ اور معصیت کو تلخ بنا دیا۔ اور اسباب طاعت مہیا کر دیا — یہ ہدایت ارائۃ تھا

گویا یہ مخصوص ہے کسی غیر کو نصیب نہیں۔

قرآن پاک — انک لا تہدی من احببت ولکن اللہ یہدی من یشاء — الخ

دوسری ہدایت کہ متعلق بہ خاص مؤمنین کا علیحدہ ہیں — یہدی به اللہ من اتبع رضوانه سبل السلام الخ

یضل بہ کثیرا ویہدی بہ کثیرا | اضلال دو قسم — منسوب بذات باری تعالیٰ — منسوب بہ شیاطین واخوان الشیاطین

واسطے اضلال دو معنی۔

(۱) دعوت معصیت دینا۔ اطاعت کو قبیح کر کے دکھانا — حق کو باطل سے ملتبس کرنا۔

یہ اضلال شیاطین وغیرہ کی طرف منسوب ہے۔ انه عدو مضل مبین — الخ

واضل فرعون قومه وما هدی — الخ — واضلهم السامری — الخ

(۲) حق تعالیٰ کسی کو اپنی توفیق اور لطف و رحمت سے محروم کر دے۔ یعنی ان کو جو خدا اور رسول کی

تکذیب کرتے ہیں۔ اور اسراف و ظلم — تعدی عن الحدود سے موصوف ہیں۔

قرآن پاک — ویضل اللہ الظالمین — الخ تو جو وہ آیۂ کریمہ یضل بہ میں ہدایت و ضلالت

کے معنی بہ مراد ہیں۔

الا الفاسقین | الفسق خروج عن الطاعة — اصطلاحی معنی خدا کی فرمانبرداری سے نکلنا

تین قسم (۱) تغابی — گناہ کو برا سمجھے۔ اور کبھی گناہ کا مرتکب ہو جاتا ہے۔

(۲) انہماک — گناہ کی عادت ہو جائے۔ اور پروا نہ کرے۔



(۳) جحود — گناہ کو اچھا سمجھے۔ اور دین کی شکل نہ پوچھے۔

پہلی دو قسمیں تو مؤمن عاصی میں پائی جاتی ہیں۔ کیونکہ وہ حدود طاعت سے خارج۔

تیسری قسم کافر کے ساتھ مخصوص ہے — کیونکہ وہ حدود ایمان سے خارج ہے۔

یا ایها الذین آمنوا ان جاءکم فاسق الخ — بئس الاسم الفسوق الخ — ان المنافقین هم الفاسقون الخ

کیف تکفرون | استعجاب بر کفر و تذکیر انعامات عامہ — جنکا عام بنی آدم سے تعلق

پہلی آیات میں عبادت کا حکم تھا — اور حق تعالیٰ انعامات جو متعلقہ حدوث و بقاء —

(خلق — فرش زمین — بناء آسمان — انزال ماء — رزق ثمرات — ) کا ذکر تھا —

جو مقتضی ایمان و اطاعت تھا — نہ کہ کفر و کفران۔

لہٰذا اب ان کے کفر پر انکار فرماتے ہیں۔ اپنا قدرت و انعامات و بطور دلیل کے پیش فرماتے ہیں

تقسیم نعم (۱) نعم دو قسم — عامہ جنکا تمام بنی آدم سے تعلق — خاصہ جنکا خاص بنی اسرائیل سے تعلق

(۲) پھر نعم عامہ دو قسم — جسمانی — روحانی

(۳) پھر جسمانی نعمتیں دو قسم — نعمت حیات جس پر ان کا ابتدائی وجود اور ظہور موقوف

نعمت سامان حیات جس پر زندگی کا بقاء موقوف ہے۔

وکنتم امواتا فاحیاکم الخ | سے نعمت حیات جسمانی کو ذکر کیا — جس میں تین باتیں ذکر فرمائیں

(۱) اللہ تعالیٰ منعم حقیقی ہے تم اپنے ابتدائی وجود میں اس کے محتاج ہو — (۲) احیاء و اماتت پر

پوری قدرت والا ہے — (۳) اسی کے دربار میں تم نے پلٹ کر جانا ہے اور حساب دینا ہے

اس سے ڈرو — یعنی ایسے منعم کی مخالفت سے شرماؤ — ورنہ کیا منہ دکھاؤ گے۔

هو الذی خلق لکم الخ | سے نعمت سامانِ حیاتِ جسمانی کو ذکر فرمایا۔
یعنی تمہاری زندگی کے بقاء کے لئے ربّ نے زمین و آسمان کا
اور مطعومات و مشروبات۔ قسم قسم ملبوسات۔ وغیرہ وغیرہ۔ عطا فرمائے
رب نے متعلق ۳ باتیں ذکر فرمائیں۔ ۱ تام الانعام ہونا۔ ۲ کامل القدرۃ ہونا۔ ۳ کامل العلم ہونا۔
تاکہ تم ان نعمتوں کے انعامات پر شکر کرو۔ اور اسکی قدرت کاملہ و علم محیط سے ڈر کر کفر سے بچو۔

(۲) روحانی نعمتیں بھی دو قسم ۔ ۱ نعمت حیات روحانی ۔ ۲ نعمت سامان حیات روحانی۔

وحملها الانسان الخ | یعنی نعمت حیات روحانی (استعداد ہدایت و رشد) بیان ہوا

قصۂ خلافت آدم علیہ السلام | سے نعمت سامان حیات روحانی کو ذکر فرمایا۔
یعنی حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔ اور منصب خلافت عطا کیا۔ اور ہدایت
کے علم دیئے۔ اور انبیاء و مرسلین کا سلسلہ جاری کیا۔ علوم و معارف انبیاء علیہم السلام
کے روحانی حیات کا سامان ہیں۔ کما قال اللہ تعالیٰ
قرآن پاک ۔ یاایہا الذین آمنوا استجیبوا للہ وللرسول اذا دعاکم لما یحییکم الخ

کیف تکفرون | بجائے ماضی کے فعل مضارع لائے ہیں۔ دوام کفر کی نفی مقصود ہے۔

تخلیق آسمان و زمین میں ترتیب | بظاہر اس آیۃ اور سورہ حم السجدہ سے تقدم زمین۔ اور
سورہ نازعات سے تقدم سموات مفہوم ہو کر تعارض معلوم ہوتا ہے
(اس لئے علماء نے مختلف توجیہات فرمائی ہیں)



(۱) مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی رح ۔ صحیح ترتیب نصوص میں مصرح نہیں۔ اور
لفظ ثم ۔ بعد ذلک ۔ ترتیب رتبی وغیرہ کا بھی محتمل ہے۔

(۲) حکیم الامت حضرت مولانا شاہ اشرف علی صاحب تھانوی رح ۔ بایں ترتیب
۱ مادۂ زمین ۔ ۲ مادہ دخانیہ سماء ۔ ۳ ہیئت مخصوصہ زمین یعنی دحو ۔ ۴ تسویۃ سبع سموات ۔

(۳) حضرت مولانا محمد ادریس صاحب کاندھلوی رح ۔ ۱ پہلے زمین بنا دیا۔ ۲ پھر آسمان سبعہ
ثم بعد ذلک دحاہا ۔ سے مراد زمین کی ضروریات کو اگانا ہے ۔ بقرینہ تورات
اخرج منہا ماءہا و مرعاہا ۔ الخ نیز تعمیر کا طریقہ بھی یہی ہے کہ پہلے تحتانی حصہ بناتے ہیں
بعد میں فوقانی ۔ نیز سلف و خلف کا یہی قول ہے ۔ صرف قتادہ رح کا اختلاف
ابن جریر نے نقل کیا ہے۔

## ذکر نعمت عامہ روحانیہ اولیٰ یعنی خلافت

**وإذ قال ربک** | پہلے آدم علیہ السلام کا ذکر ہے۔ جس سے انتفاع اٹھایا جاتا ہے۔ اب ان سے منتفع ہونے والوں کا تذکرہ ہے۔ انسان سے پہلے دو مخلوق جن و ملائکہ تھے۔ مگر دونوں منتفع ہونے کی صلاحیت نہ رکھتے تھے۔

ملائکہ واسطے اولاد کے زن و فرزند۔ نہ طعام و شراب کی حاجت۔ نہ شہوت و غضب۔ جنوں کا انتفاع ناقص۔ نہ مکان و عمارت۔ نہ قلعہ و برج۔ نہ تلوار و تیر کی ضرورت نیز گوشت خوار کا احتیاج

انسان میں وجہ کمال منتفع ہونے کی صلاحیت رکھتا تھا۔ جسمانی اعتبار سے عناصر اور اور تمام سفلیات سے۔ روحانی اعتبار سے اخلاق الٰہیہ اور صفات ربانیہ اور تمام علویات سے۔

لہٰذا خلافت کے لئے منتخب کیا گیا۔

**ملائکہ سے تذکرہ کیوں** | چونکہ ملائکہ کا تمام سفلیات و علویات پر پہرہ ہے اور ان کی نگرانی ہے گویا وہ خدا کی انتظامی فوج ہے۔ حکومت جب منصب وزارت سپرد کیا کرتی ہے تو تمام فوجوں سے عہد اطاعت اور سلامی کرایا کرتی ہے۔ واسطے حضرت آدم کو منصب خلافت سپرد کرتے وقت آدم علیہ السلام کی فضیلت کے اظہار کے بعد عہد اطاعت اور سلامی کا سجدہ کرایا گیا۔

**ملائکہ کو ان کے متعلق علم کیسے ہوا** | چونکہ پہلے جن یہ کام کر چکے تھے ان پر قیاس کیا۔ خلیفہ آدمی سے صفات سفلیہ کا ظہور ہوگا۔ بوقت مزاحمت قوت غضبیہ کا تقابلہ قوت شہوت سے ہوا کرے گا۔ اس کا نتیجہ فساد و قتل و قتال ہوگا۔ ملائکہ کو اطلاع من عند اللہ کی روایت من ابن عباس و ابن مسعود۔ (ابن کثیر)

**نکتہ سوال** | حکمت کا طلب نہ اعتراض۔ بقرینہ۔ لا یسبقونہ بالقول لہم۔ بل عباد مکرمون اور لا یعصون اللہ ما امرھم و یفعلون ما یؤمرون اور



**خلیفہ** | خلیفہ وہ ہے جو کسی کی ملک میں اس کے تفویض کردہ اختیارات استعمال کرے۔ اس کا نائب ہونے کی حیثیت سے۔ خلیفہ نہ خود مالک ہوتا ہے۔ نہ اس کے اختیارات ذاتی ہوتے ہیں۔ نہ اپنی منشاء کے مطابق کام کرنے کا حقدار ہوتا ہے۔ بلکہ نائب۔ اصل کی اختیار۔ مالک کے منشا کے مطابق پورا کرتا ہے

الغرض خلافت کے لئے ایسی جامع شخصیت کی ضرورت تھی۔ جس میں اوصاف ذیل ہوں۔

جسمانیت و روحانیت۔ قوت عقلیہ کے ساتھ قوت شہویہ و غضبیہ۔ بھی رکھتا ہو۔

قوت شہویہ کا اثر فساد فی الارض۔ قوت غضبیہ کا اثر سفک دماء۔

ملائکہ نے ان دونوں عیبوں کی پاک ہونے کی طرف اشارہ فرمایا۔ نحن نسبح بحمدک مقابل یفسد فیہا کے۔ و نقدس لک مقابل و یسفک الدماء کے۔

**فرق تسبیح و تقدیس** | تسبیح کا تعلق اعمال و طاعات ظاہرہ و باطنیہ سے۔ تقدیس کا قلبیات سے۔

**منافع قوت شہویہ** | ملائکہ کو مضار پر نظر ہوئی۔ منافع ذیل پر نظر نہ ہوئی۔

جب اس قوت کا رخ حق کی طرف متوجہ ہوا تو نتیجہ عشق خداوندی محبت الٰہی اور

**منافع غضبیہ** | جان بازی۔ سرفروشی۔ جہاد فی سبیل اللہ۔ ج فضیلت ملائکہ پر وہ یہ ہیں۔

**تسبیح ملائکہ پر تسبیح انسان کی افضلیت از قول شیخ اکبر رح** | ملائکہ کی تسبیح صرف ان اسماء سے جن کا ان کو علم دیا گیا۔ الا ما علمتنا۔

اور انسان کی ان اسماء و صفات سے بھی جن کا تعلق نعمت و عذاب۔ موت و ہلاکت۔ محبت و رحم طعام و شراب۔ جیسے رزاق۔ منعم۔ محیی۔ ممیت۔ وغیرہ۔

ملائکہ کی تسبیح اضطراری۔ بخلاف انسان کے۔

ملائکہ کی تسبیح بلا مزاحمت کے۔ بخلاف انسان کے کہ قوت شہویہ و غضبیہ کی مزاحمت ہے۔

قال انی اعلم الخ | ۱ جواب اجمالی – ۲ حاکمانہ جواب –

وعلم آدم الاسماء | ۱ تفصیلی جواب – کہ خلافت کا مستحق وہ ہے جو علوی و سفلی کائنات کے اسماء و صفات سے واقف ہو – اور ان سب کا علم رکھتا ہو – ۲ یا حکیمانہ جواب –

۳ نعمت روحانیہ ثانیہ یعنی اعطاء علم –

ثم عرضہم | مرجع ضمیر اسماء باعتبار مسمیات ہے – عرضہا ضمیر مؤنث سے نہ تھا – اسلئے کہ یہ عرض باعتبار وجود خارجی کے نہ تھا – بلکہ باعتبار وجود روحی و مثالی کے تھا – جو مبرا تذکیر و تانیث سے ہے – اور غلبہ ذوی العقول کو دیا گیا ہے –

الا ما علمتنا | اس سے معلوم ہوا کہ ملائکہ کا علم ہر شعبہ متعلقہ کے اعتبار سے ہے – انسان کے علوم میں جامعیت کی شان ہے –

قال یا آدم الخ | آدم علیہ السلام کو اسم علم سے مخاطب کیا گیا – انبیاء سابقین علیہم السلام کے ساتھ یہی سنۃ اللہ ہے – یا نوح اهبط بسلام منا الخ – یا نوح انہ لیس من اهلک الخ
یا ابراہیم قد صدقت الرؤیا الخ – یا موسیٰ انی انا اللہ الخ – یا عیسیٰ بن مریم اذکر نعمتی علیک الخ
نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اوصاف رسالت و انبیاء کے ساتھ مخاطب فرمایا گیا –
یا ایہا الرسول الخ – یا ایہا النبی الخ – آپ میں فوقیت و عظمت شان نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اشارہ ہے

وإذ قلنا للملائکۃ الخ | ۴ نعمت ثالثہ روحانیہ یعنی مسجود ملائکہ ہونا – پہلے آدم علیہ السلام کی فضیلت علمیہ کا ذکر تھا – اب فضیلت عملیہ کا ذکر فرما رہے ہیں

سب سے پہلے اسرافیل علیہ السلام نے سجدہ کیا – اسکی جزا میں پیشانی پر تمام قرآن کریم لکھا گیا – (وعن ابی حاتم – ابن عساکر)



وکان من الکافرین الخ | اباء کا سبب اس کو تھا یعنی تکبر ابلیس – ۱ انکار از امتثال – ۲ حکم خداوندی کو خلاف مصلحت سمجھا – ۳ تمرد و سرکشی – ۴ عدم اعتقاد صحت امر اور ترک اتباع و تقلید –

ابلیس کا امر بالسجدہ ہونا | ۱ خطاب ملائکہ میں بالتبع داخل – ۲ ممکن ہے مستقل خطاب ہو کما یفہم من قولہ تعالیٰ – ما منعک ان تسجد لما خلقت بیدی – الخ

سجدہ | دو قسم – ۱ عبادت جو کفر ہے – ۲ تعظیم و تحیہ جو اس شریعت میں منسوخ و حرام ہے –

ابلیس جنوں کو جزائر کی طرف نکالنے کے بعد ملائکہ کی سفارش سے آیا – اور ملائکہ میں شامل ہو کر عابد بنا – اور عالم علوی و سفلی کا سیر کرتا رہا – پھر حکومت ارضی کی طمع میں آدم علیہ السلام کے حاسد ہو گئے – ۳ سجدہ بمعنی تسخیر بھی محتمل ہے –

علت انکار سجدہ | انا خیر منہ خلقتنی من نار وخلقتہ من طین – الخ حالانکہ یہ خیال غلط تھا –

اسباب تراب کو آگ پر فضیلت | (۱) آگ کی خاصیت اہلاک و احراق – بخلاف تراب کے –

(۲) آگ میں خفت و حدت – تراب میں سکون و وقار

(۳) زمین منبت و منبع اقوات و معیشت حیوانات – بخلاف آگ کے –

(۴) عنصر تراب کا ہر حیوان محتاج – بخلاف آگ کے کہ وحوش اس سے مستغنی –

(۵) زمین ایک تخم قبول کر کے ہزاروں تخم پیدا کرتی ہے – بخلاف آگ کے جو ہر شی کو فنا کرتی ہے

(۶) مساجد و مقامات مقدسہ و بیت اللہ شریف – یہ سب زمین پر ہیں – بخلاف آگ کے

(۷) تمام منافع عیون و انہار و مطعومات و ملبوسات زمین ہی سے ہیں نہ کہ آگ سے

(۸) زمین کے اکثر ماکولات کے لئے آگ کا وجود میں خادم بنتی ہے –

(۹) علی سبیل تسلیم – تاہم جزئی کی فضیلت جزئی کی افضلیت پر دال نہیں –

(۲) وزوجک الجنۃ۔ اھ معروف بلاتقدم علامت مسجد سابق۔

(۳) قلنا اھبطوا ——— ولکم فی الارض مستقر ومتاع الی حین۔ اھ ہبوطاً الی الارض

(۴) حدیث احتجاج آدم وموسیٰ علیہما السلام۔ واسکنک فی جنتہ ثم اھبطت الناس بخطیئتک الی الارض۔ اھ۔ (صحیحین)

اھبطوا | آدم وحوا علیہما السلام کو خطاب بصیغۂ جمع اسلئے کرتا ہے باعتبار ذریت کے ہیں۔ ورنہ دوسری جگہ قلنا اھبطا منہا جمیعا بصیغۂ تثنیہ ہی وارد ہے۔

عتاب صرف | پہلے صرف آدم علیہ السلام کو توبہ کا ذکر ہے کیونکہ اصل وہ تھے۔ سورہ اعراف میں دونوں کا ذکر ہے۔ قالا ربنا ظلمنا۔ اھ

یہی وجہ ہے انبیاء علیہم السلام معصوم ہوتے ہیں۔ اولیاء اللہ بارگاہ خداوندی میں مقیم نہیں ہوتے بلکہ آتے جاتے رہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے معاصی سے معصوم نہیں تھے بلکہ محفوظ ہوتے ہیں۔

عصمت وحفاظت میں فرق | اولیاء بسا اوقات مباحات اور جائز امور کو محض حظ نفس اور طبعی میلان سے کرگزرتے ہیں۔ بخلاف انبیاء علیہم السلام کے کہ وہ ایسا نہیں کرتے۔ بلکہ کبھی کسی شئی کی اباحت عند اللہ وجواز بتلانا مقصود ہوتا ہے۔ تب اس مباح کو استعمال کرتے ہیں۔ تاکہ امت کو اباحت وجواز کی تعلیم ہوجائے۔ اسی لئے نبی پر جیسے فرض کی تعلیم فرض ہے ویسے ہی جائز ومباح کی تعلیم بھی فرض ہے۔ یہی وجہ ہے کہ نبی کو ایک فعل مباح وجائز پر بھی فرض کا ثواب درج ملتا ہے۔

(۷) تبلیغ احکام | احکام الٰہیہ کی تبلیغ میں نبی ہمیشہ خطا، سہو، نسیان سے محفوظ ہوتے ہیں۔



وحی کی حفاظت ملائکہ کے پہرہ سے کی جاتی ہے۔ قرآن: عالم الغیب فلا یظہر علی غیبہ احدا الا من ارتضی من رسول فانہ یسلک من بین یدیہ ومن خلفہ رصدا لیعلم ان قد ابلغوا رسالات ربہم واحاط بما لدیہم واحصی کل شیء عددا۔ اھ

(۳) اجتہاد | امور غیر منصوصہ میں نبی بھی اجتہاد فرماتے ہیں۔ مگر ان کا استقرار ایسا خطاء پر نہیں ہوتا۔ اگرچہ اجتہاد منشاء ربانی کے خلاف ہوتا ہے تو فوراً وحی الٰہی اسکی تصحیح فرمادیتی ہے۔

(۴) عادات وافعال | انبیاء علیہم السلام قبل از نبوت وبعد از نبوت کبائر سے ہمیشہ محفوظ ہوتے ہیں۔ البتہ صغائر یعنی خلاف اولیٰ کا صدور سہواً ونسیاناً ہوسکتا ہے۔ اور یہ عصمت کے منافی نہیں۔ اسلئے کہ عصمت کے منافی وہ چیز ہے جو عند اللہ قابل مواخذہ ہو۔ اور سہو ونسیان یا خلاف اولیٰ کا ارتکاب مطلقاً قابل مواخذہ نہیں۔ بلکہ انبیاء علیہم السلام کا سہو ونسیان حکمتوں پر مبنی ہے۔

حکمت سہو ونسیان آدم | (۱) نبی کا سہو ونسیان کسی حکم شرعی کی تشریع کا موجب ہوتا ہے جیسے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز میں سہو امت کیلئے سجدۂ سہو کی مشروعیت کا سبب بنا۔ لیلۃ التعریس میں نماز فجر کا فوت مشروعیت قضاء کا سبب بنا۔ جو امت کیلئے حق میں رحمت ہے۔ صدیق اکبر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ یا لیتنی کنت سہو محمد ﷺ اھ

فائدہ | مشروعیت کیلئے ایک دفعہ فعل سہو کافی ہے۔ اسلئے حضور صلعم سے سہو باعتبار نوع کے مکرر ثابت نہیں۔ فتفکر۔

مثلاً آدم علیہ السلام کے نسیان ذکر سے اولاد کیلئے توبہ واستغفار اور گریہ وزاری کی مشروعیت ہوگئی۔

(۲) انبیاء علیہم السلام بشر ہیں اور بشریت کے تمام تقاضے طبعیہ عصمت کے منافی نہیں۔

جیسے مرض - بھوک - پیاس - غصہ - حزن - ملال - وغیرہ وغیرہ -
ایسے ہی سہو ونسیان بھی بشریت کا مقتضیٰ ہے - لہذا انکے منافی عصمت نہیں ہوتا -
(۳) گناہ منافی عصمت وہ ہوتا ہے جس میں عمد وقصد بھی ہو - خطاء وسہو ونسیان میں عمد نہیں ہوتا - اسلئے منافی عصمت نہیں - قولہ تعالیٰ - فنسی ولم نجد لہ عزما - الخ

وقولہ تعالیٰ - لیس علیکم جناح فیما اخطأتم بہ ولکن ما تعمدت قلوبکم - الخ

(۴) شیخ عبدالوہاب شعرانی فرماتے ہیں - سعادت وشقاوت دونوں مقدر ہو چکی تھیں انکا ظہور ضروری تھا - آدم علیہ السلام سے سعادت کا افتتاح ہوا - ابلیس سے شقاوت کا -
(۵) قولہ علیہ السلام - من سن سنۃ حسنۃ الخ آدم علیہ السلام کو امام التائبین بنا کر تمام تائبین کا ثواب دینا مقصود تھا - اور ابلیس کو امام المتکبرین بنا کر تمام متکبرین کا بار گناہ دینا تھا - اسلئے آدم علیہ السلام پر نسیان وتوبہ کی نوبت آئی -
(۶) مقصد ابتلاء رفع درجات ہوتا ہے - جب حق تعالیٰ کسی سے بڑا کام لینا چاہتے ہیں - تو پہلے اوسکو کسی ذنب میں مبتلا فرماتے ہیں - مقصد حقیقت اوسکی باطنی مرض عجب و اعجاب وکبر کا علاج مقصود ہوتا ہے - اور پھر توفیق توبہ دیکر اسکو ترقی درجات دینا مقصود ہوتا ہے - ؎ این خطا از صد ثواب اولیٰ ترست ؛ ع ما فرزانگی دور

عارف رو رو ترقی ہیں

مرکب توبہ عجائب مرکب است ؛ بر فلک تازد بیک لحظہ ز پست
چون برآرند از پشیمانی انین ؛ عرش لرزد از انین المذنبین



۳۰۰
اسی طرح آدم علیہ السلام کا واقعہ ہوا کہ سہو ونسیان سے اکل شجرہ کی خطا کی تھی سو سال توبہ واستغفار اور گریہ وزاری میں مشغول رہے - حق تعالیٰ نے رفعت شان عالی کا مرکز بنایا -

قولہ تعالیٰ - وعصی آدم ربہ فغوی ثم اجتباہ ربہ فتاب علیہ وہدیٰ - الخ

دلائل عصمت انبیاء علیہم السلام (۱) قولہ تعالیٰ - من یطع الرسول فقد اطاع اللہ - الخ
قولہ تعالیٰ - واطیعوا اللہ والرسول لعلکم ترحمون - الخ - پہلی آیت میں اطاعت رسول کو عین اطاعت خدا قرار دیا - دوسری آیت میں اطاعت رسول کا علی الاطلاق حکم دیا - عصمت رسول کی دلیل ہے -

(۲) قولہ تعالیٰ - فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشہید وجئنا بک علی ہؤلاء شہیدا - الخ
اس آیت سے انبیاء کا شاہد ہونا ثابت ہوتا ہے - اگر معصوم نہ ہوں تو فسق کی وجہ سے شہادت قبول نہیں ہوگی

قولہ تعالیٰ - ان جاءکم فاسق بنبأ فتبینوا - الخ

(۳) قولہ تعالیٰ - ومن یعص اللہ ورسولہ فان لہ نار جہنم خالدین فیہا - الخ حالانکہ کوئی نبی بالاتفاق مستحق عذاب جہنم نہیں -
(۴) اگر انبیاء علیہم السلام معصوم نہ ہوں تو معاصی کی وجہ سے انکو زجر وتنبیہ اور ایذاء جائز ہوگی - حالانکہ یہ دنیا وآخرت میں لعنت اور عذاب اخروی کا سبب ہے -

قولہ تعالیٰ - ان الذین یؤذون اللہ ورسولہ لعنہم اللہ فی الدنیا والآخرۃ - الخ

قولہ تعالیٰ - والذین یؤذون رسول اللہ لہم عذاب الیم - الخ

(۵) ہر گنہگار کی سزا حسب مرتبہ ہوتی ہے - چنانچہ حرہ کو باندیہ کی نسبت ضعف زانی محصن کو رجم بخلاف غیر محصن کے - ازواج مطہرات کے متعلق ارشاد ہے -

قولہ تعالیٰ - یا نساء النبی من یأت منکن بفاحشۃ یضاعف لہا العذاب ضعفین - الخ

اس اصول کے مطابق انبیاء علیہم السلام اگر غیر معصوم ہوں تو اخس من الاعدو و عذاب کے مستحق
ہوں گے – حالانکہ نبوت سے عالی کوئی مقام نہیں – وہ ہو کا ثری

(۶) اگر انبیاء علیہم السلام غیر معصوم ہوں تو ان کا متبع شیطان ہونا لازم آئے گا۔ لقولہ تعالیٰ –

ولقد صدق علیہم ابلیس ظنہ فاتبعوہ الا فریقا من المؤمنین – الآیہ      وہ ہو کا ثری

بلکہ بمقتضائے آیۂ مذکورہ غیر انبیاء مؤمنین مخلصین کا انبیاء علیہم السلام سے افضل ہونا لازم آئے گا

(۷) مخلصین اغواء شیطانی سے مامون ہوتے ہیں – قولہ تعالیٰ – فبعزتک لاغوینہم اجمعین الا عبادک منہم المخلصین – الآیہ اور انبیاء علیہم السلام مخلصین میں سے ہیں – قولہ تعالیٰ – انہ من عبادنا المخلصین – الآیہ – قولہ تعالیٰ – انا اخلصناہم بخالصۃ ذکری الدار – الآیہ

(۸) انبیاء علیہم السلام تمام اقوال و افعال کے اعتبار سے برگزیدہ خدا ہیں جو دلیل عصمت ہے –

قولہ تعالیٰ – وانہم عندنا لمن المصطفین الاخیار – الآیہ

(۹) انبیاء علیہم السلام تمام اعمال خیر میں پیش قدم ہیں – جو دلیل عصمت ہے –

قولہ تعالیٰ – انہم کانوا یسارعون فی الخیرات – الآیہ بلام استغراق

(۱۰) گنہگار ظالم ہے اور نبوت ظلم کے منافی ہے – قولہ تعالیٰ – لا ینال عہدی الظالمین – الآیہ

(۱۱) قولہ تعالیٰ – قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ ویغفر لکم ذنوبکم – الآیہ

اس آیت میں اتباع نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر دو وعدے فرمائے گئے ہیں – محبوبیت الٰہیہ ۱
مغفرت ذنوب ۲ – تو ظاہر ہے کہ معصوم شخصیت کی اتباع کے یہ ثمرات ہو سکتے ہیں –

قلنا اھبطوا منہا جمیعا | پہلی آیت میں آدم علیہ السلام کی قبولیت توبہ کا ذکر تھا – اس آیت میں



اعلان ہے کہ قبولیت توبہ کے بعد بھی آدم علیہ السلام کو جنت میں نہیں رکھا گیا – بلکہ دنیا میں بھیجا گیا

(شبہہ) ممکن ہے کسی کو یہ شبہ ہو کہ آدم علیہ السلام کو ہبوط کا حکم سابق اس لغزش کی وجہ سے تھا
جب توبہ قبول ہو کر لغزش معاف ہو گئی تو اب یہ حکم ہبوط بھی ختم ہو گیا ہو –

(جواب) اس شبہ کے جواب میں امر اھبطوا مکرر لایا گیا ہے کہ یہ ہبوط کا امر لغزش
کی بنا پر نہیں – بلکہ انی جاعل فی الارض خلیفۃ کے وعدے پورا کرنے کی خاطر ہے –
کیونکہ وعدہ خلافت ارضی کا تھا نہ جنتی کا – یہ امر تکوینی ہے – یا اول قدرتی قضاء – اول حکم ثانی حکم
تشریعی تھا – یہی فرق ہیں کہ یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ کے بعد ولا تقربا ہذہ
الشجرۃ کی نہی فرمائی – اس میں خود اشارہ تھا کہ جنت کی سکونت چند روزہ ہے نہ دائمی
کیونکہ ہمیشہ رہنے والے کے لئے امر و نہی (روک ٹوک) نہیں ہوتی – جیسے بعد القیامۃ اہل جنت کے
ساتھ معاملہ امر و نہی کا نہ ہوگا –

ہبوط آدم علیہ السلام میں حکمتیں | (۱) تخلیق انسان سے مقصود اطاعت و فرمانبرداری
کا امتحان کرنا ہے – اور یہ یکجائی اجتماع (مطیعین و عاصین کے) کو چاہتا تھا – اس کا مقام دنیا ہے
نہ جنت – دوسرے اگر مطیعین کا مقام جنت ہے اور عاصین کا جہنم –

(۲) اللہ تعالیٰ کے اسماء حسنیٰ غفور – رحیم – عفو – حلیم – خافض – رافع
معز – مذل بھی ہیں – حکمت بالغہ کا تقاضا ہوا کہ ایسا دور ہو جس میں ان اسماء حسنیٰ
کے آثار (مغفرت کرنا – رحم کرنا – پست کرنا – بلند کرنا – عزت دینا – ذلت دینا وغیرہ)
ظاہر ہو سکیں – وہ دور دنیا ہی تھا –

(۳) حضرت آدم علیہ السلام کی لغزش بمنزلہ سفینہ کے تھی اور بعض ان میں وہ بھی تھے جو جنت میں رہنے کے اہل نہ تھے۔ لہٰذا زمین پر اترنے کا حکم دیا گیا۔ تاکہ خبیث و طیب اور سعید و شقی میں امتیاز ہو جائے۔ پھر خبثاء کو دار جہنم میں اور طیباء کو دار جنت میں بسایا جائے۔ قولہ تعالیٰ لیمیز اللہ الخبیث من الطیب الخ

(۴) چونکہ زمین پر احتیاجی لغزش ہے۔ اس لئے نبوت و رسالت۔ اولاد و خلافت شہادت فی سبیل اللہ۔ حب اللہ البغض فی اللہ۔ جیسے فضائل و کمالات بعد الہبوط ظہور میں آئے۔ چونکہ جنت میں احتیاجی لغزش نہیں تھا اس لئے ان کمالات کے ظہور کی ضرورت بھی نہ رہی۔

**فلا خوف علیہم الخ** | کلمہ علی عرب میں استیعاب و احاطہ کے لئے مستعمل ہوتا ہے لہٰذا لا خوف سے مطلق خوف کی نفی نہیں۔ بلکہ خوف غالب و محیط جو مرعوب پر ہوتا ہے نہ ہو گا۔ رہا حق تعالیٰ کے عظمت و جلال کا خوف وہ بدستور ہو گا۔

**فوائد قصہ آدم علیہ السلام** | قرآن مجید میں یہ قصہ سات جگہ آیا ہے۔ سورہ بقرہ۔ اعراف الحجر۔ بنی اسرائیل۔ کہف۔ طٰہٰ۔ صٓ۔ پھر چند فوائد کو ذکر کیا جاتا ہے

(۱) حدوث نوع انسانی۔ (۲) ابتداء تولد آدم علیہ السلام سے ہے۔ (۳) آدم علیہ السلام نبی رسول مکلم ہیں۔ اخرج الطبرانی عن ابی ذر قال قلت یا رسول اللہ ارأیت آدم انبیا کان



قال نعم کان نبیا رسولا کلمہ اللہ قبلا قال یا آدم اسکن انت وزوجک الجنۃ الخ (در منثور ص ۵۱/ج ۱)

(۴) انسان زمین میں خلیفۃ اللہ ہے۔ (۵) بعض انسان غیر معصوم ہیں۔ (۶) ملائکہ معصوم ہیں (۷) علم محیط خدا ہی کا علم ہے۔ (۸) علم ملائکہ محدود ہے۔ (۹) اسرار خداوندی کے در پے نہیں ہونا چاہئے بلکہ ملائکہ کی طرح انقیاد و تسلیم ہونا چاہئے۔ تہ زبان تازہ کردن باقرار تو۔ نینگیختن علت از کار تو۔ (۱۰) علمی شغل عبادت تسبیح و تہلیل سے افضل ہے۔

عند اللہ علم وہ ہے جس میں خشیۃ اللہ ہو۔ قولہ تعالیٰ۔ انما یخشی اللہ من عبادہ العلماء الخ وارثہ۔ تہ علمے کہ راہ حق ننماید جہالت است۔ (۱۱) جنت میں آدم و حوا کا داخلہ چند روزہ بغرض امتحان۔ (۱۲) اللہ تعالیٰ کا علم علم غیب کلی اور محیط کلی ہے۔

(۱۳) انسان کو ملائکہ پر فضیلت بوجہ مسجودیت۔ (۱۴) مدار خلافت علم و فہم و العمل۔ نہ مجاہدہ عمل فقط کما ہو شائع فی مشائخ الطریقۃ۔ (۱۵) انکار و استکبار شیطانی خصلت اور موجب لعنت۔ (۱۶) تقرب ممنوع ممنوع ہے۔ جیسے ولا تقربا۔

(۱۷) معصیت ظلم ہے۔ (۱۸) تمر شیطان کی اتباع جنت سے محرومی کا سبب۔

(۱۹) انسانوں میں باہمی عداوت کی پیشگوئی۔ (۲۰) توفیق توبہ اللہ تعالیٰ کے اختیار میں

(۲۱) سجدہ تعظیمی موجب تکفیر نہیں۔ (۲۲) اجراء نبوت از ابتداء عہد آدم علیہ السلام

(۲۳) ہدایت الٰہیہ کا اتباع موجب نجات۔ (۲۴) کفر و تکذیب موجب دخول جہنم۔

(۲۵) کامل کو بھی شیطان کے مکر و فریب سے مامون نہیں ہونا چاہئے۔ جیسے آدم علیہ السلام [illegible]

چونکہ ان میں اور یہود میں دو طرح سے فرق ہے۔ اوّل وہ کفر پر محض مصر تھے۔
دوم ان کی معصیت یہودیوں کی طرح نہیں۔ ان کو ایسی توفیق تو بلعیب ہو گئی کہ کوئی دوسرا انکا ہم پلہ نہیں۔

یا بنی اسرائیل اذکروا الخ | ربط | پہلے ذکر تھا کہ ابلیس کا تکبر و حسد اوسکو حکم سجدہ سے مانع ہوا۔ یہاں ذکر ہے کہ یہود کا حسد و تکبر اتباع نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مانع ہوا۔
پہلے نعم عامہ کا ذکر تھا۔ یہاں سے نعم خاصہ کا سلسلہ شروع ہوتا ہے۔

وجہ تخصیص بنی اسرائیل | (۱) دنیا میں بنی اسرائیل ہی ایک طویل تاریخ رکھتے تھے۔ چار ہزار (۴۰۰۰) برس سے مسلسل چلے آتے تھے۔ چار ہزار (۴۰۰۰) نبی ان میں مبعوث ہو چکے تھے۔ ہر قسم کے نشیب و فراز کا نمونہ اپنے اندر رکھتے تھے۔ حق تعالیٰ نے بطور مثال کے بنی اسرائیل کو اقوام عالم کے سامنے پیش کیا۔ کہ جو قوم باوجود اسقدر طویل اور معروف و مشہور تاریخ رکھنے کے ہدایت الٰہیہ سے منہ موڑتی ہے تو اس کا انجام اسطرح خراب ہوتا ہے تاکہ عبرت اختیار کریں۔



تاریخ بنی اسرائیل | شہر بابل کے قریب شہر اُر میں آزر آباد تھے۔ یہاں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ولادت ہوئی۔ پھر آزر مع ابراہیمؑ بجانب جنوب بمقام حران سکونت پذیر ہو گئے۔ آزر کی موت کے بعد حضرت ابراہیمؑ نے ستر برس کی عمر میں وہاں سے ہجرت کر کے علاقہ کنعان میں مقام حبرون کو مسکن بنایا۔
انکے ۸ بیٹے تھے۔ جن میں مشہور اسماعیلؑ و اسحٰقؑ تھے۔ اسماعیلؑ عرب میں آ بسے جو بنی اسماعیل کہلائے۔ اسحٰقؑ کے دو بیٹے تھے۔ عیص و یعقوبؑ۔ عیص کی اولاد شام اور اسکے اطراف میں پھیلی۔ یعقوبؑ کے بارہ بیٹے تھے وہ بارہ قبائل ہو کر اطراف عالم میں پھیلے۔ ان میں سے کچھ لوگ مدینہ اور خیبر وغیرہ میں آباد ہو گئے۔ انکو یہود کہا۔

(۲) عرب عموماً امی و جاہل تھے۔ اور یہود اہل علم۔ ان کے علم و فضل کا رعب اہل عرب پر عموماً اور اہل مدینہ پر خصوصاً بیٹھا ہوا تھا۔ اور انکے علم پر عرب کو عموماً اور اہل مدینہ کو خصوصاً اعتماد تھا۔
حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دعوئ نبوت کے بعد قبل از ہجرت اہل مکہ نے یہود سے مشورہ لینا شروع کیا۔ اور اپنے مناظرات کا مدار ان پر رکھا۔
اور بعد از ہجرت جب اہل مدینہ یہود سے مناظرت کا سلسلہ شروع ہوا تو تمام عرب کی نگاہیں یہود پر لگی ہوئی تھیں۔ کہ اگر یہ فضلاء و علماء آپ کی نبوت کو تسلیم کر لینگے تو ہم بھی قبول کر لینگے۔ کیونکہ یہ اہل کتاب اور نبی زادے اور پیرزادے ہیں۔

بنی اسرائیل | اسرائیل لقب یعقوب علیہ السلام۔ معنی عبداللہ یا صفوۃ اللہ ہیں۔

واوتیت من کل شیء لے کما قال الزمخشری فی الکشاف ۔ یا مراد وہ لوگ ہیں جو وقت خطاب

سے قبل ہوئے ہیں ۔ وقت خطاب سے جدید فضیلت کی دعوت دیتا ہے ۔ جو اتباع نبی صلعم میں منحصر

یا مراد فضیلت جزئی ہے ۔ خاندان کا طویل وقار و اعزاز ۔ چار ہزار برس تک چار ہزار

انبیاء و رسل کا مبعوث ہونا ۔ بیشمار اولیاء و کملاء کا ظاہر ہونا ۔ کما قال تعالیٰ

اذ جعل فیکم انبیاء وجعلکم ملوکا وآتاکم مالم یؤت احدا من العالمین لے

واتقوا یوما | خاندانی فضیلت و وجاہت کچھ بے نیاز کام نہ مفید ہوگا اور نجات کا تعلق صرف ایمان

اعمال خصوصی کے (۴) اسباب وہاں مفقود ہونگے

کسی شخص کی ذمہ داری کہ تمام حقوق کا میں ذمہ دار ہوں ۔ سفارش ۔ فدیہ مالی ۔ جتھا کی مدد ۔

اس آیت میں شفاعت کی فدیہ پر تقدیم اور آگے پارہ ہذا والی آیت میں تاخیر کیوں ہے ۔

کہ شفاعت نہ اول نہ آخر قبول ہوگی ۔ یا تقسیم ہو کہ محب مال شفاعت کو پہلے اختیار

کرینگے اور محب جاہ فدیہ کو پہلے اختیار کرینگے ۔

(۲) واذ نجیناکم من آل فرعون لے | یہ دوسرا انعام ہے ۔ فراعنہ مصر کی ظلم غلامی سے نجات

تاریخ بنی اسرائیل | حضرت عیسیٰ مسیح علیہ السلام سے (۱۵۷۱) برس قبل لاوی بن یعقوب علیہ السلام

کی اولاد سے حضرت موسیٰ بن عمران علیہ السلام مصر میں پیدا ہوئے ۔ اس زمانہ کا فرعون

ولید یا مصعب نامی بنی اسرائیل کا دشمن تھا ۔ اس نے خواب دیکھا تھا کہ بیت المقدس

سے آگ نکلی جس نے مصر کا احاطہ کر لیا ۔ ہر قبطی کے گھر میں داخل ہو کر جلا دیتی ہے ۔ اور بنی اسرائیل کو

کچھ نہیں کہتی ۔ کاہنوں نے اس کی تعبیر دی کہ بنی اسرائیل میں ایک لڑکا ہوگا جو تیرے زوال



کا موجب ہوگا ۔ اس لئے فرعون نے بنی اسرائیل کے لڑکوں کے قتل کا حکم عام دیا ۔ آخر دور میں حضرت

موسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے ۔ کچھ عرصہ چھپائے رکھا پھر والدہ محترمہ نے صندوقچی میں بند کرکے بحکم الٰہی

دریا میں بہا دیا ۔ اور موسیٰ علیہ السلام کی ہمشیرہ کو دور سے دیکھنے کے لئے مامور کیا ۔ فرعون کے محل کے

حضرت آسیہ (زوجہ فرعون) نے دیکھ کر اٹھوا لیا اور شہزادگی کے ساتھ جوان ہونے تک پرورش پائی

اور ابتداء میں انہی کی والدہ کا دودھ پیتے رہے ۔ حتیٰ کہ ایک قبطی اور اسرائیلی کے نزاع

اور قتل قبطی کا قصہ پیش آیا ۔ آپ کنعان پہنچے اور شعیب علیہ السلام کی بیٹی سے نکاح ہوا ۔

دس سال بعد کنعان واپسی میں راستہ میں نبوت ملی ۔

ویستحیون نساءکم اھ | الاستحیاء ۱ الابقاء حیا ۲ ۔ او طلب الحیاء وھو الفرج ۔ (البحر المحیط ص ۱۸۸ / ۱۹۰)

(۳) فرق بحر و غرق فرعون ۔ واذ فرقنا بکم البحر اھ

(۴) دعوت خداوندی برائے اعطاء قانون شریعت ۔ وگوسالہ پرستی بنی اسرائیل ۔ واذ واعدنا موسیٰ اھ

اربعین لیلۃ | وجہ تخصیص شب ۔ رات میں حجابات زیادہ ہوتے ہیں ۔ ان ناشئۃ اللیل

ھی اشد وطأ و اقوم قیلا لے ۔ نزول حق تعالیٰ رات کا بجانب سماء دنیا ۔

نزول قرآن ۔ انا انزلناہ فی لیلۃ القدر لے ۔ قرب الٰہی میں ترقی ۔ قرب ۔ قرب بالنوافل

اقرب ما یکون الرب من العبد فی جوف اللیل الآخر لے ۔ اسرا و معراج ۔ سبحان الذی اسری بعبدہ

وجہ تخصیص عدد چالیس ۔ اس کی نفسہ کامل ۔ تلک عشرۃ کاملۃ ۔ تکمیل کے چار گونہ ۔ جتھا

چار گونہ ۔ خمیر آدم علیہ السلام ۔ نطفہ ۔ علقہ ۔ مضغہ ۔

تکمیل و ترقی ۔ بعثت انبیاء علیہم السلام ۴۰ برس پر ۔ چلہ اہل اللہ ۔

عن ابن عباس رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلعم قال من اخلص للہ اربعین یوما ظہرت ینابیع الحکمۃ من قلبہ علی لسانہ۔ تعلیل رزین۔

بینی اندر خود علوم انبیا ؎ بے کتاب و بے معید و اوستا

شنیدم رہروے در سر زمینے ؎ ہمے گفت این معما با قرینے
کہ ای صوفی شراب آنگہ شود صاف ؎ کہ در شیشہ بماند اربعینے

(۵) معافی جرم — ثم عفونا عنکم الخ

(۶) اعطاء کتاب و فرقان — واذ آتینا موسی الکتاب والفرقان الخ

(۷) طریق توبہ و قبولیت توبہ — واذ قال موسیٰ لقومہ یا قوم الخ

ستر ہزار قتل کے بعد درخواست عفو از موسیٰ علیہ السلام و قبولیت حق تعالیٰ۔

(۸) بنی اسرائیل کا نبی و وحی پر اعتقاد و یقین نہ ہونا۔ سزائے موت پھر دعا سے دوبارہ زندگی اور گستاخانہ مطالبہ۔

واذ قلتم یا موسیٰ لن نؤمن لک الخ

تورات شریف پانے کے بعد بنی اسرائیل عمل کو اس پر معلق کیا کہ خدا خود فرمادے کہ یہ کتاب تم کو دی ہے۔ اس لئے موسیٰ علیہ السلام نے ستر آدمیوں کو منتخب فرمایا اور کوہ طور پر لے گئے۔ وہاں ایک نورانی ابر نمودار ہوا۔ موسیٰ اس میں مستور ہو گئے۔ وحی کی آواز بھی بنی اسرائیل سنتے رہے۔ جب موسیٰ علیہ السلام واپس آئے تو انہوں نے کہا ہم بغیر دیکھے تصدیق نہ کریں گے۔ تب بجلی مار گئے۔ پھر موسیٰ علیہ السلام کی دعا سے زندہ کئے گئے۔

بنی اسرائیل نے موسیٰ علیہ السلام کو نام سے خطاب کیا۔ جو گستاخی کی دلیل ہے۔ آنحضرت صلعم کو



کہا گیا ہے۔ لا تجعلوا دعاء الرسول بینکم کدعاء بعضکم بعضا۔ الخ

بنی اسرائیل دو وجہ سے مورد غضب الٰہی ہوئے۔ نبی و وحی پر عدم اعتماد و یقین۔ اور دیدار باری کا گستاخانہ مطالبہ جو جسارت و تکلیف تھا۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام کا سوال رب ارنی انظر الیک الخ درخواست شاہانہ مطالبہ
شوق دیدار بیتاب تھا۔ تسلیم کو اس پر معلق نہ کیا گیا تھا۔

بنی اسرائیل کا بدوی زندگی میں کفران نعمت دنیویہ

(۹-۱۰) بنی اسرائیل کا اصل وطن شام تھا۔ یوسف علیہ السلام کے عہد سے مصر آگئے تھے۔ شام پر قوم عمالقہ قابض ہو گئے تھے۔ جہاد کا حکم ہوا استخلاص وطن کے لئے۔ عمالقہ کی قوت و شدت محسوس کر کے جہاد سے منکر ہو گئے۔ اور میدان تیہ سے واپسی کا ارادہ کیا۔ حق تعالیٰ نے چالیس سال وہیں حیران سرگرداں رکھا۔ درخواست پر یہ کرم کئے گئے۔

(ابر سفید) غذا کے لئے من و سلویٰ عطا کئے گئے۔ وظللنا علیکم الغمام الخ
(روشنی کے لئے نور کا ستون)

(فائدہ) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔ ابر موصوف تو اجاد بخارہ دخان سے بالکل جدا تھا۔ یہ ابر غیر معروف عالم غیب و مثال کا تھا۔ جس کے بدر میں ملائکہ نازل ہوئے تھے۔ اور قیامت میں حق تعالیٰ و ملائکہ نزول فرمائیں گے۔ ہل ینظرون الا ان یاتیہم اللہ

من آمن باللہ والیوم الآخر | سے شبہ انبیاء علیہم السلام و کتب سماویہ و ملائکہ پر عدم ایمان کا۔

(جواب) ایمان کی ابتداء اللہ تعالیٰ سے اور انتہاء یوم آخرت پر۔ اسلئے مراد ایمان کامل ہے اس میں ایمان بالانبیاء علیہم السلام و الملائکہ والکتب بھی داخل ہے۔ اسلئے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات وصفات اور آخرت کی معرفت کا ذریعہ حضرات انبیاء علیہم السلام اور وحی الٰہی کتب سماویہ ہیں۔ اور انکا نزول بواسطہ ملائکہ ہے۔ لہٰذا ان تینوں پر ایمان لانا ایمان باللہ والیوم الآخر کیلئے موقوف علیہ ہے۔ موقوف کا ذکر موقوف علیہ کے ذکر کو متضمن ہے۔

لاخوف علیہم الخ | ایمان سے مطلقاً خوف کی نفی نہیں۔ حتیٰ کہ خوف خدا کی بھی نفی لازم آئے۔ بلکہ قیامت کے روز بشارت (لا یحزنہم الفزع الاکبر وتتلقاہم الملائکۃ الخ) کے سبب نفی خوف وحزن مراد ہے۔ فلا اشکال۔

والصابئین | صابئین کی تفسیر حقانی ج ۱۸۲/۱۷۰ میں ہے۔

صابی ایک فرقہ تھا حضرت ابراہیم علیہ السلام کے عہد میں۔ اس فرقہ کا بڑا زور شور تھا۔ شہر بابل اور نینویٰ کے لوگ بھی یہی مذہب رکھتے تھے۔ یہ معلوم نہیں کہ اس گروہ کی ابتداء کب سے ہوئی۔ اس کا اعتقاد تھا کہ خدا تعالیٰ سے جو مجرد محض ہے بندہ کی جو مادی ہے کسی طرح رسائی ممکن نہیں۔ اسکی پرستش اوسکے مظاہر نیرات کی پرستش ہے۔ پھر اوسکے دو گروہ ہوگئے۔

۱ ایک وہ جو ستاروں اور آفتاب و ماہتاب اور عناصر کی پرستش کرتے تھے۔

۲ دوم وہ جو اصنام کو نیرات کا مظہر سمجھکر پوجتے تھے۔ انہی کے یونان میں زہرہ



وغیرہ ستاروں کے نام سے معبد بنے ہوئے تھے۔ پھر آگے چلکر اور بھی شاخیں نکل گئیں۔ ایران کے آتش پرست اور ہندوستان کے اوتار و دیوتا ماننے والے بھی اسی گروہ کی شاخ ہیں۔ پھر ہر ملک میں اور ہر زمانہ میں اس مذہب نے نیا رنگ اور نیا نام پیدا کیا۔ اھ

(۱۴) واذ اخذنا میثاقکم الخ | بعد اقرار عمل سے گریز اور عمل کی طرف رغبت قلبی کا نہ ہونا۔ اسلئے تشدید و سختی کی حاجت۔

(القصہ) بنی اسرائیل نے موسیٰ علیہ السلام سے بار بار درخواست کی کہ ہم کو منجانب اللہ کوئی الٰہی کتاب عطا فرمائیے جو احکام شرعیہ کی جامع ہو۔ موسیٰ علیہ السلام نے ان سے کتاب پر عمل کرنیکا پختہ وعدہ لیا۔ مگر بنی اسرائیل نے احکام الٰہیہ سے سرتابی کی۔ اس عہد شکنی کی سزا میں کوہ طور کو سروں پر اٹھا کر تشدد کا معاملہ کیا گیا۔ تاکہ عہد شکنی سے رک جائیں۔

(شبہ) آیت کریمہ لا اکراہ فی الدین۔ اور واقعہ میثاق میں تناقض ہے۔

(جواب) ۱ بنا دین کے منوانے پر رفع طور نہ تھا۔ ہذا ہو المشہور۔ بلکہ دین سے خارج ہونیوالوں کو پھر واپس لوٹانے کیلئے تشدد کا معاملہ کیا گیا تھا۔ ۲ یہ سزا عہد شکنی کی تھی نہ دین منوانے کی۔

ورفعنا فوقکم الخ | رفع طور سے مراد حقیقی رفع ہے ۱ یہی ہے قول الجمہور۔ ۲ مجازی پہاڑ کی کھوہ میں کھڑا کر دیا۔ ہذا ہو قول البعض۔

(۱۵) ثم تولیتم الخ | تذکرہ اعراض ثلاثہ یہود۔ ۱ تولی ۲ حیلہ سازی ۳ تعلق

(١٦) ولقد علمتم الذین اعتدوا الخ | مرض حیلہ سازی و مآل مثال ۔ یہ واقعہ موسیٰ علیہ السلام

کے بہت زمانہ بعد حضرت داؤد علیہ السلام کے عہد میں پیش آیا ۔ غالباً یہ شہر ایلہ کا واقعہ ہے ۔

یہود پر یوم شنبہ کو شکار ممنوع کیا گیا تھا ۔ مگر انہوں نے حیلہ سازی سے شکار کرنا اختیار کیا ۔

پھر انکے تین فریق ہو گئے ۔ عاصی ۔ مانع ۔ ساکت ۔ مانعین نے علیحدگی مکانی اختیار کر کے

درمیان میں دیوار حائل کر لی تھی ۔ ایک صبح عاصین باہر نہ نکلے ۔ تو دیوار پر سے دیکھنے پر معلوم ہوا

کہ مسخ ہو کر بندر بن گئے ہیں ۔ پوچھا گیا تو اشارہ چشم سے جواب دیا گیا ۔

فائدہ | مسخ تین قسم پر ہے ۔ حقیقی ۔ صوری ۔ معنوی ۔

مسخ حقیقی ۔ حقیقت و ماہیت کا بدل جانا جیسے گوشت کا بدل کر پتھر ہو جانا ۔

مسخ صوری ۔ حقیقت انسانیہ تو باقی رہے ۔ فقط صورت بدل جائے ۔

مسخ معنوی ۔ صفات انسانیہ کا بدل جانا ۔ مثلاً قناعت کا حرص و طمع سے بدل جانا ۔

بیان کیفیت مسخ | یہ مسخ مختلف فیہ ہے ۔ بعض کے نزدیک مسخ معنوی ہے ۔ مگر یہ ٹھیک نہیں

اس لئے کہ یہود کا مسخ معنوی تو اس وقت ہو چکا تھا جب وہ انبیاء و مرسلین اور علماء ربانیین

کی نصیحت قبول کرنے سے منکر ہو چکے تھے ۔ کمثل الحمار یحمل اسفارا الخ ۔ اور فمثلہ کمثل الکلب الخ

اسی پر شاہد ہے ۔ جمہور کے نزدیک مسخ صوری ہے ۔ یعنی انسانی صورت کی بجائے

بندر کی صورت بنا دی گئی ۔ مگر حقیقت انسانی کہ جسکے ذریعہ سے ادراک و احساس کیا جاتا ہے

بعینہ باقی رہی ۔ یعنی گویائی کی قوت سلب کر لی گئی تھی ۔ مگر عقل باقی تھی ۔ جسکے ذریعہ

انکو صورت بدلنے کا اور سزاء مسخ کا ادراک تھا ۔ اور فہم و شعور باقی تھا ۔ چنانچہ لفظ



کونوا کا خطاب ۔ اور خاسئین کی جمع ذوی العقول انسانی شعور و فہم پر دال ہے ۔ اور

لفظ قردۃ بندر کی صورت پر دال ہے ۔

فائدہ | جب ڈارون کی تھیوری ماننے والوں کے نزدیک بندر ترقی کر کے انسان بن سکتا ہے

تو کیا ترقی معکوس کر کے انسان بندر نہیں بن سکتا ۔ زمانی و آنی کا فرق الگ ہے ۔

(١٧) واذ قال موسیٰ لقومہ ان اللہ یامرکم الخ | بنی اسرائیل لیت و لعل ۔ تعمق فی الدین اور کثرت سوالات

(قصہ) بنی اسرائیل میں عامیل نامی ایک شخص مالدار تھا ۔ اور اسکی ایک لڑکی بھی حسینہ جمیلہ تھی ۔ اسکے بھتیجے نے مال کی

طمع و لالچ میں یا لڑکی کے نکاح کی خواہش میں چچا کو قتل کر کے لاش محلہ میں پھینک دی اور دن میں دعویٰ کر دیا کہ دیت ملے ۔

حکم ہوا کہ گائے ذبح ہو کہ جسکے گوشت کا ٹکڑا لگانے سے مردہ زندہ ہو کر قاتل کا پتہ بتلا دیگا ۔

(١٨) واذ قتلتم نفسا الخ | یہود کا قتل ناحق کرنے اخفاء و ادارء ت اور دوسروں پر بہتان ۔

(تعیین صورت) گائے کی تفصیل ۔ رنگ ۔ تعیین تشخص ۔

پھر گائے ایک یتیم فرمانبردار والدہ کی تھی ۔ اسکو نفع پہنچانا تھا ۔

تقدیم و تاخیر واقعہ | پورے قصہ کو ترتیب بدل کر دو حصوں میں تقسیم کیا گیا ہے ۔ تاکہ یہود کی دو بدعملیاں کھل جائیں ۔

خلاصہ معاصی یہود متعلقہ قصہ بقرہ | قتل ناحق ۔ اخفاء قتل ۔ بے گناہوں پر بہتان و الزام قتل ۔

احکام خداوندی میں فوری امتثال نہ ہونا ۔ احکام خداوندی میں خواہ مخواہ حیلے لگانا ۔ و افہم حکم

کے بعد گستاخانہ سوالات کرنا ۔ وحی خداوندی پر اعتماد نہ ہونا ۔ نبی برحق پر اعتماد نہ ہونا

تفریع | واقعہ دال بر ثبوت بعث بعد الموت ۔

حکمت حکم ذبح بقرہ | چونکہ یہود گوسالہ پرستی کر کے گائے کو معبود اعتقاد کر چکے تھے ۔ تاکہ دلوں سے عظمت نکل جائے ۔ اسلئے ذبح کا حکم دیا ۔

شکایت الیہود | ثم قست قلوبکم الخ (بیان بنی اسرائیل کی قلبی و اخلاقی انتہائی تنزل کا)

پہلے ذکر تھا کہ بنی اسرائیل خداوندی احکام کی تعمیل کے لئے حیلے بہانے تراشتے تھے۔ اس
آیت میں ان کا منشا دکھلایا جاتا ہے کہ اس کا سبب اصلی قساوت قلبی تھا
ورنہ ذبح بقرہ کے واقعہ میں مقتول کا زندہ ہو کر اپنے قاتل کو بتلا دینا یہ کوئی معمولی واقعہ نہ تھا
غور کرتے اس میں خدا کی قدرت۔ نبی صلعم کی رسالت۔ بعث بعد الموت و قیامت کا وجود ثبوت تھا۔
انفعال ۳ قسم | ۱ قوی۔ پتھر پھٹ کر نہروں کا جاری ہو جانا۔ ۲ متوسط۔ پتھر پھٹ کر رستہ نکلنا [illegible]
۳ ضعیف۔ بلا پھٹے خوف خدا سے لڑھک کر گر جانا۔
(ایسے ہی قلوب بھی تین قسم ہیں) ۱ جن سے علوم و معارف کے دریا بہتے ہیں جیسے علماء اولیاء کاملین
۲ جن سے علم کے چشمے جاری ہو گئے ہیں جیسے علماء ربانیین۔ ۳ عباد و زہاد
(یا یوں کہا جائے) اہل اللہ ۱ اللہ تعالیٰ کی یاد میں زیادہ رونے والے۔ ۲ کم رونے والے۔ ۳ دل کو گداز والے
سے عیش و عشرت سے دو عالم کی نہیں مطلب مجھے: چشم گریاں سینہ بریاں کر عطا یارب مجھے
بروایۃ ابن عمرؓ۔ قساوت قلبی کا سبب کثرت کلام ہے الخ۔ آپ کو دیں کثرت سوالات مشغلہ ذکر اللہ
قلبی قساوت کا سبب ہے
(شبہ) پتھروں میں ادراک و شعور کہاں ہے۔ بلا ہوتی ہے
(جواب) ان میں بھی ادراک و شعور ہے۔ قالہ العلامہ القرطبی و البغوی و ابن کثیر الخ
(آیات) (۱) تسبح له السموات السبع و الارض و من فیهن۔ و ان من شیء الا یسبح بحمده و لکن
لا تفقهون تسبیحهم الخ (۲) کل قد علم صلاته و تسبیحه الخ



(۳) والنجم والشجر یسجدان الخ
احادیث | (۱) واقعہ استن حنانہ۔ (بخاری) (۲) ھذا جبل یحبنا و نحبه الخ (بخاری)
(۳) جو پتھر نبوت سے قبل سلام کیا کرتا تھا میں اسے اب بھی پہچانتا ہوں۔ (مسلم)
(۴) [illegible] کنکریوں کا [illegible] (ابوبکر و عمر و عثمان رضی اللہ عنہم)
(۵) حضرت علیؓ فرماتے ہیں کہ میں نبی صلعم کے ساتھ جس پتھر و درخت پر گزرتا وہ کہتا السلام علیک
یا رسول اللہ الخ

(۱۹) افتطمعون ان یؤمنوا لکم الخ | قطع امید از ایمان الیہود۔
گذشتہ آیات میں قساوت قلبی بنی اسرائیل کا ذکر تھا۔ اب فرماتے ہیں کہ قساوت
اس قدر غلبہ پا لیا ہے کہ قبول ایمان کی استعداد ہی سلب ہو گئی۔ لہذا ناصحین مومنین کو
یہود کے ایمان سے امید منقطع کر لینی چاہئے۔
وقد کان فریق منهم | ۱ اس سے مراد وہ ۷۰ آدمی ہیں جو موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ کوہ طور پر گئے تھے۔
اس وقت تورات سے مراد الکلام ہے یا جو قوم کے سامنے بتا کر فرمانے آخر میں تغیر کر دیے۔ ان استطعتم
ان تفعلوا ہذه الاشیاء فافعلوه و ان لم تفعلوا فلا بأس۔ الخ
۲ یا مراد علماء یہود محرفین تورات ہیں۔

(۲۰) ومنہم امیون الخ — بے بنیاد آرزوؤں کی پیروی - شیوہ عوام یہود

(۲۱) فویل للذین یکتبون الکتاب الخ — تحریف کتاب - کتاب محرف کی نسبت الی اللہ -

تحریف کا ذریعہ کسب مال -

(بے بنیاد آرزوئیں) نحن ابناء اللہ واحباؤہ — اولاد انبیاء علیہم السلام ہونا - خصوصیت

لہذا ہمیں دوزخ سے چھڑا لینگے - عذاب چند روزہ - استحقاق نبوت خصوصیت خاندانی

(۲۲) وقالوا لن تمسنا النار الخ — بے دلیل غلط عقیدہ -

شان نزول | مروی ہے از ابن عباسؓ - قول یہود کہ تورات میں لکھا ہے - کہ جہنم کے کناروں سے شجرۃ الزقوم تک چالیس سال کی مسافت ہے - اور ہمیں اتنا عرصہ عذاب ہوگا - پھر جہنم فنا ہو کر عذاب موقوف ہو جائیگا -

قول نبی کریم صلعم کہ بعد اہل نار کون ہیں - انہوں نے جواب دیا - نحن ثم تخلفونا فیہا انتم فقال کذبتم لقد علمتم انا لا نخلفکم فنزلت ہذہ الآیۃ الخ

ایاما معدودۃ | وجہ عقیدہ - قالت الیہود مدۃ الدنیا سبعۃ آلاف سنۃ وانما نعذب لکل الف یوما ثم ینقطع عنا العذاب بعد سبعۃ ایام - یا مراد چالیس دن عبادت عجل کے ہیں - یا اللہ تعالیٰ نے وقت عذاب میں قسم کھائی - لنعذبنہم اربعین یوما - لہذا قسم ایک چلہ عذاب دیگا -

یا حکم عاصی مومن کو یہودیوں نے اپنے لئے مخصوص سمجھا -



بلیٰ من کسب الخ | ضابطہ جزا و سزا -

ارشاد کافر و مومن دونوں کا ذکر کیا گیا - مومن عاصی جو دوزخ میں جائیگا وہ بسبب ایمان کے جنت میں داخل کر دیا جائیگا - اس کا تذکرہ دوسری آیات میں ہے - ان اللہ لا یغفر ان یشرک بہ ویغفر ما دون ذلک لمن یشاء الخ ومن یعمل مثقال ذرۃ خیرا یرہ الخ

(۲۳) واذ اخذنا میثاق بنی اسرائیل الخ | بنی اسرائیل سے عہود ثمانیہ اور ان کی عہد شکنی -

(ربط) گذشتہ آیات میں ضابطہ نجات بیان کیا گیا - کہ ایمان و عمل صالح ہے - بنی اسرائیل سے بالخصوص ان دونوں کے انواع کی پابندی پر عہد پختہ لیا گیا تھا - مگر انہوں نے عہد شکنی کی - لہذا ایمان اور انکا ...

عہود ثمانیہ | (۱) عبادت و توحید الٰہی - (۲) والدین سے احسان - (شرک و الحاد - خدمت مالی و بدنی -)

(فائدہ) چونکہ تربیت والدین نمونہ تربیت حق تعالیٰ ہے - وسیلہ اسکے شکر گزاری - بوجہ ذیل -

اللہ تعالیٰ منعم حقیقی وجود و تربیت کے رہے ہیں - والدین منعم ظاہری وجود و تربیت کے رہے ہیں - بلا عوض احسان کرنا -

تربیت سے ملول نہ ہونا - تکمیل کی امید سکھ اور دل سے خواہاں - ترقی پر کبھی حسد نہیں -

حفاظت مال و جان - چونکہ باقی ذوی الوجود میں وسائط ظاہری ہیں - وسیلے انکا درجہ ...

(۳) اہل قرابت سے احسان - (۴) یتامیٰ سے - (۵) مساکین سے

(۶) تمام انسانوں سے کلام حسن و نرم - خواہ مومن ہو یا کافر - وقولوا لہ قولا لینا لعلہ یتذکر او یخشی الخ

ادع الی سبیل ربک بالحکمۃ والموعظۃ الحسنۃ الخ فبما رحمۃ من اللہ لنت لہم الخ ادفع بالتی ہی احسن الخ

مداراۃ و مداہنت میں فرق | دنیوی امور میں نرمی و سستی کا نام مدارات ہے جو مستحسن ہے۔

دینی امور میں سستی و نرمی اختیار کرنا مداہنت ہے جو قبیح و مذموم ہے۔

(۷) اقامت صلوٰۃ ۔ (۸) ایتاء زکوٰۃ ۔

خلاصہ | انسان کا تعلق خدا سے اور دیگر بنی نوع سے ہے ۔ خدا سے قلب کا تعلق ایمان

بدن کا تعلق صلوٰۃ ۔ مال کا تعلق زکوٰۃ ۔

بندوں سے تعلق جان کا والدین و اقرباء ۔ مال کا یتامیٰ و مساکین ۔ لسان کا عام انسانوں (گفتگو)

(۲۳) واذ اخذنا میثاقکم لا تسفکون دماءکم الخ | یہود کے عہود ثلاثہ اور ان کی عہد شکنی۔

عہود ثلاثہ | عدم قتل ۔ عدم اخراج ۔ فدیہ اسیر

یثرب طیبہ میں پہلے دو قومیں اوس و خزرج آباد تھیں ۔ اور یہاں یہود کی دو قومیں آباد تھیں

بنی قریظہ ۔ بنی نضیر ۔ باہمی مخالفت و معاہدہ کی وجہ سے تھے ۔ اوس و بنی قریظہ ۔ خزرج و بنی نضیر

(۲۴) ولقد آتینا موسی الکتاب الخ | یہود کی قوت نظریہ کا بگاڑ ۔ یہود کی پیغمبروں سے سرکشی۔

استکبرتم | تکذیب و قتل انبیاء علامت تکبر تھا ۔ سو کبر اصل المعاصی ثابت ہوا۔

(۲۵) وقالوا قلوبنا غلف الخ | نبی کریم صلعم کے ساتھ یہود کا معاملہ اور انکار ۔ انکا منشاء لعنت و کفر

اخرج احمد بسند جید عن ابی سعید قال قال رسول اللہ صلعم القلوب اربعۃ ۔ قلب اجرد

فیہ مثل السراج یزھر ۔ وقلب اغلف مربوط علی غلافہ ۔ وقلب منکوس ۔ و

قلب مصفح ۔ فاما القلب الاجرد فقلب المومن سراجہ فیہ نورہ ۔ واما القلب الاغلف



فقلب الکافر ۔ واما القلب المنکوس فقلب المنافق عرف ثم انکر ۔ واما القلب المصفح

فقلب فیہ ایمان ونفاق ۔ فمثل الایمان فیہ کمثل البقلۃ یمدھا الماء الطیب ومثل النفاق

فیہ کمثل القرحۃ یمدھا القیح ۔ فای المادتین غلبت علی الاخری غلبت علیہ الخ

(در منثور ج ۱ ص ۸۷)

(۲۶) ولما جاءھم کتاب من عند اللہ الخ | یہود کا انکار قرآن و رسالت ۔

اس کا منشا ، حسد و عناد ۔ نسلی و قومی امتیاز ۔

بعثت نبوی سے قبل مشرکین و عامہ کفار کے مقابلہ میں یہود کی یہ دعا ہوا کرتی تھی ۔

اللھم ربنا انا نسألک بحق احمد النبی الامی الذی وعدتنا ان تخرجہ لنا

فی آخر الزمان وبکتابک الذی تنزل علیہ آخر ما تنزل ان تنصرنا علی اعدائنا

اخرجہ ابو نعیم والحاکم والبیہقی وغیرھم عن ابن عباس وابن مسعود وغیرھم بالفاظ

مختلفۃ ۔ الخ (در منثور ص ـــ)

مگر جب بعثت ہو گئی تو حسد و عناد سے ایمان نہ لائے ۔

(۲۷) واذا قیل لھم آمنوا | دلیل بر حسد و عناد یہود نا مسعود ۔

وھو الحق مصدقا لما معھم | رد دعوی یہود ۔ اولاً ۔ بحقانیت قرآن ۔

ثانیاً ۔ بتصدیق تورات ۔ ثالثاً ۔ بقتل انبیاء بنی اسرائیل علیہم السلام ۔

(٢٨) ولقد جاءكم موسىٰ بالبينات الخ | اتخاذ عجل کا عذر ۔ یعنی اتخاذ عجل

(٢٩) واذ اخذنا میثاقکم الخ | ایمان بالتورات کے دعویٰ کا حال ۔

(٣٠) قل ان کانت لکم الدار الآخرۃ | دعوئ محبت و بنوت کی تردید ۔

(٣١) قل من کان عدوا لجبریل الخ | انکار قرآن بواسطہ عداوت جبرائیل علیہ السلام ۔

شان نزول | بروایۃ ابن جریر وحاتم وطبرانی ۔ جب آنحضرت صلعم مدینہ منورہ تشریف لائے ۔ اور یہود کو ہدایت کا سلسلہ شروع فرمایا ۔ تو یہودیوں نے چند علماء کو زیر قیادت عبد اللہ بن صوریا (ساکن فدک) آپکے پاس بھیجا ۔ انہوں نے چند سوالات کے جوابات حاصل کرکے تسلیم کر کے تو آنحضرت صلعم نے جب ایمان نہ لانے کی وجہ پوچھی تو انہوں نے کہا چونکہ آپکے پاس جبرائیل علیہ السلام قرآن نازل کرتے ہیں اسلئے ہم ایمان نہیں لاتے ۔ اس پر آیت کریمہ میں [illegible] وجہ سے رد فرمایا گیا ۔

(وجہ ١) جبرائیل کا قرآن کو نازل کرنا بحکم خداوندی ہے ۔ اس لئے دشمنی بعینہ خدا سے دشمنی ہے ۔

(وجہ ٢) قرآن اگلی کتب کے مطابق لہذا انکا مصدق ہے ۔ اس کا انکار بعینہ انکا انکار ہے ۔

(وجہ ٣) قرآن خدا تک پہنچنے کا سیدھا راستہ ہے ۔ سیدھا راستہ تو قابل قبول ہوتا ہے ۔

(وجہ ٤) یہ قرآن اہل ایمان کے لئے بشارت و خوشخبری ہے ۔

نزلہ علیٰ قلبک | نزول کلام کے دو طریقے ۔ وہ کلام اول کان تک پھر دل تک پہنچے یہ عام طریقہ ہے ۔ ٢ اول دل پر پھر کان اور زبان تک پہنچے ۔ قرآن کا نزول اس طریقے سے ہے ۔



(٣٢) ولقد انزلنا الیک آیات بینات الخ | رد انکار معجزات صدق نبی کریم صلعم ۔ بعض یہودیوں نے حضور صلعم سے کہا تھا کہ آپ پر کوئی ایسی دلیل نازل نہیں ہوئی جسے ہم پہچانتے ۔ اس کا رد فرمایا گیا ۔ کہ ان کی عادت مستمرہ حکم عدولی کی ہے ۔

(٣٣) او کلما عاہدوا عہدا نبذہ الخ | انکار یہود از عہد در توراۃ ۔ بعض یہود کو جب وہ عہد یاد دلایا گیا جو توریت میں ایمان بالنبی صلعم کے متعلق تھا تو انہوں نے عہد کو صاف انکار کر دیا ۔

(٣٤) ولما جاءھم رسول من عند اللہ الخ | توریت پر ترک عمل ۔ اور بجائے اسکے اتباع شیاطین اور تعلیم سحر

وما انزل علی الملکین الخ | عطف علیٰ ما تتلوا الشیاطین الخ

شہر بابل میں چونکہ سحر کا عام چرچا تھا ۔ لوگ سحر و معجزہ و کرامت میں فرق نہ کرتے تھے ۔ اسلئے اللہ کی تعلیم دینے کے لئے دو فرشتے بصورت انسانی بابل میں اتارے تعلیم سحر کا سلسلہ بعد النصیحۃ شروع کیا گیا ۔ اسلئے وہ فرشتے پہلے نصیحت کرتے پھر سحر کی حقیقت سمجھاتے ۔

قصہ مشہورہ ہاروت ماروت | بقول ابن جریر ۔ ابن کثیر ۔ در منثور میں بروایۃ ابن عباس وابن عمر وغیرہ

حضرت ادریس علیہ السلام کے زمانہ میں جب انسانوں کے برے اعمال آسمان پر جانے لگے تو ملائکہ نے بطور طعن انسان کا مذمت سے تذکرہ کیا ۔ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ انسان کے خمیر میں شہوت و غضب

اس لئے آدمی گناہ کرتے رہتے ہیں - اگر تم میں یہ مادہ رکھکر زمین پر اتار دیا جائے تو تم بھی گناہ کرو گے

فرشتوں نے کہا ایسا نہیں ہوگا - چنانچہ ملائکہ نے ہاروت و ماروت کا انتخاب کرکے پیش کردیا - حق تعالیٰ

نے قوت شہویہ و غضبیہ پیدا کرکے زمین پر بھیجدیا اور قضاء مقدمات بالعدل والانصاف سپرد کیا -

اور شرک و خون ناحق اور زنا و شراب سے منع فرمایا - حسب الحکم دونوں فرشتے صبح سے

شام تک قضاء میں مصروف رہتے اور شام کو بوقت اسم اعظم پڑھکر آسمان پر چلے جاتے

ایک مہینہ ہوا تھا کہ ایک عورت مسماۃ زہرہ (حسینہ و جمیلہ) کا مقدمہ پیش ہوا

وہ دونوں عاشق ہوگئے - اور اپنی طرف مائل کرنا شروع کیا - عورت نے شرط لگائی

کہ تم پہلے بت پرستی کرو - پھر خاوند کو قتل کرو - پھر شراب پیو - دونوں نے شراب پی لی

پھر بیہوشی میں بت کو سجدہ کیا - خاوند کو قتل کیا - زنا کیا - بعد ازاں وہ عورت اسم اعظم

پڑھکر آسمان پر چلی گئی - اور یہ فرشتے اسم اعظم بھول گئے - اسلئے آسمان پر نہ جاسکے - وہ عورت

زہرہ ستارہ بن گئی - یہ شرمندہ ہوکر حضرت ادریس علیہ السلام کی خدمت میں عذر خواہ ہوئے -

حکم خداوندی ہوا کہ دنیوی و اخروی عذاب میں تخییر دیجاتی ہے - انہوں نے دنیوی کو ترجیح دی -

چنانچہ شہر بابل کے کنوئیں میں الٹے لٹکادئے گئے - اور عذاب شروع ہوگیا - اسی حالت میں [illegible]

جادو کی تعلیم دے رہے ہیں -

**تنقید** | اس قصہ کے اعتبار و عدم اعتبار میں علماء کے دو فریق ہیں -

(۱) ایک کہتا ہے کہ یہ قصہ موضوع ہے - اس لئے کہ یہ قصہ اصول دین کے خلاف ہے بوجوہ مندرجہ ذیل -



۱- فرشتے معصوم ہیں اور گناہ کا صدور ناممکن ہے -

۲- حالت عذاب میں سلسلہ تعلیم جاری رہنے کے کیا معنی -

۳- ایک فاحشہ عورت کا اسم اعظم سیکھکر آسمان پر چلا جانا غیر معقول ہے

۴- ستارہ زہرہ تو پہلے سے موجود تھا - پھر ستارہ بننے کے کیا معنی -

دوسرا گروہ علماء کا اس قصہ کی تاویل و توجیہ کرتا ہے -

کہ فرشتوں کی عصمت اٹل ہے جبکہ صورت ملکی میں ہوں - عورت کی نسبت فرض ادعائی ہے

مع ستارہ زہرہ اشتراک کے بحیثیت عورت متشکل ہوکر آگیا ہو -

(۳۵) یاایہا الذین آمنوا لا تقولوا راعنا | یہود کا بہتان حضور صلعم سے

(گستاخی و بے ادبی) بعض یہود شرارت سے حضور صلعم کو لفظ راعنا سے خطاب کرتے

عربی میں راعنا رعایت سے ہے - یا رعی سے - عبرانی میں رعونۃ یعنی حمق سے گالی ہے -

مسلمان بھی یہی لفظ بغیر اطلاع کرنے لگے - یہود خوش ہوگئے - اسلئے حکم دیا گیا کہ راعنا مت کہو -

بوقت ضرورت انظرنا کہا کرو - اور توجہ سے سنا کرو - کہنے کی ضرورت نہ رہیگی -

**فائدہ** | جب کوئی مباح کسی حرام یا معصیت کا سبب ہوجائے تو ترک مباح لازم ہے -

قرآن میں (۸۸) جگہ امت محمدیہ کو خطاب یاایہا الذین آمنوا

سے کیا ہے - کتب سابقہ میں صرف انبیاء علیہم السلام کو خطاب ہے - اس امت کی فضیلت ہے

(۳۶) ما یود الذین کفروا ... الخ | معاملہ یہود با اہل ایمان (حسد و فریب وہی) -

شان نزول | مسلمانوں نے یہود سے رجحان لگایا تھا - تو انہوں نے قسم کھا کر دو دعوی ظاہر کئے
۱ خیر خواہی - ۲ یہودیت کا دستگیر بہتر ہونا - ثانی دعویٰ چونکہ بلا دلیل تھا
اور یہودیت بوجہ منسوخیت کے قابل اعتبار بھی نہ تھی - اسلئے اسکا جواب سے اعراض کرتے ہوئے صرف
اول دعوی کا رد کیا گیا ہے -

(۳۷) ما ننسخ من آیۃ الخ | یہود کا طعن نسخ سے انکار قرآن -

حق تعالیٰ کا جواب بیان مصلحت و حکمت نسخ -

شان نزول | یہود نا مسعود نے تحویل قبلہ کے وقت قرآن مجید کی حقانیت پر
طعن کیا اور مسلمانوں کے دلوں میں شکوک و شبہات پیدا کرنے کی کوشش کی - اور
اسی قسم کے طعن میں مشرکین عرب بھی شریک ہو گئے -
خلاصہ طعن کا یہ تھا کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اصحاب کو آج ایک بات کا حکم دیتے ہیں
اور پھر بعد میں اسکو بدل دیتے ہیں یا اس سے منع کر دیتے ہیں - معلوم ہوا کہ یہ قرآن اللہ
تعالیٰ کا کلام نہیں بلکہ انکا اپنا بنایا ہوا ہے - اسی قسم کی باتوں سے انکا مقصد
یہ تھا کہ مسلمانوں کے دلوں میں شبہ ڈالیں کہ تم جو کہتے ہو کہ خدا کی طرف سے ہم پر
نازل شدہ سب خیر ہے تو اسکے منسوخ ہونے کے کیا معنی - اگر پہلا حکم خیر تھا
تو دوسرا شر ہوگا اور اگر دوسرا حکم خیر ہے تو پہلا شر ہوگا - اور وحی الٰہی کا شر ہونا
محال - لہذا قرآن کا وحی ہونا ناممکن - اسی شبہ کے ازالہ کے لئے یہ آیت
نازل ہوئی -



جواب کا حاصل یہ ہے - کہ نسخ کے معنی تبدیل خیر با شر کے نہیں - بلکہ اپنے اپنے
وقت اور مقام کے اعتبار سے ناسخ و منسوخ دونوں ہی خیر ہیں -

ربط | (۱) آیت یا ایہا الذین آمنوا لا تقولوا راعنا الخ میں لفظ راعنا
کو ایک دینی مصلحت سے منسوخ کر کے انظرنا کہنے کا حکم دیا گیا -
اسلئے آگے نسخ کی حکمت و مصلحت کو بیان فرمانا مناسب ہوا -
(۲) آیت سابقہ ما یود الذین کفروا من اہل الکتاب الخ میں یہود و مشرکین
کی عداوت و حسد کا تذکرہ کیا گیا تھا - یہاں انکا حسد و عداوت کا
نمونہ دکھلایا گیا ہے کہ وہ مسئلہ نسخ پر طعن کر کے اہل اسلام کو شبہات میں مبتلا
کرنا چاہتے ہیں -

معنی نسخ | لغت میں نسخ کے دو معنی ہیں - ۱ نقل - نسخ الکتاب -
۲ رفع و ازالہ - نسخت الشمس الظل - اور اصطلاح شریعت میں نسخ کہتے ہیں
کسی حکم مطلق عند الناس کی تحدید و تعیین عند اللہ کا اظہار کر دینا - عام ازیں کہ پہلے حکم مرفوع
کی جگہ جدید حکم لایا جائے یا نہ - وتفسیر النسخ لغۃ التبدیل - وشرعاً بیان انتہاء
الحکم الشرعی المطلق الذی تقرر فی اوہامنا استمرارہ بطریق التراخی فکان تبدیلاً
فی حقنا بیاناً محضاً فی حق صاحب الشرع الخ - (مدارک)

مثال | احکام شرعیہ کی مثال طبیب کے نسخہ جیسی ہے - طبیب کی تشخیص اپنی جگہ
برقرار رہتی ہے - لیکن مریض کی حالت بدلتی رہتی ہے - اور موسم اور آب و ہوا میں بھی

فرق آتا رہتا ہے۔ ان بدلے ہوئے حالات میں اگر کوئی حاذق طبیب اپنے نسخہ کو جزواً
میں مناسب ترمیم کرے تو یہ اسکی جہالت نہیں۔ بلکہ اسکی مہارت وحذاقت کی دلیل ہے
اسی طرح قرآن کے بعض احکام کے نسخ کے یہ معنی ہیں کہ خود حق تعالیٰ عالم الغیب نے
عین وضع قانون کے وقت ہنگامی ووقتی حکمت ومصلحت کے پیش نظر بعض قوانین
عارضی رکھے تھے۔ انکی میعاد ختم ہونے کے بعد انکی جگہ مستقل دوامی قوانین
رکھ دئے گئے۔

**محل نسخ** | ۱ اصول عقائد ۔ ۲ کلیات اخلاق ۔ ۳ اخبار یعنی قصص وحکایات ماضیہ ابدیہ
محل نسخ نہیں۔ البتہ احکام فرعیہ میں نسخ عند الجمہور شرائط کے ساتھ
میں۔ اور شریعت محمدیہ میں بوقت نزول وحی جاری رہا۔

**اقسام نسخ قرآنی** | (۱) تلاوت منسوخ اور حکم باقی۔ جیسے آیۃ رجم۔
(۲) حکم منسوخ۔ اور تلاوت باقی۔ جیسے اقارب کے لئے وصیت کا حکم
آیت میراث سے منسوخ ہوا۔ یا جیسے ایک سال عدت وفات کا حکم آیۃ
چار ماہ دس دن عدت وفات سے منسوخ ہوا۔
(۳) تلاوت وحکم ہر دو منسوخ۔ جیسے بعض روایات میں ہے کہ سورۂ احزاب
سورت بقرہ کے برابر تھی مگر بعض حصہ کی تلاوت وحکم دونوں مرفوع و منسوخ ہوگئے۔

**قولہ تعالیٰ من آیۃ الخ** | آیت کا مفہوم وسیع ہے۔ ۱ آیۃ تکوینی ۔ ۲ نشان ۔ ۳ دلیل معجزہ
یہاں اگر دلائل حقانیت قرآن۔ اور معجزات بوقت نزول قرآن مراد لئے جائیں۔ تو
کوئی اعتراض پیدا نہیں ہو سکتا۔ اور اگر آیت سے مراد آیۃ تکوینی مراد ہو تو دو احتمال ہیں



**شان نزول** | بعض یہود نے عناداً حضور صلعم سے سوال کیا کہ جیسے طرح موسیٰ علیہ السلام
پر تورات یکدفعہ نازل ہوئی تھی۔ اسی طرح قرآن مجموعی طور پر اتار دیجئے۔
یا پہاڑ صفا و مروہ کو سونا بنا دیجئے۔ یا زمین حجاز میں انہار جاری کرکے
باغات لگا کر سرسبز کر دیجئے۔
ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بعض مسلمان بھی دھوکہ میں آکر سوال کر رہے تھے۔
عند الجمہور یہ خطاب یہود کو ہے۔ اور بعض علماء کے نزدیک یہ خطاب
اہل اسلام کو ہے۔

# درسِ قرآن مجید

**علوم قرآن** قرآن مجید کے علوم ویسے تو بے شمار ہیں مگر اجمالی طور پر پانچ اقسام پر منقسم ہیں۔ ۱۔ علم المخاصمہ ۲۔ علم الاحکام ۳۔ تذکیر بآلاء اللہ ۴۔ تذکیر بایام اللہ ۵۔ تذکیر بالموت وما بعدہٗ ——— ان علوم کی طرف بندوں کو کتنی حاجت ہے۔ ان کے بغیر نصابِ رسالت تمام ہی نہیں ہوتا۔ ان میں سے کل علم المخاصمہ کا بیان ہوا تھا جس کا خلاصہ یہ ہے کہ تمام علم کلام کی بنیاد اسی علم پر ہے۔ قرآن نے جن فرقِ باطلہ کا ردّ کیا ہے منجملہ اُن میں مشرکین بھی ہیں۔

**اقسام مشرکین** مشرکوں میں مختلف العقائد ٹولیاں تھیں ایک فریق تو وہ ہے جسے قرآن نے بُت پرست قرار دیا۔ ارشادِ باری ہے:

اِنَّکُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰہِ حَصَبُ جَہَنَّمَ ۝ — تم اور تمہارے بُت جنہیں تم پُوجتے ہو، جہنم کا ایندھن ہیں۔

قسمِ ثانی ؎ :۔ ایک صنف وہ ہے جو خالق اور مرکر دوبارہ زندہ ہونے، اور حساب وکتاب اور جزا وسزا کی منکر ہے، یہ طبع کو زندہ کرنے والا اور دھر کو فنا کرنے والا مانتے تھے۔ یعنی ترکیبِ اجسام کی طبیعت سے آدمی اور دیگر حیوانات ونباتات خود بخود پیدا ہو جاتے ہیں اور تحلیل ہوتے ہوتے گردشِ دہر سے فنا ہو جاتے ہیں۔ نہ انسان پر پسِ مرگ حساب وکتاب ہے، نہ دوزخ، نہ جنت، نہ رسول نہ فرشتہ جیسے دورِ حاضر کے دہریوں کے عقائد ہیں۔ قرآن پاک میں جابجا ان لوگوں کا بھی ردّ ہے:

قال اللّٰہ تعالیٰ وَقَالُوْا مَا ھِیَ اِلَّا حَیَاتُنَا الدُّنْیَا نَمُوْتُ وَنَحْیَا وَمَا یُھْلِکُنَا اِلَّا الدَّھْرُ وَمَا لَھُمْ بِذٰلِکَ مِنْ عِلْمٍ اِنْ ھُمْ اِلَّا یَظُنُّوْنَ ۝ — اور مشرکین نے کہا کہ بس یہ ہماری دینوی زندگی ہی ہے، ہم خود بخود مرتے اور جیتے ہیں گردشِ زمانہ ہمیں نابود کرتی ہے، یہ لوگ کسی یقین پر نہیں، سوائے اٹکل اور بے دلیل باتوں کے۔

قسمِ ثالث ؎ :۔ ایک گروہ، وہ ہے جو خالق کا قائل اور کائنات کو اُس کی مخلوق تسلیم کرتا تھا لیکن



بعث اور اعادہ کا منکر ہے: قَالَ مَنْ یُّحْیِ الْعِظَامَ وَھِیَ رَمِیْمٌ ——— ہڈیوں کو بوسیدہ ہونے کے بعد کون زندہ کرے گا؟ اسی پر دال ہے اور انہی منکرینِ بعث کے قول کو یہاں نقل فرمایا گیا ہے ———

قسمِ رابع ؎ :۔ ایک فریق ایسا تھا جو خالق اور بعث کا کسی قدر قائل تھا مگر رسولوں کا منکر تھا اور بتوں کی پرستش کرتا تھا، اس کا عقیدہ تھا کہ یہ بُت قیامت کے دن ہماری سفارش کریں گے۔

مَا نَعْبُدُھُمْ اِلَّا لِیُقَرِّبُوْنَا اِلَی اللّٰہِ زُلْفٰی ۝ ——— ہم ان کی عبادت صرف اس لئے کرتے ہیں کہ یہ ہمیں خدا کے قریب کر دیں۔

قرآن پاک نے ان کے ردّ میں فرمایا:

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ——— خُدا کے ہاں اُس کے حکم واجازت کے بغیر کون سفارش کر سکتا ہے؟

یہ لوگ بتوں کے نام کی قربانی کرتے تھے اپنی کھیتی، تجارت وغیرہ میں اُن کے حصے مقرر کرتے تھے، اسی طرح کچھ حصے خُدا کے نام پر بھی معین کرتے تھے۔

قسمِ خامس ؎ :۔ بعض عرب موجودہ ہندوؤں کی طرح تناسخ کے قائل تھے کہ انسان جب مر جاتا ہے یا مارا جاتا ہے، تو اس کے دماغ سے ایک جانور بن جاتا ہے جو سو برس تک اس کی قبر پر بولتا اور اُس کے دشمنوں سے انتقام چاہتا ہے جیسے کہ آج کل بعض ضعیف الاعتقاد مسلمان بھی کہنے لگتے ہیں کہ فلاں جنگل میں فلاں رُوح آتی ہے، فلاں جگہ ایک مقتول کی روح آتی اور پانی مانگتی ہے، یا فلاں بزرگ کی روح جمعرات کو اپنے گھر آتی ہے وغیر ذلک من الخرافات: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایسے ہی شگون اور خیالی پرستش کے بارے میں ارشاد فرمایا: لَا ھَامَةَ وَلَا عَدْوٰی وَلَا صَفَرَ (ھامة، مرض کا متعدی ہونا اور صفر کی نحوست کوئی چیز نہیں)

خود قرآن پاک نے خدا کے سوا کسی دُوسرے سے نفع ونقصان اور قضاء وقدر کے آڑے آنے کی سختی سے تردید فرمائی ہے؛ ارشادِ ربانی ہے:

قُلْ لَّنْ یُّصِیْبَنَا اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا ——— آپ فرما دیں کہ حکمِ خداوندی کے بغیر ہمیں دنیا کی کوئی خیر وشر نہیں پہنچ سکتی۔

دُوسرے مقام پر ارشاد ہے:

وَاِنْ یَّمْسَسْکَ اللّٰہُ بِضُرٍّ فَلَا — اگر خدا تجھے کوئی تکلیف دے تو اُسے اُس

كَاشِفَ لَهُ إِلَّا هُوَ وَإِن يَمْسَسْكَ بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۔ — کے سوا کوئی ہٹا نہیں سکتا اور اگر وہ خیر کا ارادہ فرمائے تو کوئی ٹلا نہیں سکتا۔

قسم سادس: بعض عرب فرشتوں کو خدا کی بیٹیاں کہنے کے شرک و کفر میں مبتلا تھے،

أَصْطَفَى الْبَنَاتِ عَلَى الْبَنِينَ مَا لَكُمْ كَيْفَ تَحْكُمُونَ ۔ — کیا خدا نے تمہارے قول کے مطابق اپنے لئے بیٹیاں چن لی ہیں، تم کیسی باتیں بناتے ہو۔

قسم سابع: بعض عرب ستاروں کی تاثیر کے قائل تھے، مثلاً بارش ہونا، قحط ہونا، بیمار و تندرست ہونا، غنی و فقیر ہونا، ان سب کو ستاروں کی گردش کا نتیجہ قرار دیتے تھے۔ قرآن نے آفتاب و ماہتاب اور جمیع ستاروں، سیاروں کو خدا کے حکم کا مطیع تابع فرمان اور چالِ خاص میں اسی کے حکم کا مسخر قرار دیا۔ ہوا، پانی اور دیگر مخلوقات سے زیادہ اُن کو کوئی بات حاصل نہیں۔ ارشادِ باری ہے:

وَلَهُ مَن فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ كُلٌّ لَّهُ قَانِتُونَ ۔ — زمین و آسمان کی ہر چیز خدا کی مملوک ہے اور اُس کے حکم کے تابع ہے۔

علم المخاصمہ: کے تحت قرآن پاک نے ان مختلف الانواع کفار و مشرکین کی تردید مختلف پیراؤں میں متعدد مقامات پر کی ہے۔ جن کا ایک ایک نمونہ بیان ہو چکا اور کچھ تفصیل آئندہ بھی آئے گی۔ (جاری ہے)

**علم الاحکام** اب دُوسرے علم کا بیان شروع ہوتا ہے، اعمالِ فاسدہ اس کا سبب تھا، اس کی اصلاح کی۔ یعنی حلال و حرام کو بتلائیں گے، جو حلال تھا اس کا امر کیا اور جو حرام تھا اس سے روکا، ان پر عمل کرنا علم الاحکام ہے اس میں پیدائش سے لے کر یعنی طہارت کے مسئلہ سے لے کر میراث، وصیت کے مسئلہ تک ذکر کیا ہے[1]

---

[1] اس مجموعہ کا نام شریعت ہے۔ یعنی بندوں کے لئے دین و دنیا میں جو امور ضروری اور مفید ہیں۔ انہیں کرنے کا حکم دیا اور افادیت و اہمیت کی بنیاد پر انہیں بالترتیب فرض، واجب اور مستحب قرار دیا اسی طرح جو چیزیں انسان کے لئے طبعی یا روحانی طور پر مضر تھیں انہیں درجہ بدرجہ حرام، مکروہ تحریمی (قریب بحرام) اور مکروہ تنزیہی (قریب بحلال) ٹھہرایا ___ اور جو چیزیں بالذات نہ مضر تھیں نہ مفید، انہیں مباح کہا: کما قال تعالیٰ یحل لھم الطیبات و یحرم علیھم الخبائث
پھر احکامِ شریعت کی دو قسمیں ہیں۔ ایک نظری، جن میں ہاتھ پاؤں اعضاء کے فعل کی ضرورت





**۱۔ تہذیب الاخلاق** اس سے مراد وہ احکام ہیں جو ایک ہی شخص کے حالات اور معاملات کی درستی سے متعلق ہوں، جیسے چوری نہ کرنا، جھوٹ نہ بولنا، تکبر نہ کرنا، حسد، بغض، کینہ و حرص نہ کرنا، خوش خوئی سے پیش آنا۔ لوگوں کے ظلم کی برداشت کرنا۔ توکل و قناعت سے زندگی بسر کرنا، عدل و انصاف کو اپنا شیوہ بنانا وغیرہ۔

**۲۔ تدبیرِ منزل** اس سے مراد وہ احکام ہیں جو ایک گھر کی معاشرت اور انتظام سے تعلق رکھتے ہوں، باپ بیٹے سے کس طرح پیش آئے؟ میاں بیوی کیسے زندگی بسر کریں، نکاح، بیع، شرار، قرض و امانت وغیرہ کے معاملات میں فریقِ ثانی سے کیسے برتاؤ کیا جائے؟

**۳۔ سیاستِ ملک** اس سے مراد وہ احکام ہیں جو شہر اور ملک کے متعلق ہوں۔ یعنی چور، ڈاکو اور نقضِ امن کرنے والے کی کیا سزا ہے؟ غاصب کے ساتھ یوں کرنا چاہیئے۔ اپنے بادشاہ اور امیر کی اطاعت اس طرح کی جاتی ہے؟

پس حکمتِ نظری و حکمت عملی بتمام و کمال قرآن پاک میں مذکور ہے۔ طہارتِ ظاہری و باطنی، حدود قصاص میراث و طلاق کی بابت کوئی بات قرآن نے نہیں چھوڑی اور اس طرح جو چیزیں ناپاک اور نجس طبعی تھیں۔ ان کی حُرمت اور پاک صاف چیزوں کی حلّت بیان کر دی ہے۔

---

نہیں بلکہ ان کا تعلق دل کے اعتقاد و یقین سے ہے تمام اعتقادیات اس میں داخل ہیں۔ دوم عملی جن کے کرنے میں اعضاء کو بھی دخل ہے جیسے عبادات وغیرہ
پھر احکامِ عملیہ کی دو قسمیں ہیں۔ ایک وہ جو خدا تعالیٰ کے ساتھ مخصوص ہیں جیسے زبان سے شہادتین کا اقرار، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج، جہاد وغیرہ،
دُوسری قسم وہ احکام جو بندوں کے ساتھ متعلق ہیں۔ پھر ان کی تین قسمیں ہیں۔

# خیر الاصول فی حدیث الرسول

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ

امّا بعد: علم اصول حدیث کی بعض اصطلاحیں مختصر طور پر ذکر کی جاتی ہیں۔ حق تعالیٰ توفیق صواب شامل حال رکھ کر مبتدئین حدیث کو نفع پہونچادیں۔ آمین

## اصولِ حدیث کی تعریف

علم اصول حدیث وہ علم ہے جس کے ذریعہ حدیث کے احوال معلوم کیے جائیں۔

## اصول حدیث کی غایۃ

علم اصولِ حدیث کی غایت یہ ہے کہ حدیث کے احوال معلوم کر کے مقبول پر عمل کیا جائے اور غیر مقبول سے بچا جائے۔

## اصول حدیث کا موضوع

علم اصول حدیث کا موضوع حدیث ہے۔

## حدیث کی تعریف

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم وصحابۂ کرامؓ وتابعینؒ کے قول وفعل وتقریر[1] کو حدیث کہتے ہیں اور کبھی اس کو خبر واثر بھی کہتے ہیں۔

## حدیث کی تقسیم

حدیث دو قسم پر ہے۔ خبرِ متواتر، خبرِ واحد

خبرِ متواتر: وہ حدیث ہے جس کے روایت کرنے والے ہر زمانہ میں اس قدر کثیر ہوں کہ اُن سب کے جھوٹ پر اتفاق کر لینے کو عقل سلیم مُحال سمجھے۔

اور خبرِ واحد وہ حدیث ہے جس کے راوی اس قدر کثیر نہ ہوں۔

---

[1] تقریر رسول یہ ہے کہ کسی مسلمان نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کوئی کام کیا یا کوئی بات کہی۔ آپ نے جاننے کے باوجود اسے منع نہ فرمایا بلکہ خاموشی اختیار فرما کر اسے برقرار رکھا اور اس طرح اس کی تصویب وتثبیت فرمائی۔
کذا فی مقدمۃ فتح الملہم ص ۱۱ ۱۲ ناشر



پھر خبرِ واحد مختلف اعتباروں سے کئی قسم پر ہے۔

## خبرِ واحد کی پہلی تقسیم

خبر واحد اپنے مُنتہیٰ کے اعتبار سے تین قسم پر ہے۔ مَرفوع[1]۔ مُوقُوف[2]۔ مَقطوع[3]

مَرفُوع وہ حدیث ہے جس میں حضرت رسُولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے قول یا فعل یا تقریر کا ذکر ہو۔

اور مُوقُوف وہ حدیث ہے جس میں صحابیؓ کے قول یا فعل یا تقریر کا ذکر ہو۔

اور مقطوع وہ حدیث ہے جس میں تابعیؒ کے قول یا فعل یا تقریر کا ذکر ہو۔

## خبرِ واحد کی دوسری تقسیم

خبرِ واحد عددِ رُواۃ کے اعتبار سے بھی تین قسم پر ہے مشہور[1]۔ عزیز[2]۔ غریب[3]

مشہور وہ حدیث ہے جس کے راوی ہر زمانے میں تین سے کم کہیں نہ ہوں۔

عزیز وہ حدیث ہے جس کے راوی ہر زمانے میں دو سے کم کہیں نہ ہوں۔

غریب وہ حدیث ہے جس کا راوی کہیں نہ کہیں ایک ہو۔

## خبرِ واحد کی تیسری تقسیم

خبرِ واحد اپنے راویوں کی صفات کے اعتبار سے سولہ[16] قسم پر ہے۔

صحیح لذاتہ[1]۔ حسن لذاتہ[2]۔ ضعیف[3]۔ صحیح لغیرہ[4]۔ حسن لغیرہ[5]۔ موضوع[6]۔ متروک[7]، شاذ[8]، محفوظ[9]۔ منکر[10]۔ معروف[11]۔ معلل[12]۔ مضطرب[13]۔ مقلوب[14]۔ مُصحّف[15]۔ مُدرج[16]۔

صحیح لِذاتہٖ وہ حدیث ہے جس کے کل راوی عادل کامل الضبط ہوں اور اس کی سند مُتّصل ہو۔ مُعلّل وشاذ ہونے سے محفوظ ہو۔

حَسَن لِذاتہٖ وہ حدیث ہے جس کے راوی میں صرف ضبط ناقص ہو باقی سب شرائط صحیح لِذاتہٖ کے اس میں موجود ہوں۔

ضعیف وہ حدیث ہے جس کے راوی میں حدیث صحیح وحَسَن کے شرائط نہ پائے جائیں۔

صحیح لغیرہٖ اُس حدیث حَسَن لِذاتہٖ کو کہا جاتا ہے جس کی سندیں متعدد ہوں۔

**حَسَن لِغَیرِہٖ** اس حدیث ضعیف کو کہا جاتا ہے جس کی سندیں متعدد ہوں۔

**موضوع** وہ حدیث ہے جس کے راوی پر حدیث نبویؐ میں جھوٹ بولنے کا طعن موجود ہو۔

**متروک** وہ حدیث ہے جس کا راوی مُتَّہَم بِالکذب ہو یا وہ روایت قواعدِ معلومہ فِی الدِّین کے مخالف ہو۔

**شاذ** وہ حدیث ہے جس کا راوی خود ثقہ ہو مگر ایک ایسی جماعتِ کثیرہ کی مخالفت کرتا ہو جو اس سے زیادہ ثقہ ہیں۔

**محفوظ** وہ حدیث ہے جو شاذ کے مقابل ہو۔

**مُنکَر** وہ حدیث ہے جس کا راوی باوجود ضعیف ہونے کے جماعتِ ثقات کے مخالف روایت کرے۔

**مَعرُوف** وہ حدیث ہے جو مُنکَر کے مقابل ہو۔

**مُعَلَّل** وہ حدیث ہے جس میں کوئی ایسی عِلّت خفیہ ہو جو صحت حدیث میں نقصان دیتی ہے۔ اس کو معلوم کرنا ماہر فن ہی کا کام ہے۔ ہر شخص کا کام نہیں۔

**مُضطَرِب** وہ حدیث ہے جس کی سند یا متن میں ایسا اختلاف واقع ہو کہ اس میں ترجیح یا تطبیق نہ ہوسکے۔

**مَقلُوب** وہ حدیث ہے جس میں بھول سے متن یا سند کے اندر تقدیم و تاخیر واقع ہوگئی ہو یعنی لفظ مُقَدَّم کو مُؤَخَّر اور مؤخر کو مقدم کیا گیا ہو۔ یا بھول کر ایک راوی کی جگہ دوسرا راوی رکھا گیا ہو۔

**مُصَحَّف** وہ حدیث ہے جس میں باوجود صورت خطی باقی رہنے کے نقطوں، وحرکتوں وسکونوں کے تغیر کی وجہ سے تلفظ میں غلطی واقع ہوجائے۔

**مُدرَج** وہ حدیث ہے جس میں کسی جگہ راوی اپنا کلام درج کردے۔

## خبرِ واحد کی چوتھی تقسیم

خبر واحد سقوط وعدم سقوط راوی کے اعتبار سے سات قسم پر ہے۔ مُتَّصِل. مُسنَد



مُنقَطِع. مُعَلَّق. مُعضَل. مُرسَل. مُدَلَّس۔

**مُتَّصِل** وہ حدیث ہے کہ اس کی سند میں راوی پورے مذکور ہوں۔

**مُسنَد** وہ حدیث ہے کہ اس کی سند رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم تک مُتَّصِل ہو۔

**مُنقَطِع** وہ حدیث ہے کہ اس کی سند متصل نہ ہو بلکہ کہیں نہ کہیں سے راوی گرا ہوا ہو۔

**مُعَلَّق** وہ حدیث ہے جس کی سند کے شروع میں ایک راوی یا کثیر گرے ہوئے ہوں۔

**مُعضَل** وہ حدیث ہے جس کی سند کے درمیان میں سے کوئی راوی گرا ہوا ہو یا اس کی سند میں ایک سے زائد راوی پے بہ پے گرے ہوئے ہوں۔

**مُرسَل** وہ حدیث ہے جس کی سند کے آخر سے کوئی راوی گِرا ہُوا ہو۔

**مُدَلَّس** وہ حدیث ہے جس کے راوی کی یہ عادت ہو کہ وہ اپنے شیخ یا شیخ کے شیخ کا نام چھپالیتا ہو

## خبرِ واحد کی پانچویں تقسیم

خبرِ واحد صِیَغ کے اعتبار سے دو قسم پر ہے۔ مُعَنعَن. مُسَلسَل

**مُعَنعَن** وہ حدیث ہے جس کی سند میں لفظ عَن ہو اور اس کو عَن عَن بھی کہا جاتا ہے۔

**مُسَلسَل** وہ حدیث ہے جس کی سند میں صِیَغ ادا کے یا راویوں کے صفات یا حالات ایک ہی طرح کے ہوں۔

## بیان صِیَغ ادا

محدثین حدیث کو ادا کرتے وقت مندرجہ ذیل الفاظ میں سے اکثر ایک لفظ استعمال کیا کرتے ہیں، حَدَّثَنِی. اَخبَرَنِی. اَنبَأَنِی. حَدَّثَنَا. اَخبَرَنَا. اَنبَأَنَا. قَرَأتُ. قَالَ لِی فُلَانٌ. ذَکَرَ لِی فُلَانٌ. رَوَی لِی فُلَانٌ. کَتَبَ اِلَیَّ فُلَانٌ. عَن فُلَانٍ. قَالَ فُلَانٌ. ذَکَرَ فُلَانٌ. رَوَی فُلَانٌ. کَتَبَ فُلَانٌ۔

## حَدَّثَنِی و اَخبَرَنِی میں فرق

متقدمین کے نزدیک یہ دونوں لفظ مُترادِف ہیں۔ اور مُتأخِّرین کے نزدیک یہ فرق ہے کہ اگر استاد پڑھے اور شاگرد سنتے رہیں تو شاگرد کے تنہا ہونے کی صورت میں حَدَّثَنِی اور بہت ہونے

کی صورت میں حَدَّثَنا کہا جاتا ہے اور اگر شاگرد پڑھے اور استاد سُنتا رہے تو شاگرد کے اکیلا ہونے کی صورت میں اَخْبَرَنِی اور بہت ہونے کی صورت میں اَخْبَرَنا کہا جاتا ہے۔ (عمدۃ الاصول)

# بیانِ کُتُبِ حدیث

کُتُبِ حدیث میں مُختلف اعتباروں سے مشہور دو تقسیمیں ہیں۔

## پہلی تقسیم

حدیث کی کتابیں وضع و ترتیب مَسائل کے اعتبار سے نو قسم پر ہیں۔

جامع۔ سنن۔ مسند۔ معجم۔ جزء۔ مفرد۔ غریب۔ مستخرج۔ مستدرک۔

**جامع** وہ کتاب ہے جس میں تفسیر۔ عقائد۔ آداب۔ احکام۔ مناقب۔ سیر۔ فتن۔ علاماتِ قیامت وغیرہا ہر قسم کے مسائل کی احادیث مندرج ہوں۔ کما قیل ے

سِیَر آداب و تفسیر و عقائد　　فِتَن اَحکام و اَشراط و مناقب

جیسے بخاری و ترمذی۔

**سُنَن** وہ کتاب ہے جس میں اَحکام کی احادیث ابوابِ فقہ کی ترتیب کے موافق بیان ہوں۔

جیسے سُنَن ابوداؤد و سُنَن نسائیؒ و سُنَن ابن ماجہ۔

**مُسْنَد** وہ کتاب ہے جس میں صحابۂ کرامؓ کی ترتیب رُتبی یا ترتیب حروف ہجا یا تقدم و تأخر اسلامی کے لحاظ سے احادیث مذکور ہوں جیسے مسند احمد۔ و مسند دارمی

**مُعْجَم** وہ کتاب ہے جس کے اندر وضع احادیث میں ترتیب اساتذہ کا لحاظ رکھا گیا ہو۔

جیسے مُعجم طبرانی۔

**جُزْء** وہ کتاب ہے جس میں صرف ایک مسئلہ کی احادیث یک جا جمع ہوں۔

جیسے جُزْءُ القِراءۃ و جُزْءُ رَفع الیَدَین للبُخاریؒ و جُزْءُ القِراءۃ للبیہقیؒ

**مُفْرَد** وہ کتاب ہے جس میں صرف ایک شخص کی کل مَروِیّات ذکر ہوں۔

**غریب** وہ کتاب ہے جس میں ایک محدث کے مُتفرّدات جو کسی شیخ سے ہیں، وہ ذکر ہوں۔

(عجالہ نافعہ ص۱۲ عرف الشذی)



**مُستخرَج** وہ کتاب ہے جس میں دوسری کتاب کی حدیثوں کی زائد سندوں کا اِستخراج کیا گیا ہو جیسے مُستخرج اَبُو عَوانہ۔

**مُستدرَک** وہ کتاب ہے جس میں دوسری کتاب کی شرط کے موافق اس کی رہی ہوئی حدیثوں کو پورا کر دیا گیا ہو۔ جیسے مُستدرک حاکم۔ (الحطہ فی ذکر الصحاح الستہ)

## دوسری تقسیم

کتب حدیث مقبول و غیر مقبول ہونے کے اعتبار سے پانچ قسم پر ہیں:-

پہلی قسم وہ کتابیں ہیں جن میں سب حدیثیں صحیح ہیں۔ جیسے موطأ امام مالک۔ صحیح بخاری۔ صحیح مُسلم۔ صحیح ابن حبان۔ صحیح حاکم۔ مختارہ ضیاء مقدسی۔ صحیح ابن خزیمہ۔ صحیح ابن عوانہ۔ صحیح ابن سکن۔ منتقی ابن جارود۔

دوسری قسم وہ کتابیں ہیں جن میں احادیث صحیح و حسن و ضعیف ہر طرح کی ہیں مگر سب قابل احتجاج ہیں کیوں کہ ان میں جو حدیثیں ضعیف ہیں وہ بھی حسن کے قریب ہیں۔ جیسے سنن ابوداؤد۔ جامع ترمذی۔ سنن نسائی۔ مسند احمد۔

تیسری قسم وہ کتابیں ہیں جن میں حسن۔ صالح۔ منکر ہر نوع کی حدیثیں ہیں جیسے سُنن ابن ماجہ۔ مُسند طیالسی۔ زیاداتِ ابن احمد ابن حنبل۔ مُسند عبدالرزاق۔ مُسند سعید بن منصور۔ مُصنّف ابی بکر بن ابی شیبہ۔ مُسند ابو یعلیٰ موصلی۔ مُسند بزار۔ مُسند ابن جریر۔ تہذیب ابن جریر۔ تفسیر ابن جریر۔ تاریخ ابن مَردَوَیہ۔ تفسیر ابن مردویہ۔ طبرانی کے معجم کبیر۔ معجم صغیر۔ معجم اوسط۔ سُنن دارقطنی۔ غرائب دارقطنی۔ حلیہ ابی نعیم۔ سنن بیہقی۔ شعب الایمان بیہقی۔

چوتھی قسم وہ کتابیں ہیں جن میں سب حدیثیں ضعیف ہیں۔ اِلّا ما شاء اللہ۔ جیسے نوادر الاصول حکیم ترمذی۔ تاریخ الخلفاء۔ تاریخ ابن نجار۔ مسند الفردوس دیلمی۔ کتاب الضعفاء عقیلی۔ کامل ابن عدی۔ تاریخ خطیب بغدادی۔ تاریخ ابن عساکر۔

پانچویں قسم وہ کتابیں ہیں جن سے موضوع حدیثیں معلوم ہوتی ہیں جیسے موضوعاتِ ابن جوزی۔ موضوعات شیخ محمد طاہر نہروانی وغیرہ۔

(رسالہ فیما یجب حفظہ للناظر مؤلفہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ)

# بیان صحاح ستہ

صحاح ستہ چھ کتابیں ہیں۔ صحیح بخاری۔ صحیح مسلم۔ جامع ترمذی۔ سنن نسائی۔ سنن ابوداؤد۔ سنن ابن ماجہ۔

اور بعض محدثین نے ابن ماجہ کی بجائے مؤطا امام مالکؒ اور بعض نے مسند دارمی کو شمار کیا ہے۔ اور ان چھ کتابوں کو صحاح کہنا تغلیباً ہے، کیوں کہ صرف صحیح تو بخاری و مسلم ہی ہیں۔ (کذا فی مقدمۃ المشکوٰۃ، عجالہ نافعہ)

## مراتب صحاح ستہ

پہلا مرتبہ بخاری کا ہے۔ دوسرا مسلم کا۔ تیسرا ابوداؤد کا۔ چوتھا نسائی کا۔ پانچواں ترمذی کا۔ چھٹا ابن ماجہ کا۔

## مذاہب اصحاب صحاح ستہ

امام بخاریؒ مجتہد ہیں (نافع کبیر کشف الحجاب) یا شافعیؒ (طبقات شافعیہ ج۲ الحطہ ص ۱۲۱) امام مسلمؒ شافعی ہیں۔ (الیانع الجنی ص۴۹) امام ابوداؤدؒ حنبلی ہیں (الحطہ ص۱۲۵) یا شافعی (طبقات شافعیہ ج۲ ص۴۸) امام نسائیؒ شافعی ہیں (الحطہ ص۱۳۷) امام ترمذیؒ و ابن ماجہؒ بھی شافعی ہیں (عرف الشذی)

# جرح و تعدیل کا بیان

محدثین جب کسی راوی کی توثیق و تعدیل بیان کرتے ہیں تو کئی طرح کے الفاظ استعمال کیا کرتے ہیں۔ بعض توثیق میں اعلیٰ ہیں اور بعض متوسط اور بعض ادنیٰ۔ علیٰ ہذا الفاظ جرح بھی، جرح میں بعض اعلیٰ ہیں اور بعض متوسط اور بعض ادنیٰ۔ ذیل میں ان سب الفاظ کو اعلیٰ سے ادنیٰ تک باترتیب معتبر ذکر کیا جاتا ہے۔

## الفاظ تعدیل

ثبت حجۃ[۱]۔ ثبت حافظ[۲]۔ ثقۃ متقن[۳]۔ ثقۃ ثبت[۴]۔ ثقۃ ثقۃ[۵]۔ ثقۃ[۶]۔ صدوق[۷]۔ لا بأس بہ[۸]۔ لیس بہ بأس[۹]۔ محلہ الصدق[۱۰]۔ جید الحدیث[۱۱]۔ صالح الحدیث[۱۲]۔ شیخ وسط[۱۳]۔ شیخ[۱۴] حسن الحدیث[۱۵]۔ صدوق ان شاء اللہ[۱۶]۔ صویلح[۱۷] وغیرہا۔



## الفاظ جرح

دجال[۱]۔ کذاب۔ وضاع[۲]۔ یضع الحدیث۔ متہم[۳] بالکذب۔ متفق[۴] علی ترکہ۔ متروک[۵]۔ لیس[۶] بثقۃ۔ سکتوا عنہ[۷]۔ ذاہب[۸] الحدیث۔ فیہ[۹] نظر۔ ہالک[۱۰]۔ ساقط[۱۱]۔ واہ[۱۲] بمرۃ۔ لیس[۱۳] بشیء۔ ضعیف[۱۴] جداً۔ ضعفوہ[۱۵]۔ ضعیف[۱۶] واہ۔ یضعف[۱۷]۔ فیہ ضعف[۱۸]۔ قد ضعف[۱۹]۔ لیس[۲۰] بالقوی۔ لیس[۲۱] بحجۃ۔ لیس[۲۲] بذاک۔ یعرف[۲۳] وینکر۔ فیہ[۲۴] مقال۔ تکلم[۲۵] فیہ۔ لین[۲۶]۔ سیئ[۲۷] الحفظ۔ لا یحتج[۲۸] بہ۔ اختلف[۲۹] فیہ۔ صدوق[۳۰] لکنہ مبتدع[۳۱] وغیرہا۔ (دیباچہ میزان الاعتدال)

# تقسیم جرح و تعدیل

ہر ایک جرح و تعدیل میں سے دو قسم پر ہے۔ مبہم۔ مفسر

جرح و تعدیل مبہم وہ ہے جس میں کوئی سبب جرح و تعدیل کا راوی میں مذکور نہ ہو۔

جرح و تعدیل مفسر وہ ہے جس میں کوئی سبب جرح و تعدیل کا راوی میں مذکور ہو۔

## قبولیت و عدم قبولیت جرح و تعدیل

جرح مفسر و تعدیل مفسر دونوں بالاتفاق مقبول ہیں۔ البتہ جرح مبہم و تعدیل مبہم کے مقبول ہونے میں گو بعض بزرگوں سے اختلاف منقول ہے مگر زیادہ صحیح یہی قول ہے کہ جرح مبہم بالکل مقبول نہیں اور تعدیل مبہم مقبول ہے۔ یہی مذہب امام بخاریؒ و امام مسلمؒ و ترمذیؒ و ابوداؤدؒ و نسائیؒ و ابن ماجہؒ و جمہور محدثین و فقہاء حنفیہؒ کا ہے۔

## شروط قبولیت جرح و تعدیل

جرح مفسر و تعدیل مفسر کے مقبول ہونے کے واسطے مشترکہ شروط یہ ہیں کہ جرح کنندہ و تعدیل کنندہ میں مندرجہ ذیل امور پائے جانے ضروری ہیں:۔

علم۔ تقویٰ۔ ورع۔ صدق۔ عدم تعصب۔ معرفۃ اسباب جرح و تعدیل اور خاص جرح مفسر کے مقبول ہونے کے واسطے زائد شرط یہ ہے کہ جرح کنندہ غیر متعصب ہونے کے علاوہ متعنت و متشدد بھی نہ ہو۔

### بعض اسماء محدثین جو جرح میں مُتَعَصِّب ہیں

دارقطنی ۔ خطیب بغدادی

### بعض اسماء محدثین جو جرح میں مُتَعَنِّت ہیں

ابن جوزی ۔ عمر بن بدر موصلی ۔ رضی صغانی بغوی ۔ جوزقانی مؤلف کتاب الاباطیل ۔ شیخ ابن تیمیہ حرانی ۔ مجد الدین لغوی مؤلف قاموس ۔

### بعض اسماء محدثین جو جرح میں مُتَشَدِّد ہیں

ابو حاتم ۔ نسائی ۔ ابن معین ۔ ابن قطان ۔ یحییٰ قطان ۔ ابن حبان ۔

### جرح و تعدیل میں تعارض

ایک راوی میں جرح و تعدیل کے تعارض کی بظاہر چار صورتیں ہیں ۔ جرح مبہم و تعدیلِ مبہم ۔ جرح مبہم و تعدیل مفسر ۔ جرح مفسر و تعدیل مبہم ۔ جرح مفسر و تعدیل مفسر ۔

پہلی اور دوسری صورت میں جرح غیر معتبر اور تعدیل معتبر ہے ۔ تیسری اور چوتھی صورت میں جرح معتبر اور تعدیل غیر معتبر ہے ۔ بشرطیکہ وہ جرح مفسر کسی ایسے شخص سے صادر نہ ہوئی ہو جو جرح کرنے میں مُتَعَصِّب ، یا مُتَشَدِّد یا مُتَعَنِّت شمار کیا گیا ہے ۔

## فائدہ

امام الائمہ سراج الامۃ امامنا الاعظم حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے متعلق جو بعض کتب مخالفین میں جرح منقول ہے وہ ہرگز مقبول نہیں اس لئے کہ حضرت امام صاحبؒ کے بارے میں ہر قسم کی تعدیل تو اظہر من الشمس ہے ۔ رہی جرح سو بعض محدثین کی جرح مبہم ہے اور بعض جارحین خود مُتَعَصِّب و مُتَشَدِّد و مُتَعَنِّت ہیں اور اوپر مذکور ہو چکا ہے کہ ایسی جرح بمقابلہ تعدیل ہرگز معتبر نہیں ہے ۔ (الرفع والتکمیل فی الجرح والتعدیل)

۱۰ رمضان المبارک ۱۳۹۴ھ — العبد الضعیف خیر محمد ۔ جالندھری



# فقہی مسائل

خیر التنقید فی سیر التقلید
خیر الارشاد الی التقلید والاجتہاد
خیر المصابیح فی عدد التراویح
بیس ۲۰ رکعات تراویح سنت ہیں
مسائل نماز تراویح ،
خیر الوسیلہ
مسئلہ توسل کی صحیح حیثیت
خیر الجواب فی ایصال الثواب
ردّ غیر مقلدین ، خیر الافادات
خیر الاختبار فی حیز الاختیار

# خَیْرُ التَّنْقِیْدِ فِی سَیْرِ التَّقْلِیْدِ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہِ الْمُھْتَدِیْنَ وَالْاَئِمَّۃِ الْمُجْتَھِدِیْنَ وَمُتَّبِعِیْھِمْ بِاِحْسَانٍ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ **اما بعد** ہر کام کی خوبی اور برائی اس کے نتیجہ و مقصد کی خوبی و برائی سے پہچانی جاسکتی ہے اور اس کی ضرورت و بے ضرورت کا فیصلہ بھی اسی سے ہوسکتا ہے کہ اس کے ثبوت و عدم ثبوت کا صحیح معیار شرعی دلائل سے بڑھ کر اور کیا ہوسکتا ہے یعنی اگر کسی کام کا مقصد مفید اور ضروری ہے تو وہ کام بھی عمدہ اور ضروری ہوگا۔ اور جس کام کے دلائل قرآن و حدیث و تعامل خیر القرون و سلف صالحین میں بکثرت پائے جائیں اس کے صحیح و ثابت ہونے میں بھلا کس کو شک و شبہ ہوسکتا ہے بس اسی معیار کے ماتحت مسئلہ تقلید ائمہ مجتہدین کو اس مختصر رسالہ میں نہایت سادگی کیساتھ اپنے حنفی بھائیوں کے سامنے پیش کرنے کا ارادہ کیا گیا ہے وَاللّٰہُ الْمُوَفِّقُ وَھُوَ یَھْدِی السَّبِیْلَ

**مقصد تقلید** دین اسلام کا وہ فریضہ جو بواسطہ سرور عالم نبی آخر الزمان حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قرآن مجید و حدیث شریف کی محفوظ و پیاری شکل میں دنیائے عالم کے سامنے پیش کیا گیا ہے۔ اسکی پابندی اور حفاظت ہر مسلمان کا فرض اوّلی ہے اور اس فرض کے ممکن و مستحسن ذرائع کا حاصل کرنا



واجب۔ پس اس دورِ شر و فتن اور الحاد و زندقہ میں مسائل فرعیہ اجتہادیہ میں خود رائی کو چھوڑ کر مجتہدین ائمہ دین کی تقلید و اتباع کرنے میں جس قدر دین کی حفاظت ہے اور جس قدر عمل کی پابندی میں دلجمعی و تسلی ہے۔ ترک تقلید میں اس کا عشر عشیر (دسواں حصہ) بھی نہیں۔ پس تقلید ائمہ مجتہدین کا اصل مقصد دین کی حفاظت اور قرآن و حدیث پر بسہولت عمل[1] کرنا ہے۔ لہٰذا ایسی تقلید کی خوبی میں کسی سچے دیندار کو کلام نہیں ہو سکتا۔ مگر چونکہ اہل تجربہ کی شہادت سے اطمینان بڑھ جاتا ہے اس لئے ایک شافعی المذہب بزرگ کو اور ایک حنفی المذہب بزرگ کو اور تین علماء اہل حدیث کو شہادت میں پیش کیا جاتا ہے۔ لہٰذا بغور ملاحظہ فرما کر انصاف پسندی سے کام لیا جائے۔

**پہلی شہادت** قطب ربانی عارف صمدانی شیخ عبد الوہاب شعرانی رحمہ اللہ تعالےٰ میزان کبرےٰ صفحہ ۵ جلد ۱ میں تحریر فرماتے ہیں:۔

فَقَدْ بَانَ لَکَ یَا اَخِیْ مِمَّا نَقَلْنَاہُ عَنِ الْاَئِمَّۃِ الْاَرْبَعَۃِ وَغَیْرِھِمْ اَنَّ جَمِیْعَ الْاَئِمَّۃِ الْمُجْتَھِدِیْنَ دَائِرُوْنَ مَعَ اَدِلَّۃِ الشَّرِیْعَۃِ حَیْثُ دَارَتْ وَاَنَّھُمْ کُلَّھُمْ مُنَزَّھُوْنَ عَنِ الْقَوْلِ بِالرَّاْیِ فِیْ دِیْنِ اللّٰہِ وَاَنَّ مَذَاھِبَھُمْ کُلَّھَا مُحَرَّرَۃٌ عَلَی الْکِتَابِ وَالسُّنَّۃِ کَتَحْرِیْرِ الذَّھَبِ وَالْجَوْھَرِ اَنَّ اَقْوَالَھُمْ کُلَّھَا وَمَذَاھِبَھُمْ کَالثَّوْبِ الْمَنْسُوْجِ مِنَ الْکِتَابِ وَالسُّنَّۃِ سُدَاہُ وَلُحْمَتُہٗ مِنْھُمَا فَمَا بَقِیَ لَکَ عُذْرٌ فِی التَّقْلِیْدِ لِاَیِّ مَذْھَبٍ شِئْتَ مِنْ مَذَاھِبِھِمْ فَاِنَّھَا کُلَّھَا طَرِیْقٌ اِلَی الْجَنَّۃِ کَمَا سَبَقَ بَیَانُہٗ اَوَاخِرَ الْفَصْلِ قَبْلَہٗ وَاَنَّھُمْ کُلَّھُمْ عَلٰی ھُدًی مِّنْ رَّبِّھِمْ وَاَنَّہٗ مَا طَعَنَ اَحَدٌ فِیْ قَوْلٍ مِّنْ اَقْوَالِھِمْ الْمُجْتَھِدِ بِہٖ اِمَّا مِنْ حَیْثُ دَلِیْلِہٖ وَاِمَّا مِنْ حَیْثُ دِقَّۃِ مَدَارِکِہٖ عَلَیْہِ

[1] بعض علماء اہل حدیث کو بھی اس کا اقرار ہے کہ یہیں سے تقلید پیدا ہوئی۔ یہ طرز عمل ابتداءً تو ایک نیک نیتی اور خاص احتیاط پر مبنی تھا (الارشاد ص۱۳ و الکشاف جدید ص۵۸) ۱۲

لاسیما الامام الاعظم ابوحنیفۃ النعمان بن ثابت رضی اللہ عنہ الذی اجمع السلف والخلف علی کثرۃ علمہ وورعہ وعبادتہ ودقۃ مدارکہ واستنباطاتہ کما سیأتی بسطہ فی ہذہ الفصول انشاء اللہ تعالیٰ و حاشاہ رضی اللہ عنہ من القول فی دین اللہ بالرای الذی لا یشہد لہ ظاہر کتاب ولا سنۃ۔

ائمہ اربعہ وغیرہم کے اقوال منقولہ سے تم کو اے بھائی واضح ہوچکا کہ تمام ائمہ مجتہدین ادلہ شرعیہ کے ساتھ ساتھ دائر ہیں۔ اور سب کے مذاہب دین الٰہی میں رائے زنی سے پاک ہیں اور قرآن وحدیث کی موافقت کی وجہ سے ایسے مزین ہیں جیسے سونا جواہرات ہوا کرتے ہیں اور ائمہ مجتہدین کے تمام اقوال ومذاہب اس کپڑے کی طرح ہیں جس کا تانا بانا قرآن وحدیث سے بنایا گیا ہے اور ان مذاہب میں سے جس کی چاہے (تقلید کر اب ترک) تقلید میں تجھ کو کچھ بہانہ نہیں ہوسکتا اس لئے کہ (ائمہ مجتہدین کے سب مذاہب جنت کے راستے ہیں۔ جیسا کہ پہلی فصل میں اس کا بیان گذرا ہے اور سب ائمہ مجتہدین اپنے پروردگار کی طرف سے ہدایت پر ہیں اور ان کے کسی قول پر طعن کرنے والا بوجہ جہالت کے یا ان کی دلیل سے ناواقف ہے یا ان کی دلیل سمجھنے کی استعداد نہیں رکھتا۔ خصوصاً امام اعظم امام ابوحنیفہ نعمان بن ثابت رضی اللہ عنہ (کے دلائل) جن کے کثرت علم اور پرہیزگاری اور عبادت اور باریکی دلائل واستنباطات پر سلف وخلف کا اجماع ہے جیسا کہ آئندہ فصول میں انشاء اللہ تعالیٰ آئے گا۔ اور امام صاحب دین الٰہی میں ایسی رائے وقیاس سے پاک ہیں جس کی شہادت ظاہر قرآن وحدیث میں نہ ہو۔

**دوسری شہادت** استاذ الہند حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ الحجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر ص ۱۲۳ ج ۱ میں فرماتے ہیں



وفی ذالک (التقلید) من المصالح ما لا یخفی لاسیما فی ہذہ الایام التی قصرت الہمم جدا واشربت النفوس الہوی واعجب کل ذی رای برایہ یعنی تقلید میں بے انتہا مصلحتیں ہیں جو (کسی دیندار پر) مخفی نہیں۔ بالخصوص موجودہ دور میں کہ جس میں کم ہمتی بے اندازہ ہے اور خواہش پرستی میں نفوس مستغرق ہیں اور ہر شخص اپنی اپنی رائے پر مغرور ہو رہا ہے۔

اور عقد الجید ص ۳۶ میں فرماتے ہیں۔ اعلم ان فی الاخذ بہذہ المذاہب الاربعۃ مصلحۃ عظیمۃ وفی الاعراض عنہا مفسدۃ کبیرۃ یعنی چاروں مذہبوں (حنفی۔ مالکی۔ شافعی۔ حنبلی) کی تقلید کرنے میں بلند پایہ مصلحت (بہت بڑا دینی فائدہ) ہے اور ترک تقلید میں بہت بڑا (دینی) نقصان ہے۔

**تیسری شہادت** فرقہ اہل حدیث کے مجدد جناب نواب صدیق حسن خاں صاحب بھوپال اپنی جماعت اہل حدیث کے متعلق الحطہ فی ذکر الصحاح الستہ ص ۶۷-۶۸ میں لکھتے ہیں:-

فقد نبتت فی ہذا الزمان فرقۃ ذات سمعۃ وریاء تدعی لنفسہا علم الحدیث والقرآن والعمل بہما علی العلات فی کل شان مع انہا لیست فی شیء من اہل العلم والعمل والعرفان۔ یعنی اس زمانہ میں ایک فرقہ شہرت پسند اور ریا کار ظہور پذیر ہوا ہے جو باوجود ہر طرح کی خامی کے .... اپنے لئے قرآن وحدیث پر علم وعمل کا مدعی ہے۔ حالانکہ اس کو علم وعمل اور معرفت کیساتھ دور کا بھی تعلق نہیں۔

اسی مضمون کے درمیان میں لکھتے ہیں:-

فیاللہ العجب من این یسمون انفسہم الموحدین المخلصین وغیرہم بالمشرکین وہم اشد الناس تعصبا وغلوا فی الدین۔

یعنی بڑے تعجب کی بات ہے کہ غیر مقلدین کیونکر اپنا نام خالص موحد رکھتے ہیں اور مقلدین کو (تقلید ائمہ دین کی وجہ سے) مشرک بدعتی کہتے ہیں۔ حالانکہ غیر مقلدین تمام لوگوں میں سے خود سخت متعصب اور غالی ہیں۔

پھر اسی مضمون کے ختم پر لکھتے ہیں:۔

فَمَاھٰذَا دِیْنٌ اِنَّ ھٰذَا اِلَّافِتْنَۃٌ فِی الْاَرْضِ وَفَسَادٌ کَبِیْرٌ یہ (طریقہ جو غیر مقلدین کا ہے) کوئی دین نہیں۔ یہ تو زمین میں فتنہ اور بہت بڑا فساد ہے۔

## چوتھی شہادت

مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی مرحوم اہلحدیث رسالہ اشاعۃ السنۃ نمبر ۲ جلد ۱۱ مطبوعہ ۱۸۸۸ء میں فرماتے ہیں:۔

پچیس برس کے تجربہ سے ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ جو لوگ بے علمی کے ساتھ مجتہد مطلق اور مطلق تقلید کے تارک بن جاتے ہیں وہ آخر اسلام کو سلام کر بیٹھتے ہیں۔ کفر و ارتداد و فسق کے اسباب دنیا میں اور بھی بکثرت موجود ہیں۔ مگر دینداروں کے بے دین ہو جانے کے لئے بے علمی کے ساتھ ترک تقلید بڑا بھاری سبب ہے گروہ اہل حدیث میں جو بے علم یا کم علم ہو کر ترک مطلق تقلید کے مدعی ہیں وہ ان نتائج سے ڈریں۔ اس گروہ کے عوام آزاد اور خود مختار ہوتے جاتے ہیں۔ انتہیٰ۔

## پانچویں شہادت

قاضی عبد الواحد صاحب خانپوری مرحوم اہلحدیث کتاب التوحید والسنۃ فی رد اہل الالحاد والبدعۃ (الملقب بہ) اظہار کفر ثناء اللہ بجمیع اصول آمنت باللہ کے صـ ۲۶۲ میں فرماتے ہیں۔ پس اس زمانہ کے جھوٹے اہلحدیث مبتدعین مخالفین سلف صالحین جو حقیقت ماجاء الرسول سے جاہل ہیں وہ صفت میں وارث اور خلیفہ ہوئے ہیں۔ شیعہ و روافض کے یعنی جس طرح شیعہ پہلے زمانوں میں باب اور دہلیز کفر و نفاق کے تھے اور مدخل ملاحدہ وزنادقہ کا تھے اسلام کیطرف اسی طرح یہ جاہل بدعتی اہلحدیث اس زمانہ میں باب اور دہلیز اور مدخل ہیں



ملاحدہ اور زنادقہ منافقین کے بعینہ مثل اہل تشیع کے (اِلٰی اِن قال) مقصود یہ ہے کہ رافضیوں میں ملاحدہ تشیع ظاہر کر کے حضرت علی اور حسنین رضی اللہ عنہم کی غلو کے ساتھ تعریف کر کے سلف کو ظالم کہہ کر گالی دیدیں اور پھر جس قدر الحاد و زندقہ پھیلائیں۔ کچھ پرواہ نہیں۔ اسی طرح ان جہال بدعتی کا ذب اہل حدیثوں میں ایک دفعہ رفع یدین کرے اور تقلید کا رد کرے اور سلف کی ہتک کرے۔ مثل امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی جن کی امامت فی الفقہ اجماع امت کیساتھ ثابت ہے اور پھر جس قدر کفر بداعتقادی اور الحاد اور زندیقیت ان میں پھیلا دے بڑی خوشی سے قبول کرتے ہیں اور ایک ذرہ چین بجبین بھی نہیں ہوتے اگرچہ علماء اور فقہا اہل سنت ہزار دفعہ ان کو متنبہ کریں۔ ہرگز نہیں سنتے۔ سبحان اللہ ما اشبہ اللیلۃ بالبارحۃ اور سر اس کا یہ ہے کہ وہ مذہب و عقائد اہل السنۃ والجماعت سے نکل کر اتباع سلف سے مستنکف و متکبر ہو گئے ہیں۔ فافھم و تدبر۔ انتہیٰ۔

## ضرورت اجتہاد و تقلید

مسائل شرعیہ دو قسم کے ہیں۔ ایک وہ کہ جن کا ثبوت ایسی آیات اور ایسی احادیث صحیحہ سے صراحۃً ہے کہ جن میں بظاہر کوئی تعارض نہیں معلوم ہوتا اور وہ کئی وجوہ کو بھی محتمل نہیں بلکہ ان مسائل پر ان کی دلالت قطعی ہے۔ ایسے مسائل کو منصوصہ غیر متعارضہ کہتے ہیں ایسے مسائل میں مجتہد اجتہاد نہیں کیا کرتا کیونکہ اجتہاد کرنے کیلئے یہ شرط ہے کہ وہ حکم صراحۃً منصوص نہ ہو جب یہ محل اجتہاد ہی نہ ہوئے تو پھر ایسے مسائل میں کسی کی تقلید کی حاجت نہ رہی۔

دوسری قسم وہ مسائل ہیں کہ جن کا ثبوت صراحۃً کسی آیت یا حدیث صحیح سے نہیں پایا جاتا یا ثبوت تو پایا جاتا ہے مگر وہ آیت یا حدیث کئی وجوہ کی محتمل ہے یعنی ایک معنی پر دلالت کرنے میں قطعی نہیں یا وہ کسی دوسری آیت و حدیث سے بظاہر متعارض ہے۔ ایسے مسائل کو اجتہادیہ اور غیر منصوصہ کہتے ہیں۔ ان کا صحیح حکم مجتہد

کہ اجتہاد سے معلوم ہو سکتا ہے۔ چونکہ تمام جزئیات اس طرح منصوص نہیں کہ ہر کس و ناکس بلا تکلف ان کا صحیح حکم سمجھ سکے اور ان میں اجتہاد کو دخل نہ ہو۔ بلکہ بہت سے مسائل اجتہادیہ ہیں کہ جن میں اجتہاد کی سخت ضرورت ہے۔ لہٰذا امت کے بعض افراد کو ایسی قوت استنباط و اجتہاد کا عطا کیا جانا ضروری تھا کہ جس کے ذریعہ وہ نصوص میں غور و فکر کر کے مسائل جزئیہ اجتہادیہ غیر منصوصہ کے احکام نکال کر عامۂ امت کے لئے عمل کرنے کا راستہ آسان کر دیں۔ گو وہ حضرات جو ہر وقت دربار نبوی میں حاضری کا شرف رکھتے تھے۔ ان کو اس قوت سے کام لینے کی ضرورت نہ پڑتی تھی۔ کیونکہ آپ کی تو ذات اقدس ہی ہر سوال کا کافی شافی جواب ہوا کرتی ہے ؎

اے لقائے تو جواب ہر سوال
مشکل از تو حل شود بے قیل و قال

مگر وہ حضرات جو اس زمانہ میں دربار نبوی (مدینہ طیبہ) سے باہر قیام پذیر تھے یا وہ حضرات جو بعد میں حلقہ بگوش اسلام ہونے والے تھے یا وہ جو بعد میں پیدا ہونے والے تھے۔ وہ اس قوتِ اجتہاد کی طرف اشد درجہ کے محتاج اور حاجتمند تھے۔ کیونکہ ان کے دین کی پوری حفاظت اس قسم کے مسائل (اجتہادیہ) میں اسی اجتہاد سے ہی ہو سکتی تھی۔ اس لئے حق تعالیٰ نے خیر القرون میں بیشمار صحابہ کرام رض و تابعین و تبع تابعین عظام و من بعدہم (رضی اللہ عنہم اجمعین) کو اس دولت اجتہاد سے نوازا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو یمن بھیجتے وقت صاف لفظوں میں اجتہاد

---

لہ مجتہد کی طرف رجوع کرنے کی ضرورت کا احساس اور اقرار اہل حدیث نے بھی کیا ہے اور باقی احکام کو اجمالی حالت پر چھوڑا جن کی تفصیل اور قوت سے فعل میں لانے کیلئے مجتہدین کی ضرورت ہوئی۔ مجتہدین نے ان کو اپنے اپنے فہم کے مطابق ظاہر کیا بس مجتہدین کو جن مسائل سے اصلی تعلق ہے وہ وہی ہیں جنکی تصریح شارع سے ثابت نہیں ہوئی یا ان نصوص کے معانی کا بیان جن کے اشکال کا رفع اجتہادی علم ہی پر موقوف ہے۔ لہٰذا ایک غیر مجتہد کو کسی مجتہد کی طرف رجوع کی ضرورت ہے تو ایسے ہی ہو تو



کی تحسین و تصویب فرمائی۔ مشکوٰۃ شریف ص ۳۲۴ باب العمل فی القضاء والخوف منہ فصل ثانی میں ہے۔ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَمَّا بَعَثَہٗ اِلَی الْیَمَنِ قَالَ کَیْفَ تَقْضِیْ اِذَا عَرَضَ لَکَ قَضَاءٌ قَالَ اَقْضِیْ بِکِتَابِ اللّٰہِ قَالَ فَاِنْ لَّمْ تَجِدْ فِیْ کِتَابِ اللّٰہِ قَالَ فَبِسُنَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ فَاِنْ لَّمْ تَجِدْ فِیْ سُنَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ قَالَ اَجْتَہِدُ رَاْیِیْ وَلَا اٰلُوْ قَالَ فَضَرَبَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلٰی صَدْرِہٖ وَقَالَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ وَفَّقَ رَسُوْلَ رَسُوْلِ اللّٰہِ لِمَا یَرْضٰی بِہٖ رَسُوْلُ اللّٰہِ (رواہ ابوداؤد والترمذی والدارمی)۔

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت معاذ رض کو ملک یمن کیطرف (حاکم بنا کر) بھیجنے کا ارادہ کیا تو دریافت فرمایا۔ کہ (وہاں) جب تمہارے سامنے مقدمات پیش ہونگے تو کیسے فیصلے دیا کرو گے۔ انہوں نے عرض کیا کہ قرآن سے فیصلہ دیا کرونگا۔ آپ نے فرمایا اگر قرآن میں (اس مقدمہ کا حکم) نہ پاؤ تو پھر کیسے فیصلہ دو گے۔ انہوں نے عرض کیا کہ پھر حدیث سے، آپ نے فرمایا کہ اگر حدیث میں (بھی اس مقدمہ کا حکم) نہ پاؤ تو پھر انہوں نے عرض کیا کہ پھر میں اپنی ہمت کے موافق پورا پورا اجتہاد کیا کروں گا (اور اجتہاد کے موافق فیصلہ دیا کروں گا) اس پر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (خوشی سے) معاذ رض کے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا اس مالک کا شکر ہے۔ جس نے اپنے پیغمبر کے قاصد کو اس کام کی توفیق دی جس سے خدا کا پیغمبر خوش ہو رہا ہے۔

الغرض زمانہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے لیکر حضرات مجتہدین نے مسائل غیر منصوصہ میں اجتہاد کے ذریعہ احکام ظاہر کرنیکا سلسلہ شروع کیا اور غیر مجتہدین نے یہ سمجھ کر کہ حضرات مجتہدین علم اور فہم اور تقویٰ و دیانت میں ہم سے بڑھے ہوئے ہیں۔ انہوں نے بذریعہ اجتہاد جو کچھ معلوم کیا ہے وہ درحقیقت یا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث ہیں جو وجوہ اختیار موقوف کی صورت میں ذکر کر دی گئی ہیں اور یا صحیح استنباطات

ہیں جو نصوص سے لئے گئے ہیں۔ بہر صورت وہ قابلِ اتباع ہیں ان کے مجتہدات پر اعتبار کر کے عمل کرنا شروع کر دیا۔

حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ انصاف ص۲۰-۲۱ میں فرماتے ہیں

وَيَسْتَدِلُّ بِأَقْوَالِ الصَّحَابَةِ وَالتَّابِعِيْنَ عِلْمًا مِّنْهُمْ اَنَّهَا اَحَادِيْثُ مَنْقُوْلَةٌ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِخْتَصَرُوْهَا فَجَعَلُوْهَا مَوْقُوْفَةً (اِلٰى اَنْ قَالَ) اَوْ يَكُوْنُ اِسْتِنْبَاطًا مِّنْهُمْ مِّنَ الْمَنْصُوْصِ اَوِ اجْتِهَادًا مِّنْهُمْ بِاٰرَائِهِمْ وَهُمْ اَحْسَنُ صَنِيْعًا فِيْ كُلِّ ذَالِكَ مِمَّنْ يَّجِيْئُ بَعْدَهُمْ وَاَكْثَرُ اِصَابَةً وَّاَقْدَمُ زَمَانًا وَّاَوْعٰى عِلْمًا فَتَعَيَّنَ الْعَمَلُ بِهَا اھ

اور (اہل طبقہ تبع تابعین) صحابہؓ و تابعین کے اقوال سے استدلال کیا کرتے تھے کیونکہ وہ جانتے تھے کہ یہ اقوال یا تو حدیثیں ہیں منقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ ان کو مختصر کر کے موقوف بنا لیا ہے اور یا یہ اقوال صحابہ و تابعین کے حکم منصوص سے خود ان کے استنباط ہیں یا ان کی راؤں سے بطور اجتہاد (لئے گئے ہیں) اور حضرات صحابہ کرامؓ اور اور تابعین ان سب باتوں میں ان لوگوں سے بہتر ہیں جو ان سے پیچھے ہوئے اور صواب بیان کرنے میں زیادہ اور زمانہ کے اعتبار سے سب سے بیشتر اور علم کے لحاظ سے سب سے بڑھکر ہیں۔ اسی لئے ان کے اقوال پر عمل کرنا متعین ہوا۔

## سلف پر اعتبار کرنا شریعت کی جڑ ہے

پس خدا کے نیک بندوں دین کے ہادیوں پر حسن ظن اور اعتبار و اعتماد کرنا وہ دولت ہے کہ آج ہماری نظر میں جو کچھ دین کے نشانات پائے جاتے ہیں سب اعتبار و اعتماد کا ہی صدقہ ہیں۔ گویا کہ اعتبار و اعتماد تمام شریعت کی جڑ ہے۔ حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب دہلویؒ عقد الجید ص۳۶ میں فرماتے ہیں:-

اِنَّ الْاُمَّةَ اجْتَمَعَتْ عَلٰى اَنْ يَّعْتَمِدُوْا عَلَى السَّلَفِ فِيْ مَعْرِفَةِ الشَّرِيْعَةِ



فَالتَّابِعُوْنَ اعْتَمَدُوْا فِيْ ذَالِكَ عَلَى الصَّحَابَةِ وَتَبَعُ التَّابِعِيْنَ اعْتَمَدُوْا عَلَى التَّابِعِيْنَ وَهٰكَذَا فِيْ كُلِّ طَبَقَةٍ اعْتَمَدَ الْعُلَمَاءُ عَلٰى مَنْ قَبْلَهُمْ وَالْعَقْلُ يَدُلُّ عَلٰى حُسْنِ ذَالِكَ لِاَنَّ الشَّرِيْعَةَ لَا تُعْرَفُ اِلَّا بِالنَّقْلِ وَالْاِسْتِنْبَاطِ وَالنَّقْلُ لَا يَسْتَقِيْمُ اِلَّا بِاَنْ يَّاْخُذَ كُلُّ طَبَقَةٍ عَمَّنْ قَبْلَهَا بِالْاِتِّصَالِ۔

یعنی معرفت شریعت میں تمام امت نے بالاتفاق سلف گذشتہ پر اعتماد (و اعتبار) کیا ہے۔ چنانچہ تابعین نے صحابہؓ پر اعتماد کیا اور تبع تابعین نے تابعین پر اعتبار کیا۔ اسی طرح ہر ہر طبقے میں پچھلے علماء پہلوں پر اعتماد و اعتبار کرتے چلے آئے ہیں۔ عقل سلیم بھی اسی طریق کو پسند کرتی ہے۔ کیونکہ شریعت بغیر نقل و استنباط کے معلوم نہیں ہو سکتی اور نقل اسی طرح ٹھیک ہو سکتی ہے کہ ہر ہر طبقہ میں پچھلے لوگ پہلوں سے بالاتصال لیتے چلے جائیں۔

## تعریف تقلید

جب یہ معلوم ہو چکا کہ تمام شریعت کی جڑ ہی سلف گذشتہ پر اعتبار و اعتماد ہے تو اب تقلید کے معنی سمجھنا بھی آسان ہو گیا کہ کسی آدمی کا کسی بزرگ پیشوائے دین کے قول و فعل کو محض حسن ظن کی بنا پر تسلیم کر کے اس پر عمل کر لینا اور اپنے تسلیم و عمل کو اس بزرگ کی دلیل کے معلوم ہونے تک ملتوی نہ کرنا اصطلاح میں یہی تقلید ہے

(۱) مولانا قاضی محمد اعلیٰ تھانویؒ اپنی مشہور کتاب کشاف اصطلاحات الفنون مطبوعہ کلکتہ کے ص۱۱۷۸ میں بعض شروح حسامی سے نقل فرماتے ہیں:-

اَلتَّقْلِيْدُ اِتِّبَاعُ الْاِنْسَانِ غَيْرَهٗ فِيْمَا يَقُوْلُ اَوْ يَفْعَلُ مُعْتَقِدًا الْحَقِيْقَةَ مِنْ غَيْرِ نَظَرٍ اِلَى الدَّلِيْلِ كَاَنَّ هٰذَا الْمُتَّبِعَ جَعَلَ قَوْلَ الْغَيْرِ اَوْ فِعْلَهٗ قِلَادَةً فِيْ عُنُقِهٖ مِنْ غَيْرِ مُطَالَبَةِ دَلِيْلٍ (یعنی تقلید کے اصطلاحی معنی یہ ہیں) کسی آدمی کا دوسرے کے قول یا فعل کی اتباع کرنا محض حسن عقیدت سے (ایسی اتباع) جس کی ابتدا دلیل کے غور کرنے پر مبنی نہیں۔ گویا کہ اس اتباع کنندہ (مقلد) نے دوسرے کے قول یا فعل کو اپنے

گلے کا ہار بنا لیا ہے۔ بلا دلیل طلب کرنے کے۔

(۲) علامہ ابن ملک اور علامہ ابن العینی شرح منار مصری کے ص ۲۵۲ میں فرماتے ہیں۔ وَھُوَ عِبَارَۃٌ عَنِ اتِّبَاعِہٖ فِیْ قَوْلِہٖ اَوْفِعْلِہٖ مُعْتَقِدًا لِلْحَقِیَّۃِ مِنْ غَیْرِ تَاَمُّلٍ فِی الدَّلِیْلِ یعنی تقلید نام ہے دوسرے کے قول یا فعل کی اتباع کرنا حسن ظن و عقیدت کی بنا پر بغیر اس کے کہ اس کی دلیل کے فکر میں پڑے۔

(۳) نامی شرح حسامی مطبوعہ مجتبائی ص ۱۹۰ میں لکھا ہے :۔

اَلتَّقْلِیْدُ اِتِّبَاعُ الْغَیْرِ عَلٰی ظَنِّ اَنَّہٗ مُحِقٌّ بِلَا نَظْرٍ فِی الدَّلِیْلِ۔ یعنی دوسرے کو اہل حق خیال کرتے ہوئے اس کی دلیل کے فکر میں پڑنے کے بغیر اس کا اتباع کر لینا تقلید ہے۔

تینوں تعریفوں کا حاصل ایک ہی ہے کہ مجتہد کے قول و فعل کو معلوم کر کے محض حسن ظن و عقیدت کی بنا پر عمل کرے اور تسلیم و عمل کے وقت مجتہد کی دلیل کی فکر نہ کرے اور نہ اس سے دلیل طلب کرے۔ خواہ بعد میں وہی دلیل معلوم ہو جائے یا اپنے مطالعہ و تجسس سے اس مسئلہ کے متعلق بہت سے دلائل معلوم ہو جائیں یہ تقلید کے منافی نہیں۔

**تنبیہ اول** مذکورہ بالا تینوں تعریفوں سے ظاہر ہوا کہ لفظ تقلید اور اتباع مقلدین کی اصطلاح میں مترادف ہیں۔ ان میں کوئی فرق نہیں۔

حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر کے ص ۱۲۲ جلد ۱ میں فرماتے ہیں :۔

لَا یُقَلِّدُ ذٰلِکَ اِلَّا صَاحِبَ الشَّرْعِ اہل حدیث کے مایہ ناز مصنف حکیم ابو یحییٰ محمد شاہ جہانپوری اپنی کتاب الارشاد الی سبیل الرشاد کے ص ۱۵۱ میں عبارت مذکورہ کا ترجمہ کرتے ہیں۔ شارع کی تقلید (اتباع) کرتے تھے۔ شیخ المشائخ حضرت مولانا



رشید احمد صاحب گنگوہی رحمہ اللہ تعالیٰ اپنے رسالہ سبیل الرشاد کے ص ۲۷ میں فرماتے ہیں۔ اور اتباع و تقلید کے معنے واحد ہیں[1]۔

اس سے معلوم ہوا کہ جن لوگوں[2] نے اتباع و تقلید میں فرق کیا ہے وہ ان کی خاص اصطلاح ہے جو ہم پر حجت نہیں ہو سکتی۔ لَا مُنَاقَشَۃَ فِی الْاِصْطِلَاحِ۔

**تنبیہ دوم** مفہوم تقلید میں ابتداءً بوقت تسلیم و عمل کے عدم مطالبہ دلیل داخل ہے اور عدم دلیل یا عدم علم بالدلیل داخل نہیں۔ لہٰذا بعض لوگوں کا یہ کہنا کہ تقلید لازم جہالت ہے کیونکہ اسکی ماہیت میں عدم معرفت دلیل داخل ہے یا یہ کہنا کہ ہدایہ جیسی مدلل کتاب کے پڑھنے پڑھانے والے مقلد نہیں رہ سکتے۔ صحیح نہیں۔ کیونکہ تقلید معرفت دلیل کے منافی نہیں[3] اور اگر کوئی تقلید کی تعریف اپنی طرف سے

---

[1] مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے بھی اس عبارت کو اپنے رسالہ حدیث نبوی اور تقلید شخصی ص ۱۶ میں لکھ کر اس پر سکوت اختیار کیا ہے اور اپنی عادت کے موافق اس پر انکاری نوٹ نہیں لکھا۔ حالانکہ اس سے پہلے ص ۱۵ میں مطلق تقلید کی تقسیم پر منطقی لہجہ میں اعتراض کر چکے ہیں لہٰذا بطور لازم ان کو بھی اتباع و تقلید میں اتحاد تسلیم ہوا۔ ۱۲

[2] جیسا کہ حافظ ابن قیم نے اعلام الموقعین ص ۱۲۷ ج ۱ میں لکھا ہے کہ تقلید محض قول بلا معرفت دلیل کے قبول کرنیکا نام ہے اور اتباع علی وجہ البصیرت قبول کرنے کا نام۔ ۱۲

[3] اس تقریر سے بحمد اللہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے اعتراض و اشکال مندرجہ رسالہ تقلید شخصی و سلفی ص ۵۱ اور مندرجہ رسالہ فقہ و فقیہہ از ص ۸ تا ص ۱۲ اور ص ۲۶-۲۷ اور مندرجہ رسالہ "اجتہاد و تقلید" از ص ۵۲ تا ص ۵۵ کا پورا جواب ہو گیا۔ کیونکہ سب اشکالات کا مشترک حاصل یہ ہے کہ تقلید کی ہر سہ مندرجہ بالا تعریفوں میں جو لفظ الدلیل ہے اس پر لام عہدی ہے۔ مراد اس سے وہ خاص دلیل ہے جسکو مجتہد نے پیش نظر رکھ کر اجتہاد کیا ہے اور من غیر نظر الی الدلیل اور من غیر تامل فی الدلیل کی تفسیر ہے من غیر مطالبۃ الدلیل اب حاصل یہ ہوا کہ بوقت اتباع مجتہد کی خاص دلیل کی طلب اور تحقیق نہ کرنا بلکہ محض حسن ظن کی بنا پر اسکی اتباع کر لینا تقلید ہے اسکے بعد مجتہد کی اسی خاص دلیل یا دوسری کا بدون طلب از مجتہد معلوم ہو جانا یا دوسرے کسی عالم سے دلیل طلب کر لینا یا مطالعہ کتب کے ذریعہ یا اپنے فہم و ذکاوت کے ذریعہ دلائل پر اطلاع پا لینا یا عوام کی تفہیم کے لئے یا مناظروں میں منازعین کی زبان بندی کے لئے دلائل کا بیان کر دینا مفہوم تقلید کے منافی نہیں اور نہ تقلید بے علمی کا نام نہیں۔ فافہم۔ ۱۲

بیان کر کے تقلید اور علم میں منافاۃ کا قائل ہو تو یہ اسکی خاص اصطلاح ہوگی جو ہم پر حجت نہیں ہوسکتی اور اگر مسلم الثبوت والی تعریف (اَلتَّقْلِیْدُ اَلْعَمَلُ بِقَوْلِ الْغَیْرِ مِنْ غَیْرِ حُجَّۃٍ) سے کسی کو وہم ہو تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس تعریف میں پہلی تعریف کے قرینہ سے مضاف محذوف ہے (ای من غیر مطالبۃ حجۃ) یعنے دلیل طلب کرنے کے بغیر دوسرے کی بات پر عمل کر لینا تقلید ہے۔

## تقسیم تقلید شخصی و غیر شخصی

شرعی تقلید کی اصطلاحی تعریف کے معلوم ہونے کے بعد اب اس کی تقسیم سنیئے۔ مطلق تقلید دو قسم پر ہے شخصی اور غیر شخصی۔ تقلید شخصی یہ ہے کہ ایک خاص مجتہد کی طرف جو مذہب منسوب ہے اسکے جملہ مسائل مفتیٰ بہا کو دلیل کے طلب کرنے کے بغیر قبول کر لینا اور اسکو اپنے عمل کیلئے کافی سمجھنا عام اس سے کہ ان مسائل مفتیٰ بہا میں سے بعض مسائل خود اس امام مجتہد کے ہوں اور بعض اس کے شاگردوں کے اور بعض اسکے علماء مقلدین کے مگر سب کا مجموعہ ایک مذہب معیّن کہلاتا ہو کہ جس کی نسبت ایک خاص امام کی طرف کی جاتی ہو۔

اور تقلید غیر شخصی یہ ہے کہ مختلف مذاہب کے متعدد مجتہدین کے مسائل کو انکی دلیل طلب کرنے کے بغیر اپنا معمول ٹھہرانا یعنی کوئی مسئلہ کسی مجتہد کے مذہب کا اور کوئی مسئلہ کسی مجتہد کے مذہب کا لے کر عمل کر لینا اور ایک معین مجتہد کے مذہب کی جملہ مسائل مفتیٰ بہا میں پابندی نہ کرنا۔

## تقلید غیر شخصی کا رواج

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک میں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کیلئے مسائل جزئیہ و واقعات حادثہ میں عمل کرنے کے تین راستے کھلے ہوئے ہیں:۔ ۱ ذاتِ اقدس جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ ۲ اجتہاد۔ ۳ تقلید۔ جب کسی جزئیہ میں کسی صاحب کو تردد ہوتا تو بشرط قرب ملاقات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنی تشفی حاصل کر کے عمل



کر لیتے اور اگر بوجہ بُعد مکانی وغیرہ ملاقات نہ ہوسکتی تو بذریعہ قاصد یا مکاتیت دریافت کرنیکی کوشش کرتے اور اگر یہ بھی نہ ہوسکتا تو بشرط قوت اپنے اپنے اجتہاد و استنباط سے کام لیکر عمل کر لیتے اور اگر قوت اجتہادیہ میسّر نہ ہوتی یا اس سے کام نہ لینا چاہتے تو جو عالم مل جاتا اس سے دریافت کرتے وہ اپنی روایت یا درایت سے جو کچھ جواب دیتا یوسے وثوق و اعتبار سے اس پر یقین کر لیتے۔ چونکہ ان حضرات کا مقصود خالص عمل ہوتا تھا اسلئے اسکا راستہ تلاش کر کے مشغول بکار ہوجاتے اور قیل و قال میں وقت کو ضائع نہیں کیا کرتے تھے۔ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد ایسے مسائل (غیر منصوصہ اجتہادیہ) میں صرف دو ہی چیزوں (اجتہاد و تقلید) پر عمل کا مدار رہ گیا۔ اور خدا کے فضل سے مجتہدین بیشمار تھے مگر کسی کے اصول و قواعد منضبط نہ ہوئے تھے اور فروع و مسائل بھی مدون نہ ہوئے تھے اس لئے کسی خاص معین مجتہد کے مسائل اجتہادیہ پر اطلاع پاکر اسکے مذہب معین کی پابندی کرنا اور اس پر عمل کرنا سخت دشوار بلکہ ناممکن تھا۔ ادھر غیر مجتہدین حضرات میں تدین و تقوے اور اخلاص عمل کا جذبہ موجزن تھا۔ لہٰذا جسکو جو مجتہد مل جاتا اسی سے ضرورت کا مسئلہ دریافت کر کے عمل کر لیتا اور اس مسئلہ میں اسی کی تقلید کر لیتا کسی خاص مجتہد کی تقلید کی پابندی نہ تھی اور نہ یہ اس وقت ہو سکتی تھی۔ تخمیناً دوسری صدی کے آخر تک اسی طریقہ سے تقلید غیر شخصی جاری رہی اور اس کا ایسا عام رواج رہا کہ کسی قابل اعتبار بزرگ نے اس پر انکار نہیں کیا۔ حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ عقد الجید ص۳۳ میں فرماتے ہیں:۔

لِاَنَّ النَّاسَ لَمْ یَزَالُوْا مِنْ زَمَنِ الصَّحَابَۃِ اِلٰی اَنْ ظَھَرَتِ الْمَذَاھِبُ الْاَرْبَعَۃُ یُقَلِّدُوْنَ مَنِ اتَّفَقَ مِنَ الْعُلَمَاءِ مِنْ غَیْرِ نَکِیْرٍ مِنْ اَحَدٍ یُعْتَبَرُ اِنْکَارُہٗ وَلَوْ کَانَ ذٰلِکَ بَاطِلًا لَاَنْکَرُوْہُ۔

کیونکہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ سے لیکر چار مذہبوں کے ظہور تک سب

لوگوں کا یہی دستور (رواج) رہا ہے کہ جو عالم (مجتہد) مل جاتا اسی کی تقلید کر لیتے اس پر کسی ایسے آدمی نے انکار نہیں کیا جو معتبر ہو۔ اور اگر یہ تقلید باطل ہوتی تو بیشک وہ حضرات اس پر اعتراض کرتے (مگر کسی نے اعتراض نہیں کیا تو معلوم ہوا کہ ایسی تقلید سب کو پسندیدہ تھی) انتہیٰ۔

## تقلید شخصی کا رواج

دوسری صدی میں جب علماء ربانی نے بالہام الٰہی اصول و فروع کی تدوین و تالیف کا سلسلہ رفتہ رفتہ شروع کیا تو کچھ کچھ مسائل کے ایسے مجموعے پائے جانے لگے جن سے بعض بعض مجتہدین کے مذاہب کا پتہ چلنے لگا۔ اور ان مجتہدین کے قابل تلامذہ نے اپنے اپنے بزرگوں کے مذاہب کے بقا اور ترویج میں بھی کوشش کرنی شروع کر دی تو دوسری صدی کے بعد اکثر لوگوں میں تقلید شخصی کے رواج کی ابتدا ہوئی۔ مگر چونکہ ان مذاہب مدونہ کے مجموعوں کا اتنا عام رواج نہ ہوا تھا کہ ہر جگہ اور ہر شخص کو بآسانی میسر آسکیں اور مجتہدین کی تعداد بھی غیر محصور تھی۔ اسلئے جن لوگوں کو مذاہب مدونہ پورے طور پر میسر نہ آئے وہ اسوقت بھی حسب دستور سابق تقلید غیر شخصی پر عامل رہے اور بہتوں نے ایک ایک مذہب معین پر پابندی کر کے تقلید شخصی کا التزام کر لیا اور وہ تقلید شخصی بھی ان چار مذاہب مشہورہ میں منحصر نہ تھی۔ کیونکہ ان چار مذاہب کے سوائے اور بھی بعض بعض مجتہدوں کے مذاہب پائے جاتے ہیں۔ چوتھی صدی تک یہی رواج رہا۔

حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب دہلویؒ الضاف کے صفحہ ۵۹ میں فرماتے ہیں۔

وَبَعْدَ الْمِأَتَیْنِ ظَهَرَ فِیْهِمُ التَّمَذْهُبُ لِلْمُجْتَهِدِیْنَ بِاَعْیَانِهِمْ وَقَلَّ مَنْ كَانَ لَا یَعْتَمِدُ عَلٰی مَذْهَبِ مُجْتَهِدٍ بِعَیْنِهٖ وَكَانَ هٰذَا هُوَ الْوَاجِبُ فِیْ ذٰلِكَ الزَّمَانِ۔ اور دو صدیوں کے بعد لوگوں میں معین مجتہدوں کا مذہب اختیار کرنا ظاہر ہوا اور ایسے کم آدمی تھے جو مجتہد معین کے مذہب (کی تقلید شخصی) پر اعتماد نہ رکھتے ہوں۔



اور اُس وقت تقلید شخصی ہی واجب تھی۔

اور حجۃ اللہ البالغہ جلد اول کے ص۱۲۲ میں فرماتے ہیں:۔

اِعْلَمْ اَنَّ النَّاسَ كَانُوْا قَبْلَ الْمِائَةِ الرَّابِعَةِ غَیْرَ مُجْتَمِعِیْنَ عَلَی التَّقْلِیْدِ الْخَالِصِ لِمَذْهَبٍ وَّاحِدٍ بِعَیْنِهٖ۔

یعنے چوتھی صدی سے پہلے سب لوگوں میں صرف تقلید شخصی ہی (تنہا) نہ پائی جاتی تھی، بلکہ بعض لوگوں میں اس وقت تک تقلید غیر شخصی کا بھی وجود تھا)

## مذاہب اربعہ میں تقلید شخصی کا انحصار

مگر چوتھی صدی کے اندر جبکہ مذاہب اربعہ (حنفی۔ مالکی۔ شافعی۔ حنبلی) کی کتب فقہ تدوین ہو کر اقطارِ عالم میں پھیل گئیں۔ اور ان مذاہب میں سے کسی نہ کسی پر ہر جگہ اور ہر شخص کو عمل کرنا آسان ہو گیا۔ اور بتقدیر الٰہی ان چار مجتہدوں (امام ابوحنیفہ۔ امام مالک امام شافعی۔ امام احمد بن حنبل رحمہم اللہ تعالےٰ) کے سوائے جن دیگر مجتہدوں کے چوتھی صدی سے قبل مذاہب کچھ نہ کچھ پائے جاتے تھے۔ سامانِ حفاظت کے کافی نہ ہونے کی وجہ سے وہ سب ختم ہو گئے اور ان چاروں مذاہب مشہورہ کے سوائے کوئی مذہب اہلسنت والجماعت کا مروج نہ رہ گیا اور بوجہ ارتفاع ضرورت کے اجتہاد میں بھی کمی آگئی۔ تو بمشیت الٰہیہ چوتھی صدی میں ان چاروں ائمہ کے مذاہب میں تقلید شخصی کا انحصار متعین ہو گیا۔

حضرت شاہ صاحب دہلویؒ عقد الجید کے ص۳۸ میں فرماتے ہیں:۔

وَلَمَّا انْدَرَسَتِ الْمَذَاهِبُ الْحَقَّةُ اِلَّا هٰذِهِ الْاَرْبَعَةَ كَانَ اتِّبَاعُهَا اِتِّبَاعًا لِلسَّوَادِ الْاَعْظَمِ وَالْخُرُوْجُ عَنْهَا خُرُوْجًا عَنِ السَّوَادِ الْاَعْظَمِ۔

یعنی بجز مذاہب اربعہ دوسرے مذاہب حقہ معدوم ہو گئے تو انہیں چاروں کا اتباع سوادِ اعظم کا اتباع ٹھہرا۔ اور ان سے نکلنا سوادِ اعظم سے نکلنا ہوا۔

اور علامہ ابن خلدون نے مقدمہ[1] تاریخ میں لکھا ہے۔ دیار و امصار میں انہیں ائمہ اربعہ پر تقلید ٹھہر گئی اور ان کے سوا جو امام تھے ان کے مقلدین ناپید ہو گئے اور لوگوں نے اختلافات کے دروازے اور راستے بند کر دیئے اور چونکہ اصطلاحات علمیہ مختلف ہو گئیں اور لوگ رتبہ اجتہاد تک پہنچنے سے باز رہ گئے اور اس امر کا خوف پیدا ہوا کہ کہیں اجتہاد ایسے شخص کی طرف مستند نہ ہو جائے جو اس کا اہل نہ ہو۔ یا اس کی رائے یا دین قابل وثوق نہ ہو۔ لہذا علمائے زمانہ نے اجتہاد سے اپنا عجز ظاہر کر دیا اور اس کے دشوار ہونے کی تصریح کر دی اور انہیں مجتہدین کی تقلید کے لئے جن کے لوگ مقلد ہو رہے تھے لوگوں کو ہدایت کرنے لگے اور چونکہ تداول تقلید میں تلاعب ہے لہذا کبھی ان کی اور کبھی ان کی تقلید کرنے سے لوگوں کو منع کرنے لگے اور صرف نقل مذاہب باقی رہ گئی اور بعد تصحیح اصول اتصال سند بالروایۃ ہر مقلد اپنے اپنے مجتہد کی تقلید کرنے لگا۔ اور فقہ سے آج بجز اس امر کے کچھ اور مطلب نہیں اور مدعی زمانہ اجتہاد مردود اور اس کی تقلید مہجور ہے اور اہل اسلام انہیں ائمہ اربعہ کی تقلید پر قائم ہو گئے ہیں۔ انتہی۔

---

[1] عبارت یہ ہے۔ ووقف التقلید فی الامصار عند ھولاء الاربعۃ و درس المقلدون لمن سواھم وسد الناس باب الخلاف وطرقہ ولما کثر تشعب الاصطلاحات فی العلوم ولما عاق عن الوصول الیٰ رتبۃ الاجتھاد ولما خشی من اسناد ذالک الیٰ غیر اھلہ ومن لا یوثق برائہ ولا بدینہ فصرحوا بالعجز والاعواز وردوا الناس الیٰ تقلید ھولاء کل من اختص بہ من المقلدین وحظروا ان یتداول تقلیدھم لما فیہ من التلاعب ولم یبق الا نقل مذاھبھم وعمل کل مقلد بمذھب من قلدہ منھم بعد تصحیح الاصول واتصال سندھا بالروایۃ لا محصول الیوم للفقہ غیر ھذا ومدعی الاجتھاد لھذا العھد مردود علیٰ عقبہ مھجور تقلیدہ وقد صار اھل الاسلام الیوم علیٰ تقلید ھولاء الائمۃ الاربعۃ (منقول از اشعۃ الجید ص ۸-۹) ۱۲



# مذاہب اربعہ میں تقلید شخصی کا انحصار فضل الٰہی ہے

مسائل اجتہادیہ غیر منصوصہ میں مجتہد سے تو کسی صورت میں استغنا ہو نہیں سکتا اور ائمہ اربعہ کے مذاہب کے سوائے باقی مذاہب حسب چھٹی صدی تک ختم ہو گئے۔ اور ائمہ اربعہ کے برابر کسی پچھلے آنے والوں کے مجتہد بننے کی توقع بھی نہ رہی تو اب دو ہی صورتیں تھیں۔ یا تو لوگ اپنے خیالات کو کافی سمجھ کر اتباع ہوئے کے گناہ میں مبتلا ہوتے اور یا ائمہ اربعہ کے مذاہب محفوظہ کی تقلید اختیار کر کے اتباع ہوئے سے محفوظ رہتے سو حق تعالےٰ نے اپنے فضل سے بدون کسی ظاہری دباؤ اور لالچ کے ان لوگوں میں ائمہ اربعہ کی تقلید شخصی کی محبت پیدا کر کے ان کے دین کو اتباع ہوئے کے گناہ سے بچا لیا[1]۔

(۱) حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ انصاف کے ص ۶۳ میں فرماتے ہیں:۔

وَبِالْجُمْلَۃِ فَالتَّمَذْہُبُ لِلْمُجْتَہِدِیْنَ سِرٌّ اَلْہَمَہُ اللہُ تَعَالٰی اَلْعُلَمَاءَ وَجَمَعَہُمْ عَلَیْہِ مِنْ حَیْثُ یَشْعُرُوْنَ اَوْلَا یَشْعُرُوْنَ۔

خلاصہ یہ کہ مجتہدین کے مذاہب پر پابند (تقلید شخصی) ہونا ایک راز ہے جس کو اللہ تعالےٰ نے علماء (کے قلوب میں) الہام فرمایا اور ان کو اس پر جمع فرمایا ہے (تقلید شخصی کی خوبیاں) خواہ وہ سمجھیں یا نہ سمجھیں۔

---

[1] پس غیر مقلدین کا یہ زعم کہ پہلے بزرگوں میں تقلید شخصی کے عام رواج کا سبب حب مال اور حب جاہ یعنی حکومت تقلیدی کے وظائف اور قضا و افتا کے عہدے کا لالچ اور سلاطین کا رعب و خوف ہوا ہے۔ دیکھو الارشاد مصنفہ حکیم ابو یحییٰ محمد شاہجہانپوری از ص ۱۳۷ تا ص ۱۴۲ وغیرہ بزرگان دین پر سراسر بہتان و افترا اور اہل تشیع کی طرح تقیہ کا الزام ہے یہاں ص ۱۸۵ وغیرہ سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ اس وقت کے اہلحدیث علماء اور مذاہب اربعہ میں سے ایک مذہب کے معتقد ہونا ظاہر کر دیا کرتے تھے اور اخیر عمر تک وہ اسی کے پابند رہے لہذا لوگ انکو مقلد ہی سمجھتے رہے مگر وہ درحقیقت مقلد نہ تھے۔ غیر مقلدین کو یہ عقیدہ مبارک ہو۔ ۱۲

(۲) علامہ ابنِ امیر الحاج کتاب التقریر والتحبیر فی شرح التحریر مطبوعہ مصر کے صفحہ ۲۵۴ جلد ثالث میں فرماتے ہیں :-

وَالْحَاصِلُ اَنَّ هٰؤُلَاءِ الْاَرْبَعَةَ اِنْخَرَقَتْ بِهِمُ الْعَادَةُ عَلٰی مَعْنَی الْکَرَامَةِ عِنَایَةً مِّنَ اللّٰهِ تَعَالٰی بِهِمْ اِذَا قِیْسَتْ اَحْوَالُهُمْ بِاَحْوَالِ اَقْرَانِهِمْ ثُمَّ اشْتِهَارُ مَذَاهِبِهِمْ فِیْ سَائِرِ الْاَقْطَارِ وَاجْتِمَاعُ الْقُلُوْبِ عَلَی الْاَخْذِ بِهَا دُوْنَ مَا سِوَاهَا اِلَّا قَلِیْلًا عَلٰی مَمَرِّ الْاَعْصَارِ۔

حاصل یہ کہ ائمہ اربعہ (کی تقلید میں مذاہب کا انحصار) رحمتِ الٰہی سے بطورِ خرقِ عادت ان کی کرامات کی دلیل ہے جبکہ ان کے احوال کو ان کے ہم زمانہ بزرگوں کے احوال پر جانچا جائے۔ پھر اطرافِ عالم میں ان کے مذاہب کی شہرت اور باوجود امتدادِ زمانہ باستثنائے قلیل بہ نسبت دوسروں کے انہیں چار مذہبوں کی (تقلید شخصی کی) پابندی کی طرف سب قلوب کا مجتمع ہونا (دیکھا جائے تو لامحالہ ان کی مقبولیت عنداللہ کا اقرار کرنا پڑے گا) انتہی۔

(۳) مولانا شیخ احمد جیون تفسیر احمدی صفحہ ۲۹۷ میں فرماتے ہیں :-

وَالْاِنْصَافُ اَنَّ انْحِصَارَ الْمَذَاهِبِ فِی الْاَرْبَعَةِ وَاتِّبَاعَهُمْ فَضْلٌ اِلٰهِیٌّ وَقَبُوْلِیَّةٌ عِنْدَ اللّٰهِ تَعَالٰی لَا مَجَالَ فِیْهِ لِلتَّوْجِیْهَاتِ وَالْاَدِلَّةِ۔

انصاف یہ ہے کہ چار اماموں اور ان کے مقلدین میں مذاہب کا منحصر ہونا محض فضلِ الٰہی اور عنداللہ قبولیت کی علامت ہے۔ توجیہات اور ادلّہ کو اس میں دخل نہیں۔

(۴) مولانا عبدالحی لکھنوی مرحوم غیث الغمام صفحہ ۸ میں فرماتے ہیں :-

وَفِیْهِ اِشَارَةٌ اِلٰی اَنَّ انْحِصَارَ الْمَسَالِكِ فِی الْمَذَاهِبِ الْاَرْبَعَةِ الْمَشْهُوْرَةِ فِی الْاَزْمِنَةِ الْمُتَاَخِّرَةِ اَمْرٌ اِلٰهِیٌّ وَفَضْلٌ رَبَّانِیٌّ لَا یَحْتَاجُ اِلٰی اِقَامَةِ الدَّلِیْلِ۔



اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ پچھلے زمانہ میں تقلید شخصی کا چاروں مذہبوں میں منحصر ہونا محض حکم الٰہی اور فضلِ ربانی ہے۔ کسی دلیل کا محتاج نہیں۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ نے انصاف کے صفحہ ۴۷ میں لکھا ہے۔ کہ مجتہد[1] کی چوتھی علامت یہ ہے کہ اس کیلئے قبولیت آسمان سے اُترے (بانیطور) کہ اسکے علم کی طرف علماء مفسرین اور محدثین اور اربابِ اصول اور حفاظ کتب فقہ گروہ در گروہ جھک پڑیں اور اس مقبولیت اور علماء کے متوجہ ہونے پر زمانہائے دراز گزر جائیں۔ یہاں تک کہ یہ قبولیت دلوں کی تہ میں گھس جائے۔ سو الحمد للہ یہ علامت ائمہ اربعہ میں پوری پوری پائی جاتی ہے۔ لہٰذا مذاہب اربعہ بلاشبہ عنداللہ مقبول ہیں۔

## اہل کشف کے کشف سے حقیقت مذاہب اربعہ کی تائید

اسی لئے پہلے سے اصحاب کشف کو انکے مکاشفات میں

حق تعالےٰ نے مذاہب اربعہ کے حق ہونے کا معائنہ کرایا ہے ان میں سے ایسے دو[2] بزرگوں کے کشف کا ذکر کیا جاتا ہے جن کے مکاشفات کے صحیح ہونے کے اکابر علماء اہلحدیث بھی قائل ہیں۔

(۱) قطبِ ربانی امام شعرانی[3] میزان کبریٰ کے صفحہ ۲۶ میں فرماتے ہیں :-

---

[1] عبارت یہ ہے۔ وخصلة رابعة تتلوها وهی ان تنزل له القبول من السماء فیقبل الی علمه جماعات من العلماء من المفسرین والمحدثین والاصولیین وحفاظ کتب الفقه ولیمضی علی ذالك القبول والاقبال قرون متطاولة حتی یدخل ذالك فی صمیم القلوب ۱۲۔

[2] نواب صدیق حسن خاں صاحب مرحوم اہلحدیث لکھتے ہیں۔ کشف اولیاء والہام شاں موجب علم ظنی است۔ الخ (ریاض المرتاض صفحہ ۲۰) واگر کشف دو کس باہم متوافق شود ظن غالب شود (ایضا صفحہ ۲۱) اس لئے ہم نے دو بزرگوں کو شہادت میں پیش کیا ہے۔ ۱۲

[3] ان کو نواب صاحب موصوف نے تاج مکلل میں صوفی عالم محدث صاحب کرامات کثیرہ و تالیفات لطیفہ متبع سنت مجتنب عن البدعة جامع بین الشریعة والطریقة۔ لکھا ہے۔ ۱۲

وَقَدْ تَقَدَّمَ اَنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی لَمَّا مَنَّ عَلَیَّ بِالْاِطِّلَاعِ عَلٰی عَیْنِ الشَّرِیْعَۃِ رَاَیْتُ الْمَذَاهِبَ کُلَّهَا مُتَّصِلَۃً بِهَا وَرَاَیْتُ مَذَاهِبَ الْاَئِمَّۃِ الْاَرْبَعَۃِ تَجْرِیْ جَدَاوِلُهَا کُلُّهَا وَرَاَیْتُ جَمِیْعَ الْمَذَاهِبِ الَّتِیْ اِنْدَرَسَتْ قَدِ اسْتَحَالَتْ حِجَارَۃً وَرَاَیْتُ اَطْوَلَ الْاَئِمَّۃِ جَدْوَلًا اَلْاِمَامَ اَبَا حَنِیْفَۃَ وَیَلِیْهِ الْاِمَامُ مَالِكٌ وَیَلِیْهِ الْاِمَامُ الشَّافِعِیُّ وَیَلِیْهِ الْاِمَامُ اَحْمَدُ بْنُ حَنْبَلٍ الخ یعنے اوپر گذر چکا کہ جب مجھ کو اللہ تعالےٰ کے احسان سے عین شریعت سے اطلاع ہوگئی تو کشف میں کل مذاہب کو شریعۃ کے دریا سے متصل پایا اور ائمہ اربعہ کے مذاہب کو دیکھا کہ ان کی نہریں جاری ہیں اور جو مذاہب حقہ مندرس ہو گئے ہیں وہ خشک ہو کر پتھر نظر آرہے ہیں۔ اور سب سے بڑی نہر امام ابوحنیفہ رح کی دیکھی۔ پھر اس کے قریب قریب امام مالک رح کی پھر امام شافعی رح کی۔ پھر امام احمد بن حنبل رح کی۔

(۲) امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی رح[۱] مکتوبات کی جلد دوم کے مکتوب پنجاہ وپنجم میں فرماتے ہیں۔ بے شائبہ[۲] تکلیف وتعصب گفتہ میشود کہ نورانیت ایں مذہب حنفی بنظر کشفی در رنگ دریائے عظیم مے نماید وسائر مذاہب در رنگ حیاض وجداول بنظرے در آیند۔ وبظاہر ہم کہ ملاحظہ نمودہ مے آید سواد اعظم از اہل اسلام متابعان ابی حنیفہ اند۔ انتہی۔

حضرت مجدد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے جو مذہب حنفی کو اپنے کشف میں ایک بھاری دریا

---

۱؎ حضرت مجدد صاحب رح کے کشفوں کے متعلق جناب نواب صدیق حسن خانصاحب اہلحدیث لکھتے ہیں۔ علو مرتبہ کشف ہائے مجدد الف ثانی دریافت باید کرد کہ از سرچشمہ وصحو سر برزدہ وگاہے مخالف شرع نیفتادہ بلکہ بیشتر از شرع سوید است (ریاض المرتاض ص۲۱) یعنی حضرت مجدد الف ثانی (رحمہ اللہ تعالیٰ) کے مکاشفات بہت عالی پایہ ہیں کہ ہوشیاری (بیداری) سے ہوا کرتے ہیں اور شرع (شریف) کے مخالف کبھی نہیں ہوتے بلکہ اکثر ان کی شرع سے تائید ہوتی ہے۔ ۲؎ یعنی تکلف وتعصب کے بغیر کہا جاتا ہے کہ نظر کشفی میں مذہب حنفی کی نورانیت وسیع دریا کی طرح نمایاں ہوتی ہے اور باقی مذاہب (حقہ) حوضوں اور ندیوں کی طرح نظر آتے ہیں اور بظاہر بھی نظر آتا ہے کہ امام ابوحنیفہ کے متبعین کی جماعت بڑی ہے۔ ۱۲



کی شکل میں دیکھا۔ اس کی مزید تائید اس سے ہوتی ہے کہ ۲۲۸ھ میں جب واثق عباسی نے سد سکندری کا حال دریافت کرنے کو کچھ لوگ بھیجے تو وہاں کے لوگوں کو حنفی المذہب پایا۔ جناب نواب صدیق حسن خاں صاحب قنوجی اہلحدیث ریاض المرتاض کے ص۲۱۶ میں بحوالہ مسالک الممالک لکھتے ہیں:۔

محافظان[۱] سد کہ در انجا بودند ہمہ دین اسلام داشتند ومذہب حنفی۔ زبان عربی وفارسی مے گفتند اما از سلطنت عباسیہ بے خبر بودند۔

## اثبات تقلید

چونکہ دین کے اماموں کی تقلید ایک سرّ الٰہی اور پسندیدہ خدا ورسول تھی اور ابتداء اسلام ہی سے اسکی محبت کا بیج اہل ایمان کے قلوب میں بو یا گیا تھا اور اس کی ضرورت کا اس قدر احساس ہو چکا تھا کہ دوسری صدی کے آخر تک بصورت غیر شخصی سب میں اور دوسری صدی کے بعد تیسری کے آخر تک اکثر لوگوں میں بصورت شخصی اور بعض میں بصورت غیر شخصی اور چوتھی صدی میں سب لوگوں میں بصورت شخصی تقلید کا اظہار وشیوع ہوا اور آج تک تقلید شخصی کا رواج بدستور چلا آ رہا ہے۔ اس لئے اس کا ثبوت چنداں دلائل کا محتاج نہیں۔ مگر کچھ عرصہ سے فرقہ اہل حدیث نے اس سنت[۲] اسلامیہ قدیمہ سے غلو ومبالغہ کیا تھا انکار کر کے بھولے بھالے مقلدین کو ائمہ دین کی تقلید سے روکنا شروع کیا ہوا ہے اس لئے دلائل شرعیہ کو بھی بیان کیا جاتا ہے۔

---

۱؎ یعنی سد سکندری کے تمام محافظ (باشندے) مسلمان حنفی المذہب تھے اور عربی وفارسی زبان سے واقف تھے۔ مگر حکومت عباسیہ سے بے خبر تھے۔

۲؎ بلکہ فرقۂ اہلحدیث کے پیشواؤں کو بھی مجبوراً اس کا اقرار کرنا پڑا۔ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری لکھتے ہیں۔ یہ بات تو طے ہو چکی کہ بے علم کو عالم کی تقلید ضرور چاہیئے۔ (رسالہ تقلید شخصی ص۳۰) اور مولوی نذیر حسین صاحب مرحوم دہلوی نے تقلید کی تقسیم کر کے ایک قسم کو واجب اور ایک قسم کو مباح کہا ہے (دیکھو معیار الحق ص۴۱)۔ ۱۲

**سلسلۂ دلائل** اگرچونکہ مطلق تقلید کے وقوع وتحقق کا ثبوت بعینہٖ اس کی دو قسموں (شخصی وغیر شخصی) میں سے ایک قسم کا لاعلی التعیین ثبوت ہے کیونکہ مطلق کے وقوع وتحقق کے لئے اسکی کسی نہ کسی قسم کا وقوع وتحقق ضروری ہُوا کرتا ہے۔ اس لئے ہر ایک قسم پر جداگانہ دلائل بیان کرنے کی حاجت نہیں۔ بلکہ مطلق تقلید کے وجوب واستحسان پر دلائل کا پیش کرنا کافی ہوگا۔

# قرآن مجید سے تقلید کا ثبوت

**پہلی آیت** یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْكُمْ (سورہ نساء پ۵) اے ایمان والو تم کہنا مانو اللہ کا اور کہنا مانو پیغمبر اور اولی الامر (دین کے مجتہدوں) کا جو تم میں سے ہیں۔

**اولی الامر کی تفسیر** کتب تفسیر میں اولی الامر کی تفسیر دو طرح سے آئی ہے۔ دنیاوی[1] حکام یعنی بادشاہانِ اسلام باعتبار سیاستِ مدنیہ۔ اور دینی[2] حکام یعنی علماء مجتہدین باعتبار علم ظاہری اور شیوخِ طریقت باعتبار علم باطنی مگر یہاں پر علماء مجتہدین کو مراد لینا زیادہ راجح ہے کیونکہ دنیاوی دینی احکام میں خود مختار نہیں بلکہ علمائے شریعت کے فتووں پر چلنے کے مکلف ہیں۔ لہٰذا علمائے شریعت دنیاوی حکام کے بھی حاکم ہوئے۔

امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر مصری کے ج۳ ص۳۳۴ میں فرماتے ہیں۔

وَخَامِسُهَا اَنَّ اَعْمَالَ الْاُمَرَاءِ وَالسَّلَاطِیْنِ مَوْقُوْفَةٌ عَلٰی فَتَاوٰی

ئ اگر کہا جائے کہ غیر مقلدین کو صرف تقلید شخصی سے انکار ہے تو جواب میں کہا جائیگا کہ غیر شخصی ان کو تسلیم ہے یا نہیں۔ بصورت تسلیم وہ غیر مقلد نہ رہے بلکہ بوجہ قیام ماخذ ان کو اپنا لقب مقلد تجویز کرنا چاہیے اور بصورت نفی دونوں قسموں کا انکار مطلق تقلید کے انکار کو مستلزم ہُوا۔ ۱۲



الْعُلَمَاءِ وَالْعُلَمَاءُ فِی الْحَقِیْقَةِ اُمَرَاءُ الْاُمَرَاءِ فَكَانَ حَمْلُ لَفْظِ اُولِی الْاَمْرِ عَلَیْهِمْ اَوْلٰی۔

یعنی حکام اور سلاطین کے امور دینیہ علماء کے فتووں پر موقوف ہیں۔ اور علماء درحقیقت حکام کے بھی حاکم ہیں۔ لہٰذا بقاعدہ علماء اصول (المطلق اذا اطلق یراد به الفرد الکامل) لفظ اولی الامر سے علماء مراد لینا زیادہ راجح ہے نیز خیر القرون میں سے حضرت ابن عباس۔ حضرت جابر بن عبداللہ۔ حضرت عطاء۔ حضرت مجاہد حضرت حسن بصری۔ حضرت ضحاک۔ حضرت ابوالعالیہ۔ حضرت امام مالک حضرت ابن ابی نجیح رضی اللہ عنہم اجمعین کا علماء[1] وفقہاء سے اولی الامر کی تفسیر فرمانا دوسری تفسیر کے راجح ہونے کی مزید تائید کرتا ہے۔

**تنبیہ** ہاں یہ یاد رہے کہ اولی الامر کی تفسیر میں جو علماء وفقہاء کا لفظ آیا ہے ان سے مراد صرف مجتہدین ہیں اسلئے کہ دوسری آیت میں اولی الامر کی تفسیر اہل استنباط سے آئی ہے اور وہ خاص علماء مجتہدین ہی ہُوا کرتے ہیں۔ حق تعالےٰ فرماتا ہے۔

وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَی الرَّسُوْلِ وَاِلٰی اُولِی الْاَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِیْنَ یَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ (سورہ نساء پ۵)۔

اور اگر یہ لوگ اس امر کو پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف اور اپنے اولی الامر (مجتہدین) کی طرف پھیرتے تو وہ لوگ جو ان میں سے استنباط (و اجتہاد) کرنیوالے ہیں معلوم کرلیتے۔

تفسیر بیضاوی کے حاشیہ میں اَلَّذِیْنَ یَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ کے اوپر لکھا ہے هُمُ الْعُلَمَاءُ الْمُجْتَهِدُوْنَ (وہ مجتہد علماء ہیں۔ امام فخر الدین رازی لکھتے ہیں:-

لِاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی اَوْجَبَ طَاعَةَ اُولِی الْاَمْرِ وَالَّذِیْنَ لَهُمُ الْاَمْرُ وَالنَّهْیُ فِیْ

ئ حوالوں کیلئے دیکھو تفسیر فتح البیان صفحہ ۵۸۵ جلد ۱۔ خازن صفحہ ۳۹۶ جلد ۱۔ مدارک صفحہ ۲۹۶۔ ابن جریر صفحہ ۸۸ جلد ۵۔ کبیر صفحہ ۳۴۳ جلد ۳ وغیرہا۔ ۱۲ منہ

الشَّرْعِ لَيْسَ اِلَّا هٰذَا الصِّنْفُ مِنَ الْعُلَمَاءِ لِاَنَّ الْمُتَكَلِّمَ الَّذِیْ لَا مَعْرِفَةَ لَهٗ بِكَيْفِيَّةِ اِسْتِنْبَاطِ الْاَحْكَامِ مِنَ النُّصُوْصِ لَا اِعْتِبَارَ بِاَمْرِهٖ وَنَهْيِهٖ وَكَذٰلِكَ الْمُفَسِّرُ وَالْمُحَدِّثُ الَّذِیْ لَا قُدْرَةَ لَهٗ عَلٰی اِسْتِنْبَاطِ الْاَحْكَامِ مِنَ الْقُرْاٰنِ وَالْحَدِيْثِ (تفسیر کبیر ص ۲۴۷ جلد ۳ مطبوعہ مصر)۔

کیونکہ اللہ تعالیٰ نے اولی الامر کی اطاعت واجب کی اور شرع میں جن کو امر و نہی کا حق حاصل ہے وہ علماء مجتہدین ہی ہیں اس لئے کہ جو عالم متکلم نصوص سے احکام مستنبط کرنے کی معرفت نہیں رکھتا اس کے امر و نہی کا کچھ اعتبار نہیں علیٰ ہذا جو مفسر و محدث کہ قرآن و حدیث سے استنباط احکام پر قادر نہیں (اس کے بھی امر و نہی کا کچھ اعتبار نہیں۔)

جب یہ معلوم ہو چکا کہ شرع کے اولی الامر مجتہدین ہیں اور یہ امر ظاہر ہے کہ اتباع اسی وقت تک کیا جاتا ہے جب تک تابع متبوع کے درجے کو نہ پہنچے۔ تو اس آیت کریمہ سے صاف ثابت ہوا کہ وہ مسلمان جو خود مجتہد نہیں اس کو کسی مجتہد کا حکم بجا لانا اور کہنا ماننا واجب ہے رہی یہ بات کہ وہ حکم مجتہد کی روایت ہو یا درایت (اجتہاد) اور محض حسن ظن سے مجتہد کا حکم مان لیا جائے یا اس سے دلیل بھی طلب کی جائے سو اسکا فیصلہ بھی آیت کریمہ ہی کے الفاظ میں کیا گیا ہے اس طرح پر کہ پہلے درجہ میں خدا کے حکم ماننے کا امر فرمایا گیا ہے دوسرے درجہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم ماننے کا امر فرمایا گیا ہے اور تیسرے درجہ میں مجتہدین کے کہنے پر چلنے کا حکم دیا گیا ہے اب غور کرو کہ مجتہدین کی جو روایت قرآن اور حدیث سے ہو گی وہ بعینہٖ پہلے دو حکموں میں داخل ہوتی۔ اسکو علیحدہ ذکر کرنے کی ضرورت کیا۔ نیز روایت تو غیر مجتہدین کی بھی واجب الاطاعت ہے بشرطیکہ وہ ثقہ ہوں پھر مجتہدین کی تخصیص کا کیا فائدہ۔ لہٰذا تیسرے درجہ میں مجتہدین کی درایت (یعنی اجتہادی مسائل) کا واجب الاطاعۃ ہونا متعین ہوا۔ اور اولی الامر کو بلا اعادہ فعل



(اَطِيْعُوْا) الرَّسُوْلَ پر عطف کر کے یہ اشارہ کیا گیا۔ کہ جس طرح جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت دلیل طلب کرنے کے بغیر محض حُسنِ ظن کی بنا پر واجب ہے اسی طرح حضرات مجتہدین کے مسائل اجتہادیہ کی اطاعت[1] بھی دلیل طلب کرنے کے بغیر محض حسنِ ظن کی بنا پر واجب ہے۔ گو دونوں جگہ منشاء حسنِ ظن مختلف ہے۔ پہلی جگہ منشاء رسالت ہے۔ جس کی اطاعت واجب قطعی ہے اور دوسری جگہ منشاء حسن ظن مجتہدین کا تقویٰ و اجتہاد صحیح ہے۔ جس کی اطاعت واجب ظنی ہے اور مجتہدین کی ایسی اطاعت کہ جس کا منشاء حسن ظن ہو تقلید ہے۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ اس آیت کریمہ میں غیر مجتہدین کو حضرات مجتہدین کی تقلید کے وجوب کا مسائل اجتہادیہ میں حکم دیا گیا ہے اور یہ حکم تقلید شخصی اور غیر شخصی دونوں کے وجوب کو شامل ہے اس لئے کہ اولی الامر میں اضافت[2] جنسی ہے جو ایک مجتہد اور ایک سے زیادہ کو برابر شامل ہے۔

رہا یہ سوال کہ آیت مذکورہ کے متصل دوسری آیت میں ہے۔

**سوال** فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِیْ شَیْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَی اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ۔

سو اگر تم کسی شے میں جھگڑو تو اس کو اللہ و رسول کی طرف پھراؤ۔ اگر تمہارا ایمان خدا اور یوم جزا پر ہے۔

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر شخص کو براہِ راست خدا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے فیصلہ لینا چاہیئے۔ لہٰذا کسی شخص کو مجتہدین کی تقلید کا مکلف کہنا اس آیت کے خلاف ہوگا۔

---

[1] یہ بھی تابعیت عطف کے مقتضاء سے ثابت ہے [2] شارح جامیؒ کے قول و اذا پر ملا کابلی نے لکھا ہے ان اضافة الاداة الی الضمير للجنس لا للاستغراق (رسول کابلی ص ۲۰) ۱۲

**جواب** دونوں آیتوں میں مخالفت تب ہوتی اگر تنازعتم میں خطاب عام ہوتا۔ حالانکہ یہ خطاب خاص مجتہدین کو ہے اور وجوب تقلید غیر مجتہدین پر ہے۔ جناب نواب صدیق حسن خانصاحب اہلحدیث تفسیر فتح البیان میں لکھتے ہیں۔

وَالظَّاهِرُ اَنَّهٗ خِطَابٌ مُسْتَقِلٌّ مُسْتَانِفٌ مُوَجَّهٌ لِلْمُجْتَهِدِيْنَ الخ وَلَيْسَ الْمُرَادُ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ اَيُّهَا الرَّعَايَا مَعَ اُولِى الْاَمْرِ الْمُجْتَهِدِ لِاَنَّ الْمُقَلِّدَ لَيْسَ لَهٗ اَنْ يُّنَازِعَ الْمُجْتَهِدَ فِىْ حُكْمِهٖ۔ قَالَهٗ اَبُو السُّعُوْد (ص ۵۸۷ ج ۱-۲)۔

ابوسعود کہتے ہیں کہ ظاہر یہی ہے کہ تنازعتم میں خطاب مستقل مستانف مجتہدین کو ہے الخ۔ اور یہ مراد نہیں کہ اے رعایا اگر تم اولی الامر مجتہد سے جھگڑو (یہ کیوں مراد نہیں) اس لئے کہ مجتہد فیہ حکم میں مجتہد کے ساتھ مقلد (غیر مجتہد) جھگڑا نہیں کرسکتا۔

احکام القرآن امام جصاص ص ۲۵۷ میں بھی اسی طرح ہے۔

**دوسری آیت کریمہ** وَاِذَا جَآءَهُمْ اَمْرٌ مِّنَ الْاَمْنِ اَوِ الْخَوْفِ اَذَاعُوْا بِهٖ وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَى الرَّسُوْلِ وَاِلٰٓى اُولِى الْاَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِيْنَ يَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ (سورہ نساء پ ۵) اور جب ان (عوام الناس) کے پاس امن یا خوف کا کوئی امر آتا ہے تو اسے شائع کردیتے ہیں اور اگر پیغمبر خدا اور اپنے اولی الامر (مجتہدین) کی طرف اسے پھیرتے تو ان میں سے اہل استنباط (مجتہدین) خوب معلوم کر لیتے۔ اَلَّذِيْنَ يَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ کی تفسیر میں لکھا ہے وَهُمُ الْعُلَمَآءُ الَّذِيْنَ عَلِمُوْا مَا يَنْبَغِىْ اَنْ يُّكْتَمَ مِنَ الْاُمُوْرِ وَمَا يَنْبَغِىْ اَنْ يُّذَاعَ مِنْهَا (خازن ص ۴۰۷ ج ۱) وہ علماء ہیں جو ایسی خبر رکھتے ہیں کہ کونسے امور قابل چھپانے کے ہیں۔ اور کونسے قابل اشاعت کے ہیں۔ اور پہلے حاشیہ بیضاوی سے منقول ہوچکا ہے۔ اَلَّذِيْنَ يَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ سے مراد مجتہد علماء ہیں۔

اور اُولِى الْاَمْرِ مِنْهُمْ کی تفسیر میں لکھا ہے۔ اَىْ ذَوُو الرَّاْىِ مِنَ الصَّحَابَةِ



كَاَبِىْ بَكْرٍ وَعُمَرَ وَعُثْمَانَ وَعَلِىٍّ رَضِىَ اللّٰهُ عَنْهُمْ (سراج المنیر ص ۳۶۳)

یعنے ذو رائے صحابہ کرام جیسے حضرات خلفاء راشدین۔ حضرت ابوبکر۔ حضرت عمر حضرت عثمان حضرت علی رضی اللہ عنہم اجمعین۔

اس آیت کریمہ میں غیر مجتہدین کو از خود عمل کرنے یا کسی امر کے ابلاغ و اظہار سے منع فرما کر مستنبطین (مجتہدین) کی طرف رجوع کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ کیونکہ پورے طور پر یہی لوگ دینی منفعت اور مضرت کو سمجھ سکتے ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر کے بعد اولی الامر کا ذکر اس طرح کیا کہ دونوں کو ایک ہی فعل رَدُّوْهُ کے تعلق میں شریک کرکے اشارہ فرمایا کہ جس طرح رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف رجوع کرنا دلیل طلب کرنے کے بغیر محض حسن ظن اور اعتماد و اعتبار کی بنا ہے اسی طرح مجتہدین کے قول و فعل کی طرف رجوع کرنا دلیل طلب کرنے کے بغیر محض حسن ظن اور اعتماد و اعتبار کی بنا پر ہونا چاہیئے گو نوعیت اعتماد دونوں جگہ مختلف ہے۔ مقلدین کی اصطلاح میں اس کو تقلید کہا جاتا ہے۔ لہذا اس آیت سے بھی ثابت ہوا کہ غیر مجتہدین کو مجتہدین کی تقلید ضرور کرنی چاہیئے۔

امام فخرالدین رازی رحمہ اللہ تعالی اس آیت کریمہ سے چند امور استنباط فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:-

فَثَبَتَ اَنَّ الْاِسْتِنْبَاطَ حُجَّةٌ وَالْقِيَاسُ اِمَّا اِسْتِنْبَاطٌ اَوْ دَاخِلٌ فِيْهِ فَوَجَبَ اَنْ يَّكُوْنَ حُجَّةً اِذَا ثَبَتَ هٰذَا فَنَقُوْلُ الْاٰيَةُ دَالَّةٌ عَلٰٓى اُمُوْرٍ اَحَدُهَا اَنَّ فِىْ اَحْكَامِ الْحَوَادِثِ مَا لَا يُعْرَفُ بِالنَّصِّ بَلْ بِالْاِسْتِنْبَاطِ وَثَانِيْهَا اَنَّ الْاِسْتِنْبَاطَ حُجَّةٌ وَثَالِثُهَا اَنَّ الْعَامِىَّ يَجِبُ عَلَيْهِ تَقْلِيْدُ الْعُلَمَآءِ فِىْ اَحْكَامِ الْحَوَادِثِ (تفسیر کبیر مطبوعہ مصر ص ۲۷۲ ج ۳)

پس ثابت ہوا استنباط حجت ہے اور قیاس یا استنباط ہے اور یا اس میں

بزرگوں کی پیروی کرے جو توبہ و اخلاص سے خدا کی طاعت میں مشغول رہے ہیں۔ اور یہ ظاہر ہے کہ ائمہ مجتہدین بھی پورے طور سے ان صفات کیساتھ موصوف تھے اور لفظ اتباع (پیروی) جو یہاں سلف صالحین کے متعلق استعمال کیا گیا ہے۔

دوسری جگہ آیت قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ میں بعینہٖ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق استعمال ہوا ہے اور ظاہر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع (پیروی) دلیل طلب کرنے کے بغیر محض اعتماد کی بنا پر ہے تو معلوم ہوا کہ آیت مذکورہ میں سلف صالحین کی اتباع (پیروی) بھی دلیل طلب کرنے کے بغیر محض اعتماد و اعتبار کی بنا پر ہونی ضروری ہے اسی کو اصطلاح میں تقلید کہا جاتا ہے۔ لہٰذا اس آیت سے بھی تقلید کا وجوب ثابت ہوا کیونکہ صیغہ امر سے حکم دیا گیا ہے۔

**چوتھی آیت کریمہ** | وَالَّذِينَ آمَنُوا وَاتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ بِإِيمَانٍ أَلْحَقْنَا بِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَمَا أَلَتْنَاهُمْ مِنْ عَمَلِهِمْ مِنْ شَيْءٍ (سورہ طور پ ۲۷)

جو لوگ ایمان لائے اور ان کی ذریت نے ایمان میں ان کی پیروی کی تو ان کی ذریت کو ان کے ساتھ ملا دیں گے اور ان کے عمل میں سے کچھ کمی نہ کریں گے۔

ذریت سے مراد عام ہے کہ نسبی ہو یا معنوی۔ وَيَلْحَقُ بِالذُّرِّيَّةِ مِنَ النَّسَبِ الذُّرِّيَّةُ بِالسَّبَبِ وَهُوَ الْمَحَبَّةُ فَإِنْ كَانَ مَعَهَا أَخْذُ عِلْمٍ أَوْ عَمَلٍ كَانَتْ أَحَدَ وَفَتَكُونُ ذُرِّيَّةُ الْإِفَادَةِ كَذُرِّيَّةِ الْوِلَادَةِ قَالَهُ الْخَطِيبُ۔

(تفسیر فتح البیان ج ۹ ص ۳۷۶، سراج المنیر مصری ج ۴ ص ۹۳)

خطیب نے کہا ہے کہ ذریت نسبی کے حکم میں ذریت سببی بھی ہے۔ مراد سبب سے محبت ہے۔ اگر محبت کیساتھ استفادہ علم و عمل بھی ہو تو وہ بطریق اولیٰ ذریت میں داخل ہے پس ذریت افادہ (مرید۔ شاگرد۔ مقلد) ذریت ولادت (اولاد) کی طرح ہے۔



داخل ہے پس قیاس کا حجت ہونا بھی وجوباً ثابت ہے اس تمہید کے بعد ہم کہتے ہیں کہ آیت مذکورہ چند امور (مندرجہ ذیل) پر دال ہے:۔

(۱)۔ بعض ایسے احکام بھی ہیں کہ جن کی معرفت نص سے نہیں ہوتی بلکہ استنباط سے معلوم ہوتے ہیں (جیسے امور اجتہادیہ غیر منصوصہ)

(۲) استنباط حجت (شرعیہ) ہے۔

(۳)۔ احکام حوادث (اجتہادیہ) میں غیر مجتہد پر (مجتہدین) علماء کی تقلید واجب ہے۔

**تیسری آیت کریمہ** | وَاتَّبِعْ سَبِيلَ مَنْ أَنَابَ إِلَيَّ (سورہ لقمان پ ۲۱)

(حق تعالیٰ فرماتا ہے) اے مخاطب پیروی کر اس شخص کے طریقہ کی جس نے میری طرف توجہ کی۔

نواب صدیق حسن خاں صاحب اہل حدیث لکھتے ہیں:۔

وَالْخِطَابُ لِسَائِرِ الْمُكَلَّفِينَ أَيِ اتَّبِعْ أَيُّهَا الْمُكَلَّفُ دِينَ مَنْ أَقْبَلَ إِلَىٰ طَاعَتِي مِنْ عِبَادِيَ الصَّالِحِينَ بِالتَّوْبَةِ وَالْإِخْلَاصِ (تفسیر فتح البیان ج ۲ ص ۵۵۲)

اتبع میں خطاب عام مکلفوں کو ہے۔ یعنی اے مکلف اس شخص کے مذہب کی پیروی کر جو توبہ و اخلاص سے میرے نیک بندوں میں سے میری طاعت کی طرف متوجہ ہوا ہے

علامہ ابن جریر طبری رح لکھتے ہیں:۔

يَقُولُ وَاسْلُكْ طَرِيقَ مَنْ تَابَ مِنْ شِرْكِهِ وَرَجَعَ إِلَى الْإِسْلَامِ وَاتَّبَعَ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (ج ۲ ص ۲۱)

اے مخاطب اس شخص کے راستہ پر چل جس نے شرک سے توبہ کی اور جو اسلام کی طرف رجوع ہوا۔ اور جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی۔ حضرت قتادہ سے (یوں تفسیر منقول) ہے۔ یعنی جو متوجہ ہوا میری طرف۔

اس آیت کریمہ میں بخطاب عام ہر مکلف کو حکم دیا گیا ہے کہ وہ اپنے سے پہلے

اس آیت کریمہ سے معلوم ہوا کہ جو خلف اپنے سلف صالحین کی اتباع (پیروی) دلیل طلب کرنے کے بغیر محض اعتماد کی بنا پر کریں گے۔ اس اتباع و تقلید کی برکت سے حق تعالٰے ان تبعین مقلدین کو ان کے پیشواؤں کیساتھ ملا دیں گے۔ لہذا اس آیت سے ثابت ہوا کہ تقلید امر مستحسن ہے، جو گنہگار مقلدوں کو ان کے بزرگوں کیساتھ ملانیکا ذریعہ ہے۔

ایک اور آیت سے بھی اسکی تائید ہوتی ہے۔ حق تعالٰی فرماتا ہے :-

یَوْمَ نَدْعُوْا كُلَّ اُنَاسٍۭ بِاِمَامِهِمْ (سورہ بنی اسرائیل پ۱۵) ہم جس دن پکارینگے ہر انسان کو اس کے پیشوا کے ساتھ۔

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ قیامت کے دن مقلدین اپنے اپنے مجتہدین کیساتھ انشاء اللہ تعالٰی جنت میں داخل ہونگے۔ نواب صدیق حسن خان صاحب اہل حدیث لکھتے ہیں کہ ابو عبیدہ کہتے ہیں کہ امام سے مراد صاحب مذہب ہیں سو (قیامت کے دن) یوں کہا جائیگا کہ فلاں کہ فلاں بن فلاں امام کے متبعین (مقلدین) کہاں ہیں۔ اور قرطبی کہتے ہیں کہ لوگ اپنے اپنے مذہب کے نام سے پکارے جائیں گے۔ سو دنیا میں جس جس امام کی اقتداء تقلید کیا کرتے ہوں گے اسی کے نام سے پکارے جائینگے۔ مثلاً کہا جائیگا۔ اے حنفی اے شافعی (تفسیر فتح البیان ص۸۰) یا اسی مقدم کیساتھ کہ مذہب میں جسکی متابعت کی ہمیں جیسے پکارینگے کہ اے حنفی۔ اے شافعی (تفسیر قادری ص۶۰)۔

**پانچویں آیت کریمہ** وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ (سورہ توبہ پ۱۱)۔

اور مہاجرین و انصار میں سے جو (نیک کاموں میں) پیش قدمی کرنے والے ہیں۔ اور جو نیکی میں ان کے پیرو (مقلد) ہیں ان سب سے اللہ تعالٰی خوش ہو گیا اور وہ اس سے



(جزا پاکر) خوش ہوں گے۔ اور ان کیلئے اللہ تعالٰے نے ایسے باغ تیار کر رکھے ہیں کہ جن کے تلے نہریں جاری ہیں۔ ان میں ہمیشہ ہمیشہ رہا کریں گے۔ یہ ہے بڑی کامیابی۔

اس آیت کریمہ سے تقلید کا پسندیدہ ہونا ثابت ہوتا ہے اس لئے کہ حق تعالٰی نے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ ان کی پیروی و تقلید کرنیوالوں کیلئے بھی تین بشارتیں دی ہیں۔ اُن پر اپنی رضا نازل فرمانا۔ اور ان کو جنت میں داخل فرمانا اور ان کو فوزِ عظیم نصیب فرمانا۔

**چھٹی آیت کریمہ** فَاسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ (سورہ انبیاء پ۱۷) اگر تم کو معلوم نہیں تو یاد (اور استنباط کا ملکہ) رکھنے والوں سے دریافت کر لیا کرو۔

ذکر سے مراد افراد مسائل جزئیہ شرعیہ ہیں اور اس کی طرف اہل اضافت اختصاص کیلئے ہے۔ معنے یہ ہوئے کہ جو لوگ تمام مسائل جزئیہ شرعیہ کو قرآن و حدیث سے اخذ کر سکتے ہوں ان سے دریافت کر کے عمل کیا کرو اور وہ ائمہ مجتہدین ہیں۔ یہ آیت گو باعتبار شانِ نزول خاص ہے مگر باعتبار عموم الفاظ خطاب عام ہے۔ اور اَلْعِبْرَةُ لِعُمُوْمِ الْاَلْفَاظِ لَا لِخُصُوْصِ الْمَوْرِدِ۔ اصولِ تفسیر کا قاعدہ مشہور ہے اور اہل الذکر کی تفسیر اہل القرآن (علماء مجتہدین) سے بھی وارد ہے۔ لہذا اس آیت میں غیر مجتہدین کو مجتہدین سے دریافت کر کے عمل کرنے کا حکم دیا گیا۔ اور دلیل طلب کرنے کا امر نہیں فرمایا گیا۔ یہی معنے تقلید کے ہیں۔

---

ف اگر یہ شبہ کیا جائے کہ سورہ نحل میں اس آیت کے بعد بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ آیا ہے۔ اور وہ فَاسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ کے متعلق ہے۔ اب مطلب آیت کا یہ ہوا کہ جو مسئلہ بھی کسی سے پوچھو وہ با دلیل پوچھو۔ تو جواب اس کا یہ ہے کہ وہاں بِالْبَيِّنٰتِ وَالزُّبُرِ مثلنا مقدر کے متعلق ہے یا لَا تَعْلَمُوْنَ مذکور کے فَاسْئَلُوْٓا کے متعلق ہونے کی صورت میں کلام بے معنی ہو جائیگا اس لئے کہ معنی یہ ہوں گے کہ سائل سوال کو با دلائل ذکر کیا کرے۔ حالانکہ جب دلائل سے خود واقف ہے تو سوال کی کیا حاجت اور لَا تَعْلَمُوْنَ کے کیا معنے۔ ۱۲

# احادیث مرفوعہ سے تقلید کا ثبوت

پہلی حدیث عَنِ الْعِرْبَاضِ بْنِ سَارِيَةَ يَقُولُ قَامَ فِينَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (وَفِيهِ) وَسَتَرَوْنَ مِنْ بَعْدِي اخْتِلَافًا شَدِيدًا فَعَلَيْكُمْ بِسُنَّتِي وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِينَ الْمَهْدِيِّينَ الخ (ابن ماجہ صہ)

عرباض بن ساریہؓ فرماتے ہیں کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم میں خطبہ پڑھا (اور اثنار تقریر میں فرمایا) میرے بعد تم لوگ بہت اختلافات دیکھو گے سو تم میری سنت اور میرے خلفار راشدین مہدیین کی سنت پر پابندی کرو۔

اس حدیث شریف میں سنت خلفار راشدین کو سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عطف کیا گیا ہے جس کا مقتضار مغائرت ہے اس سے معلوم ہوا کہ سنت خلفار سے مراد روایت خلفار نہیں۔ ورنہ علاوہ تخصیص روایت خلفار کے بے معنی ہونے کے عطف صحیح نہ ہوگا بلکہ سنت خلفار سے مراد خلفار راشدین کے مسائل اجتہادیہ ہیں۔ جو قرآن وحدیث سے باجتہاد صحیح نکالے گئے ہوں اور بقول بعض علمار خلفار راشدین سے مراد جانشین بطور عموم ہیں جن میں ائمہ اربعہ بھی داخل ہیں۔ مولانا شیخ عبدالغنی محدث دہلوی مہاجر مکیؒ لکھتے ہیں:۔

وَمِنَ الْعُلَمَاءِ مَنْ عَمَّمَ كُلَّ مَنْ كَانَ عَلَى سِيْرَتِهِ عَلَيْهِ السَّلَامُ مِنَ الْعُلَمَاءِ وَالْخُلَفَاءِ كَالْأَئِمَّةِ الْأَرْبَعَةِ الْمَتْبُوعِينَ الْمُجْتَهِدِينَ وَالْأَئِمَّةِ الْعَادِلِينَ كَعُمَرَ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ كُلُّهُمْ مُرَادٌ بِهٰذَا الْحَدِيثِ (انجاح الحاجہ صہ)

جو علمار جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقہ پر ہوئے ہیں جیسے چاروں امام (ابوحنیفہؒ۔ مالکؒ۔ شافعیؒ۔ احمد بن حنبلؒ) اور عادل حکام جیسے عمر بن عبدالعزیزؒ سب اس حدیث کا مصداق ہیں۔



پس مجتہدین کی پیروی کرنا بقول نبی صلی اللہ علیہ وسلم مامور بہ ہوا اور اس میں دلیل کا طلب کرنا شرط نہیں قرار دیا گیا۔ بلکہ عطف سے معلوم ہوتا ہے جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت دلیل طلب کئے بغیر اعتماد کی بنار پر واجب الاطاعت ہے اسی طرح مجتہدین کا طریقہ بھی دلیل طلب کرنے کے بغیر محض اعتماد کی بنار پر واجب الاطاعت ہے۔ اس کو اصطلاح میں تقلید کہتے ہیں خواہ ایک مجتہد کی ہو یا بہتوں کی۔ لہٰذا اس حدیث سے مجتہدین کی تقلید کا وجوب ثابت ہوا۔

**دوسری حدیث** عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ سَأَلْتُ رَبِّي عَنِ اخْتِلَافِ أَصْحَابِي مِنْ بَعْدِي فَأَوْحَى إِلَيَّ يَا مُحَمَّدُ إِنَّ أَصْحَابَكَ عِنْدِي بِمَنْزِلَةِ النُّجُومِ فِي السَّمَاءِ بَعْضُهَا أَقْوَى مِنْ بَعْضٍ وَلِكُلٍّ نُورٌ فَمَنْ أَخَذَ بِشَيْءٍ مِمَّا هُمْ عَلَيْهِ مِنِ اخْتِلَافِهِمْ فَهُوَ عِنْدِي عَلَى هُدًى قَالَ وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَصْحَابِي كَالنُّجُومِ فَبِأَيِّهِمُ اقْتَدَيْتُمُ اهْتَدَيْتُمْ (رواہ رزین (مشکوٰۃ صہ ۵۴۷)۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ میرے بعد جو میرے صحابہ کرامؓ میں اختلاف (فروعی) ہوگا اس کے متعلق میں نے اللہ تعالیٰ سے سوال کیا (اس کے جواب میں) اللہ تعالیٰ نے مجھ کو یہ وحی کی۔ اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) میرے نزدیک آپ کے صحابہ ایسے ہیں جیسے آسمان میں تارے (اختلاف مراتب میں) بعض سے بعض قوی ہیں (ویسے) سب کے پاس نور ہدایت ہے (باوجود ان کے اختلاف کے) جس آدمی نے ان کے نور سے کچھ حصہ پایا وہ میرے نزدیک ہدایت پہ ہے (نیز) حضرت عمرؓ نے کہا۔ کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے سب اصحاب ستاروں کی مانند ہیں۔ پس تم ان میں سے جس کی پیروی (و تقلید) کرو گے سیدھا راستہ پاؤ گے:۔

اس حدیث شریف میں حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی پیروی کا حکم دیا گیا۔ اور اسی کو راہِ راست فرمایا گیا۔ مگر ساتھ ہی دلیل کے طلب کرنے کا حکم نہیں دیا گیا ایسی پیروی کو اصطلاح میں تقلید کہتے ہیں۔ لہٰذا اس حدیث سے بحکم نبی صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی تقلید ثابت ہوئی اور باقی ائمہ مجتہدین کی تقلید بھی اسی حکم میں ہے۔

**تیسری حدیث**

عَنْ حُذَيْفَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اقْتَدُوا بِالَّذَيْنِ مِنْ بَعْدِي أَبِي بَكْرٍ وَعُمَرَ (ترمذی ص۲۰۷)

حضرت حذیفہ کہتے ہیں کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم لوگ ان دونوں شخصوں کا اقتدار کیا کرنا جو میرے بعد ہوں گے یعنی حضرت ابوبکرؓ اور حضرت عمرؓ کا۔

اس حدیث میں شیخین کی اقتدار کرنے کا حکم دیا گیا ہے اور اس کے ساتھ دلیل طلب کرنے کا حکم نہیں فرمایا گیا۔ اسی کو تقلید کہا جاتا ہے۔ لہٰذا اس حدیث سے حضرات شیخین رضی اللہ عنہما کی تقلید[1] کرنے کا وجوب ثابت ہوا۔ باقی ائمہ مجتہدین بھی اسی حکم میں داخل ہیں۔ قرآن و حدیث میں غور کرنے سے تقلید ائمہ دین کے ثبوت میں اور بھی دلائل مل سکتے ہیں۔ مگر ہم بغرض اختصار مذکورہ بالا تین دلائل پر کفایت کرتے ہیں۔

## صحابہ کرامؓ کے اقوال سے تقلید کا ثبوت

تتبع کرنے سے حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بہت سے اقوال ایسے ملتے ہیں جن سے تقلید کا ثبوت ہوتا ہے مگر ہم صرف ایسے دو قولوں کے ذکر کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔

---

[1] بلکہ اگر غور کیا جائے تو تقلید شخصی کا خصوصیت سے ثبوت ہوتا ہے اس لئے کہ (میرے بعد) سے مراد شیخین رضی اللہ عنہما کی حالت خلافت ہے۔ پس مطلب یہ ہوا کہ ان کے خلیفہ ہونے کی حالت میں ان کی اقتدار و تقلید کیجو اور ظاہر ہے کہ خلیفہ ایک ایک ہوں گے۔ پس حاصل یہ ہوا کہ حضرت ابوبکرؓ کی خلافت میں ان کی تقلید کیا کرنا اور یہ کہیں نہیں فرمایا کہ ان سے احکام کی دلیل بھی دریافت کر لیا کرنا۔ لہٰذا اس حدیث سے تقلید شخصی ثابت ہوئی گو ایک معین زمانہ تک سہی ۱۲۔



جن سے تقلید شخصی خصوصیت کیساتھ صراحتاً ثابت ہوتی ہے۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول سے تقلید شخصی کا ثبوت

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اہل کوفہ کے نام ایک خط میں تحریر فرمایا۔

قَدْ بَعَثْتُ إِلَيْكُمْ عَمَّارَ بْنَ يَاسِرٍ أَمِيرًا وَعَبْدَ اللّٰهِ بْنَ مَسْعُودٍ مُعَلِّمًا وَوَزِيرًا وَهُمَا مِنَ النُّجَبَاءِ مِنْ أَصْحَابِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ أَهْلِ بَدْرٍ فَاقْتَدُوا بِهِمَا وَقَدْ آثَرْتُكُمْ بِعَبْدِ اللّٰهِ عَلَى نَفْسِي (تذکرۃ الحفاظ ص۱۳ ج۱)۔

(کہ اے اہل کوفہ) میں تمہاری طرف عمار بن یاسرؓ کو امیر مقرر کر کے اور عبد اللہ بن مسعودؓ کو معلم اور وزیر مقرر کر کے بھیجتا ہوں اور یہ دونوں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ان بزرگ صحابہ میں سے ہیں جو غزوہ بدر میں شریک ہوئے تھے۔ سو تم لوگ ان کی اقتدار (و تقلید) کیا کرو۔ (اور دل یوں چاہتا تھا کہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ کو اپنے پاس رکھوں مگر) عبد اللہ کو بھیجنے میں میں نے اپنی جان پر تم کو ترجیح دی ہے۔ (لہٰذا ان کی تقلید سے پورا فائدہ اٹھانا)۔

## حضرت ابو موسیٰ اشعری کے قول سے تقلید شخصی کا ثبوت

(عن) هُزَيْلِ بْنِ شُرَحْبِيلَ يَقُولُ سُئِلَ أَبُو مُوسَى (وفيه) فَأَتَيْنَا أَبَا مُوسَى فَأَخْبَرْنَاهُ بِقَوْلِ ابْنِ مَسْعُودٍ فَقَالَ لَا تَسْأَلُونِي مَا دَامَ هٰذَا الْحَبْرُ فِيكُمْ (بخاری ص۹۹۷)

(یعنی) حضرت ہزیل بن شرحبیل سے روایت ہے کہ حضرت ابو موسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے ایک مسئلہ پوچھا گیا (پھر وہی مسئلہ حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ سے پوچھا گیا

اور حضرت ابو موسیٰؓ کے قول سے بھی مطلع کیا گیا۔ تو حضرت ابن مسعودؓ نے حضرت ابو موسیٰ کے خلاف مسئلہ بتایا) پھر ہم نے حضرت ابو موسیٰؓ کے پاس آکر حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے قول کی خبر دی تو انہوں نے فرمایا کہ جب تک تم میں یہ عالم متبحر (عبداللہ بن مسعودؓ) موجود ہیں تم مجھ سے کچھ مت پوچھا کرو (بلکہ انہیں سے دریافت کرکے عمل کیا کرو)۔

## صحابہ کرام کے تعامل سے تقلید کا ثبوت

پہلے محقق ہو چکا ہے کہ کسی بزرگ کے قول یا فعل کو محض اس حسن ظن واعتماد سے مان لینا کہ یہ ٹھیک اور دلیل کے موافق بتلائے گا اور اس سے دلیل کی تحقیق اور طلب نہ کرنا یہی تقلید ہے۔ لہٰذا پہلے ہم حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کے تعامل سے اور پھر حضرات تابعینؒ کے تعامل سے یہ دکھلاتے ہیں کہ ان حضرات کے مبارک زمانہ میں ایک دوسرے پر محض حسن ظن اور اعتبار و اعتماد کی بنا پر مسائل تسلیم کر لینے کا عام رواج تھا اور دلیل کی تحقیق کرنے کی عادت نہ تھی۔ بالفاظ دیگر یوں سمجھئے۔ کہ خیر القرون کے زمانہ میں شرعی مسائل میں تقلید کرنے کا عام رواج تھا۔ کسی کو اس پر انکار نہ تھا۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ فرماتے ہیں۔

صحابہ کرام کے زمانہ سے لیکر چار مذہبوں کے ظہور تک سب لوگوں کا یہی رواج رہا ہے۔ کہ جو عالم (متبحر) مل جاتا اسی کی تقلید کر لیا کرتے تھے (عقد الجید ص ۳۳)۔

(۱) عَنْ عَوْنِ بْنِ اَبِیْ جُحَیْفَةَ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ اٰخَی النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بَیْنَ سَلْمَانَ وَاَبِی الدَّرْدَاءِ فَزَارَ سَلْمَانُ اَبَا الدَّرْدَاءِ فَرَاٰی اُمَّ الدَّرْدَاءِ مُتَبَذِّلَةً فَقَالَ لَهَا مَا شَاْنُكِ قَالَتْ اَخُوْكَ اَبُو الدَّرْدَاءِ لَیْسَ لَهٗ حَاجَةٌ فِی الدُّنْیَا فَجَاءَ اَبُو الدَّرْدَاءِ فَصَنَعَ لَهٗ طَعَامًا فَقَالَ كُلْ فَاِنِّیْ صَائِمٌ قَالَ مَا اَنَا بِاٰكِلٍ حَتّٰی تَاْكُلَ فَاَكَلَ فَلَمَّا كَانَ اللَّیْلُ ذَهَبَ اَبُو الدَّرْدَاءِ یَقُوْمُ قَالَ نَمْ فَنَامَ ثُمَّ ذَهَبَ یَقُوْمُ فَقَالَ نَمْ فَلَمَّا كَانَ مِنْ اٰخِرِ اللَّیْلِ قَالَ سَلْمَانُ قُمِ الْاٰنَ



فَصَلَّیَا فَقَالَ لَهٗ سَلْمَانُ اِنَّ لِرَبِّكَ عَلَیْكَ حَقًّا وَلِنَفْسِكَ عَلَیْكَ حَقًّا وَلِاَهْلِكَ عَلَیْكَ حَقًّا فَاَعْطِ كُلَّ ذِیْ حَقٍّ حَقَّهٗ فَاَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لَهٗ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَدَقَ سَلْمَانُ (بخاری ص ۲۶۴ ج ۱)

حضرت عون اپنے والد حضرت ابی جحیفہؓ سے روایت کرتے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سلمان اور حضرت ابو الدرداء کے درمیان برادری قائم کر دی (ایک روز) حضرت سلمان حضرت ابو الدرداء کے گھر مہمان ہوئے تو (حضرت ابو الدرداء کی بیوی) ام الدرداء کو پریشان حال دیکھ کر فرمایا ایسی خراب حالت کیوں ہے۔ ام الدرداء نے جواب دیا کہ آپ کا بھائی ابو الدرداء دنیا (یعنی بیوی وغیرہ سے) بے حاجت ہے۔ پس ابو الدرداء گھر آئے تو سلمان کیلئے کھانا تیار کرکے فرمایا آپ کھائیں میں روزہ دار ہوں۔ حضرت سلمان نے کہا میں ہرگز نہیں کھاؤں گا جب تک آپ (ہمراہ) نہ کھائیں۔ حضرت ابو الدرداء نے دلیل طلب کرنے کے بغیر حضرت سلمان کا کہنا مان کر) کھانا کھا لیا۔ پھر جب رات ہوئی تو ابو الدرداء (حسب عادت) نوافل کیلئے اٹھنے لگے۔ حضرت سلمان نے ان سے فرمایا سو جاؤ وہ (ان کا کہنا مان کر) سو رہے پھر (دوبارہ) نوافل کے لئے اٹھنے لگے تو حضرت سلمان نے (مکرر) فرمایا (ابھی) سو جاؤ وہ (ان کا کہنا مان کر) سو رہے۔ پھر جب صبح صادق کا قریب ہوا تو حضرت سلمان نے (خود) ابو الدرداء سے فرمایا اب اٹھئے۔ چنانچہ دونوں صاحبوں نے (اٹھ کر) تہجد پڑھی۔ پھر حضرت سلمان نے ابو الدرداء سے مخاطب ہو کر فرمایا آپ پر آپ کے پروردگار کا حق ہے اور آپ پر آپ کی جان کا حق ہے اور آپ پر آپ کی بیوی کا حق ہے۔ سو ہر حقدار کو اس کا حق ادا کرو پھر ابو الدرداءؓ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور سارا واقعہ ذکر کیا۔ آپ نے (سن کر) فرمایا سلمان نے سچ کہا۔ یہ حدیث صحیح ہے۔

دیکھئے اس واقعہ میں حضرت سلمان نے حضرت ابوالدرداء کو چار دفعہ امر کیا۔ (۱) کھانا کھاؤ (۲-۳) سو رہو (۴) جاگو۔ اور حضرت ابوالدرداء نے دلیل طلب کئے بغیر محض حسن ظنی سے حضرت سلمان کے ارشاد کی ہر دفعہ تعمیل کی۔ اصطلاح میں اسی کو تقلید کہا جاتا ہے۔ اور یہ زمانہ بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے بلکہ یہ واقعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بیان کیا گیا۔ تو آپ نے حضرت سلمان کی تصدیق فرمائی اور حضرت ابوالدرداء کے تقلید کرنے کی تردید نہیں فرمائی۔ بلکہ تقریر فرمائی۔

اس سے معلوم ہوا کہ تقلیدی عمل حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نزدیک پسندیدہ تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ ہی میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم تقلید کیا کرتے تھے۔

(۲) عَنِ الْاَسْوَدِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ اَتَانَا مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ بِالْيَمَنِ مُعَلِّمًا وَّ اَمِيْرًا فَسَأَلْنَاهُ عَنْ رَجُلٍ تُوُفِّيَ وَ تَرَكَ ابْنَتَهٗ وَ اُخْتَهٗ فَاَعْطَى الْاِبْنَةَ النِّصْفَ وَالْاُخْتَ النِّصْفَ (بخاری شریف ص۹۹۷)

اسود بن یزید کہتے ہیں کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ ہمارے یہاں یمن میں معلم (دینی احکام کی تعلیم کرنیوالے) اور حاکم بن کر آئے۔ ہم نے ان سے یہ مسئلہ پوچھا۔ کہ ایک شخص مر گیا اور اس نے اپنی ایک بیٹی اور ایک بہن وارث چھوڑے۔ حضرت معاذ نے نصف مال کا بیٹی کے لئے اور نصف کا بہن کے لئے حکم فرمایا۔

دیکھئے اس فیصلہ میں حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے دلیل بیان نہیں کی اور سائل نے ان سے دلیل دریافت نہیں کی بلکہ محض ان کے تدین پر اعتماد کر کے ان کا کہنا قبول کر لیا۔ یہی تقلید ہے۔ لہذا معلوم ہوا کہ حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم میں تقلید کا رواج بلا نکیر عام تھا۔

(۳) عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ اَنَّهٗ سُئِلَ عَنِ الرَّجُلِ يَكُوْنُ لَهُ الدَّيْنُ عَلَى الرَّجُلِ اِلٰى اَجَلٍ فَيَضَعُ مِنْهُ صَاحِبُ الْحَقِّ وَيُعَجِّلُهُ الْاٰخَرُ



فَكَرِهَ ذَالِكَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عُمَرَ وَنَهٰى عَنْهُ (مؤطا امام مالک مجتبائی ص۲۷۹)

حضرت سالم کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے یہ مسئلہ پوچھا گیا۔ کہ کسی شخص کا دوسرے شخص پر دَین میعادی واجب ہے اور صاحب حق اس میں سے کسی قدر اس شرط پر معاف کرتا ہے کہ وہ قبل از میعاد اس کا دَین دے دے آپ نے اس کو ناپسند کیا اور منع فرمایا۔

دیکھئے یہ مسئلہ جزئیہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا اجتہادی ہے اور چونکہ سائل نے دلیل نہیں پوچھی اس لئے اس کا قبول کرنا تقلید ہے اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ کا خود دلیل بیان نہ کرنا تقلید کو جائز رکھنا ہے۔

(۴) عَنْ اَبِيْ سُهَيْلِ بْنِ مَالِكٍ عَنْ اَبِيْهِ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ كَتَبَ اِلٰى اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ اَنْ صَلِّ الظُّهْرَ اِذَا زَاغَتِ الشَّمْسُ (الٰی قولہ) وَاقْرَأْ بِسُوْرَتَيْنِ طَوِيْلَتَيْنِ مِنَ الْمُفَصَّلِ (مؤطا امام مالک مجتبائی ص۳)

ابی سہیل اپنے والد مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ ابن خطاب رضی اللہ عنہ نے حضرت ابوموسیٰ کی طرف خط میں لکھا کہ ظہر کی نماز پڑھو جبکہ زوال شمس ہو اور عصر کی جب زردی سے قبل سورج خوب روشن ہو اور مغرب کی جب سورج غروب ہو اور عشاء کی تاخیر کرو سونے تک۔ اور نماز صبح پڑھو حالانکہ ستارے ظاہر ہوں اور مفصل میں سے دو لمبی سورتیں اس میں پڑھا کرو۔

دیکھئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے مسئلہ تحریر فرماتے وقت دلیل نہیں لکھی اور حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نے اس کی دلیل دریافت نہیں کی بلکہ محض اعتماد سے تسلیم کر لیا۔ اسی کو تقلید کہتے ہیں۔ معلوم ہوا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہما دونوں نے تقلید کو جائز رکھا۔

(۵) عَنْ مَالِكٍ اَنَّهٗ بَلَغَهٗ اَنَّ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَنْصَارِيَّ سُئِلَ عَنِ

الْمَسْحِ عَلَى الْعِمَامَةِ فَقَالَ لَا حَتّٰى يَمْسَحَ الشَّعْرَ بِالْمَاءِ (موطا امام مالک ص۱۱)

امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کو یہ بات پہنچی ہے کہ حضرت جابر بن عبد اللہ انصاری رضی اللہ عنہ سے پگڑی پر مسح کرنے کے متعلق دریافت کیا گیا تو انہوں نے فرمایا (پگڑی پر مسح کرنا جائز) نہیں۔ یہاں تک کہ پانی کے ساتھ بالوں پر مسح کرے۔

دیکھئے حضرت جابر بن عبد اللہ رضی اللہ عنہما نے مسئلہ کی دلیل نہیں بیان کی اور سائل نے دلیل دریافت نہیں کی بلکہ محض اعتماد سے تقلید کی۔ معلوم ہوا کہ حضرت جابر رضی اللہ عنہ نے تقلید کو جائز رکھا۔

اختصار کی وجہ سے انہی پانچ واقعات پر اکتفا کیا جاتا ہے ورنہ موطین اور شرح معانی الآثار وغیرہا کتب احادیث کے مطالعہ کرنے سے صدہا واقعات ملتے ہیں جن سے صحابہ کرام میں تقلید کا پایا جانا اظہر من الشمس نظر آتا ہے۔

## تابعین کے تأمل سے تقلید کا ثبوت

(۱) عَنْ جَابِرِ بْنِ زَيْدٍ وَعِكْرِمَةَ أَنَّهُمَا يَكْرَهَانِ الْبُسْرَ وَحْدَهُ وَيَأْخُذَانِ ذٰلِكَ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ ...... (ابو داؤد ص۱۶۵ ج۲)

جابر بن زید اور عکرمہ سے روایت ہے کہ دونو صاحب (خیساندہ کے لئے) خرمائے نیم پختہ کو ناپسند کرتے تھے اور اس فتوے کو حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے (بطور تقلید) لیا کرتے تھے۔

دیکھئے اجلہ تابعین میں سے حضرت جابر بن زید اور حضرت عکرمہ محض حسن ظن سے حضرت عبد اللہ بن عباس کے فتوے پر عمل کرتے تھے اور ان سے دلیل طلب نہ کیا کرتے تھے۔ یہی تقلید ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان دونو صاحبوں نے تقلید شخصی کو اختیار کیا۔

(۲) عَنْ عُبَيْدِ بْنِ أَبِي صَالِحٍ أَنَّهُ قَالَ بِعْتُ بَزًّا مِنْ أَهْلِ دَارِ نَخْلَةَ إِلَى



أَجَلٍ ثُمَّ أَرَدْتُ الْخُرُوجَ إِلَى الْكُوفَةِ فَعَرَضُوا عَلَيَّ أَنْ أَضَعَ عَنْهُمْ وَيَنْقُدُونِي فَسَأَلْتُ زَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ فَقَالَ لَا آمُرُكَ أَنْ تَأْكُلَ هٰذَا أَوْ لَا تُوكِلَهُ (موطا امام مالک ص۲۷۰)۔

عبید بن ابی صالح سے روایت ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ میں نے دار نخلہ والوں کے ہاتھ کچھ گیہوں فروخت کئے اور داموں کیلئے ایک میعاد مقرر کر دی۔ پھر میں نے کوفہ جانا چاہا تو ان لوگوں نے مجھ سے اس بات کی درخواست کی کہ میں ان کو کچھ دام چھوڑ دوں۔ اور وہ لوگ مجھ کو نقد گن دیں۔ میں نے حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے سوال کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ نہ میں اس کے کھانے کی اجازت دیتا ہوں اور نہ اس کے کھلانے کی۔

دیکھئے اس مسئلہ میں حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ نے دلیل نہیں بیان کی اور عبید بن ابی صالح نے دلیل طلب کرنے کے بغیر اس کو قبول کر لیا۔ بس یہی تقلید ہے۔

## مدینہ منورہ کے رہنے والے تابعین سے تقلید شخصی کا ثبوت

عَنْ عِكْرِمَةَ أَنَّ أَهْلَ الْمَدِيْنَةِ سَأَلُوا ابْنَ عَبَّاسٍ عَنِ امْرَأَةٍ طَافَتْ ثُمَّ حَاضَتْ قَالَ لَهُمْ تَنْفِرُ قَالُوا لَا نَأْخُذُ بِقَوْلِكَ وَنَدَعُ قَوْلَ زَيْدٍ۔ اھ (صحیح بخاری ص۲۳۷ ج۱)

حضرت عکرمہ تابعی سے مروی ہے کہ اہل مدینہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے (یہ مسئلہ پوچھا) کہ جو عورت طواف زیارت کرنے کے بعد حائضہ ہو جائے (وہ طواف وداع ترک کر کے جا سکتی ہے یا نہیں) انہوں نے جواب میں فرمایا۔ جا سکتی ہے۔ (یہ جواب سن کر) اہل مدینہ نے کہا۔ ہم آپ کے قول پر عمل نہیں کریں گے۔ اور حضرت زید بن ثابت رضی اللہ عنہ (عالم مدینہ) کے قول پر پابند رہیں گے۔

شرح بخاری میں اس روایت میں زائد الفاظ بھی مروی ہیں۔ چنانچہ فتح الباری ج ۳ ص ۴۶۳ عمدۃ القاری ج ۴ ص ۷۷۷ -

ارشاد الساری ج ۳ ص ۲۴۴ میں ہے :-

زَادَ الثَّقَفِیُّ فَقَالُوْا لَا نُبَالِیْ اَفْتَیْتَنَا اَوْلَمْ تُفْتِنَا زَیْدُ بْنُ ثَابِتٍ یَقُوْلُ لَا تَنْفِرُ اھ

اہلِ مدینہ نے حضرت ابن عباسؓ سے کہا آپ ہمیں خواہ فتویٰ دیں یا نہ دیں (ہم تو حضرت زید بن ثابتؓ کے فتویٰ پر قائم رہیں گے ۔ لَا تَنْفِرُ -

فتح الباری ج ۳ ص ۴۶۳ میں ہے ۔ رواہ سعید بن ابی عروبۃ فی کتاب المناسک الَّذِیْ رَوَیْنَاہُ مِنْ طَرِیْقِ مُحَمَّدِ بْنِ یَحْیَی الْقَطْعِیْ عَبْدُ الْعَلِیِّ عَنْہُ قَالَ عَنْ قَتَادَۃَ عَنْ عِکْرِمَۃَ نَحْوَہٗ وَقَالَ فِیْہِ لَا نُتَابِعُکَ اِذَا خَالَفْتَ زَیْدَ بْنَ ثَابِتٍؓ - اھ

عمدۃ القاری ج ۴ ص ۷۷۷ میں ہے فَقَالَتِ الْاَنْصَارُ لَا نُتَابِعُکَ یَا ابْنَ عَبَّاسٍ وَاَنْتَ تُخَالِفُ زَیْدًا - اھ

انصار مدینہ نے حضرت ابن عباسؓ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا ہم آپکی متابعت (تقلید) نہیں کریں گے ۔ اس لئے کہ آپ ہمارے (امام) حضرت زید بن ثابت کے مخالف ہیں۔ دیکھئے حضرات اہلِ مدینہ حضرت زید بن ثابت کی تقلید پر کیسے جمے ہیں ۔ کہ حضرت ابن عباسؓ جیسے متبحر عالم کی متابعت سے بھی صاف انکار کر دیا ۔ اس سے زیادہ تقلید شخصی اور کیا ہو گی ۔

## اوستاذ الہند کی شہادت

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ فرماتے ہیں :-

فَعِنْدَ ذٰلِکَ صَارَ لِکُلِّ عَالِمٍ مِنْ عُلَمَاءِ التَّابِعِیْنَ مَذْھَبٌ عَلٰی حِیَالِہٖ فَانْتَصَبَ فِیْ کُلِّ بَلَدٍ اِمَامٌ (الانصاف ص ۱۱۲ مصری)



پس اس وقت تابعین علماء میں سے ہر عالم (مجتہد) کے لئے جدا مذہب ہوا ۔ اور وہ ہر ایک شہر میں امام قرار پایا ۔

## اجماعِ امت سے تقلید کا ثبوت

(۱) ھٰذِہِ الْمَذَاھِبُ الْاَرْبَعَۃُ الْمُدَوَّنَۃُ الْمُحَرَّرَۃُ قَدِ اجْتَمَعَتِ الْاُمَّۃُ اَوْمَنْ یُعْتَدُّ بِھَا مِنْھَا عَلٰی جَوَازِ تَقْلِیْدِھَا اِلٰی یَوْمِنَا ھٰذَا (حجۃ اللہ البالغہ مصری ج ۱ ص ۱۳۲)

تمام امت نے یا امت کے قابلِ اعتبار افراد نے ائمہ اربعہ کے چار مشہور مذہبوں کی تقلید کے جواز پر آج تک اجماع کیا ہے ۔

(۲) اِنْعَقَدَ الْاِجْمَاعُ عَلٰی عَدَمِ الْعَمَلِ بِالْمَذَاھِبِ الْمُخَالِفَۃِ لِلْاَئِمَّۃِ الْاَرْبَعَۃِ (فتح القدیر) -

اس امر پر اجماع منعقد ہے کہ ائمہ اربعہ کے مذاہب کے خلاف کسی مذہب پر عمل کرنا جائز نہیں ۔

(۳) وَمَا خَالَفَ الْاَئِمَّۃَ الْاَرْبَعَۃَ مُخَالِفٌ لِلْاِجْمَاعِ وَقَدْ صَرَّحَ فِی التَّحْرِیْرِ اَنَّ الْاِجْمَاعَ انْعَقَدَ عَلٰی عَدَمِ الْعَمَلِ بِمَذْھَبٍ مُخَالِفٍ لِلْاَرْبَعَۃِ لِانْضِبَاطِ مَذَاھِبِھِمْ وَکَثْرَۃِ اَتْبَاعِھِمْ (اشباہ)

جو ائمہ اربعہ کے خلاف ہے وہ اجماع کے مخالف ہے ۔ تحریر (ابن الہمام) میں مصرح ہے کہ مذاہب اربعہ کے مخالف کسی مذہب پر عمل کرنا اجماعاً جائز نہیں ۔ کیونکہ ائمہ اربعہ کے مذاہب منضبط ہیں اور ان کے اتباع (مقلدین) کثیر ہیں ۔

## ائمہ مجتہدین سے تقلید کا ثبوت

(۱) وَاِذَا کَانَ الْمُفْتِیْ عَلٰی ھٰذِہِ الصِّفَۃِ فَعَلَی الْعَامِیِّ تَقْلِیْدُہٗ وَاِنْ کَانَ الْمُفْتِیْ اَخْطَأَ فِیْ ذٰلِکَ وَلَا مُعْتَبَرَ بِغَیْرِہٖ ھٰکَذَا رَوَی الْحَسَنُ عَنْ اَبِیْ حَنِیْفَۃَ وَابْنُ رُسْتُمَ عَنْ مُحَمَّدٍ وَبِشْرُ بْنُ الْوَلِیْدِ عَنْ اَبِیْ یُوْسُفَ (کفایہ شرح ہدایہ کتاب الصوم)

جب مفتی اس صفت کا (مجتہد) ہو تو عامی آدمی (غیر مجتہد) پر اسکی تقلید کرنی ضروری ہے۔ خواہ مفتی سے خطا ہو جائے۔ اسکے سوا کا اعتبار نہیں۔ ایسا ہی روایت کیا ہے حسنؒ نے امام ابو حنیفہؒ سے اور ابن رستم نے امام محمدؒ سے اور بشر بن ولیدؒ نے امام ابو یوسفؒ سے۔

(۲) وَعَنْ أَبِي يُوسُفَ خِلَافُ ذٰلِكَ لِأَنَّ عَلَى الْعَامِّيِّ الْاِقْتِدَاءَ بِالْفُقَهَاءِ لِعَدَمِ الْاِهْتِدَاءِ فِي حَقِّهِ إِلَى مَعْرِفَةِ الْأَحَادِيْثِ (ہدایہ اولین ص ۲۰۶ کتاب الصوم۔ باب ما یوجب القضاء والکفارۃ۔ شامی ص ۱۱۸ ج ۱ مطبوعہ مصر)۔

اور امام ابو یوسفؒ سے (مسئلہ احتجام صائم میں اس کے خلاف مروی ہے اس لئے کہ عامی (غیر مجتہد) پر فقہا (مجتہدین) کی تقلید لازم ہے کیونکہ وہ احادیث کی (پوری) معرفت کی طرف راہ نہیں پا سکتا۔

(۳) مولانا عبد الحی صاحبؒ لکھنوی ترجمہ شمس الائمہ حلوانیؒ میں لکھتے ہیں:-

وَقَدْ رُوِيَ عَنِ الْاِمَامِ الْأَعْظَمِ جَوَازُ تَقْلِيْدِ الْمُجْتَهِدِ بِمَنْ هُوَ أَعْلَمُ مِنْهُ (التعلیقات السنیہ علی تراجم الحنفیہ ص ۹۶ ج ۲)۔

حضرت امام اعظم ابو حنیفہ سے مروی ہے کہ مجتہد کو اپنے سے بڑے عالم کی تقلید جائز ہے۔ جب مجتہد کو امام صاحبؒ کے نزدیک تقلید جائز ہوئی تو عامی کو تقلید کرنی امام صاحبؒ کے نزدیک ضرور واجب ہو گی۔

(۴) وَأَمَّا تَقْلِيْدُهُ أَيْ قَبْلَ الْاِجْتِهَادِ (الیٰ ان قال) وَعَنِ الْاِمَامِ أَبِي حَنِيْفَةَ رِوَايَتَانِ فِي رِوَايَةٍ يَجُوْزُ وَفِي أُخْرٰى لَا وَعَنِ الْاِمَامِ مُحَمَّدٍ يُقَلِّدُ مَنْ هُوَ أَعْلَمُ مِنْهُ وَهُوَ ضَرْبٌ مِنَ الْاِجْتِهَادِ فَإِنَّهُ لَا يَكُوْنُ إِلَّا بِالتَّأَمُّلِ فِي الرِّجَالِ لِيَعْرِفَ الْأَعْلَمَ وَقَالَ الْاِمَامُ الشَّافِعِيُّ رَحِمَهُ اللّٰهُ وَالْجُبَائِيُّ الْمُعْتَزِلِيُّ يَجُوْزُ إِنْ كَانَ الْمُقَلَّدُ بِهِ صَحَابِيًّا (فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت ص ۳۴۰)



(ایک مجتہد کو) قبل از اجتہاد (دوسرے مجتہد کی تقلید کرنا جائز ہے یا نہیں۔ (سو اس مسئلہ میں) حضرت امام ابو حنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ سے دو روایتیں ہیں۔ ایک روایت میں ہے کہ (یہ تقلید) جائز ہے اور دوسری روایت میں ہے کہ جائز نہیں (کیونکہ مجتہد کو اپنے اجتہاد سے کام لینا چاہیئے۔ اور خالص تقلید تو عامی غیر مجتہد کے لئے ہے) اور امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ سے روایت ہے کہ اپنے سے زیادہ علم والے کی تقلید کرے۔ اور (علم کا پتہ چلانا بھی) ایک قسم کا اجتہاد ہے۔ کیونکہ رجال میں تامل کریگا تو اعلم کا پتہ لگے گا۔ اور امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ اور جبائی معتزلی نے کہا ہے کہ جس کی تقلید (مجتہد کر رہا ہے اگر وہ صحابیؓ ہے تو تقلید جائز ہے۔

(۵) وَحُكِيَ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ وَغَيْرِهِ أَنَّهُ يَجُوْزُ لَهُ التَّقْلِيْدُ قِيْلَ مُطْلَقًا وَقِيْلَ يَجُوْزُ تَقْلِيْدُ الْأَعْلَمِ (فتاوے ابن تیمیہ ص ۲۰۲ ج ۲)۔

امام محمد رحمہ اللہ تعالیٰ اور دوسرے (ائمہ) سے منقول ہے کہ (مجتہد کو) تقلید جائز ہے کہا گیا کہ مطلقاً (جائز ہے) اور کہا گیا کہ زیادہ علم والے کی تقلید جائز ہے۔

(۶) قَالَ الشَّيْخُ أَبُوْ بَكْرٍ الرَّازِيُّ مِنَّا وَالْاِمَامُ أَبُوْ سَعِيْدٍ الْبَرْدَعِيُّ وَالْاِمَامُ فَخْرُ الْاِسْلَامِ الْبَزْدَوِيُّ وَشَمْسُ الْأَئِمَّةِ السَّرَخْسِيُّ قُدِّسَ أَسْرَارُهُمْ وَأَتْبَاعُهُمْ وَمَالِكٌ وَالشَّافِعِيُّ فِي الْقَوْلِ الْقَدِيْمِ وَأَحْمَدُ فِي رِوَايَةٍ رَحِمَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى قَوْلُ الصَّحَابِيِّ فِيْمَا يُمْكِنُ فِيْهِ الرَّأْيُ مُلْحَقٌ بِالسُّنَّةِ لِغَيْرِ الصَّحَابِيِّ فَيَجِبُ عَلَيْهِ تَقْلِيْدُهُ وَتَرْكُ رَأْيِهِ۔ (فواتح الرحموت ص ۱۷۴)

یعنی حنفیہ میں سے شیخ ابو بکر رازی اور امام ابو سعید بردعی اور امام فخر الاسلام بزدوی اور شمس الائمہ سرخسی اور ان کے متبعین اور امام مالکؒ اور امام شافعیؒ قول قدیم میں اور امام احمد بن حنبل ایک روایت میں سب فرماتے ہیں کہ صحابیؓ کا وہ قول جس میں صحابی کے اجتہاد کو دخل ہے غیر صحابی کے لئے سنت کے حکم میں ہے۔

لہٰذا اپنی رائے چھوڑ کر صحابیؓ کی تقلید کرنا اس پر لازم ہے۔

## فقہاء و علماء کے اقوال سے تقلید کا ثبوت

(۱) حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحبؒ فرماتے ہیں:۔

فَإِذَا كَانَ إِنْسَانٌ جَاهِلٌ فِي بِلَادِ الْهِنْدِ وَبِلَادِ مَاوَرَاءِ النَّهْرِ وَلَيْسَ هُنَاكَ عَالِمٌ شَافِعِيٌّ وَلَا مَالِكِيٌّ وَلَا حَنْبَلِيٌّ وَلَا كِتَابٌ مِنْ كُتُبِ هٰذِهِ الْمَذَاهِبِ وَجَبَ عَلَيْهِ أَنْ يُقَلِّدَ بِمَذْهَبِ أَبِي حَنِيفَةَ وَيَحْرُمُ عَلَيْهِ أَنْ يَخْرُجَ مِنْ مَذْهَبِهِ لِأَنَّهُ حِينَئِذٍ يَخْلَعُ مِنْ عُنُقِهِ رِبْقَةَ الشَّرِيعَةِ وَيَبْقَى سُدًى مُهْمَلًا (انصاف ص ۷۱/۶۹)۔

جب (غیر مجتہد) عامی انسان علاقہ ہندوستان اور ماوراء النہر میں رہنے والا ہو۔ کہ جہاں کوئی عالم شافعی اور مالکی اور حنبلی اور انکی کتب مذہبیہ میسر نہ آسکتی ہوں۔ تو اس پر واجب ہے کہ صرف امام ابو حنیفہؒ کے مذہب کی تقلید کرے اور ان کے مذہب سے علیحدہ ہونا اس کیلئے حرام ہے۔ کیونکہ وہ اس وقت (ترک تقلید کی وجہ سے) شریعت کی رسی اپنی گردن سے اتار کر مہمل بیکار رہ جائے گا۔

(۲) علامہ ابن حجر مکیؒ فرماتے ہیں:۔

أَمَّا فِي زَمَانِنَا فَقَالَ أَئِمَّتُنَا لَا يَجُوزُ تَقْلِيدُ غَيْرِ الْأَئِمَّةِ الْأَرْبَعَةِ الشَّافِعِيِّ وَمَالِكٍ وَأَبِي حَنِيفَةَ وَأَحْمَدَ ابْنِ حَنْبَلٍ (فتح المبین شرح اربعین)

ہمارے ائمہ (شافعیہ) نے کہا ہے کہ ہمارے زمانہ میں سوائے چار اماموں (یعنی امام شافعیؒ۔ امام مالکؒ۔ امام ابو حنیفہؒ۔ امام احمد بن حنبلؒ رحمہم اللہ تعالیٰ) کے کسی کی تقلید جائز نہیں۔

(۳) علامہ جلال الدینؒ فرماتے ہیں:۔



يَجِبُ عَلَى الْعَامِيِّ وَغَيْرِهِ مِمَّنْ لَمْ يَبْلُغْ مَرْتَبَةَ الْاِجْتِهَادِ الْتِزَامُ مَذْهَبٍ مُعَيَّنٍ مِنْ مَذَاهِبِ الْمُجْتَهِدِينَ (شرح جمع الجوامع)

عامی اور جو شخص مرتبہ اجتہاد کو نہ پہنچا ہو اس پر مذاہب مجتہدین میں سے کسی مذہب معین (کی تقلید) کا التزام واجب ہے۔

(۴) علامہ طحطاویؒ حاشیہ درمختار میں لکھتے ہیں:۔

مَنْ كَانَ خَارِجًا عَنْ هٰذِهِ الْأَرْبَعَةِ فِي هٰذَا الزَّمَانِ فَهُوَ مِنْ أَهْلِ الْبِدْعَةِ وَالنَّارِ (طحطاوی)۔

اس زمانہ میں جو شخص ان چار مذہبوں سے (استحقاقاً) باہر ہو وہ بدعتی اور ناری (بہتر فرقوں کے) لوگوں میں سے ہے۔

(۵) علامہ شامی لکھتے ہیں:۔

حُكِيَ أَنَّ رَجُلًا مِنْ أَصْحَابِ أَبِي حَنِيفَةَ خَطَبَ إِلَى رَجُلٍ مِنْ أَصْحَابِ الْحَدِيثِ ابْنَتَهُ فِي عَهْدِ أَبِي بَكْرٍ الْجُوزَجَانِيِّ فَأَبَى إِلَّا أَنْ يَتْرُكَ مَذْهَبَهُ (إِلَى قَوْلِهِ) وَلٰكِنْ أَخَافُ عَلَيْهِ أَنْ يَذْهَبَ إِيمَانُهُ وَقْتَ النَّزْعِ لِأَنَّهُ اسْتَخَفَّ بِمَذْهَبِ الَّذِي هُوَ حَقٌّ عِنْدَهُ وَتَرَكَهُ لِأَجْلِ جِيفَةٍ مُنْتِنَةٍ الخ (ردالمحتار باب التعزیر ص ۲۶۳ ج ۳)۔

منقول ہے کہ (شیخ) ابی بکر جوزجانیؒ کے عہد میں ایک حنفی شخص نے ایک اہلحدیث آدمی کی طرف اس کی لڑکی کے رشتہ کے متعلق خطبہ کا پیغام بھیجا تو اس اہلحدیث نے اس شرط پر اپنی لڑکی کا نکاح دینا منظور کیا کہ وہ حنفی اپنا مذہب چھوڑ کر فاتحہ خلف الامام پڑھنا اور رفع یدین وقت رکوع وغیرہ شروع کر دے۔ حنفی نے اسے منظور کیا۔ اہل حدیث نے لڑکی کا اس سے نکاح کر دیا۔ پھر شیخ ابو بکر جوزجانی سے فتوےٰ پوچھا گیا۔ انہوں نے سرنگوں ہونے کے بعد فرمایا۔ نکاح جائز ہے۔ لیکن

نزاع کے وقت اس حنفی (غیر مقلد بننے والے) کے ایمان دور ہو جانے کا مجھ کو اندیشہ ہے۔ کیونکہ جو مذہب اس کے اعتقاد میں حق تھا (یعنی حنفیت) اس کو گندے مُردار کی خاطر چھوڑ کر مذہب حق کی اس نے توہین کی ہے۔

(٦) مولانا اسمٰعیل شہید دہلوی رحمہ اللہ تعالےٰ فرماتے ہیں:۔

در اعمال اتباعِ مذاہب اربعہ کو رائج در تمام اہلِ اسلام است بہتر و خوب است (صراطِ مستقیم)

(٧) علامہ محب اللہ بہاری اور بحر العلوم لکھتے ہیں:۔

غَیْرُ الْمُجْتَهِدِ الْمُطْلَقِ وَلَوْ کَانَ عَالِمًا یَلْزَمُهُ التَّقْلِیْدُ لِمُجْتَهِدٍ مَّا فِیْمَا لَا یَقْتَدِرُ عَلَیْهِ مِنَ الْاِجْتِهَادِیَاتِ الخ (فواتح الرحموت ص٦٢٦)

غیر مجتہد کو مسائل اجتہادیہ میں کسی مجتہد کی تقلید کرنی لازمی ہے خواہ عالم ہی ہو۔

## محدثین کے اقوال سے تقلید کا ثبوت

(١) وَحُکِیَ فِی الطَّبَقَاتِ الشَّافِعِیَّةِ اَنَّ اَبَا مُحَمَّدٍ الْجُوَیْنِیَّ اَرَادَ اَنْ یَّکْتُبَ تَصْنِیْفًا یَخْرُجُ عَنْ تَقْلِیْدِ الشَّافِعِیِّ فَکَتَبَ اِلَیْهِ الْبَیْهَقِیُّ اِنِّیْ سَمِعْتُ اِرَادَتَکَ فَاعْلَمْ اَنَّکَ لَسْتَ اَهْلَ الْاِجْتِهَادِ فَلَا تَخْرُجْ عَنْ تَقْلِیْدِ الشَّافِعِیِّ فَتَرَکَ اَبُوْ مُحَمَّدِ الْجُوَیْنِیُّ مَا اَرَادَ (عرف الشذی ص٢٧٢)۔

طبقات شافعیہ میں منقول ہے کہ ابو محمد جوینی (محدث شافعی المذہب) کا ارادہ ہوا کہ کتاب تصنیف کریں اور امام شافعی رحمہ اللہ کی تقلید چھوڑ دیں (امام بیہقی محدث کو اس کی خبر ہوئی) تو امام بیہقیؒ (محدث) نے ابو محمد جوینی کی طرف لکھا کہ میں نے آپ کا ارادہ (ترک تقلید) کا سنا ہے سو واضح ہو کہ آپ مجتہد نہیں ہیں۔ لہٰذا امام شافعیؒ کی تقلید ترک نہ کیجئے۔ اس کے بعد ابو محمد جوینی نے اپنا قصد چھوڑ دیا۔



(اور تقلید شافعی پر بدستور قائم رہے)۔

(٢) شاہ ولی اللہ صاحبؒ امام بغوی محدث سے نقل فرماتے ہیں

وَیَجِبُ عَلٰی مَنْ لَمْ یَجْمَعْ هٰذِهِ الشَّرَائِطَ تَقْلِیْدُهٗ فِیْمَا یَعِنُّ لَهٗ مِنَ الْحَوَادِثِ (عقد الجید ص٨)

جو شخص شرائط اجتہاد کا جامع نہیں اس پر واجب ہے کہ پیش آنے حوادث میں مجتہد کی تقلید کرے۔

## صوفیہ کرامؒ کے اقوال سے تقلید کا ثبوت

(١) شیخ عبد الوہاب شعرانی شیخ علی خواص رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد نقل فرماتے ہیں:۔

وَکَانَ سَیِّدِیْ عَلِیٌّ الْخَوَّاصُ اِذَا سَاَلَهٗ اِنْسَانٌ عَنِ التَّقْلِیْدِ لِمَذْهَبٍ مُّعَیَّنٍ اَلْاٰنَ هُوَ وَاجِبٌ اَمْ لَا یَقُوْلُ لَهٗ یَجِبُ عَلَیْكَ التَّقْلِیْدُ مَا دُمْتَ لَمْ تَصِلْ اِلٰی شُهُوْدِ عَیْنِ الشَّرِیْعَةِ الْاُوْلٰی (میزان کبریٰ)۔

میرے شیخ حضرت علی خواص رحمہ اللہ تعالیٰ سے جب کوئی شخص مذہب معین کی تقلید کے متعلق پوچھتا کہ اب وہ واجب ہے یا نہیں تو فرماتے کہ تم پر تقلید واجب ہے۔ جب تک کہ تم شہود عین شریعت اولیٰ (یعنی مرتبہ اجتہاد) تک نہ پہنچو۔

(٢) شیخ عبد الوہاب شعرانیؒ کا اپنا ارشاد ہے:۔

فَاِنْ قُلْتَ فَهَلْ یَجِبُ عَلَی الْمَحْجُوْبِ عَنِ الْاِطِّلَاعِ عَلَی الْعَیْنِ الْاُوْلٰی لِلشَّرِیْعَةِ التَّقْلِیْدُ بِمَذْهَبٍ مُّعَیَّنٍ فَالْجَوَابُ نَعَمْ یَجِبُ عَلَیْهِ ذٰلِكَ لِئَلَّا یَضِلَّ فِیْ نَفْسِهٖ وَیُضِلَّ غَیْرَهٗ (میزان کبریٰ ص٢٤)۔

اگر تم یہ کہو کہ ایسے شخص پر جو درجہ اجتہاد کو نہ پہنچا ہو۔ مذہب معین کی پابندی واجب ہے یا نہیں تو جواب یہ ہے کہ ہاں اس پر (مذہب معین کی پابندی)

واجب ہے تاکہ نہ خود گمراہ ہو اور نہ دوسروں کو گمراہ کرے۔

## دار الحدیث دہلی کا خاندان حنفی المذہب تھا

قریب زمانہ کے بزرگوں میں سے حضرات دہلویہ کی شخصیت چونکہ تمام مسلمانوں میں تسلیم کی جاتی ہے اسلئے بعض علماء اہلحدیث عوام کو بہکانے کیلئے یہ ظاہر کیا کرتے ہیں کہ حضرات دہلویہ مقلد نہ تھے۔ لہٰذا ہم چاہتے ہیں کہ انکا صحیح صحیح حال عرض کردیں۔ مولانا محسن تیمی رسالہ الیانع الجنی کے صفحہ ۷ پر ایک سند میں مولانا شاہ عبدالغنی مولانا شیخ ابوسعید۔ مولانا شاہ عبدالعزیز، مولانا شاہ ولی اللہ رحمہم اللہ تعالٰے کے اسماء گرامی کا ذکر کرکے صفحہ ۸ میں لکھتے ہیں:۔

قُلْتُ وَمِنْ لَطَائِفِ هٰذَا الْإِسْنَادِ أَنَّهُ اجْتَمَعَ فِيْ أَوَّلِهِ أَرْبَعَةٌ آخِرُهُمْ أَبُوْعَبْدِ الْعَزِيْزِ اشْتَرَكُوْا فِيْ أَرْبَعِ خِصَالٍ وَذَالِكَ أَنَّهُمْ دَهْلَوِيُّوْنَ سُكْنٰى وَعُمَرِيُّوْنَ صُلْبِيَّةً وَأَنَّهُمْ صُوْفِيَّةٌ أَصْحَابُ الزُّهْدِ وَالْوَرَعِ وَأَنَّهُمْ حَنَفِيُّوْنَ عَلٰى مَذْهَبِ النُّعْمَانِ أَبِيْ حَنِيْفَةَ وَصَاحِبَيْهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ

یعنی منجملہ اس سند کی خوبیوں کے یہ امر ہے کہ اس کے شروع میں چار بزرگ جن کے آخری ابوعبدالعزیز (شاہ ولی اللہ صاحب) ہیں۔ ایسے ہیں جو چار امور میں شریک ہیں

۱۔ وہ چاروں سکونت کے اعتبار سے دہلوی ہیں۔

۲۔ نسبی خاندان کے اعتبار سے عمری (فاروقی) ہیں۔

۳۔ چاروں زاہد پرہیزگار صوفی ہیں۔

۴۔ چاروں امام ابوحنیفہ نعمان (بن ثابت) اور صاحبین کے مذہب کے موافق حنفی المذہب ہیں۔

نواب صدیق خانصاحب اہلحدیث لکھتے ہیں:۔ بَلْ هُمْ بَيْتُ عِلْمِ الْحَنَفِيَّةِ



(الحطہ ص۱۰۰) بلکہ حضرات دہلویہ حنفی مذہب کے علم کے ظرف ہیں (یعنی پکے حنفی ہیں)۔ مولانا قاری عبدالرحمٰن صاحب پانی پتی۔ مولانا عبدالعزیز صاحب اور مولانا شاہ محمد اسحٰق صاحب کے متعلق لکھتے ہیں:۔

"دونوں میاں صاحب اہل سنت و حنفی المذہب تھے" (کشف الحجاب ص۱۳)

پھر مولانا محمد اسمٰعیل صاحب شہید کے متعلق لکھتے ہیں:۔

مولوی اسمٰعیل صاحب کو ہم نے دیکھا۔ اہل سنت اہل مذہب حنفی و محدث مفسر تھے (کشف الحجاب ص۲۳) پھر دوسری جگہ لکھتے ہیں:۔

"گو اب کے لوگوں نے مولوی اسمٰعیل صاحب کو نہیں دیکھا۔ پر ہم نے ان کو دیکھا ہے۔ وہ ایک عالم مقلد نیک نیت باخدا اور شہید تھے۔ وہ ہرگز لامذہب غیر مقلد نہیں تھے۔ ان کو غیر مقلد کہنے والا جھوٹا ہے۔ اور ان کی بعض تحریر میں جو خلاف مذہب کے ہے سو یہ بھی ان کی تقلید اپنے دادا حضرت شاہ ولی اللہ کی ہے۔ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے جب علم حدیث اپنے اوستاذ محمد بن ابراہیم شافعی مدنی سے سند کیا تو بعض مسائل مذہب شافعی کے دلائل معتبر سمجھے اور مذہب شافعی اختیار کیا جب ان کے اوستاذ جو شافعی مذہب تھے ان کو خبر ہوئی۔ انہوں نے تبدیل مذہب کا سبب پوچھا۔ تو شاہ صاحب نے سبب اس کا قوت دلائل مذہب شافعی کی بیان کی۔ حضرت اوستاذ نے فرمایا کہ یہ غلط ہے۔ مذہب حنفی کے دلائل قوی ہیں تم سمجھ نہیں۔ میں اگرچہ شافعی ہوں پر ابوحنیفہؒ کی طرف سے جواب دیتا ہوں ضعف دلیل کا جو شبہ تم کو ہو بیان کرو۔ چنانچہ بعد گفتگو کے حضرت اوستاذ نے شاہ ولی اللہ کو مذہب حنفی پر قائم کیا۔ چنانچہ عمر بھر مذہب حنفی پر قائم رہے (الیٰ ان قال) مولوی اسمٰعیل صاحب نے جو اپنے دادا کی تصانیف دیکھی اپنے دادا کی تقلید کرلی۔ (کشف الحجاب ص۲۲) نواب صدیق حسن خانصاحب بھی اسکی تائید کرتے ہیں (الحطہ ص۱۰۰)

# منکرین تقلید کے شبہات کا جواب

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ منکرین تقلید کے موٹے موٹے شبہات کا اختصار سے پہلے اجمالی جواب اور پھر تفصیلی جواب ذکر کر دیا جائے تاکہ مسئلہ تقلید کے دونوں پہلو سامنے آجائیں۔

**اجمالی جواب** تقلید دو قسم پر ہے۔ مشروع ۔ غیر مشروع۔ تقلید مشروع ایسے مسائل اجتہادیہ میں ہے۔ جن میں شرعاً اجتہاد کا دخل ہے اور ان کو ایسے ائمہ دین نے بطور تشریح قرآن و حدیث سے استنباط کیا ہے جو اجتہاد کے اہل ہیں اور جن کا زہد و تقوے اور صدق و اخلاص شہرۂ آفاق ہے اور جن کا اجتہاد فی الدین اور استنباط مسائل شرعیہ مسلّم ہے ایسے مسائل میں ہر ہر جزئی کی تفصیلی تحقیق معلوم کرنے کے بغیر صرف ان ائمہ دین کی مجموعی حالت علمی و عملی کو بطور تحقیق اجمالی قابل اعتماد سمجھ کر واجب العمل اعتقاد کرنا شرعاً مستحسن بلکہ واجب ہے۔ مقلدین اسی تقلید کے قائل ہیں۔ خواہ شخصی ہو یا غیر شخصی اور اس کا ثبوت قرآن و حدیث و تعامل خیر القرون و اقوال فقہا و محدثین و ارشادات صوفیہ عظام سے روز روشن کی طرح ظاہر و باہر ہے۔ جیسا کہ اوراق سابقہ سے معلوم ہوگا۔

تقلید غیر مشروع ایسے امور میں ہے جن میں شرعاً اجتہاد کا دخل نہیں یا ان کا استنباط کرنے والا اجتہاد کا اہل نہیں یا دیندار نہیں یا مسلمان ہی نہیں پس یہاں مجموعی حالت مخالف نصوص ہے اس لئے اس قسم کی تقلید قبیح بلکہ حرام ہے۔ اس تمہید کے بعد تمام شبہات کا اجمالاً جواب یہ ہے کہ علماء اہلحدیث کے تمام شبہات ایک مغالطہ باطلہ پر مبنی ہیں۔ وہ یہ کہ مقلدین کے مقابلہ میں دعویٰ تو کرتے ہیں۔ تقلید مشروع کے ممنوع ہونے کا اور ثبوت دعویٰ میں دلائل وہ پیش کرتے ہیں جو تقلید غیر مشروع کے رد



میں وارد ہوئے ہیں۔ پس تقریب تام نہیں۔ لہٰذا ہم کو جواب میں یہی عرض کر دینا کافی ہے

؎ ہرگز نہ رسی بکعبہ اے اعرابی
کایں راہ کہ تو میروی بترکستان است

**تفصیلی جواب** تعداد و شمار بڑھانے کے لئے تو رسائل اہلحدیث میں دلائل بہت ذکر کئے گئے ہیں۔ مگر اختلاف نتائج کے اعتبار سے بالکل کم ہیں اس لئے ان کے چیدہ چیدہ دلائل کو بعنوان شبہات ذکر کر کے جواب دیا جاتا ہے۔ نظر انصاف سے مطالعہ فرمایا جائے۔

**پہلا شبہ** قرآن مجید میں ہے:۔ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَآ اَلْفَيْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ۭ اَوَلَوْ كَانَ اٰبَاۗؤُھُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ شَيْـــًٔا وَّلَا يَهْتَدُوْنَ (سورہ بقرہ پ۲)۔

جب کفار سے کہا جاتا ہے کہ پیروی کرو۔ ان احکام کی جو اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائے ہیں تو وہ جواب میں کہتے ہیں کہ نہیں ہم تو اسی طریق کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے باپ دادوں کو پایا۔ (حق تعالیٰ بطور رد کے فرماتے ہیں) کیا ہر حالت میں اپنے باپ دادوں کی پیروی کرتے رہیں گے۔ گو ان کے باپ دادے نہ کچھ دین کو سمجھتے ہوں اور نہ حق کی راہ پاتے ہوں۔

اس آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی بزرگ کی تقلید جائز نہیں۔

**جواب** یہ شبہ سراسر مغالطہ ہے۔ کیونکہ جن لوگوں کی تقلید کی جاتی ہے۔ وہ دو قسم پر ہیں۔ ایک کفار اور دوسرے ائمہ مجتہدین۔

(۱) کفار کی تقلید حرام ہے اور اسی کو حق تعالیٰ نے رد فرمایا ہے۔ کیونکہ کفار جن گوروں کی تقلید کیا کرتے تھے وہ خود دین الٰہی کے منکر اور گمراہ تھے اور احکام الٰہی کے خلاف حکم دیا کرتے تھے۔ ان کے چیلے شرعی احکام کے رد کرنے کی غرض سے

ان کی تقلید کیا کرتے تھے۔

(۲) بزرگانِ دین ائمہ مجتہدین کی تقلید جو عام مسلمانوں میں شروع اسلام سے رائج ہے۔ کسی آیت یا حدیث میں اس سے منع نہیں کیا گیا بلکہ جابجا اس کا حکم دیا گیا ہے۔ کیونکہ ائمہ مجتہدین علم شریعت و طریقت کے جامع اور ہادی و مہتدی اور ان کی تقلید سے اصل مقصد خدا و رسول کی اتباع کرنا ہے والعامی انما اتبع المجتهد من جهة توجهه الی صوب العلم الحاکم (الاعتصام ص۵۳ ج۳) مجتہد کی اتباع عامی سلئے کرتا ہے کہ وہ اس کے واسطہ سے علم حاکم (قرآن و حدیث) کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے فعلی کل تقدیر لا یتبع احد من العلماء الا من حیث هو متوجه نحو الشریعة قائم بحجتها (الاعتصام ص۵۳ ج۳) ہر مجتہد عالم اسی لئے تقلید کیا جاتا ہے کہ وہ شرعی دلائل کیساتھ شریعت کی طرف متوجہ ہو رہا ہے

ولیس محله فیمن لا یدین الا بقول النبی صلی الله علیه وسلم ولا یعتقد حلالا الا ما احله الله ورسوله ولا حراما الا ما حرمه الله ورسوله ولکن لما لم یکن له علم بما قاله النبی صلی الله علیه وسلم ولا بطریق الجمع بین المختلفات من کلامه ولا بطریق الاستنباط من کلامه اتبع عالما راشدا علی انه مصیب فیما یقول ویفتی ظاهرا متبع سنة رسول الله صلی الله علیه وسلم فان خالف ما یظنه اقلع من ساعته من غیر جدال ولا اصرار فهذا کیف ینکره احد مع ان الاستفتاء والافتاء لم یزل بین المسلمین من عهد النبی صلی الله علیه وسلم ولا فرق بین ان یستفتی هذا دائما او یستفتی هذا حینا وذالک حینا بعد ان یکون مجمعا علی ما ذکرناه (حجۃ اللہ البالغہ مطبوعہ مصر ص۱۲۴)۔

شاہ ولی اللہ صاحب رح لکھتے ہیں۔ تقلید اس شخص کے حق میں ممنوع نہیں



جس کا مقصود قول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل کرنا ہو اور وہ اللہ و رسول کی حلال کردہ چیز کو حلال اور حرام کردہ کو حرام اعتقاد کرتا ہو لیکن جبکہ اس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات کا پورا علم نہیں ہوا اور جمع بین المختلفات کا طریق معلوم نہیں۔ اور نہ آپ کی کلام سے استنباط احکام پر قدرت ہے تو (ایسی صورت میں) اس نے کسی دینی پیشوا کی بایں خیال پیروی کر لی کہ یہ اپنے قول و فتویٰ میں ظاہراً مصیب ہے اور متبع سنت نبویہ ہے (ہاں یہ بھی خیال ہے) کہ اگر کسی وقت اسکو مخالف سنت نبویہ پایا تو فوراً چھوڑ دوں گا۔ تو ایسی تقلید کا کون انکار کر سکتا ہے۔ باوجودیکہ عہد نبوی سے اہل اسلام میں اس قسم کی تقلید یعنی استفتاء و افتاء کا سلسلہ جاری چلا آتا ہے اور اس میں تقلید شخصی اور غیر شخصی کا کوئی فرق نہیں (جواز میں دونوں برابر ہیں)۔

**دوسرا شبہ** قرآن مجید میں ہے۔ اتخذوا احبارهم ورهبانهم اربابا من دون الله (سورہ توبہ پ۱۰)۔

ٹھہراتے ہیں اپنے علماء اور درویشوں کو خدا۔ اللہ کو چھوڑ کر۔

اس آیت کے تحت میں امام فخر الدین رازی تفسیر کبیر مطبوعہ مصر کے ص۴۲۴ ج۴ میں لکھتے ہیں:-

الاکثرون من المفسرین قالوا لیس المراد من الارباب انهم اعتقدوا فیهم انهم آلهة العالم بل المراد انهم اطاعوهم فی اوامرهم ونواهیهم۔ نقل ان عدی بن حاتم کان نصرانیا فانتهی الی رسول الله صلی الله علیه وسلم وهو یقرء سورة براءة فوصل الی هذه الآیة قال فقلت لسنا نعبدهم فقال الیس یحرمون ما احل الله فتحرمونه ویحلون ما حرم الله فتستحلونه فقلت بلی فتلک عبادتهم۔

اس سے یہ معلوم ہوا کہ کسی پیشوا کے امر و نہی کی اطاعت کرنا شرک ہے لہٰذا تقلید ائمہ مجتہدین شرک ہوئی۔

**جواب** یہود و نصاریٰ کے احبار و رہبان محض اپنی رائے سے احکامِ الٰہی کے خلاف امر و نہی کیا کرتے اور لوگ اُنہیں کو مطاعِ مطلق جانتے تھے اس لئے ایسی اطاعت کو شرک کہا گیا۔ اور ائمہ مجتہدین کے مسائل اجتہادیہ قرآن و حدیث کی مراد کے لئے مظہر ہوا کرتے ہیں اور ان کا اجتہاد قرآن و حدیث سے مستنبط ہوا کرتا ہے۔ اس لئے ان کا امر و نہی از خود نہیں ہوتا اور نہ ان کو مطاعِ مطلق سمجھ کر ان کی پیروی کی جاتی ہے۔ بلکہ ان کو خدا اور رسول کی اطاعت کا واسطہ سمجھا جاتا ہے۔ لہٰذا تقلید ائمہ مجتہدین کی مخالفت اس آیت سے ہرگز نہیں نکلتی۔

مولانا عبد الحی لکھنوی اس استدلال کو نقل کر کے لکھتے ہیں:۔

قَدْ ضَلَّ مَنِ اسْتَشْهَدَ بِالْآيَةِ الْمَذْكُوْرَةِ وَالْحَدِيْثِ الْمَذْكُوْرِ وَالْعِبَارَةِ الْمَسْطُوْرَةِ وَنَحْوِهَا الْوَاقِعِ مِنْ اَجِلَّةِ الْعُلَمَاءِ عَلٰى اِبْطَالِ مُطْلَقِ التَّقْلِيْدِ وَحَكَمَ بِكَوْنِهٖ شِرْكًا وَضَلَالَةً وَّبِدْعَةً مِنْ غَيْرِ فَرْقٍ بَيْنَ التَّقْلِيْدِ الْجَامِدِ الْكَاسِدِ وَبَيْنَ التَّقْلِيْدِ الْمَرْغُوْبِ الْمَنْدُوْبِ (غیب الغمام ص۹)۔

**تیسرا شبہ** عَنْ مَالِكِ بْنِ اَنَسٍ مُرْسَلًا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَرَكْتُ فِيْكُمْ اَمْرَيْنِ لَنْ تَضِلُّوْا مَا تَمَسَّكْتُمْ بِهِمَا كِتَابَ اللّٰهِ وَسُنَّةَ رَسُوْلِهٖ (رواہ فی الموطا/ مشکوٰۃ باب الاعتصام ص۳۱)۔

امام مالکؒ موطا میں مرسل روایۃ میں فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ میں نے تم میں دو چیزیں چھوڑی ہیں جب تک تم ان پر عمل کرو گے ہرگز

---

لے یعنی جس شخص نے کہا کہ مطلق تقلید باطل اور شرک اور ضلالت اور بدعۃ اور دلیل میں آیت مذکورہ اور عبارت مسطورہ کو پیش کیا وہ شخص گمراہ ہے کیونکہ اس نے تقلید فاسد اور تقلید مستحسن میں فرق نہیں کیا ۱۲۔



گمراہ نہیں ہو گے۔ ایک اللہ کی کتاب اور دوسرے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت۔

اس حدیث میں کتاب اللہ اور حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قابل عمل ہونا اور گمراہی سے بچاؤ کا ذریعہ ہونا اس امر کی دلیل ہے کہ ان دونوں کے سوائے کسی امام کی مسائل اجتہادیہ میں تقلید کرنا جائز نہیں۔

**جواب** ائمہ مجتہدین مسائل اجتہادیہ کو قرآن و حدیث ہی سے مستنبط کرتے ہیں۔ اور انہی کی تشریح کیا کرتے ہیں۔ پھر ایسے مسائل کو تقلیداً قبول کرنا عین قرآن و حدیث کی اتباع ہے اس لئے کہ قرآن و حدیث سے مراد عام ہے کہ اس کے مسائل ظاہرہ ہوں یا اجتہادیہ۔

**چوتھا شبہ** عَنْ جَابِرٍ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ اَتٰى رَسُوْلَ اللّٰهِ بِنُسْخَةٍ مِّنَ التَّوْرَاةِ فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰذِهٖ نُسْخَةٌ مِّنَ التَّوْرَاةِ فَسَكَتَ (اِلٰى اَنْ قَالَ) فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَوْ بَدَا لَكُمْ مُوْسٰى فَاتَّبَعْتُمُوْهُ وَتَرَكْتُمُوْنِيْ لَضَلَلْتُمْ عَنْ سَوَاءِ السَّبِيْلِ (رواہ الدارمی مشکوٰۃ ص۳۲)

حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ حضرت عمرؓ بن خطاب ایک نسخہ تورات کا لے کر آئے اور عرض کیا کہ اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ تورات کا نسخہ ہے۔ آپ خاموش رہے۔ انہوں نے پڑھنا شروع کیا۔ آپ کے چہرہ مبارک پر ناراضگی کے آثار نمایاں ہونے شروع ہو گئے (اس حدیث کے آخر میں ہے) کہ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! قسم ہے اس ذات کی کہ محمد کی جان اس کے قبضہ میں ہے اگر تمہارے لئے حضرت موسیٰ علیہ السلام ظاہر ہو جائیں اور تم مجھ کو چھوڑ کر ان کی پیروی کرنے لگو تو تم سیدھے راستے سے گمراہ ہو جاؤ گے۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ جب حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کا

طریقہ چھوڑ کر حضرت موسیٰ علیہ السلام جیسے اولو العزم پیغمبر کی تقلید جائز نہیں تو کسی امام یا مجتہد کی تقلید کس طرح جائز ہو سکتی ہے۔

**جواب** حضرت موسیٰ علیہ السلام صاحب شریعت مستقلہ پیغمبر ہیں۔ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت شریعت موسویہ کیلئے ناسخ ہے۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں موسیٰ علیہ السلام کی اتباع کی جاتی تو مسائل منسوخہ میں بھی اتباع ہوتی۔ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کے انکار کو مستلزم ہوتا۔ اور یہ صریح کفر ہے۔ اسی واسطے وَتَرَكْتُمُونِيْ (اور تم مجھ کو چھوڑ دیتے) فرمایا۔ ائمہ مجتہدین کی تقلید میں عین اتباع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے اس لئے کہ وہ حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے امتی فرمانبردار قرآن و حدیث پر عمل کرنے والے۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع ہی کی غرض سے مسائل اجتہادیہ کا استنباط کرنیوالے ہیں۔ فَأَيْنَ هٰذَا مِنْ ذٰلِكَ۔

**پانچواں شبہ** عہد صحابہ کرام و تابعین رضی اللہ عنہم میں تقلید کا وجود نہ تھا۔ لہٰذا تقلید بدعت ہوئی۔ نیز صحابہ کرامؓ افضل الامت ہیں۔ ائمہ اربعہ ان سے مفضول۔ اگر تقلید جائز ہوتی تو بجائے صحابہ کرامؓ کے ائمہ اربعہ کی تقلید رائج نہ ہوتی۔

**جواب** اولاً تعامل صحابہ کرام و تابعین رضی اللہ عنہم سے زمانہ خیر القرون میں تقلید کا پایا جانا ثابت ہو چکا ہے۔ افضل کے ہوتے ہوئے مفضول کی تقلید جائز ہے۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رح لکھتے ہیں:۔

وَرُدَّ بِأَنَّ اعْتِقَادَ أَفْضَلِيَّةِ الْإِمَامِ عَلٰى سَائِرِ الْأَئِمَّةِ مُطْلَقًا غَيْرُ لَازِمٍ فِي صِحَّةِ التَّقْلِيْدِ إِجْمَاعًا لِأَنَّ الصَّحَابَةَ وَالتَّابِعِيْنَ كَانُوْا يَعْتَقِدُوْنَ أَنَّ خَيْرَ هٰذِهِ الْأُمَّةِ أَبُوْبَكْرٍ ثُمَّ عُمَرُ وَكَانُوْا يُقَلِّدُوْنَ فِيْ كَثِيْرٍ



مِنَ الْمَسَائِلِ بِخِلَافِ قَوْلِهِمَا وَلَمْ يُنْكِرْ عَلٰى ذٰلِكَ أَحَدٌ فَكَانَ إِجْمَاعًا عَلٰى مَا قُلْنَاهُ (عقد الجید صـ۲۷)۔

یعنی پہلی بات اس طرح رد کی گئی ہے کہ تقلید کے صحیح ہونے میں بالاجماع یہ اعتقاد رکھنا ضروری نہیں کہ (میرا) امام باقی سب ائمہ پر مطلقاً فضیلت رکھتا ہے۔ اس لئے کہ صحابہ کرام و تابعین رضی اللہ عنہم یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ تمام امت میں سے افضل حضرت ابوبکرؓ ہیں پھر حضرت عمرؓ حالانکہ بہت سے مسائل (اختلافیہ) میں ان دونوں حضرات کے مخالف دوسرے صاحبوں کی تقلید کیا کرتے تھے اور کسی نے ان پر انکار نہیں کیا۔ لہٰذا یہ مسئلہ اجماعی ہوا۔

ثانیاً صحابہ کرامؓ کی تقلید اس لئے ترک نہیں کی گئی کہ وہ افضل الامت نہیں۔ حاشا و کلا۔ بلکہ اس لئے ترک کی گئی ہے کہ ان کے جملہ مسائل مجتہد فیہا مدوّن نہیں اور ہم تک پہنچے نہیں۔ بخلاف ائمہ اربعہ کے کہ ان کے سب مسائل مدوّن ہیں اور بوجہ میسّر آسکنے کے ان پر عمل کرنا ہم کو آسان ہے۔

**چھٹا شبہ** ائمہ مجتہدین خود اپنی تقلید سے منع کرتے تھے پھر ان کی تقلید کیسے جائز ہوگی اسی طرح بہت سے فقہاء بھی۔

**پہلا جواب** یہ کہنا کہ ائمہ مجتہدین تقلید سے منع کیا کرتے تھے یہ صحیح نہیں اسلئے کہ ائمہ لوگوں کو جو فتوے دیا کرتے تھے وہ اکثر دلائل اور بیان ماخذ سے خالی ہوا کرتے تھے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ تقلید کو عملی طور پر جائز رکھا کرتے تھے۔ فقہاء سے بھی اسی طرح عملاً تقلید کا ثبوت ہے۔

**دوسرا جواب** ائمہ مجتہدین نے تقلید سے جہاں منع کیا ہے وہ ان لوگوں کو منع کیا ہے جو خود درجہ اجتہاد تک پہنچے ہوئے تھے امام شعرانی رح فرماتے ہیں:۔

وَهُوَ مَحْمُوْلٌ عَلٰى مَنْ لَّهٗ قُدْرَةٌ عَلَى اسْتِنْبَاطِ الْأَحْكَامِ مِنَ الْكِتَابِ

والسنۃ والا فقد صرح العلماء بان التقلید واجب علی العامی لئلا یضل فی دینہ (میزان کبریٰ مطبوعہ مصر ص۸۸ ج۱)۔

یعنی تقلید کی ممانعت اس شخص کے لئے ہے جو پورا مجتہد ہو ورنہ علماء کرام تصریح کرتے ہیں کہ غیر مجتہد پر تقلید واجب ہے تاکہ وہ اپنے دین میں گمراہ نہ ہو جائے اور فقہاء کرام نے بھی تقلید مذموم سے منع کیا ہے نہ محمود سے۔

وھو محمول علی من اعطی قوۃ الاجتھاد اما الضعیف فیجب علیہ التقلید لاحد من الائمۃ والا ھلک وضل (الیواقیت الجواہر ص۹۶ ج۲)

یہ مجتہد کیلئے ہے اور غیر مجتہد پر ایک امام کی تقلید واجب ہے ورنہ برباد اور گمراہ ہو جائے گا۔

**ساتواں شبہ** (۱):— مولانا رومؒ مثنوی معنوی میں کئی جگہ تقلید کی مذمت فرماتے ہیں۔ چنانچہ ایک جگہ لکھتے ہیں:— ؎

مر مرا تقلید شاں بر باد داد — کہ دو صد لعنت براں تقلید باد

(۲) شیخ سعدیؒ بوستاں کے باب ہشتم میں لکھتے ہیں:— ؎

عبادت بتقلید گمراہی است — خنک رہروے را کہ آگاہی است

**جواب** (۱) ہم پہلے بتلا چکے ہیں کہ تقلید دو قسم پر ہے مشروع و غیر مشروع۔ مولاناؒ نے شعر مذکور میں تقلید غیر مشروع کا ذکر کیا ہے۔ اس لئے تقلید کو لفظ "شاں" سے مقید کیا ہے اور مطلق نہیں بیان کیا۔ تفصیل اس کی یہ ہے کہ اس شعر سے پہلے ایک صوفی کا قصہ ہے جو کہ نااہلوں کی تقلید میں "خر برفت و خر برفت" کہتا رہا تھا۔ اور پھر پچھتایا تھا۔ تو اس کے متعلق مولاناؒ فرماتے ہیں کہ ایسی تقلید یعنی نااہلوں کی جو غافل من الحق ہیں گمراہی ہے۔ اسی طرح جو لوگ گمراہ ہیں ان کی تقلید کی بھی اس کے بعد مذمت فرماتے ہیں۔



خاصہ تقلید چنیں بے حاصلاں — کابرو را ریختند از بہر ناں

رہی تقلید مشروع جو اہل اللہ اور مقبول بندوں کی ہوا کرتی ہے۔ اس کی جابجا مدح اور تعریف بیان فرماتے ہیں ؎

عکس چنداں باید از یارانِ خوش — کہ شوی از بحر بے عکس آبکش

عکس کا دل زد تو آں تقلید داں — چوں پیاپی شد شود تحقیق آں

تا نشد تحقیق از یاراں مبر — از صدف مگسل نگشتہ قطرہ دُر

(۲) شیخ سعدیؒ بھی بوستاں کے باب ہشتم میں تقلید غیر مشروع اور مذموم کی مذمت فرما رہے ہیں۔ تفصیل اس کی یہ ہے شیخ سعدیؒ نے حکایت سفر ہندوستان و ضلالت بت پرستاں میں سومنات کے بت اور مکار برہمن کا قصہ بیان کیا ہے۔ چنانچہ پہلا شعر یہ ہے ؎

بتے دیدم از عاج در سومنات — مرصع چو در جاہلیت منات

پھر اس واقعہ کے ضمن میں اس تقلید غیر مشروع کی مذمت کرتے ہیں۔ جو کہ بت پرستوں نے برہمن کی کی ہوئی تھی۔ بھلا اس کو اہل اللہ اور ائمہ دین کی تقلید کے ساتھ کیا دخل جو کہ مشروع اور ممدوح و محمود ہے۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سید المرسلین وعلی الہ وصحبہ اجمعین ٥

خیر محمد جالندھری عفا اللہ عنہ

ذی الحجہ ۱۳۵۲ھ

# اَلْکَلَامُ الْفَرِیْد

## فِی

# اِلْتِزَامِ التَّقْلِیْد

(منقول از امداد الفتاوی جلد ۳ صــ ۵۳)

اثبات تقلید کے متعلق یہ وہ فیصلہ کن دُرّہ نادرہ ہے جسکو حجۃ العارفین سراج المفسرین مجدد الملت حکیم الامت سیدی حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی چشتی حنفی دامت برکاتہم نے ایک استفتاء کے جواب میں بزمانہ قیام مدرسہ جامع العلوم کانپور ۱۳۱۴ھ میں تحریر فرمایا تھا۔ اور احقر کے درخواست کرنے پر مندرجہ بالا اس کا نام بھی آجکل تجویز فرما دیا۔

(خیر محمد عفا اللہ عنہ)

الجواب: احکام شرعیہ دو قسم پر ہیں منصوص، غیر منصوص۔ منصوص دو نوع ہیں متعارض غیر متعارض۔ متعارض دو قسم ہیں معلوم التقدیم والتاخیر۔ غیر معلوم التقدیم والتاخیر پس احکام منصوصہ غیر متعارضہ یا متعارضہ معلومۃ التقدیم والتاخیر میں نہ قیاس جائز نہ کسی کے قیاس کا اتباع جائز لقولہ تعالیٰ وَاِنْ هُمْ اِلَّا یَظُنُّوْنَ[1] ولقولہ تعالیٰ اِنْ یَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ[2] اس ظن سے مراد وہی ظن ہے جو مقابل نص کے ہو اور احکام غیر منصوصہ یا منصوصہ متعارضہ غیر معلومۃ التقدیم والتاخیر میں یا تو کچھ عمل کریگا یا کچھ کریگا۔ اگر کچھ نہ کیا تو مخالف نص اَیَحْسَبُ الْاِنْسَانُ اَنْ یُّتْرَکَ سُدًی[3] اور اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰکُمْ عَبَثًا[4] کے لازم آئے۔ اگر کچھ کیا تو بدون علم بالتعین کسی جانب کے عمل ممکن نہیں پس علم بالتعین حکم نص سے تو ہو نہیں سکتا[5] لِعَدَمِ النَّصِّ فِی الْاَوَّلِ وَلِلتَّعَارُضِ مِنْ غَیْرِ عِلْمٍ بِالتَّقْدِیْمِ وَالتَّاخِیْرِ فِی الثَّانِیْ۔

---

[1] اللہ تعالیٰ کا فرمان اور نہیں ہیں وہ مگر (بے بنیاد) خیالات پکاتے (سورہ بقرہ پ ۱) ۱۲

[2] نہیں پیروی کرتے مگر بے اصل خیالات کی (سورہ نجم پ ۲۷) [3] کیا انسان یہ خیال کرتا ہے کہ یونہی مہمل چھوڑ دیا جائیگا (سورہ قیامت پ ۲۹) ۱۲۔ [4] کیا تم نے یہ خیال ہے کہ ہم نے تم کو یونہی مہمل (خالی از حکمت) پیدا کر دیا ہے (سورہ مومنون پ ۱۸) ۱۲ [5] کیونکہ پہلی صورت میں نص نہیں اور دوسری صورت میں بغیر علم تقدیم و تاخیر کے تعرض ہے ۱۲۔

خیر محمد عفی عنہ



ضرور علم بالتعین قیاس سے ہوگا۔ پس یا قیاس ہر شخص کا شرعاً معتبر ہے کہ جو کسی کی سمجھ میں آئے یا بعض کا معتبر ہے بعض کا نہیں۔ کل کا تو معتبر ہو نہیں سکتا بقولہ تعالیٰ وَلَوْ رَدُّوْهُ اِلَی الرَّسُوْلِ وَاِلٰٓی اُولِی الْاَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِیْنَ یَسْتَنْبِطُوْنَهٗ مِنْهُمْ[1] پس بعض کا معتبر ہوگا۔ بعض کا نہ ہوگا۔ جس کا معتبر ہے اس کو مجتہد و مستنبط کہتے ہیں جس کا معتبر نہیں اس کو مقلد کہتے ہیں۔ پس مقلد پر ضروری ہوا کہ کسی مجتہد کی تقلید کرے بقولہ تعالیٰ[2] وَاتَّبِعْ سَبِیْلَ مَنْ اَنَابَ اِلَیَّ۔

اب جاننا چاہیئے کہ ائمہ اربعہ کے تاریخی حالات سے بالقطع معلوم ہے کہ تحت عموم مَنْ اَنَابَ اِلَیَّ کے داخل ہیں پس ان کا اتباع بھی ضروری ہوگا۔ رہی یہ بات کہ مجتہد تو بہت سارے گذرے ہیں کسی دوسرے کی تقلید کیوں نہ کی جائے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ اتباع سبیل کیلئے علم سبیل ضروری ہے اور ظاہر ہے کہ بجز ائمہ اربعہ کے کسی مجتہد کا سبیل بتفصیل جزئیات و فروع معلوم نہیں۔ پس کیونکر کسی کا اتباع ممکن ہے۔ پس انحصار مذاہب اربعہ میں ثابت ہوا۔ رہی یہ بات کہ ان چاروں میں سے ایک ہی کی تقلید کیوں ہو۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ مسائل دو قسم کے ہیں متفق علیہا۔ مختلف فیہا۔ مسائل متفق علیہا میں تو سب کا اتباع ہوگا۔ مسائل مختلف فیہا میں سب کا (اتباع) تو ہو نہیں سکتا۔ بعض کا ہوگا۔ پس ضرور ہے کہ کوئی وجہ ترجیح کی ہو سو حق تعالیٰ نے اتباع کو[3] اَنَابَةٌ اِلَی اللّٰهِ پر معلق فرمایا ہے۔ جس امام کی انابۃ الی اللہ زائد معلوم ہوگی اس کا اتباع کیا جائے۔ اب تحقیق زیادہ انابۃ کی یا تفصیلاً کی جائیگی یا اجمالاً تفصیلاً یہ کہ ہر فرع و جزئی مختلف فیہ میں دیکھا جائے کہ حق کس کی جانب ہے۔ اجمالاً یہ کہ ہر امام کے مجموعہ حالات و کیفیت پر نظر کی جائے کہ غالباً کون حق پر ہے اور کس کی انابت زائد ہے۔ صورت اولیٰ میں علاوہ حرج اور تکلیف مالا یطاق کے مقلد نہ رہا بلکہ اپنی تحقیق کا متبع ہوا نہ دوسرے کی سبیل کا۔[4] وَهُوَ خِلَافُ الْمَفْرُوْضِ پس صورت ثانیہ متعین ہوئی۔ کسی کو امام ابوحنیفہ رح پر انکے مجموعہ حالات سے یہ ظن غالب اعتقاد راجح ہوا کہ یہ مصیب ہیں۔ کسی کو امام شافعی رح پر کسی کو امام احمد حنبل رح پر اس لئے ہر ایک نے ایک ایک کا اتباع اختیار کیا اور جب ایک کے اتباع کا بوجہ علم بالا نابۃ اجمالاً کے التزام کیا گیا۔ اب بعض جزئیات میں بلا کسی وجہ قوی یا ضرورت شدیدہ اس کی مخالفت میں شق اول عود کرے گی۔

---

[1] اور اگر پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنے اولی الامر (مجتہدین) کی طرف اسے پھیر لاتے تو ان میں سے اہل استنباط (مجتہدین) خوب معلوم کر لیتے (سورہ نساء پ ۵) [2] اے مخاطب پیروی کر اس شخص کے طریقہ کی جس نے میری طرف توجہ کی (سورہ لقمان پ ۲۱)۔

[3] توجہ الی اللہ۔ [4] اور وہ خلاف مفروض ہے ۱۲۔ خیر محمد۔

وقد ثبت بطلانہ۔ پس[2] بحمد اللہ تقریر بالا سے وجوب تقلید مطلقاً و تقلید ائمہ اربعہ خصوصاً وانحصار فی المذاہب الاربعہ و وجوب تقلید شخصی و بطلان تلفیق کالشمس فی کبد السماء واضح ہو گیا و دونہ خرط القتاد والکلام فیہ طویل وفیما ذکرنا اکفایۃ الطالب الرشاد انشاء اللہ تعالیٰ ولنعم ما قیل۔

ہر کہ سر بر خط فرماں ننہد | کے میسر شودش رہ بر آوردن
ہر کہ خواہد کہ بسر منزل مقصود رسد | بایدش پیروی راہ نمایاں کردن

اور یہ کہنا کہ مذہب محمدی کو چھوڑ کر مذہب حنفی کو اختیار کیا یہ عجیب خبطیوں کا کلام ہے اسکو تو یہ خبر ہی نہیں کہ مذہب کس کو کہتے ہیں۔ دین محمدی کو مذہب محمدی کہتا ہے دین و مذہب میں فرق بھی معلوم نہیں کہ دین مجموعہ اصول کا نام ہے اور مذہب مجموعہ فروع کا اور ہر فروع کے لئے اصول ضروری ہیں۔ جب مذہب محمدی ہوا تو دین کونسا ہوگا۔ یہ شخص اس نسبت سے حنفیہ کو منع کرتا ہے اور اپنی خبر نہیں کہ کیا خاک پھانک رہا ہوں کہ دین محمدی ہاتھ سے نکلا جاتا ہے اور حنفیہ کی نسبت تو نہایت صحیح ہے۔ کیونکہ دین مثل بڑے ملک یا بڑے قبیلے کے ہے۔ اور مذہب مثل شہر وں اور چھوٹے قبیلوں کے۔ اطلاقات روزمرہ میں اپنے کو شہر اور چھوٹے قبیلے کی طرف نسبت کیا کرتے ہیں۔ البتہ جب ملک یا بڑے قبیلہ سے سوال کیا جاتا ہے اس وقت اپنا ملک اور بڑا قبیلہ بتلاتے ہیں۔ اسی طرح اطلاقات روزمرہ میں اگر کوئی اپنے کو حنفی بتلاوے اور جب دین سے سوال ہو اس وقت محمدی کہے۔ فرمایئے کونسا شرک و کفر لازم آگیا۔ اس پر اعتراض کرنا ایسا ہے جیسے کوئی کہنے کہ تم صدیقی یا لکھنوی کیوں کہتے ہو بلکہ آدمی یا ہندی کہلاؤ۔ ایسے شخص کا مقابلہ بجز جواب جاہلاں باشد خموشی کے اور کیا ہوگا۔[3] ایھا الاخوان لا تسعوا فی الارض بالفساد والطغیان فان الفتنۃ اشد من القتل بالسیف والسنان فاللہ المستعان علی البلیات والاخوان رب توفنا علی الحق والایمان۔ فقط۔ ۱۰ شعبان روز چہار شنبہ ۱۳۱۴ھ۔ انتہی

---

[1] اور اس کا بطلان ثابت ہو چکا ہے۔ [2] یعنی بحمد اللہ تقریر بالا سے دوپہر کے سورج کی طرح خوب واضح ہو گیا کہ تقلید مطلق عموماً اور ائمہ اربعہ خصوصاً واجب ہے۔ اور اس وقت ائمہ اربعہ کے مذاہب ہی میں تقلید منحصر ہے اور تقلید شخصی واجب ہے اور تلفیق باطل ہے اور بجز تقلید کے چارہ نہیں اور کلام اس بیان میں طویل ہے اور طالب رشاد کیلئے مضمون مذکور کافی ہوگا انشاء اللہ تعالیٰ۔ [3] اے بھائیو زمین میں فساد و طغیان کی سعی مت کرو اس لئے کہ نیزہ و شمشیر کے قتل سے فتنہ (دینی گناہ میں) زیادہ سخت ہے اور ہر طرح کی مصیبتوں اور غموں میں اللہ تعالیٰ سے مدد طلب کیجا سکتی ہے۔ اے ہمارے پروردگار حق و ایمان پر ہمارا خاتمہ کر۔



# خیر الارشاد الی التقلید والاجتہاد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الذی ھدانا لمعرفۃ سبیل الاجتہاد وتقلیدہ وارشدنا الی طریق اتباع الائمۃ وتاییدہ والصلوۃ والسلام علی من حبب الینا اقتداء المنیبین بعد اتباعہ ورضی لنا الاقتداء بھدی الراسخین بعد الوقوف علیہ واطلاعہ ونشھد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ ونشھد ان سیدنا ومولانا محمداً عبدہ ورسولہ۔

اما بعد۔ اس مختصر تحریر سے حنفیہ یا فقہ حنفی کی طرف دعوت و تبلیغ مقصود نہیں اور نہ ہی اس کے منکرین یا غیر حنفی مسالک پر کوئی رد و انکار منظور ہے بلکہ اس تحریر سے اصولی طور پر اجتہاد و تقلید کے بارہ میں نقل صحیح اور عقل سلیم کی روشنی میں صرف یہ ظاہر کرنا ہے کہ کسی معتبر اجتہاد کی تقلید کرنا کوئی بدعت نہیں ہے کہ اسے قابل ملامت اور اس کے مرتکب کو مستوجب نکیر تصور کیا جائے۔ بلکہ یہ ایسا سلوک راستہ ہے جو سلف سے لے کر خلف تک اجماعی طور پر دینی شاہراہ بنا رہا ہے اور اُمت نے اپنے دین کے تحفظ کی کوئی صورت اس کے سوائے نہیں سمجھی ہے بلکہ دین اور دُنیا کے ہر شعبہ میں تقلید کا رواج ایسا عام ہے کہ ہر خواندہ و ناخواندہ شب و روز اس سے کام لے رہا ہے اور گھر میں آتے اور جاتے وقت ضرورت کی اشیاء کو محض اعتماد پر طلب کیا کرتا ہے اور بلا دلیل مان لیتا ہے۔ یہ بھی ایک گونہ تقلید ہے

واللہ الموفق والیہ الصواب۔

**اجتہاد لغوی** | الاجتہاد فی اللغۃ ھو تحمل الجہد ای المشقۃ | اجتہاد لُغت میں خوب محنت اُٹھانے کا نام ہے

**اجتہاد اصطلاحی** | وفی الاصطلاح استفراغ الفقیہ الوسع لتحصیل ظن لحکم شرعی (تحریر ص ۶۰۳) | اور اصطلاح میں یہ ہے کہ فقیہ کا اپنی طاقت کے موافق خوب محنت کرنا تاکہ حکم شرعی کا ظن حاصل ہو جائے۔

حقیقۃ الاجتہاد علی مایفہم من کلام العلماء استفراغ الجہد فی ادراک الاحکام الشرعیۃ الفرعیۃ عن ادلتہا التفصیلیۃ الراجعۃ کلیاتہا الی اربعۃ اقسام الکتاب والسنۃ والاجماع والقیاس اھ (عقد الجید ص۶)

اجتہاد کی تعریف جو کلام علماء سے سمجھی جاتی ہے یہ ہے کہ شریعت کے احکام دریافت کرنے میں خوب محنت کرنا۔ فرعیہ کو انکی تفصیل دلیلوں سے جن کی کلیات کا مآل چار قسم ہے یعنی کتاب اور سنت اور اجماع اور قیاس اھ

حاصل یہ کہ احکام فرعی کو ان چاروں اصلوں سے محنت تامہ کے ساتھ نکالنے کا نام اجتہاد ہے۔

## شروطِ اجتہاد

قال البغوی والمجتہد من جمع خمسۃ انواع من العلم علم کتاب اللہ عز وجل وعلم سنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وعلم اقاویل السلف من اجماعہم واختلافہم وعلم اللغۃ وعلم القیاس وھو طریق استنباط الحکم من الکتاب والسنۃ اذا لم یجدہ صریحاً فی نص الکتاب او سنتہ او اجماع فیجب ان یعلم من علم الکتاب الناسخ والمنسوخ والمجمل والمفسر والخاص والعام والمحکم والمتشابہ والکراھۃ والتحریم والعام والندب ویعرف ھذہ الاشیاء من السنۃ ویعرف الصحیح والضعیف والمسند والمرسل ویعرف ترتیب السنۃ علی الکتاب علی السنۃ وترتیب الکتاب علی السنۃ حتی لو وجد حدیثاً لا یوافق ظاہرہ الکتاب یہدی الی وجہ محملہ فان السنۃ بیان الکتاب ولا تخالفہ اھ

عقد الجید ص۱۸

امام بغویؒ فرماتے ہیں کہ مجتہد عالم ہے کہ پانچ طرح کے علم کا جامع ہو۔ اوّل کتاب اللہ یعنی قرآن مجید کا علم۔ دوم حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم۔ سوم علماء سلف کے اقوال کا علم کہ ان کا اتفاق کس قول پر ہے اور اختلاف کس قول میں ہے۔ چہارم لغت عربی کا علم۔ پنجم قیاس کا علم اور قیاس قرآن و حدیث سے حکم نکالنے کا طریقہ ہے جس صورت میں مجتہد حکم مذکور صریح قرآن یا حدیث یا اجماع کے نصوص میں نہ پاوے اب ان علموں کی مقدار مفصل معلوم کرنی چاہیئے کہ مجتہد کو ہر ایک علم کتنا چاہیئے، تو قرآن کے علم میں سے اس پر ناسخ اور منسوخ مجمل اور مفسر خاص اور عام محکم اور متشابہ کراہت و تحریم اباحت و استحباب اور وجوب کا جاننا ضروری ہے اور حدیث میں ان اشیاء مذکورہ کے علاوہ حدیث ......... صحیح ضعیف مرسل اور مسند کا جاننا اور حدیث کو قرآن پر مرتب کرنے اور قرآن کو حدیث پر مرتب کرنے کا علم اور مہارت ضروری ہے۔ حتیٰ کہ اگر کوئی ایسی حدیث پائے جس کا ظاہر قرآن کے موافق نہ ہو تو اس کی مطابقت کی صورت کا سراغ لگانا کیونکہ حدیث قرآن مجید کا بیان ہے مخالف قرآن نہیں کہ مطابقت نہ ہو سکے اھ



ویعرف اقاویل الصحابۃ والتابعین فی الاحکام ومعظم فتاوی فقہاء الامۃ حتی لا یقع حکمہ مخالفاً لاقوالہم فیکون فیہ خرق الاجماع اھ

(ایضاً ص۹)

اور اقوال صحابہؓ اور تابعینؒ میں سے اس قدر جانے جو باب احکام منقول ہیں اور بڑا حصہ ان فتووں کا جاننا بھی ضروری ہے جو فقہائے اُمت نے دیئے ہوں تاکہ اس کا اجتہاد سلف کے اقوال کے خلاف نہ ہو ورنہ اس صورت میں اجماع کی مخالفت ہوگی۔ اھ

## ضرورتِ اجتہاد

چونکہ تمام کے تمام مسائل جزئیہ اس طرح منصوص نہیں کہ ہر کس و ناکس بلا تکلف ان کا صحیح حکم سمجھ سکے اور اجتہاد کی ضرورت ہی نہ پڑے بلکہ بہت سے مسائل ایسے ہیں کہ ان میں اجتہاد کے بغیر چارہ نہیں لہذا ضروری تھا کہ امت کے بعض افراد کو استنباط و اجتہاد کی قوت عطا کی جاتی کہ جس کے ذریعہ یہ حضرات نصوص میں غور و فکر کر کے غیر منصوصہ حوادثِ جزئیہ کے احکام نکال کر عام امت کے لیے عمل کی راہ استوار کرتے۔ ان نفوسِ قدسیہ کو جنہیں ہر وقت دربارِ نبوی میں حاضری کا شرف حاصل تھا گو اس قوت سے کام لینے کی ضرورت نہ پڑتی تھی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس ہی ہر سوال کا کافی شافی جواب تھی۔

اے لقاءِ تو جوابِ ہر سوال ÷ مشکل از تو حل شود بے قیل و قال

مگر جو حضرات اس زمانہ میں مدینہ طیبہ سے باہر قیام پذیر تھے یا جو حضرات بعد میں اسلام لانیوالے تھے یا جو بعد میں پیدا ہونے والے تھے وہ اس قوتِ اجتہاد کے از حد محتاج اور حاجتمند تھے اسی لئے حق تعالیٰ نے خیر القرون میں بیشمار صحابہ کرام و تابعین و تبع تابعینِ عظام و من بعدہم رضی اللہ تعالےٰ عنہم اجمعین کو اس دولتِ اجتہاد سے نوازا۔

## تحسینِ اجتہاد

جنابِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت معاذ رضی اللہ عنہٗ کو یمن بھیجتے وقت صاف لفظوں میں اجتہاد کی تحسین و تصویب فرمائی ——— مشکوٰۃ شریف ص۳۲۴ میں ہے: ———

عن معاذ بن جبلؓ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لما بعثہ الی الیمن قال کیف تقضی اذا عرض لک قضاء قال اقضی بکتاب اللہ قال

جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب حضرت معاذؓ کو ملک یمن کیطرف (حاکم بنا کر) بھیجنے کا ارادہ کیا تو دریافت فرمایا کہ (وہاں) جب تمہارے

فان لم تجد فی کتب اللہ قال فبسنۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال فان لم تجد فی سنۃ رسول اللہ قال اجتھد برأیی ولا آلو قال فضرب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی صدرہ وقال الحمد للہ الذی وفق رسول رسول اللہ لما یحب ویرضی بہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ۔ (ابوداؤد، ترمذی، دارمی)

سامنے مقدمات پیش ہوں گے تو کیسے فیصلہ دو گے، عرض کیا کہ قرآن سے فیصلہ دیا کروں گا۔ آپ نے ارشاد فرمایا اگر قرآن میں (اس مقدمہ کا حکم) نہ پاؤ تو پھر کیسے فیصلہ دو گے عرض کیا حدیث رسول اللہ سے، ارشاد فرمایا کہ اگر حدیث میں بھی اس مقدمہ کا حکم) نہ پاؤ تو پھر ...... عرض کیا کہ پھر میں اپنی ہمت کے موافق پورا پورا اجتہاد کروں گا۔ (اور اس کے موافق فیصلہ دوں گا) اس پر جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (خوشی سے) حضرت معاذؓ کے سینہ پر ہاتھ مارا اور فرمایا اس مالک کا (لاکھ لاکھ) شکر ہے جس نے اپنے پیغمبر کے قاصد کو اس کام کی توفیق دی جس سے خدا کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم خوش ہو رہا ہے (ابوداؤد، ترمذی، دارمی)

## صحابہ کرام سے اجتہاد کا ثبوت

عن ابن عمرؓ قال قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لما رجع من الاحزاب لا یصلین احد العصر الا فی بنی قریظۃ فادرک بعضھم العصر فی الطریق وقال بعضھم لا نصلی حتی نأتیھا وقال بعضھم بل نصلی لم یرد منا ذلک فذکر ذلک للنبی صلی اللہ علیہ وسلم فلم یعنف احدا منھم۔ (بخاری ص ۵۹۱)

حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوۂ احزاب سے واپسی پر ارشاد فرمایا کہ کوئی شخص بھی بنو قریظہ کے سوا کہیں عصر کی نماز نہ پڑھے (اتفاق سے) راستہ میں نماز عصر کا وقت آ گیا بعض نے کہا ہم تو بنو قریظہ پہنچ کر ہی نماز پڑھیں گے (یعنی انہوں نے الفاظ کے ظاہر پر عمل کیا) اور بعض نے کہا کہ نماز پڑھ لینی چاہیے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا منشا یہ نہ تھا (اور اجتہاد سے راستہ ہی میں نماز پڑھ لی) پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کا ذکر کیا گیا مگر آپ نے ان میں سے کسی کو بھی سرزنش نہیں فرمائی (یعنی انکے اجتہاد کو جائز رکھا گیا)۔

**فائدہ** دیکھیے اس واقعہ میں بعض صحابہ کرام نے اپنی قوۃ اجتہاد سے حدیث کی دو محتمل وجوہ میں سے ایک کو نبوت کا اصل منشا قرار دیا اور راستہ ہی میں نماز پڑھ لی اور آنحضرت صلی اللہ



علیہ وسلم نے ان حضرات کو نہ تو اس پر ملامت فرمائی کہ ظاہر الفاظ کے خلاف عمل کیوں کیا اور نہ ہی ان کو عمل بالحدیث کا تارک قرار دیا۔

۲۔ عن طارق بن شھاب ان رجلاً اجنب فلم یصل فاتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فذکر ذلک لہ فقال اصبت فاجنب رجل آخر فتیمم وصلی فقال نحوا مما قال للآخر یعنی اصبت۔ (نسائی ص ۴۹)

طارق بن شہاب سے روایت ہے کہ ایک شخص کو نہانے کی حاجت ہو گئی اس نے نماز نہیں پڑھی پھر وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اپنا قصہ بیان کیا آپ نے ارشاد فرمایا تو نے ٹھیک کیا پھر ایک اور شخص کو اسی طرح نہانے کی حاجت ہوئی تو اس نے تیمم کر کے نماز پڑھ لی (آپ کی خدمت میں حاضر ہوا) تو آپ نے اس کو بھی ویسی ہی بات فرمائی جو ایک شخص کو اس سے پہلے فرما چکے تھے (یعنی تو نے ٹھیک کیا)

**فائدہ** اس حدیث سے اجتہاد کا جواز ثابت ہوا کیونکہ انکو اگر نص معلوم ہوتی تو عمل کے بعد سوال کرنے کی ضرورت نہ تھی اس سے معلوم ہوا کہ دونوں حضرات نے اپنے اپنے اجتہاد پر عمل کیا اور آپ نے دونوں کی تحسین وتصویب فرمائی۔

۳۔ عن عمرو بن العاصؓ قال احتلمت فی لیلۃ باردۃ فی غزوۃ ذات السلاسل فاشفقت ان اغتسلت ان اھلک فتیممت ثم صلیت باصحابی الصبح فذکروا ذلک للنبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال یا عمرو صلیت باصحابک وانت جنب فاخبرتہ بالذی منعنی من الاغتسال وقلت انی سمعت اللہ عز وجل یقول ولا تقتلوا انفسکم ان اللہ کان بکم رحیما فضحک

حضرت عمرو بن العاصؓ سے روایت ہے وہ فرماتے ہیں کہ مجھ کو غزوہ ذات السلاسل کے سفر میں احتلام ہو گیا سخت سردی کی رات تھی مجھے اندیشہ ہوا کہ غسل کیا تو شاید ہلاک ہو جاؤں گا میں نے تیمم کیا اور ساتھیوں کو صبح کی نماز پڑھا دی ان لوگوں نے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور یہ قصہ ذکر کیا آپ نے ارشاد فرمایا اے عمرو تم نے جنابت کی حالت میں لوگوں کو نماز پڑھا دی میں نے اپنا عذر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولم یقل شیئاً۔ اخرجہ۔

(ابو داؤد ص۴۸)

پیش کرتے ہوئے عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے اپنی جانوں کو قتل مت کرو بیشک حق تعالیٰ تم پر مہربان ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم یہ سن کر ہنس پڑے اور کچھ نہیں فرمایا۔

**فائدہ** اس حدیث سے بھی صراحۃً اجتہاد کے جواز کا ثبوت ملتا ہے چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے دریافت فرمانے پر حضرت عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ نے اپنی دلیل بھی نقل کر دی اور آپ نے اس کو جائز رکھا۔

اجتہادِ صحابہ کے اسی نوع کے واقعات روایات میں بکثرت ملتے ہیں بطور نمونہ چند مثالیں ذکر کر دی گئی ہیں الغرض صحابہ کرام میں اگر کچھ حضرات ایسے تھے جن کی نگاہ نص کے ظاہری مدلول تک محدود و مرکوز ہو کر رہ جاتی تھی۔ تو کچھ حضرات ایسے بھی ضرور تھے جنکی دور رس اور عمیق نظر ظاہر سے گزر کر اسکے بطن اور تہہ تک پہنچتی اور ایسی علت جامعہ کا سراغ لگا لیتی تھی جو مدار حکم قرار پاتی اور ہزار ہا جزئیات کے علوم کا باب ان پر کھل جاتا تھا۔

## تابعینِ عظام سے اجتہاد کا ثبوت

حضراتِ صحابہ کی طرح انکے بعد تابعین میں بھی بیشمار مجتہد ہوئے جو مختلف علاقوں میں پھیل گئے تھے تاکہ عامۂ مسلمین کو مسائل دریافت کرنے میں آسانی ہو چنانچہ لوگ اپنے علاقہ کے عالم امام سے مسئلہ پوچھتے اور اس پر عمل کرتے تھے اور کبھی کسی اور عالم سے ملاقات ہوتی تو حسبِ ضرورت اس سے مسئلہ پوچھتے اور اس پر عمل کرتے تھے حضرت شاہ ولی اللہ صاحب حجۃ اللہ البالغہ ج۱ ص۱۱۴ میں تحریر فرماتے ہیں۔

فعند ذلک صار لکل عالم من علماء التابعین مذهب علی حیاله فانتصب فی کل بلدة امام مثل سعید بن المسیب وسالم بن عبد الله فی المدینة وبعدهما الزهری والقاضی یحیی بن سعید وربیعة بن عبد الرحمٰن فیها وعطاء بن ابی رباح بمکة وابراهیم النخعی والشعبی بالکوفة والحسن البصری بالبصرة وطاؤس بن کیسان بالیمن ومکحول بالشام:

پس اسوقت علماء تابعین میں سے ہر عالم کے لئے علیحدہ مذہب قرار پایا اور ہر شہر میں ایک امام مقرر ہو گیا جیسے سعید بن المسیب اور سالم بن عبداللہ اور انکے بعد زہری اور قاضی یحییٰ بن سعید اور ربیعہ بن عبد الرحمٰن مدینہ میں اور عطاء بن ابی رباح مکہ میں ابراہیم نخعی اور شعبی کوفہ میں حسن بصری بصرہ میں طاؤس بن کیسان یمن میں اور مکحول شام میں۔



اور حضرت شاہ صاحب عقد الجید ص۲۹ میں فرماتے ہیں۔

وان کان المأخذ ان متقاربین جاز التقلید والانتقال لان الناس لم یزالوا من زمن الصحابة الی ان ظهرت المذاهب الاربعة یقلدون من اتفق من العلماء من غیر نکیر من احد یعتبر انکاره ولو کان ذلک باطلاً لانکروه۔

اور اگر دونوں ماخذ قریب قریب ہوں تو تقلید اور انتقال جائز ہے اس لئے کہ لوگ زمانہ صحابہ سے مذاہب اربعہ کے ظہور تک (ایسا ہی کرتے رہے کہ) جیسے اتفاق پڑتا کسی نہ کسی عالم کی تقلید کر لیتے تھے۔ اور کوئی معتبر عالم اس پر نکیر نہ کرتا تھا یہ طرزِ عمل باطل ہوتا تو نکیر بھی ضرور ہوتی۔

حاصل یہ کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے زمانہ ہی سے حضرات مجتہدین نے مسائل غیر منصوصہ میں اجتہاد کے ذریعہ احکام ظاہر کرنے کا سلسلہ شروع کیا اور غیر مجتہدین نے انکے علم و فہم تقویٰ و دیانت پر اعتماد کر کے انکی تقلید و اتباع اختیار کی خواہ یہ سمجھتے ہوئے کہ یہ (احکام اجتہادیہ) درحقیقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث ہیں جو بغرضِ اختصار اقوالِ موقوفہ کی صورت میں ذکر کر دی گئی ہیں یا صحیح استنباطات ہیں جو نصوص سے لئے گئے ہیں۔ (جاری)

حضرت مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی اپنی کتاب انصاف ص۱۳ فرماتے ہیں۔

ویستدل باقوال الصحابة والتابعین علماء منهم انها احادیث منقولة عن رسول الله صلی الله علیه وسلم اختصروها وجعلوها موقوفة (الی) او یکون استنباطا منهم من النصوص او اجتهادا منهم بآرائهم وهم احسن صنیعاً فی کل ذلک فمن یجئ بعدهم اکثر اصابة واقدم زماناً واوعی علماً فتعین العمل بها۔

اور (تبع تابعین کا طبقہ) صحابہ کرام اور تابعین کے اقوال سے استدلال کیا کرتا تھا کیونکہ وہ جانتے تھے کہ یہ اقوال یا تو حدیثیں ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہیں اور بغرض اختصار انہیں موقوف بنا لیا گیا ہے۔ یا یہ ان حضرات کے اجتہاد ہیں جو نصوص سے اپنی رائے اور قیاس کے ذریعہ استنباط کیے گئے اور یہ حضرات (صحابہ کرام و تابعین) ان سب باتوں میں ان لوگوں سے کہیں بہت فائق ہیں جو ان کے بعد ہوئے نیز صحت رائے میں سب سے زیادہ زمانہ کے لحاظ سے سب سے آگے اور علم کے لحاظ سے سب سے بڑھ کر ہیں اسی لئے ان کے اقوال پر عمل کرنا طے پایا ہے اور پھر اسی پر بس نہیں بلکہ ان حضرات کے بعد دیگر ائمہ متبوعین کے مسائل مستنبط

کو بھی حکماً سنت ہی شمار کیا گیا۔ چنانچہ مولانا اسمٰعیل شہیدؒ ایضاح الحق الصریح میں لکھتے ہیں۔

احکامِ مستنبطہ مجتہدین سابقین کہ مسلم الاجتہاد اند بقیاسات صحیحہ بیشک از قبیل سنت حکمیہ است۔ ھ

مسلم الاجتہاد اماموں کے مسائل جو قیاس صحیحہ پر مشتمل ہوں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت ہیں۔

نیز اسی کتاب میں ایک اور مقام پر لکھتے ہیں:۔

احکامِ مستنبطہ مجتہدین سابقین خواہ بایں وجہ باشد کہ فلاں امر واجب است یا مندوب یا مباح یا مکروہ یا حرام یا بایں وجہ باشد کہ فلاں امر رکن است فلاں شرط است ہمہ از قبیل سنتِ حکمیہ است اھ

پہلے مجتہدین کے احکام خواہ اس طرح کے ہوں کہ فلاں امر واجب ہے یا مستحب مباح ہے یا مکروہ یا حرام یا مثلاً فلاں بات رکن ہے یا فلاں شرط سب سنتِ حکمیہ ہیں۔

مذکورہ بالا تصریحات کی روشنی میں معلوم ہو گیا کہ ائمہ مجتہدین کے اجتہادات حکماً سنت ہی کا درجہ رکھتے ہیں لہٰذا ان پر عمل کرنا گویا سنتِ نبویہ علی صاحبہا الصلوٰۃ والتحیۃ پر عمل کرنے کے درجہ میں ہے تو یہ در اصل اتباع ہی ہوگا ابتداع ہرگز نہیں۔ جبکہ غیر مقلدین کے اکابر حضرات بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں نواب صدیق حسن صاحب ہدیۃ السائل الی ادلۃ المسائل ص۲۳ میں لکھتے ہیں۔

اگر تنہا در مذہب حنفی تتبع کنی دریابی کہ قول یکے از ابو حنیفہؒ وابو یوسفؒ ومحمد بالضرورت مطابق حدیث است ومحدثین ثقات اثبات آں مے کنند اھ

صرف مذہبی حنفی پر ہی غور کرنے سے تمہیں معلوم ہو جائیگا کہ تینوں اماموں (ابو حنیفہ وابو یوسف، ومحمد رحمہم اللہ تعالیٰ) میں سے کسی ایک کا قول ضرور حدیث کے مطابق اور ثقہ محدثین نے اسے تسلیم کیا ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلویؒ عقد الجید ص۲۹ میں لکھتے ہیں۔

اذا تحقق عندك ما بيناه علمت ان كل حكم يتكلم فيه المجتهد باجتهاده منسوب الى صاحب الشرع عليه الصلوات والتسليمات (الى قوله) او الى علة ماخوذة من لفظه اھ

ہماری اس تحقیق وتصریح کے بعد تمہیں یقین کر لینا چاہیے کہ جس حکم میں مجتہد اپنے اجتہاد سے بات کرتا ہے وہ شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف ہی منسوب ہوگا خواہ آپ کے الفاظ مبارکہ کی طرف یا اس علت کی طرف جو آپ کے الفاظ مبارک سے لی گئی ہے۔



## تعریف تقلید

قاضی محمد علی تھانوی اپنی مشہور کتاب کشاف اصطلاحات الفنون ص۱۱۷۸ میں فرماتے ہیں:۔

التقليد اتباع الانسان غيره فيما يقول او يفعل معتقدا للحقية من غير نظر الى الدليل كان هذا المتبع جعل قول الغير او فعله قلادة فى عنقه من غير مطالبة دليل

تقلید کا اصطلاحی معنیٰ یہ ہے کہ ایک آدمی دوسرے کے قول یا فعل کو حق سمجھتے ہوئے اس کی اتباع کرتے ہے اور کوئی دلیل اس کے پیشِ نظر نہیں ہوتی۔ گویا اس اتباع کنندہ (مقلد) نے دوسرے کے قول یا فعل کو اپنے گلے کا ہار بنا لیا ہے اور کسی دلیل کا مطالبہ نہیں کیا۔

نامی شرح حسامی ص۱۹۰ میں لکھا ہے :۔

التقليد اتباع الغير على ظن انه محق بلا نظر فى الدليل اھ

یعنی دوسرے کو اہلِ حق اعتقاد کرتے ہوئے دلیل کی فکر میں پڑے بغیر اس کا اتباع کر لینا تقلید ہے۔ اھ

حاصل یہ ہے کہ تقلید کی دونوں تعریفوں میں دوسرے کے قول کو تسلیم کرتے ہوئے یا اس پر عمل کرتے وقت عدم مطالبۂ دلیل کا لحاظ ہے گو واقعہ اور نفس الامر میں وہ قول یا فعل مدلل اور محقق ضرور ہوتا ہے۔ دلیل خواہ قطعی ہو یا ظنی مگر عدمِ دلیل یا عدمِ علم بالدلیل (دلیل کا معدوم ہونا یا معلوم نہ ہونا) تقلید کی تعریف میں ہرگز داخل نہیں۔ لہٰذا بعض غیر مقلدین کا یہ کہنا قطعاً صحیح نہیں کہ تقلید لازمِ جہالت ہے کیونکہ اس کی ماہیت میں عدمِ معرفت دلیل (دلیل کو نہ جاننا داخل ہے یا یہ کہنا کہ ہدایہ جیسی مدلل کتاب کو پڑھنے پڑھانے والے مقلد نہیں کہلا سکتے کیونکہ تقلید معرفتِ دلیل کے منافی نہیں ہے بس اس تقریر سے بحمد اللہ مولوی ثناء اللہ صاحب مرحوم امرتسری کے اعتراضات علے کا پورا پورا جواب ہو جاتا ہے۔ جو رسالہ تقلیدِ شخصی وسلفی ص۱۵، ۵۲ اور رسالہ فقہ وفقیہ اور اجتہاد وتقلید وغیرہ میں تحریر کئے گئے ہیں۔ کیونکہ سب اعتراضات کا مشترکہ حاصل یہ ہے کہ تقلید کا مفہوم علم بالدلیل کے منافی ہے اور ہماری طرف سے سب کا مشترکہ جواب یہ ہے کہ دلیل کا معلوم ہونا تقلید کے ہرگز منافی نہیں کیونکہ تقلید محض حسنِ ظن

علے مولانا مرحوم اخبار اہلحدیث ص۲ میں تحریر فرماتے ہیں:۔ "التقليد اخذ قول الغير من غير حجة" (مسلم الثبوت ص۲۸۹) کسی غیر کی بات بغیر کسی دلیل جاننے کے قبول کرنا تقلید ہے یعنی تقلید کی تعریف میں داخل ہے کہ مقلد کو دلیل معلوم نہ ہو کہ یہ عام تقلید ہے اور شخصی تقلید یہ ہے کہ ایک معین امام کی بات بے دلیل مانے اور ہمیشہ مانتا رہے نتیجہ صاف ہے کہ تقلید کے معنی میں بے علمی داخل ہے۔ یعنی چونکہ مقلد پر تقلید فرض وواجب ہے۔

کی بنا پر کسی مجتہد کے قول یا فعل کو تسلیم کر لینے کا نام ہے اس کے بعد خود اسی مجتہد سے یا کسی اور عالم سے بلا طلب اگر دلیل معلوم ہو جائے یا خود بذریعہ مطالعۂ کتب یا اپنی خداداد فہم و فراست کے اگر دلائل پر مطلع ہو جاتا ہے تو اس سے مفہوم تقلید کی نفی نہیں کی جا سکتی اور نہ ہی تقلید کو جہل و بے علمی کا نام دیا جا سکتا ہے۔

**تتمہ حاشیہ**

لہٰذا اس کا علم کسی وقت اور کسی زمانہ میں حاصل نہ کرے ورنہ وہ اس تقلید سے نکل جائیگا جو اس کے ذمہ فرض و واجب ہے اور فرض کی ضد حرام ہے۔

**ناظرین!** نتیجہ صاف ہے کہ تقلید کا لازمی اثر ہے کہ مقلد بے علم رہے جس کا عکس القضیہ یہ ہے کہ وجوب تقلید کی صورت میں علوم عقلیہ بالخصوص شرعیہ کا پڑھنا حرام ہے کیونکہ تعلیم تقلید میں خلل انداز ہے اور یہ کون نہیں جانتا کہ جو چیز وجوب میں خلل انداز ہو وہ حرام ہے (منقول از تنقیح التقلید ص ۲۸، ۲۹)

**جواب** مسلم الثبوت کی مذکورہ عبارت میں مضاف محذوف ہے جیسے کہ آیت و اسئل القریۃ میں مفسرین کے بقول و اسئل اہل القریۃ مراد ہے لہٰذا یہاں بھی تقدیر عبارت یوں ہو گی التقلید اخذ قول الغیر من غیر مطالبۃ حجۃ ـــــ لہٰذا سائل کا یہ ترجمہ کرنا غلط ہے۔ کسی غیر کی بات کو بغیر دلیل جاننے کے قبول کرنا تقلید ہے۔ ہمیں یہ ترجمہ تسلیم نہیں بلکہ اصل مقصد یہ ہے کہ غیر کا قول تسلیم کرنے میں دلیل کی ضرورت نہ ہو اور تسلیم طلب دلیل پر موقوف نہ ہو جس کا واضح ثبوت یہ ہے کہ آج تک بڑے بڑے علماء جو قرآن و حدیث کے ماہر اور دیگر علوم میں بھی یکتا تھے وہ اپنے آپ کو مقلد ہی کہلاتے رہے اور طبقات و تاریخ کی کتابوں میں ان کو صدیوں سے مقلد ہی لکھا اور کہا جا رہا ہے۔ نیز ائمہ اربعہ کے مقلد اپنے اپنے مذاہب کی ہمیشہ سے ایسی کتابیں پڑھتے پڑھاتے رہے ہیں جن میں مسائل کے علاوہ دلائل بھی پوری تفصیل اور شرح کے ساتھ مذکور ہیں مگر پھر بھی وہ اپنے آپ کو مقلد ہی کہلاتے رہے ہیں جس سے یہ بات کھل جاتی ہے کہ دلائل کا علم تقلید کے منافی نہیں۔

**ایک اور شبہ** مولانا امرتسری مرحوم کو ایک اور بھی شبہ گذرا ہے وہ بحوالہ مذکورہ رقم طراز ہیں:۔
"تقلید کوئی شرعی لفظ نہیں جیسے چوں چوں کا مربہ کوئی شئ نہیں ہے"

جواب یہ ہے کہ اگر آپ کی مراد یہ ہے کہ لفظِ تقلید اپنے اصطلاحی معنی کے ساتھ قرآن و حدیث میں مستعمل نہیں ہے تو اس طرح پر اصولِ حدیث کی سب اصطلاحیں مرفوع، موقوف، مقطوع، صحیح لذاتہ صحیح لغیرہ، حسن لذاتہ، حسن لغیرہ، موضوع، متروک، شاذ، منکر، معروف، وغیرہ۔ ایسے ہی علم صرف و نحو کی



تمام اصطلاحیں بلکہ تمام علوم و فنون کی سب اصطلاحیں چوں چوں کا مربہ بن کے رہ جائیں گی۔ اور ان سب کو ترک کرنا لازم ہو گا اور اگر شرعی سے مراد یہ ہے کہ اس لفظ کے مفہوم کا مصداق قرآن و حدیث اور سلف کے استعمال میں پایا جائے۔

تو اس معنی کے لحاظ سے تقلید ایک لفظ شرعی ہونا چاہیئے۔ جیسے کتابت حدیث پہلے عام نہ تھی بعد میں فرض کی قرار پائی۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب انصاف ص ۵۲ میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"لان السلف لا یکتبون الحدیث ثم صار یومنا هذا کتابة الحدیث واجبة لان روایة لا سبیل لها الیوم الا معرفة هذا الکتب فان السلف ویشتغلون بالنحو واللغة وکان لسانهم عربیا لا یحتاجون الی هذه الفنون ثم صار یومنا معرفة اللغة العربیة واجبة لبعد العهد عن العرب الاول وشواهد ما نحن فیه کثیرة جدا وعلی هذا ینبغی ان یقاس وجوب التقلید للامام بعینه۔ اھ

سلف صالحین اپنے زمانہ میں حدیث نہ لکھتے تھے اور پھر اس زمانہ میں حدیث کا لکھنا ضروری ہو گیا ہے۔ اس لئے آج احادیث تک پہنچنے کا ان کتب کی معرفت کے سوا کوئی راستہ نہیں۔ ایسے ہی سلف نحو و لغت میں مشغول نہ ہوتے تھے کہ ان کی زبان خود عربی تھی ان فنون کی ان کو حاجت نہ تھی پھر آج لغت عربی کا جاننا بھی ضروری ہو گیا۔ کیونکہ عرب اوّل سے بعد ہو گیا ہے۔ آپ کو اس مقصد کے شواھد اور مثالیں بکثرت ملیں گی اور تقلید شخصی کے وجوب کو بھی اسی پر قیاس کر لینا چاہیئے اھ

مذکورہ بالا تقلید کی دونوں تعریفوں سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اصطلاحی معنی کے لحاظ سے تقلید اور اتباع دو ہم معنی لفظ ہیں۔ حجۃ اللہ البالغہ ص ۱۲۲ ج ۱ میں ہے:۔ "لا یقلدون الا صاحب الشرع" اس کا ترجمہ جماعت اہلحدیث کے مایۂ ناز حکیم ابو یحییٰ محمد شاہ جہانپوری اپنی کتاب الارشاد الی سبیل الرشاد ص ۴۵ میں یوں کرتے ہیں:۔ شارع کی تقلید (اتباع) کرتے تھے:۔

شیخ المشائخ حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ اپنے رسالہ سبیل الرشاد ص ۲۷ میں تحریر فرماتے ہیں۔

"اور اتباع و تقلید کے معنی واحد ہیں دونوں میں ایسی مغایرت نہیں جیسا کہ حافظ ابن قیمؒ نے اعلام الموقعین ص ۲۸۵ ج ۱ میں لکھا ہے کہ تقلید محض قول بلا معرفتِ دلیل کے قبول کرنے کا نام ہے اور اتباع علی وجہ البصیرت قبول کرنے کا نام ہے۔ قرآن مجید میں اتباع کا لفظ مطالبۂ دلیل کئے بغیر پیروی کرنے پر بھی بولا گیا ہے۔ جیسا کہ حق تعالیٰ نے حضرت خضر علیہ السلام کا قول نقل فرمایا ہے:

"فَاِنِ اتَّبَعْتَنِیْ فَلَا تَسْئَلْنِیْ عَنْ شَیْئٍ حَتّٰی اُحْدِثَ لَکَ مِنْہُ ذِکْرًا"

یعنی اگر تو (اے موسیٰ علیہ السلام) میری اتباع کرے تو کسی چیز کا سوال مت کر"۔ معلوم ہوا کہ اتباع کے مفہوم میں دلیل کی معرفت یوں داخل نہیں کہ اس کے بغیر اتباع کا تحقق اور ثبوت ہی ممکن نہ ہوا اور بعض مواضع میں لفظ اتباع اگر قبول علی وجہ البصیرۃ پر بولا گیا ہے تو وہ تحقیق بالا کے خلاف نہیں کیونکہ خود لفظ تقلید بھی گاہے اسی معنی میں استعمال ہوا ہے جیساکہ مذاہب اربعہ کے علماء محققین کو مقلدین کہا جاتا ہے حالانکہ یہ حضرات مسائل کا علم علی وجہ البصیرت رکھتے تھے عوام کی طرح دلائل سے ناواقف نہ تھے، پس ایک خاص استعمال کی وجہ سے اگر یہ کہا جا سکتا ہے کہ اتباع کی حقیقت "قبول علی وجہ البصیرۃ" ہے۔ تو حقیقتِ تقلید کے بارے میں بھی بعینہٖ یہی بات کہنے کی گنجائش موجود ہے۔ **الغرض** حافظ ابن قیمؒ کے بقول اتباع اور تقلید کے مابین جو تفریق معلوم ہوتی ہے وہ قطعی اور لازمی نہیں ہے بلکہ دونوں لفظ ایک دوسرے کے ہم معنی استعمال ہوتے ہیں۔ اور جس طرح تقلید کے بعض افراد جائز اور بعض ناجائز ہیں ایسے ہی اتباع بھی علی الاطلاق محمود نہیں بلکہ اس کے بھی بعض افراد جائز و محمود ہیں اور بعض ناجائز و مذموم۔ چنانچہ مشرکین کہا کرتے تھے "بل نتبع ما الفینا علیہ آباءنا" بلکہ ہم تو اپنے باپ دادوں کے دین و رسوم کا اتباع کریں گے۔

## ایک شبہ

یہ ہو سکتا ہے کہ تقلید کی تعریف میں "من غیر نظر الی الدلیل" وغیرہ الفاظ ذکر کئے جاتے ہیں جن سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ تقلید میں نفی دلیل کا اعتبار ہے

جواب یہ ہے کہ یہاں پر تفصیلی دلیل کی نفی مراد ہے (کہ ہر ہر مسئلہ کی خصوصی دلیل کا علم مقلد کے لئے ضروری نہیں) اجمالی دلیل کی نفی مراد نہیں ہے جو عموماً مقلد کو حاصل ہوتی ہے۔

## ثبوت و دلائل

تقلید کا جواز عقلی و عرفی دلیل سے بھی ثابت ہے نقلی اور شرعی سے بھی۔

**دلیلِ عقلی** تو یہ ہے کہ تمام انسان زندگی میں پیش آنے والے حوادث و حوائج کیلئے قابلِ اعتماد ماہرینِ فن کی طرف ہمیشہ سے رجوع کرتے چلے آئے ہیں۔ پورے عالمِ انسانیت کا اس پر اجماع ہے اور تمام اقوامِ عالم میں آج تک بلا نکیر اس پر عمل درآمد ہوتا چلا آرہا ہے (مثلاً) طب قدیم و جدید کے اصول و فروع مدون و منضبط ہیں مگر سب لوگ بوقتِ ضرورت اطباء اور معالجوں کی طرف رجوع کرتے ہیں اور انکی تجویز پر عمل شروع کر دیتے ہیں اور کوئی نہیں پوچھتا کہ مرض اور مجوزہ نسخہ میں کیا ربط ہے اور اس تجویز کی دلیل کیا ہے۔ تعمیرات میں ماہر معماروں سے رہنمائی حاصل کی جاتی ہے۔ ہم سفر کرنا چاہتے ہیں اپنی منزل کا ہمیں صرف اجمالی علم ہوتا ہے کہ فلاں فلاں مقام پر پہنچنا ہے۔ تفصیلی راستے کا کچھ علم نہیں ہوتا جس کے لئے ٹکٹ لے کر گاڑی پر سوار ہو جاتے ہیں اور ڈرائیور کی رہنمائی



پر مکمل اعتماد کیا جاتا ہے۔ بعینہٖ یہی صورتِ حال تقلید کو حاصل ہے کہ مسئلہ معلوم نہ ہونے کی صورت میں کسی قابلِ اعتماد محقق عالم کی طرف رجوع کیا اور انکی تحقیق و تجویز پر عمل کیا جائے۔ یہ طرزِ عمل اگر مسئلہ معلوم کرنے اور اس پر عمل کرنے کے بارے میں ناجائز ہے تو علاج کرانے اور دیگر امور میں ماہرینِ فن کی آراء پر اعتماد کرنے کے بارے میں بھی ناجائز اور حرام ہونا چاہیئے حالانکہ ایسا قطعاً نہیں بلکہ اقوامِ عالم کا مسلمہ، اجماعی، متواتر و مسلسل عمل ہے پس جوازِ تقلید میں بھی کوئی شبہ نہ ہونا چاہیئے۔

## دلیلِ شرعی

(۱) ارشادِ خداوندی ہے:۔

"فَاسْئَلُوْا اَھْلَ الذِّکْرِ اِنْ کُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ" علامہ بیضاوی رحمہ اس آیت کے تحت لکھتے ہیں:۔ "وفی الآیۃ دلالۃ علی وجوب المراجعۃ الی العلماء فیما لا یعلم (ترجمہ) اس آیت سے معلوم ہوا کہ جو مسئلہ معلوم نہ ہو اس کے بارے میں علماء کی طرف رجوع کرنا واجب ہے۔

۲۔ ایک اور آیت میں ہے "واتبع سبیل من اناب الیّ (الآیۃ) یعنی جو شخص میری طرف رجوع ہوا ہے اس کے راستے کا اتباع کرو، یہی مضمون دیگر بہت سی نصوص سے بھی معلوم ہوتا ہے لیکن بغرضِ اختصار انہی دو آیتوں پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

## سلف صالحین پر اعتماد

مذکورہ دونوں آیتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ غیر عالم کو عالم پر اور عام لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع رکھنے والوں پر اعتماد کرنا دین میں ایک لازمی اور بنیادی چیز ہے۔ خود رائی اور اتباعِ ہوی (اپنی مرضی پر چلنا) اختیار کرنا راہِ مستقیم نہیں بلکہ اللہ کے نیک بندوں اور دین کے ہادیوں پر اعتماد و اعتبار کرنا اور حسنِ ظن رکھنا ہی ہدایت کا ضامن ہے۔ فی زمانہ دین کے جو کچھ بھی آثار و نشانات دکھائی دے رہے ہیں یہ سب اسی کا صدقہ ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ "عقد الجید" ص۳۶ میں فرماتے ہیں۔

ان الامۃ اجتمعت علی ان یعتمدوا علی السلف فی معرفۃ الشریعۃ فالتابعون اعتمدوا فی ذلک علی الصحابۃ وتبع التابعین اعتمدوا علی التابعین وھکذا فی کل طبقۃ اعتمد العلماء علی من قبلھم والعقل یدل علی حسن ذلک لان الشریعۃ لا یعرف الا بالنقل والاستنباط والنقل لا یستقیم الا بان یاخذ کل طبقۃ عمن

شریعت کی معرفت میں تمام امت نے سلف گذشتہ پر اعتماد کیا ہے چنانچہ تابعینؒ نے صحابہؓ پر اعتماد کیا اور تبع تابعین نے تابعین پر اعتماد کیا۔ اسی طرح ہر طبقہ کے علماء پہلوں پر اعتماد کرتے چلے آئے ہیں اور عقل سلیم بھی اس طریق کو پسند کرتی ہے کیونکہ شریعت کا علم نقل و استنباط کے بغیر ممکن نہیں اور نقل بھی صحیح اور درست ہو سکتی ہے کہ ہر پچھلے طبقہ والے پہلوں سے بالاتصال لیتے

قبلها بالاتصال اھ | چلے جائیں۔

## مذمت تنقید

اس سے جہاں یہ معلوم ہوتا ہے کہ سلف صالحین پر اعتماد اور حسن ظن رکھنا شریعت کا ایک لازمی تقاضہ ہے وہیں یہ بھی پتہ چلا کہ ان پر تنقید کرنا جائز نہیں کیونکہ دو حال سے خالی نہیں، سلف کی بات یا تو ناقد صاحب کی رائے کی موافق نہ ہوگی تو ان پر حسن ظن اور اعتماد نہ رہے گا بلکہ سوءِ ظن پیدا ہوگا اور اگر اس کی اپنی رائے کے موافق ہوگی تو اس میں اتباع اپنی خواہش اور رائے کی ہوگی جو بنص قرآنی ممنوع ہے۔ ارشادِ خداوندی ہے۔

افرأیت من اتخذ الٰهه هواه (الآیہ)

## مطلق تقلید

جب یہ معلوم ہو چکا کہ شریعت پر عمل کرنا سلف صالحین پر اعتماد و اعتبار ہی کا نام ہے تو اب تقلید کا معنی بھی سمجھنا آسان ہو گیا کہ کسی بزرگ کے قول یا فعل کو دلیل معلوم کئے بغیر تسلیم کر لینا تقلید کہلاتا ہے۔

## اولین مقلد اور سب سے پہلا غیر مقلد

جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو سجدہ کا حکم دیا تو قرآن میں ہے "فسجدو الا ابلیس" سو فرشتوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے (سجدہ نہ کیا) دیکھئے ملائکہ نے بلا طلب دلیل محض اعتماد پر سجدہ کیا یہ تو مقلد ہوئے اور ابلیس لعین نے بغیر دلیل کے سجدہ کرنے سے انکار کیا جو غیر مقلد ٹھہرا۔

## حضرت ابوبکر صدیق اکبر رضؓ سے تقلید کا ثبوت

حضرت صدیق اکبر رضؓ کی خلافت میں جمع قرآن کے سلسلہ میں حضرت عمر رضؓ نے حضرت ابوبکر رضؓ سے کہا کہ جنگ یمامہ میں بہت سے قرآء شہید ہو گئے ہیں مجھے خطرہ ہے کہ اگر اسی طرح قراء شہید ہوتے رہے تو قرآن کا اکثر حصہ جاتا رہے گا۔ لہٰذا میری رائے ہے کہ جمع قرآن کا امر صادر فرمائیں۔ ابوبکر رضؓ نے جواب میں فرمایا "کیف تفعل شیئاً لم یفعله رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم"۔ یعنی جو کام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کیا تم کیسے کرو گے۔ مگر حضرت عمر رضؓ بار بار جواب میں یہی دہراتے رہے۔ "واللہ ھو خیر"۔ بخدا یہ بہترین کام ہے۔ حتیٰ کہ حضرت صدیق اکبر رضؓ نے قبول فرما لیا اور مان گئے۔ یہاں پر حضرت عمر رضؓ نے کوئی دلیل بیان نہیں کی اور صدیق اکبر رضؓ نے بھی۔ حضرت عمر رضؓ کی بات کو بالآخر بلا دلیل ہی تسلیم کیا جسے تقلید کہا جاتا ہے۔



## ۳۔ اہلِ مدینہ کی تقلید شخصی

اہلِ مدینہ نے حضرت عبداللہ بن عباس سے ایک مسئلہ کی تحقیق کرنا چاہی مگر انہیں جب معلوم ہوا کہ ابن عباس رضؓ کا مسلک اس مسئلہ میں امام اہلِ مدینہ زید بن ثابت رضؓ کے خلاف ہے تو انہوں نے ابن عباس کا فتویٰ ماننے سے انکار کر دیا۔ بخاری شریف میں ہے

| | |
|---|---|
| عن عکرمۃ ان اهل المدینة | اہلِ مدینہ نے (مکہ معظمہ میں) حضرت ابن عباس سے |
| سئلوا ابن عباس عن | یہ مسئلہ پوچھا کہ جو عورت طواف زیارت کرنے |
| امرأة طافت ثم حاضت | کے بعد حائضہ ہو جائے وہ طواف وداع کرکے |
| قال لهم تنفر قالوا لا ناخذ | جا سکتی ہے یا نہیں؟ فرمایا جا سکتی ہے اس پر اہلِ مدینہ |
| بقولك وندع قول زید الخ | کہنے لگے کہ ہم حضرت زید بن ثابت کا قول چھوڑ کر |
| | آپ کے قول پر عمل نہیں کریں گے۔ |

فتح الباری ج۳ ص۴۶۳ میں یہی قتادہ کے طریق سے ان الفاظ کے ساتھ ہے "لا نتابعك اذا خالفت زید بن ثابت" اور عمدۃ القاری ج۳ ص۵۵۵ میں یہ الفاظ ہیں "فقالت الانصار لا نتابعك یا ابن عباس وانت تخالف زیدا اھ" یعنی انصار مدینہ نے حضرت ابن عباس کو مخاطب کرتے ہوئے کہا ہم آپ کی متابعت (تقلید) نہیں کریں گے جبکہ آپ کا قول ہمارے امام زید بن ثابت رضؓ کے خلاف ہے ——— دیکھئے حضرات اہلِ مدینہ حضرت زید بن ثابت کی شخصی تقلید پر کس طرح جمے ہوئے تھے کہ حضرت ابن عباس ایسے متبحر عالم کی متابعت سے بھی صاف انکار کر دیا۔ اس سے بڑھ کر تقلید شخصی کیا ہو گی (جبکہ حضرت ابن عباس رضؓ نے بھی ان پر کوئی نکیر نہیں فرمائی)۔

## ۴۔ فرمانِ نبوت میں تقلیدِ شخصی

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اصحابی کالنجوم فبایهم اقتدیتم اهتدیتم اھ مشکوۃ ص۵۵۴ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرے سب اصحاب (آسمانی) ستاروں کی مانند ہیں پس ان میں سے تم جس کی پیروی (تقلید) کرو گے سیدھا رستہ پا لو گے ——— اس حدیث پاک میں دلیل طلب کرنے کا ذکر نہیں بلکہ جس صحابی کی بھی پیروی کریں گے ہدیت پا لیں گے اور یہی تقلید شخصی ہے۔

## ۵۔ ایک اور حدیث

| | |
|---|---|
| عن حذیفة رضؓ قال قال | حضرت حذیفہ رضؓ سے مروی ہے کہ حضرت رسول اللہ |
| | صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میرے بعد |
| رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم اقتدوا | حضرت ابوبکر اور حضرت عمر کی اقتدا (تقلید) |

بالذین من بعدی ابی بکرؓ و عمرؓ اھ — کیا کرنا۔ (ترمذی ص۲۰۷)

(ف) من بعدی سے مراد ان دونوں حضرات کی حالتِ خلافت ہے جس کا مطلب ہوا کہ انکے دورِ خلافت میں انکی اتباع و تقلید کرنا اور ظاہر ہے کہ خلیفہ الگ الگ زمانہ میں ہوں گے اور یہ نہیں فرمایا کہ ان سے احکام کی دلیل بھی دریافت کر لیا کرنا گویا پوری امت کو حضرت ابوبکر صدیقؓ کے دورِ خلافت میں انکی تقلید کا اور عہدِ خلافت میں حضرت عمرؓ کی تقلید کا امر فرمایا:

## ۶۔ اجماعِ امت سے ثبوت

وما خالف الائمة الاربعة مخالف للاجماع وقد صرح فی التحریر ان الاجماع انعقد علی عدم العمل بمذھب مخالف للاربعة لانضباط مذاھبھم وکثرة اتباعھم اھ

ائمہ اربعہ کے خلاف چلنے والا اجماع کا مخالف ہے (ابن ہمامؒ اپنی کتاب) تحریر میں تصریح فرماتے ہیں کہ ائمہ اربعہ کے مذاہب کے خلاف کسی مذہب پر عمل کرنا اجماعاً جائز نہیں کیونکہ ان حضرات کے مذاہب منضبط ہیں اور انکے متبعین (مقلدین) کثیر ہیں۔

(اشباہ)

## ۷۔ ائمہ مجتہدین سے تقلید کا ثبوت

واذا کان المفتی علی ھذا الصفة فعلی العامی تقلیدہ وان کان المفتی اخطاء فی ذلک ولا معتبر بغیرہ ھکذا روی الحسن عن ابی حنیفةؒ وابن رستم عن محمد وبشیر بن الولید عن ابی یوسفؒ:

جب مفتی اس صفت کا مجتہد ہو تو عامی آدمی (غیر مجتہد) پر اسکی تقلید ضروری ہے خواہ مفتی سے خطا ہو جائے اور اس کے غیر کا اعتبار نہیں۔

(کفایہ شرح ہدایہ کتاب الصوم)

قال الشیخ ابوبکر الرازی منا والامام ابوسعید البردعی والامام فخر الاسلام البزدوی وشمس الائمة السرخسی قدس اسرارھم واتباعھم ومالک والشافعی فی القول القدیم واحمد فی روایة قول الصحابی فیما

حنفیہ میں سے شیخ ابوبکر رازی اور امام ابوسعید بردعی اور امام فخر الاسلام بزدوی اور شمس الائمہ سرخسی اور انکے متبعین امام مالکؒ اور امام شافعیؒ قول قدیم میں اور امام احمد بن حنبل ایک روایت میں یہ سب حضرات فرماتے ہیں کہ صحابی کا وہ قول جس میں



یمکن فیه الرأی ملحق بالسنة لغیر الصحابی فیجب علیه تقلیدہ وترک رأیه انواتح الرحموت ص۱۸۶ مسلم الثبوت ص۲۰۰)

اسکے اجتہاد کو دخل ہے غیر صحابی کیلئے سنت کا حکم رکھتا ہے لہذا اپنی رائے چھوڑ کر صحابی کی تقلید کرنا اس پر واجب ہے۔

## ۸۔ فقہاء و علماء سے تقلید کا ثبوت

وعلی ھذا ینبغی ان یقاس وجوب التقلید الامام لعینه فانه قد یکون واجباً وقد لا یکون واجبا فاذا انسان جاھل فی بلاد الھند وبلاد ماوراء النھر ولیس ھناک عالم شافعی ولا مالکی ولا حنبلی ولا کتاب من کتب ھذه المذاھب وجب علیه ان یقلد بمذھب ابی حنیفةؒ ویحرم علیه ان یخرج من مذھبه لانه حینئذ یخلع عن عنقه ربقة الشریعة ویبقی سدی مھملاً اھ (الصاف ص۷۰)

مناسب ہے کہ تقلید شخصی کے وجوب کو بھی اسی پر قیاس کر لیا جائے کیونکہ یہ کبھی واجب ہوتی ہے (جبکہ کسی مجتہد پر حسن ظن سے اعتماد کر لیا جائے) اور کبھی واجب نہیں ہوتی اور اگر کوئی عام انسان (غیر مجتہد) ہندوستان یا ماوراء النہر کے علاقہ کا باشندہ ہو جہاں کوئی شافعی، مالکی یا حنبلی عالم موجود نہ ہو اور نہ ہی ان مذاہب کی کتب میسر آتی ہوں تو اس پر امام ابوحنیفہؒ کے مذہب کی تقلید کرنا واجب ہوگا اور اسے ترک کرنا حرام ہوگا کیونکہ ایسے میں (ترکِ تقلید کر کے) وہ شریعت کی رسی کو اپنی گردن سے اتار دے گا اور شترِ بے مہار بن کے رہ جائے گا۔

طحطاوی حاشیہ درمختار میں ہے:

من کان خارجاً عن ھذہ الاربعة فی ھذا الزمان فھو من اھل البدعة والنار اھ

اس زمانہ میں جو شخص ان چاروں مذہبوں سے علیحدگی اختیار کرے گا وہ بدعتی اور دوزخی ہوگا۔

## حضرت زید بن ثابتؓ سے ثبوت

مذکورہ واقعہ ہی میں جب حضرات شیخینؓ جمع قرآن پر متفق ہو گئے تو حضرت صدیق اکبرؓ نے حضرت زیدؓ بن ثابت کے سامنے یہ بات رکھی جس کا پہلے پہل انہوں نے بھی انکار کیا اور وہی کلمہ کہا "کیف تفعلون شیئاً لم یفعله رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم" اور سیدنا صدیق اکبرؓ جواب میں "واللہ ھو خیر" فرماتے رہے کہ خدا کی قسم یہی بہتر ہے۔ بالآخر حضرت زیدؓ کی رائے بدل گئی اور انہوں نے حضرت صدیقؓ کی بات کو بلا دلیل ہی

تسلیم کر لیا کیونکہ صدیق اکبرؓ نے بھی حضرت عمرؓ کی طرح "واللہ ھو خیر" تو کہا مگر قرآن و حدیث سے کوئی دلیل بیان نہیں فرمائی اور حضرت زید بن ثابتؓ نے اسے یونہی مان لیا جو کہ تقلید ہے، اور جو کچھ مواد پیش کیا گیا ہے اس سے تقلید کا ثبوت و جواز بخوبی واضح ہو جاتا ہے جسے تسلیم کرنے سے ایک منصف کے لئے کوئی چارہ کار نہیں مگر پھر بھی بعض کم فہم اس شبہ میں مبتلا رہتے ہیں کہ ان دلائل سے تو نفس تقلید کا ثبوت ملتا ہے حالانکہ اصل نزاع تقلید شخصی کے بارے میں ہے اس لئے چند دلائل تقلید شخصی کے بھی اختصار کے ساتھ ذکر کئے جاتے ہیں۔

نمبر (۱) فرمانِ خداوندی ہے: "فاسئلوا اھل الذکر ان کنتم لا تعلمون"۔ علامہ بیضاویؒ فرماتے ہیں۔ "وفی الآیۃ دلالۃ علی وجوب المراجعۃ الی العلماء فیما لا یعلم" اھ آیت اور اس کی تفسیر سے بظاہر مطلق تقلید مامور بہ ہوئی اور کسی خاص فرد کی تعیین نصوص میں وارد نہیں تو اس کے ضمن میں اس کے دونوں افراد بھی مامور بہ قرار پائیں گے کیونکہ مطلق تقلید کا تحقق خارج میں انہی دو افراد میں سے کسی کے ضمن میں ہوگا اور ترجیح بلا مرجح ممتنع ہے لہٰذا تقلید شخصی بھی ایسے ہی مامور بہ ہے جیسے کہ غیر شخصی۔

نمبر (۲) اصل کے اعتبار سے تقلیدِ شخصی و غیر شخصی دونوں جائز ہیں۔ حضرات تابعینؒ کے عہد سے کم و بیش دونوں پر عمل درآمد ہوتا رہا ہے جیسا کہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب قدس سرہٗ کے کلام سے عنقریب معلوم ہوگا۔ البتہ فرق اتنا ہے کہ پہلی دو صدیوں میں تقلید غیر شخصی غالب تھی اور تیسری صدی میں تقلید شخصی کا غلبہ ہو گیا بلکہ اس وقت تو یہ اس قدر عام اور شائع ہو گئی تھی کہ ڈھونڈنے پر بھی ایسے افراد کم ہی ملتے تھے جو کسی نہ کسی مجتہد کے مقلد اور اس کے مذہب پر اعتماد نہ رکھتے ہوں۔ حضرت شاہ صاحبؒ ارقام فرماتے ہیں۔

"وبعد المائتین ظھر فیھم التمذھب للمجتھدین باعیانھم وقل من کان لا یعتمد علی مذھب مجتھد بعینہ وکان ھو الواجب فی ذلک الزمان" اھ (انصاف ص۴۴)

اور دوسری صدی کے بعد تقلید شخصی کا ظہور ہو گیا، اور ایسے لوگ کم ہی ملتے تھے جو کسی نہ کسی مذہب کی تقلید شخصی نہ کئے ہوئے ہوں اور اس زمانہ میں یہی واجب تھا۔

بلکہ دوسرے الفاظ میں یوں کہنا چاہئے کہ اس زمانہ میں تقلیدِ شخصی پر اجماع قائم ہو گیا تھا۔ حضرت شاہ صاحب مرحوم اپنی کتاب حجۃ اللہ ص۱۲۳ میں ارشاد فرماتے ہیں

اِن ہذہ المذاھب الاربعۃ المدونۃ المحررۃ قد اجتمعت الامۃ ومن یعتد بہ منھا علی تقلیدھا الیٰ یومنا ھذا۔ الخ

پوری اُمت یا کم از کم ایسے علماء جو دین میں قابلِ اعتماد و اعتبار ہیں اس بات پر اجماع ہے کہ مذاہب اربعہ محدودہ کی شخصی تقلید جائز ہے۔



پس جب پوری اُمت میں تقلید شخصی کا شیوع اور عمومِ مد اجماع تک موجود ہے تو کیسے ممکن ہے کہ پوری اُمت کو گمراہ قرار دیا جائے اور یہی تقلید شخصی بقول شاہ صاحب قدس سرہٗ دوسری صدی کے بعد درجۂ وجوب کو پا چکی تھی تو اسے حرام و ناجائز کیسے کہا جا سکتا ہے۔ کیا واجب کی کوئی قسم حرام اور ناجائز بھی ہے؟۔ حضرت شاہ صاحبؒ تصریح فرما رہے ہیں کہ تقلیدِ شخصی پر اُمت مجتمع ہو گئی ——— حالانکہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشادِ گرامی ہے: "لا تجتمع اُمتی علی ضلالۃ" کہ میری اُمت گمراہی پر جمع نہیں ہو گی ——— ان دونوں باتوں کو صحیح مانتے ہوئے ایک مسلمان کے لئے کیونکر ممکن ہے کہ وہ تقلید کو ضلالت کہنے کی جرأت کر سکے۔

---

**فائدہ:-** واضح رہے کہ تقلیدِ شخصی فی نفسہٖ کسی بھی مسلّم امام و مجتہد کی جائز ہے اس کا ائمہ اربعہ میں سے ہونا ضروری نہیں چنانچہ بیسیوں مجتہدین حضرات کے مذاہب کتابوں میں نقل ہوتے چلے آئے ہیں اور اپنے اپنے وقت میں ان کے متبعین بھی پائے جاتے رہے ہیں لیکن مرورِ زمانہ کے ساتھ ساتھ عملی لحاظ سے یہ مذاہب و مسالک بھی معدوم ہوتے چلے گئے۔ صرف ائمہ اربعہ امام ابو حنیفہؒ، امام مالکؒ، امام شافعیؒ، امام احمدؒ رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین یا ان کے متبعین کے مذاہب باقی رہ گئے۔ علاوہ ازیں کچھ داخلی و خارجی اسباب و عوامل بھی تھے جن کی بناء پر متاخرین نے اتفاق کیا کہ اس زمانہ میں مذاہب اربعہ مشہورہ کی تقلید ضروری ہے اور ان سے خروج جائز نہیں جیسا کہ علامہ مناویؒ نے تصریح فرمائی ہے۔

"اما الیوم فلا یجوز تقلید غیر الائمۃ الاربعۃ فی قضاءٍ ولا افتاءٍ" اھ (الامانی ص۸/۲۶)

اس زمانے میں قضاء اور افتاء کے لئے ائمہ اربعہ کے علاوہ کسی کی تقلید جائز نہیں۔

## اسباب و عوامل

حضرت شاہ صاحب رحمہ اللہ نے اپنی تصنیفات میں ان عوامل و اسباب کی نشاندہی فرمائی ہے جن کی وجہ سے صرف مذاہب اربعہ کی تقلید پر ہی اتفاق کیا گیا۔ ہم نمونے کے طور پر ذکر کئے دیتے ہیں۔

الف:- یہ مذاہب اپنے اصول و فروع کی وسعت اور جامعیت کے لحاظ سے اس حیثیت میں ہیں کہ اُمت اپنی انفرادی و اجتماعی زندگی میں ان سے مکمل رہنمائی حاصل کر سکتی ہے۔

ب:- ان مذاہب کے تمام مسائل و جزئیات جمیع قیود و شروط کے ساتھ کتابوں میں مدون اور منضبط ہیں

ت:- ہر مذہب میں نقل مسائل و تحریر دلائل کی بیسیوں کتابیں متون، شروح کتب فتاویٰ وغیرہ کی




## پر بعض شبہات اور ان کے جوابات

بعض غیر مقلدین حضرات طرح طرح کے اعتراضات و شبہات پیش کر کے سادہ لوح عوام کو پریشان کرتے رہتے ہیں۔ اس لئے آخر میں ہم چیدہ چیدہ شبہات اور انکے جوابات نقل کئے دیتے ہیں تاکہ ناواقف حضرات مبتلاء فریب نہ ہوں ——————

(۱) :۔ چاروں مذاہب باہم مختلف ہوتے ہوئے حق کیسے ہو سکتے ہیں ؟

جواب :۔ مذاہبِ اربعہ کا اصل مرکز و منبع تو قرآن و حدیث ہی ہے مگر قوتِ استنباط اور مدارکِ اجتہاد مختلف ہونے کی وجہ سے مسائل اجتہادیہ میں اختلاف کا ظہور رہا۔ جیسے ایک چشمہ کا صاف و شفاف پانی مختلف رنگوں کے شیشوں میں بھر دیا جائے تو اسمیں اختلاف صرف شیشوں کے رنگوں کا ہے ورنہ پانی ایک ہی چشمہ کا ہے ایسے ہی مذاہب اربعہ میں اختلاف صرف اجتہادی رنگوں کا ہے ورنہ پانی سب میں قرآن و حدیث کے چشمۂ صافی کا ہے۔

(۲) :۔ جب چاروں مذاہب حق ہیں تو پھر شخصی تقلید کی کیا ضرورت ہے جس امام کے مسئلہ پر چاہا اسی پر عمل کر لیا ؟

جواب :۔ تجربہ اور مشاہدہ میں یہ بات آچکی ہے کہ اس وقت اکثر طبائع میں فساد اور غرض پرستی غالب ہے اور احادیثِ فتن میں اسکی خبر بھی دی گئی ہے لہذا اگر تقلید میں یہ عموم باقی رکھا جائے کہ جس امام کے مسئلہ پر چاہے اسی پر عمل کر لے تو اسمیں کئی طرح کی خرابیوں میں سے ایک یہ بھی ہے کہ مسائل اختلافیہ میں اسی قول کو لیا جائے گا بلکہ تلاش کیا جائے گا جو اپنی خواہش کے موافق ہو اور مطلوبہ غرض اس سے حاصل ہوتی ہو



| | |
|---|---|
| من المصالح مصالحاً لا یخفی لا سیما فی هذه الایام التی قصرت فیها الهمم جداً واشربت النفوس الهوی واعجب کل ذی رای برایه ؎ (حجۃ اللہ البالغہ ص۱۲۳) | اس زمانہ میں جبکہ لوگوں کی ہمتیں کوتاہ ہوگئی ہیں اور خواہشِ نفسانی کا اتباع عام ہو گیا ہے اور ہر ذی رائے خود پسندی میں مبتلا ہے۔ |

ج —— صرف داخلی اور ظاہری عوامل ہی نہیں بلکہ ان مذاہب کے شیوع و بقاء کا ایک اور معنوی اور باطنی سبب یہ بھی تھا کہ حق تعالیٰ شانہ نے اپنی عنایت خاصہ سے ان مذاہب کو ایسی قبولیت عامہ عطا فرمائی جس کی نظیر موجود نہیں اسی کا یہ اثر تھا کہ پورے عالم اسلام میں عوام و خواص شعوری یا غیر شعوری طور پر انہیں کو اختیار کرتے چلے گئے۔ ان پر جمع کرنے والی آواز کو کسی نے نہیں سنی مگر دنیا نے دیکھا کہ شرق و غرب میں پوری امت کے قلوب کھنچتے گئے تا آنکہ ان کے علاوہ کوئی مذہب باقی نہ رہا۔ حضرت شاہ صاحبؒ موصوف فرماتے ہیں۔

وبالجملة فالتمذهب للمجتهدين سرالهمه الله العلماء وجمع عليه من حيث يشعرون ولا يشعرون اھ (انصاف ص۴۲) خلاصہ یہ کہ تقلید شخصی ایک ایسا بھید ہے جسے علماء کے لئے اللہ تعالیٰ نے الہام کیا اور انہیں اس پر شعوری یا غیر شعوری طور پر جمع فرما دیا۔ ایسے ہی تفسیر احمدی میں ہے :۔

والانصاف ان انحصار المذاهب فی الاربعة واتباعهم فضل الله وقبولية عند الله لا مجال للتوجيهات والادلة (ص۲۸۴) انصاف یہ ہے کہ فقہی مسالک کا ان چار میں منحصر ہو جانا ایسا فضل الٰہی اور اللہ تعالیٰ کے ہاں مقبولیت کی بات ہے کہ جس میں کسی توجیہ اور دلیل کا کچھ دخل نہیں۔

---

صورت میں دستیاب ہیں اور ان کے پڑھنے پڑھانے والے ہر زمانہ میں پائے جاتے رہے ہیں۔ اور ان کے مقابل میں دوسرے فقہی مسالک میں جامعیت کی یہ شان موجود نہیں اور نہ ہی مستقل طور پر ان کی تدوین و تحریر کا کما حقہ انتظام ہو سکا ہے۔ شاہ ولی اللہ صاحبؒ ارشاد فرماتے ہیں۔

" لیس مذهب فی هذه الازمنة المتاخرة بهذه الاهذه المذاهب الاربعة (عقد الجید ص۳۲) اس زمانۂ اخیر میں کوئی مذہب بایں صفت (کہ اس کی تمام جزئیات منضبط ہوں) مذاہب اربعہ کے علاوہ موجود نہیں۔" نیز فرماتے ہیں :

| | |
|---|---|
| ان هذه المذاهب الاربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الامة او من یعتد به فیها علی جواز تقلیدها الی یومنا هذا وفی ذلک | تقریباً تمام امت کا اب تک اجماع ہے کہ ان مذاہب اربعہ مدونہ کی تقلید جائز ہے اور اس میں بہت سی مصلحتیں ہیں جو کہ مخفی نہیں خصوصاً |

ایسے شخص نے اس قول کو دین سمجھ کر قبول نہیں کیا بلکہ اپنا مطلب پورا کیا ہے اس طرح سے یہ شخص ہمیشہ دین کو اپنی خواہش کے تابع بنائے گا خواہشات کو دین کے تابع نہ کرے گا حالانکہ حدیث شریف میں ہے کہ جب تک کوئی شخص اپنی خواہش کو میرے لائے ہوئے دین کے تابع نہ کرے وہ مومن نہیں ہے۔

(۳) :۔ قرآن پاک میں ظن وقیاس کی مذمت آئی ہے :۔ اِنَّ الظَّنَّ لَا یُغْنِیْ مِنَ الْحَقِّ شَیْئًا۔

یعنی ظن افادۂ حق میں بالکل کافی نہیں اور قیاس و اجتہاد ظنی چیز ہے پھر اسکی تقلید کیونکر مفید ہوگی۔

جواب :۔ اس آیت میں ظن سے مراد مطلق ظن نہیں ہے ورنہ بہت سی احادیث سے بھی ہاتھ دھونا پڑے گا اس لئے کہ اکثر احادیث اخبار احاد ہیں جو کہ ظنی ہوتی ہیں۔ بلکہ یہاں وہ ظن مراد ہے جو بلا دلیل گمان کہلاتا ہے اور یہی قابلِ مذمت ہے۔

(۴) :۔ قرآنِ پاک میں تقلید کی مذمت وارد ہے۔ واذا قیل لھم اتبعوا ما انزل اللہ قالوا بل نتبع ما وجدنا علیہ آباءنا اولو کان آباؤھم لا یعقلون شیئاً ولا یھتدون۔

یعنی ان کفار سے جب کہا جاتا ہے کہ پیروی کرو ان احکام کی جو اللہ تعالیٰ نے نازل فرمائے ہیں تو جواب میں کہتے ہیں کہ نہیں ہم تو اسی طریق کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے باپ دادا کو پایا ہے (حق تعالیٰ بطور رد کے فرماتے ہیں) کیا وہ ہر حال میں پیروی کرتے رہیں گے اگرچہ ان کے باپ دادا نہ کچھ دین کو سمجھتے ہوں نہ حق کی راہ پاتے ہوں ـــــ پس معلوم ہوا کہ قرآن و حدیث کے ہوتے ہوئے اپنے بزرگوں کے طریقہ پر چلنا بُرا ہے۔

جواب :۔ آیت کے ترجمہ ہی سے معلوم ہو سکتا ہے کہ فقہاء مجتہدین کی تقلید سے اس آیت کا کوئی بھی تعلق نہیں بلکہ اسمیں تو تقلیدِ کفار کا ذکر ہے اور دو طرح سے اسکی مذمت کی گئی ہے۔ اوّل :۔ یہ کہ وہ آیات و احکام کو رد کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ ہم ان کو نہیں مانتے بلکہ اپنے بزرگوں کی اتباع اور پیروی کرتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ اُن کے وہ بزرگ دین کی سمجھ اور ہدایت سے یکسر خالی تھے۔ اور مجتہدین کی تقلید میں یہ دونوں باتیں نہیں پائی جاتیں ـــــ کیونکہ کوئی مقلد بھی یہ نہیں کہتا کہ ہم قرآن و حدیث کو نہیں مانتے۔ بلکہ وہ تو یہ کہتا ہے کہ میں بے علم یا کم علم ہوں اور فلاں امام قرآن و حدیث کے ماہر انکے مطالب و معانی کو خوب صحیح صحیح سمجھتے ہیں لہذا میں ان کے سمجھے اور بتائے ہوئے مطالب کے موافق قرآن و حدیث پر عمل کروں گا۔ غرض مقلد قرآن و حدیث کو رد نہیں کرتا بلکہ مجتہد سے انکے احکام و مطالب پُوچھ کر ان پر عمل کرتا ہے جیسے وہ غلام جو اپنے آقا کی زبان نہیں جانتا مگر ترجمان کے ذریعہ احکامات معلوم کر کے دل وجان سے تعمیلِ ارشاد کرتا ہے تو کوئی باشعور آدمی اسے



یہ الزام نہیں دے سکتا کہ آقا کے بجائے اس کے ترجمان کی اطاعت پر کمر بستہ ہے۔ اور پھر مقلد فہم و درایت اور علم و ہدایت سے کورے لوگوں کی تقلید نہیں کرتا بلکہ ایسے حضرات کی جو رشد و ہدایت اور فہم و فراست کے آفتاب و ماہتاب تھے۔ علم و ورع تقوی و تقدس میں یگانۂ روزگار تھے پوری دنیا نے جنہیں فقہاء و مجتہدین اور ائمۂ ھدیٰ کے لقب سے یاد کیا ہے۔ "چہ نسبت خاک را با عالم پاک"

چراغ مردہ کجا چشمہ آفتاب کجا ٭ ببیں تفاوت راہ از کجاست تا بکجا

(۵) :۔ حضرات مجتہدین نے خود فرمایا ہے کہ ہمارے قول پر عمل درست نہیں جب تک کہ اسکی دلیل معلوم نہ ہو پس جن کی تقلید کرتے ہو وہی تقلید سے منع کرتے ہیں۔

جواب :۔ ائمہ مجتہدین نے جہاں کہیں تقلید سے منع کیا ہے اس کے مخاطب وہ لوگ ہیں جو خود درجۂ اجتہاد تک پہنچے ہوئے ہیں ـــــ امام شعرانی فرماتے ہیں :۔ وھو محمول علی من لہ قدرۃ علی استنباط الاحکام من الکتاب والسنۃ والا فقد صرح العلماء بان التقلید واجب علی العامی لئلا یضل فی دینہ[۵]

یعنی تقلید کی ممانعت اس شخص کے لئے ہے جو پورا مجتہد ہو ورنہ علماء کرام تصریح فرماتے ہیں کہ غیر مجتہد پر تقلید واجب ہے تاکہ وہ اپنے دین میں گمراہ نہ ہو جائے ـــــ نیز ارشاد ہے۔

وھو محمول علی من اعلی قوۃ الاجتھاد اما الضعیف فیجب علیہ التقلید لاحد من الائمۃ والا ھلک وَضَلَّ[۶]

یعنی اصحاب اجتہاد کو تقلید سے منع کیا گیا ہے جبکہ غیر مجتہد پر کسی ایک امام کی تقلید واجب ہے ورنہ وہ برباد اور گمراہ ہو جائے گا۔ الف، خود سوال میں غور کرنے سے بھی معلوم ہو سکتا ہے کہ تقلید سے اہلِ اجتہاد کو ہی منع کیا گیا ہے کیونکہ دلیل کی معرفت پر قدرت مجتہد ہی کو ہو سکتی ہے۔

نیز یہ کہنا کہ ائمہ مجتہدین اپنی تقلید سے منع کرتے ہیں :" اس لئے بھی صحیح نہیں کہ وہ حضرات عام لوگوں کو جو فتویٰ دیا کرتے تھے وہ اکثر دلائل اور بیانِ ماخذ سے خالی ہوتا تھا جس سے معلوم ہوا کہ عملی طور پر وہ تقلید کو جائز ہی رکھتے تھے۔

(۶،۷) :۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام اور تابعین عظام کے زمانہ میں تقلید نہ تھی لہذا بدعت ہے؟

جواب :۔ بیشک اس زمانہ میں تقلید کا لفظ استعمالِ عام میں نہ تھا مگر اسکی حقیقت اور معنی یقیناً عملی طور پر موجود تھا جیسا کہ بیشمار آثار سے معلوم ہوتا ہے اور اس کے بعض نظائر ہم نقل بھی کر چکے ہیں۔ البتہ زمانہ

[illegible] بحوالہ [illegible]

صدق و دیانت ورع و تقویٰ اور پرہیزگاری کا تھا جس میں تقلید شخصی چنداں ضروری نہ تھی بعد میں زمانہ ہوا پرستی اور خود رائی کا آیا جس میں خطرہ تھا کہ دین خواہشات کے تابع ہو کر رہ جائے تو اس کے پیش نظر وقت کے ذمہ دار اہل علم نے تقلید شخصی کو واجب قرار دیا تو جس طرح حفاظت دین واجب ہے ایسے ہی تقلید شخصی بھی ایک وقت میں اسباب حفاظت اور اس کے مقدمات میں سے ہونے کی وجہ سے واجب ٹھہری کہ :-

"مقدمۃ الواجب واجب" سے کسی کو انکار نہیں پس واضح ہو گیا کہ مطلق تقلید یا شخصی تقلید کو بدعت کہنا صحیح نہ ہوگا ورنہ تدوین حدیث، کتابت قرآن مع الترتیب وغیرہ بھی بدعت قرار پائیں گے —— اور پھر جب خواہش پرستی اور اتباع ہوا کی وبا، عام ہونے پر حفاظت دین کی خاطر اسے واجب لغیرہ مانا گیا ہے تو یہ شبہ بھی ختم ہو گیا کہ واجب تھی تو خیر القرون کے سلف صالحین اس کے تارک کیونکر ہوئے۔ اس لئے کہ ان کے مبارک دور میں سلامتِ صدر، طہارتِ قلب، تقویٰ و تقدس کے پیش نظر ان کے لئے چنداں ضروری نہ سمجھا گیا۔

(۸) تقلید شخصی اگر ضروری ہی تھی تو حضرت ابوبکر و عمر اور دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اس کے زیادہ مستحق تھے؟

جواب :- تقلید شخصی کے لئے مجتہد کے مذہب کا مدون ہونا ضروری ہے اور صحابہ کرام میں سے کسی ایک کا بھی مذہب مدون نہیں اس لئے متعذر ہوئی اور پھر ائمہ اربعہ کے ذریعہ انہی حضرات کا اتباع تو ہو رہا ہے۔

(۹) :- جو مسائل قرآن و حدیث میں منصوص ہیں انمیں تقلید کرنے کی کیا ضرورت ہے بلکہ خود اجتہاد بھی وہاں پر جائز نہیں —— ؟

جواب :- مسائل تین قسم کے ہیں۔ اوّل وہ مسائل جن میں نصوص متعارض ہیں۔ دوم وہ جنمیں نصوص متعارض تو نہیں البتہ معانی متعددہ کو محتمل ہیں سوم وہ جنمیں نہ تعارض ہے اور نہ ہی معانی کے تعدد کا احتمال ہے۔ پس قسم اول میں رفع تعارض کے لئے مجتہد کو اجتہاد کی اور غیر مجتہد کو تقلید کی ضرورت ہوگی ایسے ہی قسم ثانی میں کسی ایک احتمال کی تعیین کے لئے اجتہاد و تقلید کی حاجت ہوگی۔ مذکورہ دونوں قسمیں ظنی الدلالت کہلاتی ہیں۔ اور قسم ثالث قطعی الدلالت کہلاتی ہے اسمیں ہم بھی نہ اجتہاد کو جائز کہتے ہیں اور نہ ہی اس اجتہاد کی تقلید کو۔

(۱۰) :- حدیث شریف میں ہے اَلدِّیْنُ یُسْرٌ —— یعنی دین آسان ہے اور تقلید شخصی میں بوجہ پابندی کے دشواری ہے لہذا تقلید شخصی دین کے خلاف ہے؟

جواب :- دین کے آسان ہونے کا یہ معنی نہیں ہے کہ اسمیں نفس کو بھی کوئی ناگواری اور گرانی نہیں ہوتی ورنہ



تو آیت وَاِنَّهَا لَكَبِیْرَةٌ کا معنی کیا ہوگا۔ اور کون کہہ سکتا ہے کہ گرمیوں کے روزہ میں دشواری نہیں ہوتی اور کیا سردیوں کے وضو میں نفس کو مشقت نہیں ہوتی؟ بلکہ حدیث شریف کا مطلب یہ ہے کہ دین میں کوئی ایسا حکم مقرر نہیں کیا گیا جو انسان کی طاقت سے خارج ہو جیسا کہ لا یکلف اللہ نفساً الا وسعها —— میں بھی اس کو بیان کیا گیا ہے تو اس اعتبار سے تقلید شخصی بھی آسان ہی ہے اور دین کے خلاف ہرگز نہ ہوگی۔

(۱۱) مذہبی نسبت کے طور پر اپنے کو حنفی یا شافعی وغیرہ کہنا بدعت و شرک ہے اس کے بجائے اپنے آپکو محمدی کہنا چاہیئے؟

جواب :- حنفی کا معنی ہے امام ابو حنیفہ رح کے مذہب اور طریق پر چلنے والا اور کسی مناسبت کی وجہ سے کسی دینی طریق کی نسبت غیر نبی کی طرف کرنا جائز ہے جیسا کہ حدیث شریف میں ہے۔ "علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین المهدیین" (ابوداؤد، ترمذی) کہ میرے طریق کو اور خلفاء راشدین کے طریق کو لازم پکڑو (اختیار کرو) اس حدیث میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دینی طریق کی نسبت خلفاء راشدین کی طرف کی ہے اور اسی طرح کی نسبت تابعین رح میں بھی رائج تھی چنانچہ بخاری شریف ص۴۳۳ ج۱ پر ایک سند میں ہے:

"عن ابی عبد الرحمٰن وکان عثمانیاً فقال لابن عطیۃ وکان علویاً"

اس میں عثمانیاً اور علویاً کے کلمات اپنے اپنے دینی طریق کی طرف نسبت ظاہر کرنے کے لئے ہیں اور یہ دونوں حضرات تابعی ہیں ایسے ہی اگر کوئی ابو حنیفہ رح کے بیان کردہ دینی طریق کو اپنانے کی نسبت سے حنفی کہلاتا ہے تو اسمیں بھی کوئی قباحت نہیں جبکہ اسکی نظیر سنتِ نبوی اور خیر القرون کے طریق میں ملتی ہے اور پھر یہ نسبت (یعنی حنفی) محمدی ہونے کے نہ منافی ہے نہ اسکے بجائے استعمال ہوتی ہے۔ کیونکہ محمدی تو اسوقت کہا جائے گا، جبکہ دوسرے ادیان کے ماننے والوں مثلاً عیسائی یا یہودی وغیرہ سے امتیاز ظاہر کرنا مقصود ہو اور جب محمدیوں ہی کے مختلف طرق اور مذاہب میں سے کسی ایک کی تعیین مقصود ہو تو اسوقت حنفی یا شافعی وغیرہ ہی کہنا ہوگا اس موقعہ پر محمدی کہنا محض تحصیل حاصل ہے یہ شبہ غالباً دین اور مذہب میں فرق نہ کر سکنے کا نتیجہ ہے ورنہ ؎ ہر سخن وقتے و ہر نکتہ مقامے دارد

(۱۲) تقلید مجتہد کی جاتی ہے اور (امام) ابو حنیفہ رح مجتہد نہ تھے بلکہ بعض مورخین کے بقول انہیں صرف سترہ حدیثیں ہی پہنچی تھیں؟

جواب :- حضرت امام اعظم ابو حنیفہ کا علمی مقام اور انکی محدثانہ شان کمال اجتہاد و استنباط علم و ورع

تقویٰ و تقدس کا مختصر تذکرہ اور نمونہ پچھلے اوراق میں ہم نے ذکر کر دیا ہے ۔ آپ کا مجتہد ہونا بلکہ امام المجتہدین ہونا دوپہر کے سورج کی طرح درخشاں ہے ۔ حافظ ذہبیؒ نے تذکرۃ الحفاظ میں امام صاحبؒ کا نام حفاظِ حدیث میں ذکر کیا ہے اور محدثین حافظِ حدیث اس کو کہتے ہیں جسے کم از کم ایک لاکھ احادیث یاد ہوں ۔ امام ابو حفص کبیرؒ حضرت امام صاحبؒ کے اساتذہ کا شمار ۴ ہزار بتلاتے ہیں شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے سفر السعادت میں علامہ ذہبی علامہ ابن حجر اور سیف الائمہ سائلی وغیرہ حضرات کے حوالہ سے حضرت امامؒ کے شیوخ و اساتذہ کی تعداد ۴ ہزار ہی نقل کی ہے اگر بالفرض ایک استاد سے ایک حدیث ہی لیتے تو چار ہزار ہو جاتیں حالانکہ اس وقت حفاظ حدیث ہی کا دور دورہ تھا ۔ حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کا مشہور مقولہ ہے ۔ قولہ عندنا اذا لم یجد اثراً کالاثر عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ جب ہمیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی حدیث نہ ملے تو ہم ابو حنیفہؒ کے قول کو حدیث کے بجائے سمجھتے ہیں ۔ نیز فرمایا کرتے تھے کہ امام ابو حنیفہ کی بات کو انکی رائے مت کہو حدیث کی شرح اور تفسیر کہو ۔ یہ بھی فرمایا کہ علماء امام صاحبؒ سے مستغنی نہیں ہو سکتے کم از کم حدیث کی شرح کے لئے تو انکی احتیاج ظاہر و باہر ہے ۔ اور یہ بھی فرماتے کہ جس شخص کو امام صاحبؒ کے علم سے حصہ نہیں ملا وہ محروم ہے ۔ انہی عبداللہؒ بن مبارک نے امام صاحبؒ سے ایک حدیث روایت کی ایک شخص نے کچھ کہا تو غصہ سے فرمایا کہ تم لوگوں کا اس سے کیا مقصد ہے تم لوگوں کا اس سے کیا مقصد ہے جس کو خدا نے بلند مرتبہ بنایا ہے وہی بلند ہو گا اور جس کو خدا نے برگزیدہ کر لیا ہے وہی برگزیدہ ہو گا اور فرمایا کہ میں نے بڑے بڑوں کو دیکھا ہے کہ امام صاحب کی مجلس میں انکی کوئی علمی حیثیت نہ تھی اور میں نے خود کو کسی مجلس میں پہنچ کر حقیر نہیں پایا سوا امام صاحب کی مجلس کے ——— نیز یہ بھی فرماتے کہ ابو حنیفہؒ سے بڑھ کر کوئی شخص اس لائق نہیں کہ اسکی پیروی کیجائے کیونکہ وہ امام تھے متقی تھے پرہیزگار تھے عالم تھے فقیہہ تھے انہوں نے اپنی سمجھ دانائی ذکاوت اور بصیرت سے علوم کا وہ انکشاف کیا کہ کوئی اس کی نظیر نہ لا سکا ——— موفق ص ۵۱، ۵۲، ۵۵، ۵۶ ج ۲ ———

راقم الحروف نے یہاں پر صرف حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کے بعض اقوال پر اکتفا کیا ہے جو کہ حضرت امام اعظمؒ کے جلیل القدر تلامذہ میں سے ہیں اور امام بخاری کے وہ عظیم الشان استاد ہیں جنہیں امام بخاریؒ نے اپنے رسائل میں وقت کا سب سے بڑا عالم تسلیم کیا ہے بلکہ انکے مقابلہ میں دوسروں کو بے علم تک بھی کہدیا ہے ۔

ان کے علاوہ اور بھی بہت سے لوگ ایسے ہوں گے جو حضرت عبداللہ بن مبارکؒ کو تو اپنے زمانہ کا سب سے بڑا عالم امیر المومنین فی الحدیث اور وقت کا امام وغیرہ سب کچھ مانتے ہیں مگر خود عبداللہؒ بن مبارک نے جن



کو اپنا بڑا مانا اور سب کچھ سمجھا وہ انکی نظر میں کچھ نہ تھے اسی لئے محدث ابو عصمہ سعد بن معاذؒ جب کسی سے ابن مبارک کے مقابلہ میں امام ابو حنیفہؒ کی تنقیص سنتے تو فرمایا کرتے تھے کہ[1] "جو لوگ عبداللہ بن مبارکؒ کو تو امام سمجھتے ہیں اور خود عبداللہ نے جس کو امام مانا تھا اسکو امام نہیں مانتے انکی مثال شیعہ حضرات کی سی ہے کہ وہ حضرت علیؓ کو تو امام مانتے ہیں لیکن جن کو حضرت علیؓ نے اپنے لئے امام تسلیم کیا تھا ان کو امام ماننے کے لئے تیار نہیں (یعنی حضرت ابو بکر و عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو) موفق ص ۵۴ ج ۲

وھذا آخر ما اردنا فی ھذا الکتاب فالحمد للہ الذی ھدانا لھذا وما کنا لنھتدی لولا ان ھدانا اللہ وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقہ صفوۃ البریۃ وسید المرسلین وعلی آلہ وصحبہ اجمعین ؛

---

[1] امام اعظمؒ کی محدثانہ شان اور علمی کمال کا واضح ترین ثبوت یہ ہے کہ دنیا کا کوئی محدث ایسا نہیں جو بالواسطہ یا بلاواسطہ امام موصوفؒ کا شاگرد نہ ہو آپؒ کے اس مقام و مرتبت کے علم کے بعد زبانِ طعن دراز کرنا اپنے ہی نامہ اعمال کو سیاہ کرنا ہے ۔ (انور)

**شبہ:** جن لوگوں کو حنفی مذہب سے عناد ہے وہ یہ شبہ پیش کیا کرتے ہیں کہ قطب الاقطاب سیدنا شیخ عبد القادر جیلانی قدس سرہٗ العزیز نے غنیۃ الطالبین میں حنفیہ کو فرقہ ضالہ مرجیہ کے اقسام میں شمار کیا ہے۔

**جواب:** اس کے تفصیلی جواب کے لیے تو رسالہ الرفع والتکمیل مؤلفہ حضرت مولانا عبد الحی لکھنوی کو ص۲۵ سے ص۲۸ تک ملاحظہ فرمانا کافی ہوگا۔ البتہ اجمالی جواب یہ ہے کہ حضرت شیخ کی مراد فرقہ غسانیہ ہے۔ جس کا بانی غسان بن ابان کوفی (ہے۔ جو) اصول میں مرجیہ خیال کا معتقد تھا۔ اور فروع میں حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کی اتباع کا ادعاء کرکے حنفی کہلاتا تھا۔ چونکہ وہ اور اس کے متبعین بوجہ اعتقاد ارجاء باوجود اہل سنت والجماعت سے خارج ہونے کے پھر بھی اپنا لقب حنفیہ مشہور کیا کرتے تھے۔ اس لیے حضرت شیخ نے اصولی اختلاف کے بیان میں اس فرقہ ضالہ کا تذکرہ ان کے مشہور لقب سے فرمایا چنانچہ لکھتے ہیں واما الحنفیۃ فھم اصحاب ابی حنیفۃ النعمان بن ثابت زعموا ان الایمان ھو المعرفۃ والاقرار باللہ ورسولہ الخ ورنہ جو لوگ اہل سنت والجماعت میں سے اصول و فروع میں حضرت امام اعظم ابوحنیفہ کے متبع و مقلد ہیں ان کو حضرت شیخ کیوں کر برا کہہ سکتے ہیں۔ اس لیے کہ جس اکرام و احترام سے دوسرے ائمہ مجتہدین کا نام ذکر کرتے ہیں اسی اکرام و احترام سے امام ابوحنیفہ کا اسم گرامی بھی ذکر فرماتے ہیں۔ چنانچہ نماز فجر کے وقت میں فرماتے ہیں:- وقال الامام ابوحنیفۃ رح الاسفار افضل۔ فقط



باسمہ سبحانہ وتعالیٰ

# خیر المصابیح
# فی عدد التراویح

## بیس رکعات تراویح

احادیث، عمل صحابہؓ اور اجماع امت کی روشنی میں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

○

الحمد للہ رب العٰلمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ
خاتم الانبیاء والمرسلین وعلیٰ آلہ واصحابہ اجمعین

امابعد

پاکستان کے اہل حدیث بہت زور سے کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ تراویح پڑھی ہیں اور حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے بھی آٹھ ہی کا حکم دیا تھا جمہور مسلمان جو بیس تراویح پڑھتے ہیں اس کا کہیں ثبوت نہیں۔ حالانکہ نہیں سمجھتے کہ عمل سے ہر چیز کا پتہ چلتا ہے۔ اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے آٹھ تراویح پڑھی ہوتیں اور حضرت عمر رضؓ کا حکم بھی آٹھ ہی کا ہوتا تو حضرات صحابہ کرام ؓ تابعین، تبع تابعین، ائمہ مجتہدین، سلف صالحین، علماء راسخین کا عمل بیس یا بیس سے زائد کا نہ ہوتا۔ حالانکہ مشرکہ ہندوستان میں دو صدی قبل تک یعنی بارہ سو سال تک تمام مساجد شرق و غرب اور جنوب و شمال میں بیس یا بیس سے زیادہ رکعت تراویح ہوتی تھیں۔ حرمین شریفین میں اب تک بیس رکعت یا بیس سے زائد تراویح پڑھتے چلے آئے ہیں۔ کیا اہل حدیث کے سوا جمہور امت گمراہی میں رہی یا بلا ثبوت کے ہی بیس یا بیس سے زائد پڑھتے رہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ سے بارہویں صدی تک کسی مسجد میں اگر آٹھ رکعت تراویح پڑھی گئی ہوں تو اس کا ثبوت پیش کیا جائے۔

معلوم ہوا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حتمی طور پر آٹھ رکعت نہیں پڑھی۔ بلکہ بیس رکعت پڑھی گئی ہیں۔ اور حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہد مبارک میں بھی بیس ہی تراویح پڑھی گئی ہیں۔ ورنہ امام ترمذی رحمۃ اللہ علیہ جیسا محقق حسب عادت کسی ایک کا مذہب تو آٹھ رکعت کا نقل کرتا۔ مگر تمام صحاح ستہ میں کسی ایک کا مذہب آٹھ کا نہیں ہے اور نہ آٹھ رکعت تراویح کسی کا عمل نقل کیا گیا ہے۔

## بارہ سو ۱۲۰۰ سال تک مسلمانوں کا عمل رہا

امام بیہقی رحؒ نے سنن کبریٰ ج ۲ ص ۴۹۶ میں سائب بن یزید رضؓ سے روایت نقل کی ہے کہ حضرت عمر



رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے زمانہ میں لوگ رمضان میں بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے اور حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے زمانہ میں تو قیام کی شدت کی وجہ سے لاٹھیوں پر سہارا لگاتے تھے۔

اور پانچ سطر بعد لکھتے ہیں کہ بشتیر بن شکل جو حضرت علی کرم اللہ تعالےٰ وجہہ کے اصحاب میں سے تھے۔ رمضان میں امامت کرتے تھے اور بیس رکعت پڑھاتے تھے۔

اس کے دو سطر بعد روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک شخص کو مامور کیا کہ وہ لوگوں کو بیس رکعت پڑھایا کرے۔ یہ صحابہ کرام رضؓ کے زمانہ میں خلفاء راشدین رضوان اللہ علیہم کا حال تھا۔

نافع رحؒ حضرت ابن عمر رضؓ کے مولیٰ جو حضرت عائشہ رضؓ اور حضرت ابوہریرہ رضؓ اور حضرت ابورافع رضؓ کے شاگرد تھے ان کا بیان ہے کہ میں نے تو لوگوں کو چھتیس تراویح اور تین وتر پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ (قیام اللیل، ص ۹۲، تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۳)۔ نافع رحؒ کی وفات ۱۱۷ھ میں ہوئی ہے۔

داؤد بن قیس کا بیان ہے کہ میں نے عمر بن عبد العزیز رحؒ متوفی ۱۰۱ھ اور ابان بن عثمان رحؒ متوفی ۱۰۵ھ کے زمانہ میں مدینہ کے لوگوں کو چھتیس رکعتیں پڑھتے ہوئے دیکھا ہے۔ نیز عمر بن عبد العزیز نے قاریوں کو چھتیس رکعتیں پڑھنے کا حکم دیا تھا۔ (قیام اللیل، ص ۹۱، ۹۲)۔

امام مالک رحؒ متوفی ۱۷۹ھ کے زمانہ تک مدینہ طیبہ میں چھتیس رکعتوں کا معمول تھا۔ کبھی وتر کے اختلاف عدد کی وجہ سے اکتالیس رکعتیں ہو جاتی تھیں۔ چنانچہ امام ترمذی رحؒ نے اکتالیس کا معمول مدینہ میں ذکر کیا ہے۔ اہل مدینہ پر کیا موقوف ہے۔ بلکہ امام مالک رحؒ کے متبعین جہاں بھی ہوتے وہاں چھتیس پر عمل ہوتا تھا۔ جیسا کہ مذہب مالکیہ کی فقہ شاہد ہے کہ مکہ معظمہ میں عطاء بن ابی رباح رحؒ کے زمانہ تک بیس تراویح پر عمل تھا۔ (مصنف ابن ابی شیبہ) عطاء رحؒ کی وفات ۱۱۴ھ میں ہوئی ہے اور نافع بن عمر کا بیان ہے کہ ابن ابی ملیکہ ہم کو رمضان میں بیس رکعتیں پڑھایا کرتے تھے۔ ابن ابی ملیکہ کی وفات ۱۱۷ھ میں ہوئی۔

اور امام شافعی رحؒ متوفی ۲۰۴ھ کا بیس پر عمل تھا۔ اور چونکہ امام شافعی رحؒ خود بیس کے قائل تھے اس لئے ان کے بعد مکہ میں اور مکہ کے علاوہ ہر جگہ جہاں ان کے متبعین تھے سب بیس پر عمل کرتے تھے۔ چنانچہ فقہ شافعی اس کی شہادت دیتی ہے۔

— حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی بیس رکعت تراویح پڑھا کرتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۹۱ تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۵)۔

— کوفہ میں سوید بن یزید (متوفی ۵۵ھ) چالیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (قیام اللیل ص ۹۱، تحفۃ الاحوذی ج ۲، ص ۷۳)۔

— اور سوید بن غفلہ متوفی ۸۱ھ جو حضرت علی رض اور حضرت ابن مسعود رض کے صحبت یافتہ ہیں۔ بیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (بیہقی ج ۲، ص ۴۹۶)۔

— نیز علی بن ربیعہ جو حضرت علی رض و سلمان رض کے شاگرد ہیں وہ بھی بیس رکعت تراویح اور تین وتر پڑھا کرتے تھے۔ (مصنف ابن ابی شیبہ)

— اور سعید بن جبیر جو حضرت ابن عباس رض اور دوسرے صحابۂ کرام رض کے شاگرد ہیں اور بہت بڑے امام ہیں وہ اٹھائیس اور چوبیس رکعتیں پڑھا کرتے تھے۔ (تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۳)۔

— امام کوفہ سفیان ثوری رح متوفی ۱۶۱ھ بیس رکعت کے قائل تھے۔ (تحفۃ الاحوذی، ج ۲، ص ۷۵)

— امام اعظم ابوحنیفہ رح متوفی ۱۵۰ھ بیس رکعت تراویح کے قائل تھے اور ان کے مقلدین جس جگہ بھی ہیں تمام بیس رکعت ہی پڑھتے ہیں۔

— بغداد میں امام احمد م ۲۴۱ھ بیس رکعتوں کے قائل تھے۔ حنبلی مذہب کی کتب فقہ شہادت دے رہی ہیں۔ "مقنع ج ۱، ص ۱۸۳" میں ہے۔

• ثم التراویح وھی عشرون رکعۃ یقوم بھا فی رمضان فی جماعۃ •

یعنی تراویح اور وہ بیس رکعت ہیں اس کو جماعت کے ساتھ رمضان میں ادا کرے۔

— اسی طرح داؤد ظاہری رح متوفی ۲۷۰ھ بیس رکعت کے قائل تھے۔ (بدایۃ المجتہد ج ۱، ص ۱۹۱، اور ان کے متبعین کا بھی بغداد اور غیر بغداد میں بیس پر عمل تھا۔

— ائمہ خراسان میں سے عبداللہ بن مبارک رح متوفی ۱۸۱ھ بیس تراویح کے قائل تھے۔ (ترمذی)۔

عہد فاروقی سے لے کر تیسری صدی کے قریباً وسط تک مکہ، مدینہ، کوفہ، بصرہ، بغداد، خراسان وغیرہ کے علماء اور ائمہ کا عمل رکعات تراویح کے باب میں یہی تھا کہ کوئی بھی آٹھ رکعت تراویح پڑھتا تھا اور نہ ہی اس پر کفایت کرتا تھا اور نہ اس پر کہیں عمل تھا۔ اس کے بعد تیسری صدی سے پہلے ہی ائمہ اربعہ امام ابوحنیفہ رح، امام مالک رح، امام شافعی رح، امام احمد بن حنبل رح اپنی فقہ کی تعلیم اپنے شاگردوں



کو دے کر دنیا سے رخصت ہو چکے تھے اور ان کے فقہی مسالک پر عمل ہو چکا تھا اور جو آج تک جاری ہے آج چاروں اماموں کی کتب فقہیہ لاکھوں، کروڑوں کی تعداد میں موجود ہیں۔ ان میں سے کسی میں بھی آٹھ رکعت پر اکتفار کی تعلیم نہیں دی گئی۔ بے شک ان ائمہ اربعہ رح کے علاوہ دیگر مجتہد اور امام بھی تھے اور ان کا کچھ عرصہ تک اتباع بھی جاری رہا۔ جیسے حضرت سفیان ثوری رح اور داؤد ظاہری رح مگر وہ بھی آٹھ کے قائل نہ تھے بلکہ بیس کے قائل تھے۔

## قول و فعل نبوی سے کوئی عدد معین تراویح کا حتمی طور پر صحیح روایت سے ثابت نہیں

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے قولاً و فعلاً عدد تراویح کا کسی صحیح حدیث سے ثابت نہیں ہے اس پر علماء کی شہادتیں ذکر کی جاتی ہیں۔

**پہلی شہادت** — شیخ الاسلام علامہ ابن تیمیہ کہتے ہیں۔

ومن ظن ان قیام رمضان فیہ عدد موقت عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یزاد ولا ینقص منہ فقد اخطأ الخ (فتاوی ابن تیمیہ رح، ج ۲، ص ۳۶)۔

— یعنی جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے تراویح کے باب میں کوئی معین عدد ثابت ہے جو کم و بیش نہیں ہو سکتا وہ غلطی پر ہے۔

**دوسری شہادت** — علامہ سبکی رح لکھتے ہیں۔

اعلم انہ لم ینقل کم صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی تلک اللیالی ھل ھو عشرون او اقل الخ (شرح منہاج منقول از تحفۃ الاخیار، ص ۱۹۶ - و مصابیح، ص ۲۲)۔

— یعنی یہ منقول نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان راتوں میں کتنی رکعتیں پڑھیں بیس یا کم۔

**تیسری شہادت** — علامہ شوکانی رح نیل الاوطار میں فرماتے ہیں۔

والحاصل الذی دلت علیہ احادیث الباب وما یشابھھا ھو مشروعیۃ القیام فی رمضان والصلوۃ فیہ ی فتقصر الصلوۃ المسمات بالتراویح علی

عدد معین وتخصیصہا بقراءۃ مخصوصۃ لم ترد بہ سنۃ الخ (نیل الاوطار ج۲ ص۲۹۸)

یعنی اس باب کی حدیثوں اور ان کے مشابہ حدیثوں کا حاصل اتنا ہے کہ رمضان میں قیام اور اکیلے اور جماعت کے ساتھ نماز پڑھنا مشروع ہے پس تراویح کو کسی خاص عدد میں منحصر کر دینا اور اس میں خاص مقدار قرأت کا مقرر کرنا ایسی بات ہے جو سنت میں وارد نہیں ہوئی۔

## چوتھی شہادت

مولوی وحید الزمان رح اہل حدیث لکھتے ہیں۔

ولا یتعین لصلوۃ لیالی رمضان یعنی التراویح عدد معین الخ (نزل الابرار ج۱ ص ۱۲۶)۔

یعنی رمضان کی راتوں کو تراویح کے لئے کوئی عدد معین نہیں ہے۔

## پانچویں شہادت

ابوالخیر سید نور الحسن خان رح اہل حدیث لکھتے ہیں۔

"وبالجملۃ عددے معین در مرفوع نیامدہ" (عرف الجادی ص ۸۴)۔

یعنی تراویح کا کسی حدیث مرفوع میں کوئی عدد معین نہیں آیا ہے۔

## چھٹی شہادت

نواب صدیق حسن خان مرحوم اہل حدیث لکھتے ہیں۔

ان صلوۃ التراویح سنۃ باصلہا لما ثبت انہ صلی اللہ علیہ وسلم صلاہا فی لیالی ثم ترکہ شفقۃ علی الامۃ ان لا تجب علی العامۃ او یحسبوہا واجبۃ ولم یأت تعین العدد فی الروایات الصحیحۃ المرفوعۃ لکن یعلم من حدیث کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یجتہد فی رمضان مالا یجتہد فی غیرہ رواہ مسلم ان عددہا کثیر ۔ (الانتقاد الرجیح ، ص ۶۱)

یعنی اصل نماز تراویح سنت ہے اس لئے کہ ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے چند راتوں میں اس کو پڑھا ہے۔ پھر امت پر شفقت کی وجہ سے اس کو چھوڑ دیا کہ کہیں عام لوگوں پر واجب نہ ہو جائے یا اس کو واجب نہ سمجھ بیٹھیں۔ اور عدد معین مرفوع روایتوں میں نہیں ہے۔ لیکن صحیح مسلم کی حدیث میں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں جتنی محنت وکوشش کرتے اتنی غیر رمضان میں نہیں کرتے تھے۔ سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کی تراویح کا عدد زیادہ تھا۔ (صرف گیارہ یا تیرہ نہیں تھا بلکہ بیس یا زیادہ تھا)۔



## ساتویں شہادت

علامہ جلال الدین سیوطی رح لکھتے ہیں۔ ان العلماء اختلفوا فی عددہا ولو ثبت ذلک من فعل النبی صلی اللہ علیہ وسلم لم یختلف فیہ ۔ الخ ۔ (مصابیح ، ص۲۲)۔

ترجمہ ! یعنی علماء کا تراویح کے عدد میں اختلاف ہے اگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فعل سے کوئی عدد ثابت ہوتا تو اختلاف نہیں ہو سکتا تھا۔

## اہلحدیث کے دو دعوے

ایک یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آٹھ رکعت تراویح ثابت ہیں۔ دوسرا یہ کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آٹھ تراویح کا حکم دیا تھا۔

## پہلا دعویٰ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے آٹھ رکعت تراویح پڑھنے کے ثبوت پر حدیث ذیل پیش کرتے ہیں۔

" انہ سأل عائشۃ رضی اللہ عنہا کیف کانت صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی رمضان فقالت ما کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی اربعا فلا تسأل عن حسنہن وطولہن ثم یصلی ثلاثا قالت عائشۃ رضی اللہ عنہا فقلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اتنام قبل ان توتر فقال یا عائشۃ ان عینی تنامان ولا ینام قلبی ۔ (بخاری ج ۱ ص ۱۵۴)

ترجمہ :- یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سوال کیا گیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز تہجد رمضان میں کیسی تھی ؟ فرمایا کہ رمضان اور غیر رمضان میں زیادہ گیارہ رکعتوں سے نہیں کرتے تھے۔ چار رکعت ایسی پڑھتے تھے کہ ان کے حسن اور طول سے مت پوچھو۔ پھر چار رکعت ایسی پڑھتے تھے کہ ان کے حسن اور طول سے مت پوچھو۔ پھر تین رکعت پڑھتے تھے۔ کہا حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ نے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا آپ سوتے ہیں قبل وتر کے ؟ فرمایا اے عائشہ رض ! میری دونوں آنکھیں سوتی ہیں اور میرا دل نہیں سوتا "۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم رمضان میں تراویح گیارہ رکعت پڑھتے تھے۔ اس طرح کہ آٹھ رکعت تراویح اور تین وتر۔

## پہلا جواب

اسی حدیث میں لفظ ولا فی غیرہ یعنی غیر رمضان میں گیارہ رکعت تراویح پڑھتے تھے جو دلیل اس بات کی ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے سوال اس نماز تہجد کا تھا کہ جو بارہ مہینے میں پڑھی جاتی ہے۔ اس لئے کہ حضرت عائشہ رض

سے روایت ہے۔

عن عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا قالت کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا دخل العشر شد میزرہ واحیٰ لیلہ وایقظ اھلہ الخ

(بخاری شریف ، ج۱ ، ص ۲۷۱)۔

یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کہتی ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت تھی کہ جب اخیر عشرہ رمضان کا داخل ہوتا تو تہبند مضبوط باندھتے اور ساری رات جاگتے اور اپنے اہل خانہ کو جگاتے تو سائل کو خیال آیا کہ شاید تہجد کی رکعتیں بھی زیادہ کر دیتے ہوں۔ تو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے جواب دیا کہ اکثر آپ تہجد کی گیارہ رکعت پڑھتے تھے۔

جب یہ حدیث نمازِ تہجد کے بارے میں ہے تو تراویح کا اس سے کیا تعلق ؟

## دوسرا جواب

اگر بفرض محال اس کا تعلق بھی تراویح سے ہو تو اس سے بھی یہ ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم گیارہ سے زیادہ نہیں پڑھتے تھے اس لئے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا ایک دوسری روایت میں فرماتی ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تیرہ رکعت پڑھتے تھے۔ (مشکوٰۃ شریف ج۱ ، ص ۱۱۱)

حافظ ابن حجر رہ وغیرہ شراح حدیث نے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کے ان دونوں مختلف بیانات میں یوں تطبیق دی ہے کہ یہ بیانات مختلف حالات اور اوقات سے تعلق رکھتے ہیں۔ یعنی یہ کہ عام حالات و اوقات میں گیارہ سے زائد نہیں پڑھتے تھے اور کبھی کبھی تیرہ بھی پڑھتے تھے۔ لہٰذا آٹھ تراویح میں انحصار باطل ہو گیا۔

چنانچہ حافظ ابن حجر رہ لکھتے ہیں۔

و الصواب ان کل شئی ذکرتہ من ذلک محمول علی اوقات متعددہ واحوال مختلفۃ الخ (فتح الباری ، ج۳ ، ص ۱۴)۔

اور مولانا عبدالرحمٰن مبارک پوری رہ نے بھی یہ تسلیم کیا ہے۔

انہ قد ثبت ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان قد یصلی ثلث عشرۃ رکعۃ سوی رکعتی الفجر ؎

(تحفۃ الاحوذی ، ج۲ ، ص ۳)۔



یعنی یہ ثابت اور محقق ہو چکا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی تیرہ رکعت فجر کی سنتوں کے سوا پڑھتے تھے۔ جب گیارہ سے زیادہ کا ثبوت ہو چکا تو اہل حدیث کا یہ دعویٰ کہ گیارہ سے زیادہ تراویح نہیں ہوتی تھیں یہ دعویٰ باطل ہو گیا۔ اور گیارہ سے زیادہ والی روایت کو حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی روایت کے مخالف کہنا سخت بھول اور غفلت پر مبنی ہے اسلئے کہ ان دونوں باتوں میں کوئی تضاد نہیں ہے کہ کبھی یہ ہوا اور کبھی اس سے زائد ہوا۔

## تیسرا جواب

بقول اہلحدیث جب یہ حدیث تراویح کے بارے میں ہے۔ اس میں حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا فرما رہی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم چار چار رکعت پڑھتے تھے اور بہت لمبی پڑھتے تھے اور وتر تین رکعت پڑھتے تھے۔ اور بہت لمبی پڑھتے تھے تو اس حدیث پر عمل تب ہوگا جب کہ چار چار رکعت ایک سلام سے پڑھی جائیں اور تین وتر ایک سلام سے پڑھے جائیں۔ حالانکہ اہلحدیث کا اس پر عمل نہیں کہ دو دو رکعت تراویح پڑھتے ہیں اور تین وتر دو سلام سے پڑھتے ہیں یا ایک ہی وتر پڑھتے ہیں۔ اس سے معلوم ہوا کہ یہ حدیث کل کی کل اہلِ حدیث کے نزدیک تراویح میں معمول بہا نہیں ہے۔ لہٰذا اس سے حنفیہ پر حجت قائم کرنا صحیح نہ ہوا

## چوتھا جواب

امام محمد بن نصر مروزی نے اپنی کتاب " قیام اللیل " میں ایک باب کا عنوان یہ قرار دیا ہے " باب عدد الرکعات التی یقوم بہا الامام للناس فی رمضان "

یعنی باب ان رکعتوں کی تعداد کے بیان میں جنہیں امام لوگوں کے ساتھ رمضان میں پڑھے گا۔

اس باب میں وہ رکعات تراویح بتانے کے لئے بہت سی روایتیں لائے ہیں مگر حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی اس حدیث کو جو سب سے زیادہ صحیح اور اعلیٰ درجہ کی ہے ذکر کرنا تو درکنار اشارہ تک نہیں کیا ہے۔ جس سے صاف صاف ظاہر ہے کہ اس حدیث کا تعلق تراویح سے نہیں ہے بلکہ تہجد کے نوافل سے ہے۔

## پانچواں جواب

اس حدیث کے آخر میں ہے۔

قالت عائشۃ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فقلت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اتنام قبل ان توتر فقال یا عائشۃ ان عینی تنامان ولا ینام قلبی الخ

یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، کیا آپ سوتے ہیں پہلے وتر پڑھنے کے، سو فرمایا اے عائشہ رضؓ بے شک میری آنکھیں سوتی ہیں اور دل نہیں سوتا۔

ظاہر ہے کہ کسی روایت میں نہیں کہ آپ آٹھ تراویح پڑھ کے سو گئے ہوں۔ اور صحابہ رضؓ انتظار میں بیٹھے رہے ہوں۔ البتہ گھر میں تہجد پڑھتے تھے اور اس میں کبھی کبھی وتر پڑھنے سے پہلے سو جاتے تھے حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا فرماتی ہیں۔ یعنی اتنام الخ۔ علاوہ ازیں تراویح میں تو حضرت عائشہ رضؓ عورتوں کی صف میں پیچھے مردوں کے کھڑی ہوں گی اگر آپ سوتے تو پہلے مردوں کو خبر ہوتی۔ جب مردوں کو خبر نہیں تو تراویح کا معاملہ نہیں۔ معلوم ہوا کہ تہجد کا واقعہ ہے۔

## چھٹا جواب

علاوہ ازیں قرطبی رحؒ نے حدیث عائشہ رضؓ کو مضطرب نقل کیا ہے۔ چنانچہ حافظ ابن حجر رحؒ کہتے ہیں۔

قال القرطبی اشکلت روایات عائشة رضؓ علی کثیر من اهل العلم حتی نسب بعضهم حدیثها الی الاضطراب الخ (فتح الباری ج ۳ ، ص ۱۶)۔

یعنی اکثر اہلِ علم پر حدیث حضرت عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی مشکل ہوئی ہے۔ حتی کہ بعض محدثین نے ان کی حدیث کو اضطراب کی طرف منسوب کیا ہے پس اس حدیث سے استدلال کرنا محکم ہے۔

## ساتواں جواب

اس حدیث عائشہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے مراد تہجد کے نوافل ہیں تراویح مراد نہیں، اس لئے محدثین رحؒ نے اس پر تعدادِ تراویح کا باب منعقد نہیں کیا۔

صحیح بخاری میں یہ حدیث کئی جگہ وارد ہے۔ مثلاً صفحہ ۱۵۴ میں " باب قیام النبی صلی اللہ علیه وسلم باللیل فی رمضان وغیرہ "

اس جگہ قیام النبی صلی اللہ علیہ وسلم باللیل قرینہ ہے تہجد کا قیام رمضان تراویح کو کہتے ہیں اور قیام اللیل تہجد کو کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں سوال کیفیت سے ہے نہ کہ عدد سے جو کہ مقولہ کم سے ہے۔ اور مثلاً صفحہ ۲۶۹ پر باب فضل من قام رمضان اس میں فضیلت بیان کرنا مقصود ہے نہ کہ عدد۔ اور مثلاً صفحہ ۵۰۴، باب کان النبی صلی اللہ علیه وسلم تنام عینه ولا ینام قلبه اس میں بھی سونے کی کیفیت بیان کرنا ہے نہ کہ عدد تراویح اور مثلاً ص ۱۳۵، ج ۱ - میں " باب ماجاء فی الوتر "



اس میں بیان ہے کہ وتر تین رکعت ہیں عدد تراویح کا بیان مقصود نہیں۔

کان یصلی احدی عشرة رکعة کانت تلك صلوته تعنی باللیل فیسجد السجدة من ذلك قدر ما یقرأ احدکم خمسین اٰیة الخ

کس صراحت کے ساتھ نمازِ تہجد کو بیان کیا ہے۔ حدیث میں اس قسم کے اشارات بلا شمار ہیں۔

## حکمت

وظهر لی ان الحکمة فی عدم الزیادة علی احدی عشرة ان التهجد والوتر مختص بصلوة اللیل وفرائض النهار الظهر وهی اربع والعصر وهی اربع والمغرب وهی ثلاث وتر النهار فناسب ان تکون صلوة اللیل کصلوة النهار فی العدد جملة وتفصیلاً الخ (فتح الباری ج ۳ ، ص ۲۱)۔

اور میرے لئے ظاہر ہوا کہ گیارہ رکعت پر زیادتی نہ ہونے میں حکمت یہ ہے کہ تہجد اور وتر رات کی نماز کے ساتھ خاص ہیں اور فرائض دن کے ظہر ہے اور وہ چار رکعت ہیں اور عصر ہے اور وہ چار رکعت ہیں۔ اور مغرب ہے اور وہ تین رکعت ہیں وتر دن کے۔

پس مناسب ہوا یہ کہ ہو رات کی نماز مثل دن کی نماز کے عدد میں (یعنی گیارہ رکعت تہجد)۔

اما مناسبة ثلاثة عشرة فبضم صلوة الصبح لکونها نهاریة الی ما بعدها الخ (فتح الباری ج ۳ ، ص ۱۷)

یعنی مناسبت تیرہ رکعت کی صبح کی نماز کو ملانے کے ساتھ بوجہ نہاری ہونے اس کے بعد کے ساتھ۔ حافظ ابن حجر عسقلانی رحؒ کے اس نکتہ اور حکمت سے معلوم ہوتا ہے کہ گیارہ اور تیرہ رکعتیں نمازِ تہجد ہیں تھیں نہ کہ تراویح میں۔

## تہجد اور تراویح کی نماز الگ الگ ہیں ایک نہیں

تہجد اور تراویح علیحدہ علیحدہ ہیں ایک نہیں۔ دونوں میں فرق کئی وجوہ سے ہے۔

## پہلی دلیل

تہجد کی مشروعیت مکہ مکرمہ میں ہوئی ہے اور تراویح کی مدینہ طیبہ میں ہوئی۔

وعنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یرغب فی قیام رمضان من غیر ان یامرھم فیہ بعزیمۃ فیقول الخ (مسلم)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰۃ تراویح کی ترغیب دیا کرتے تھے بغیر امر وجوبی کے۔

اسی قسم کی اور بھی قولی احادیث ہیں جن سے عدد رکعات تو معلوم نہیں ہوتا مگر ترغیب تراویح سے تکثیر رکعات تراویح کا استحسان ضرور مفہوم ہوتا ہے یعنی جس قدر زیادہ پڑھی جائیں گی افضل ہوگی البتہ فعلاً جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تین شب باجماعت تراویح پڑھائی ہیں ایک روایت میں ان کی تعداد بیس رکعت آئی ہیں جس کو ابن ابی شیبہ اور بیہقی وغیرہما نے روایت کیا ہے مگر نصاف یہ ہے کہ یہ روایت ضعیف ہیں۔ دوسری روایت میں ان کی تعداد آٹھ رکعت آئی ہے جس کو طبرانی نے صغیر میں اور محمد بن نصر مروزی نے قیام اللیل اور ابن خزیمہ اور ابن حبان نے اپنے اپنے صحیح میں روایت کیا ہے۔ مگر یہ روایت بھی ضعیف ہے اس لئے کہ اس کا مدار عیسیٰ بن جاریہ راوی پر ہے۔ جو محدثین کے نزدیک ثقہ نہیں۔

تعلیق الحسن صہ ۵۱ جز ۱ میں ہے:۔

قلت مدارہ علی عیسی بن جاریۃ قال الذھبی قال ابن معین عندہ مناکیر وقال النسائی منکر الحدیث وجاء عنہ متروک وقال ابو زرعہ لا باس بہ۔ انتھی

امام ذہبی فرماتے ہیں کہ یحییٰ بن معین نے فرمایا عیسیٰ بن جاریہ کے پاس احادیث منکر ہیں۔ نسائی نے بھی اسے منکر الحدیث کہا اور کبھی متروک کہا۔ اور ابو زرعہ نے لاباس بہ کہا۔

حضرت عائشہؓ کی گیارہ رکعت والی روایت کو تراویح کی تعداد سے کوئی تعلق ہی نہیں اس لئے کہ اس میں تہجد کا تذکرہ ہے۔ علامہ قسطلانیؒ اسی کی تائید میں فرماتے ہیں:۔

واما قول عائشۃ الاتی فی ھذا الباب ان شاء اللہ تعالیٰ ما کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یزید فی رمضان ولا فی غیرہ علی احدی عشرۃ رکعۃ فحملہ اصحابنا علی الوتر

یعنی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی گیارہ رکعت والی روایت تہجد کے بارہ میں ہے۔

از روئے انصاف صحیح بات یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے صحیح روایات میں کوئی خاص عدد تراویح کا مروی نہیں ہے۔

واعلموا انھم اختلفوا فی عدد رکعات

البتہ صحابہ کرام اور تابعین عظام اور ائمہ مجتہدین سے



التراویح ولم یقع فیما روی عن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انہ قرأ ثلاث لیالے عدد رکعاتہ بطریق صحیح (بذل المجہود صہ ۳۰۲ جز ۲)

عدد تراویح کا ثبوت ملتا ہے جس کی تعداد بیس سے کم نہیں بلکہ بیس رکعت یا اس سے زائد ہے۔

## حضرت عمرؓ سے بیس رکعت تراویح کا ثبوت

(۱) عن یحییٰ بن سعید ان عمر بن الخطاب امر رجلاً یصلی بھم عشرین رکعۃ رواہ ابوبکر بن ابی شیبہ فی مصنفہ و اسنادہ مرسل قوی (آثار السنن صہ ۵۵ جز ۲)

یحییٰ بن سعید سے مروی ہے کہ حضرت عمرؓ نے ایک شخص کو حکم دیا کہ لوگوں کو بیس رکعت تراویح پڑھائے۔

## حضرت عمرؓ کے زمانہ میں صحابہؓ کا بیس رکعات تراویح پڑھنا۔

(۲) عن السائب بن یزید قال کانوا یقومون علی عھد عمر بن الخطاب فی شھر رمضان بعشرین رکعۃ الخ رواہ البیھقی واسنادہ صحیح (آثار السنن صہ ۵۳ جز ۲ بذل المجہود صہ ۳۰۴ جز ۲)

حضرت عمرؓ رضی اللہ عنہ کے عہد خلافت میں صحابہ وتابعین رمضان مبارک میں بیس رکعت (بلا وتر) تراویح پڑھا کرتے تھے۔

(۳) عن یزید بن رومان انہ قال کان الناس یقومون فی زمان عمر بن الخطاب فی رمضان بثلاث وعشرین رکعۃ رواہ مالک و اسنادہ مرسل قوی (آثار السنن صہ ۵۵ جز ۲ بذل المجہود صہ ۳۰۵ جز ۲)

یزید بن رومان کہتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں ماہ رمضان میں سب لوگ (مع وتر) تئیس رکعت پڑھا کرتے تھے (یعنی بیس ۲۰ تراویح اور تین وتر)

## حضرت ابی بن کعبؓ کا بیس رکعت تراویح پڑھانا

(۴) عن عبد العزیز بن رفیع قال کان ابی بن

عبد العزیز بن رفیعؒ کہتے ہیں کہ حضرت

كعب يصلي بالناس في رمضان بالمدينة عشرين ركعة ويوتر بثلاث اخرجه ابو بكر بن ابي شيبة في مصنفه و اسناده مرسل قوي (حوالا بالا)

ابی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) رمضان کے مہینے میں لوگوں کو بیس رکعت تراویح اور تین رکعت وتر مدینہ طیبہ میں پڑھایا کرتے تھے۔

**شبہ** حضرت عمرؓ اور حضرت ابی کے متعلق بیس رکعت تراویح کہنا صحیح نہیں اس لئے کہ خود حضرت عمرؓ کا حضرت ابی و تمیم داری کو گیارہ رکعت مع الوتر پڑھانے کا حکم معروف ہے۔

عن السائب بن يزيد انه قال امر عمر بن الخطاب ابي بن كعب و تميمان الداري ان يقوما للناس باحدى عشرة ركعة الخ (موطا امام مالک)

حضرت سائب بن یزید کہتے ہیں کہ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) نے ابی بن کعب اور تمیم داری کو حکم دیا کہ لوگوں کو گیارہ رکعت مع وتر تراویح پڑھائیں۔

اس امر کے ہوتے ہوئے لوگوں کا بیس رکعت تراویح پڑھنا یا حضرت ابی بن کعبؓ کا بیس رکعت پڑھانا کیونکر ممکن ہو سکتا ہے۔

**جواب** اوّل تو لفظ احدى عشرة (گیارہ رکعت) محفوظ نہیں:۔

رواه عبد الرزاق من وجه آخر عن محمد بن يوسف فقال احدى عشرين (فتح الباری ص ۱۸۰ ج ۴)

علامہ ابن حجرؒ کہتے ہیں کہ مسند عبد الرزاق کی روایت میں اکیس رکعت ہے۔

قال ابن عبد البر روى غير ذالك في هذا الحديث احدى وعشرون وهو الصحيح ولا اعلم احدا قال فيه احدى عشرة الا مالكا (زرقانی شرح موطا)

علامہ ابن عبد البرؒ فرماتے ہیں کہ امام مالک کے سوا دوسرے محدثین نے اس حدیث میں اکیس رکعت روایت کیا ہے اور یہی صحیح ہے اور مجھے معلوم نہیں کہ سوا مالک کے کسی نے گیارہ رکعت کہا ہو۔

دوسرے محدثین اس میں یوں تطبیق دیتے ہیں کہ پہلے لوگوں نے حضرت عمرؓ کے زمانہ میں گیارہ رکعت پڑھی ہوں، پھر تئیس پر امر مستقر ہو گیا۔

قال البيهقي في سننه و يمكن الجمع بين

امام بیہقیؒ فرماتے ہیں کہ دونوں روایتوں میں اس



الروايتين بانهم كانوا يقومون باحدى عشرة ثم كانوا يقومون بعشرين ويوترون بثلاث:

طرح تطبیق ممکن ہے کہ پہلے گیارہ رکعت پڑھا کرتے ہوں۔ پھر بیس رکعت تراویح اور تین وتر تئیس رکعت پڑھنے لگے ہوں۔

وقال القسطلاني في شرح البخاري وجمع البيهقي بينهما بانهم كانوا يقومون باحدى عشرة ثم قاموا بعشرين واوتروا بثلاث وقد عدوا ما وقع في زمن عمر كالاجماع:۔

علامہ قسطلانیؒ شرح بخاری میں فرماتے ہیں کہ دونوں روایتوں میں بیہقی نے یوں جمع کیا ہے پہلے لوگ پہلے گیارہ رکعت پڑھتے تھے پھر بیس تراویح اور تین وتر پڑھنے لگے۔ حضرت عمر کے زمانہ کا یہ تعامل یعنی بیس رکعت، بمنزلہ اجماع کے ہے۔

وقال السيوطي في المصابيح وكان عمر لما امر بالتراويح اقتصر اولا على العدد الذي اصلاه النبي صلى الله عليه وسلم ثم زاد في اخر الامر۔

علامہ سیوطیؒ مصابیح میں لکھتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے جب کہ تراویح (باجماعت) کا حکم دیا تو پہلے اسی عدد پر اقتصار کیا جس کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے (ابتداءً) پڑھا تھا۔ پھر آخر کار تعداد بڑھا دی اس لئے کہ ممکن ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے پہلی رات میں ثلث لیل تک اور دوسری میں نصف لیل تک جماعت میں آٹھ رکعت ہی پڑھائی ہوں۔ پھر انفراداً باقی بارہ رکعت پڑھ لی ہوں جیسا کہ روایت احیی اللیل اس پر شہادت دیتی ہے۔ پھر تیسری شب میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سحری تک جماعت کرائی تو اس پر بیس رکعت پڑھی ہوں۔ حضرت عمرؓ نے امر ظاہر یا ابتدائی کو رخصت سمجھ کر پہلے اس کا امر کیا ہو۔ پھر حقیقۃ الامر یا آخر الامر منکشف ہونے پر بیس رکعت کی تکمیل اتباعاً للسنۃ کرا دی ہو۔ پھر اسی پر امر مستقر ہو اس سے کم معمول نہ رہا بہر کیف، بیس رکعت تراویح بظاہر سنت خلیفہ ثانی ہیں۔ مگر در حقیقت اس کا اصل ماخذ قول و فعل نبوی ہے۔ جو خلیفہ ثانی پر آخر کار منکشف ہوا تھا۔

وقال الشعراني في كشف الغمة وكانوا يصلونها في اول زمان عمرؓ بثلاث عشرة ركعة وكان القارئ يقرأ بالمئين بين الايات حتى كان الناس يعتمدون

امام شعرانیؒ "کشف الغمہ" میں فرماتے ہیں کہ حضرت عمرؓ کے ابتداءِ خلافت کے زمانہ میں لوگ تیرہ رکعت (مع الوتر) تراویح پڑھا کرتے تھے۔ اور قاری لمبی لمبی سورتیں پڑھا کرتا تھا، یہاں تک کہ لوگ بوجہ درازی قیام (راحت کے لئے) لاٹھیوں پر

علی العصی من طول القیام وکان امامہم ابی بن کعب و تمیما الداری رضی اللہ عنہم ثم ان عمر امر یفعلہا ثلاثا وعشرین رکعۃ ثلاث منہا وتر واستقر الامر علی ذالک فی الامصار (تعلیق حسن)

سہارا لگایا کرتے تھے اور ان کے امام ابی بن کعب اور تمیم داری تھے پھر حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بیس رکعت تراویح اور تین پڑھنے کا حکم دیا اور سب شہروں میں اسی پر عمل درآمد مستقر ہوا۔

## علامہ قسطلانیؒ کی شہادت

لم یذکر فی ھذا الحدیث عدد الرکعات التی کان یصلی بہا ابی و المعروف ھو الذی علیہ الجمہور انہ عشرون رکعۃ بعشر تسلیمات وذالک خمس ترویحات کل ترویحۃ اربع رکعات بتسلیمتین غیر الوتر وھو ثلاث رکعات (ارشاد الساری شرح البخاری)

اس حدیث میں تراویح کی ان رکعتوں کا عدد مذکور نہیں جن کو حضرت ابی بن کعبؓ پڑھایا کرتے تھے[1] اور یہ پانچ ترویحے ہوئے۔ ہر ترویحہ دو سلام سے چار رکعت کا ہوتا ہے۔ یہ بیس رکعت تراویح تین رکعت وتر کے علاوہ تھیں۔

## حضرت علیؓ سے بیس رکعت تراویح کا ثبوت۔

(۵) عن ابی الحسناء ان علیًا امر رجلا ان یصلی بہم فی رمضان عشرین رکعۃ رواہ ابن ابی شیبہ فی المصنف (جواہر النقی ص۴۹۶)

ابی الحسناء تابعیؒ کہتے ہیں کہ:۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے بیس رکعت تراویح پڑھانے پر ایک آدمی کو رمضان میں مامور کیا۔

## حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے تراویح کا ثبوت

(۶) عن زید بن وھب قال کان عبداللہ

زید بن وھبؒ تابعی کہتے ہیں کہ:۔

[1] اور وہ معروف مذہب جس پر جمہور قائم ہیں یہ ہے کہ تراویح بیس رکعات ہیں۔



بن مسعود یصلی لنا فی شہر رمضان فینصرف وعلیہ لیل قال الاعمش کان یصلی عشرین رکعۃ ویوتر بثلاث رواہ محمد بن نصر المروزی (عینی شرح بخاری)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ ماہ رمضان میں ہم کو تراویح پڑھا کر فارغ ہوتے حالانکہ ابھی رات باقی ہوتی۔ اعمش کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ بیس رکعت تراویح اور تین رکعت وتر پڑھایا کرتے تھے۔

## جمہور صحابہ کرامؓ سے بیسؔ تراویح کا ثبوت

(۷) عن عطاء قال ادرکت الناس وھم یصلون ثلاثا وعشرین رکعۃ۔ رواہ ابن ابی شیبہ واسنادہ حسن

حضرت عطا تابعیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے صحابہ کرامؓ کو (وتر سمیت) ۲۳ رکعت تراویح پڑھتے ہوئے دیکھا۔ (آثار السنن ص۵۵ ج۲)

(۸) واکثر اھل العلم علی ما روی عن علی وعمر وغیرھما من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم عشرین رکعۃ وھو قول سفیان الثوری وابن المبارکؒ والشافعی وقال الشافعی وھکذا ادرکت ببلدنا بمکۃ یصلون عشرین رکعۃ (جامع ترمذی ص۹۹ ج۱)

بہت سے اہل علم بیس رکعت تراویح کے اسی طرح قائل ہیں جیسے حضرت علیؓ اور حضرت عمرؓ اور دوسرے صحابہ کرامؓ سے مروی ہے۔ امام سفیان ثوریؒ اور عبداللہ بن مبارک اور امام شافعیؒ کا بھی یہی مذہب ہے اور امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اسی طرح اپنے شہر مکہ معظمہ میں دیکھا ہے کہ لوگ بیس رکعت تراویح پڑھا کرتے ہیں۔

## تابعینؒ سے بیسؔ تراویح کا ثبوت

(۹) عن ابی الخصیب قال کان یؤمنا سوید بن غفلۃ فی رمضان فیصلی خمس ترویحات عشرین رکعات رواہ البیہقی واسنادہ حسن (آثار السنن ص۵۵ ج۲)

ابی الخصیب کہتے ہیں کہ حضرت سوید بن غفلہ جلیل القدر متوفی سنہ ۸۱ھ) ماہ رمضان میں ہمارے امام بنا کرتے تھے اور ہم کو پانچ ترویحے یعنی بیس رکعت تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

(۱۰) عن نافع بن عمر قال کان ابن ابی ملیکۃ

نافع بن عمر کہتے ہیں کہ حضرت ابن ابی ملیکہ

يصلي بنا في رمضان عشرين ركعة رواه ابوبكر بن ابي شيبة واسناده صحيح (آثار السنن ص ۵۶ ج ۲)

(تابعی) ہم کو رمضان مبارک میں بیس رکعت تراویح پڑھایا کرتے تھے۔

(۱۱) عن سعيد بن عبيد ان علي بن ربيعة كان يصلي في رمضان خمس ترويحات ويوتر بثلاث اخرجه ابوبكر بن ابي شيبة في مصنفه واسناده صحيح (آثار السنن ص ۵۶ ج ۲)

سعید کہتے ہیں کہ علی بن ربیعہ (تابعی) رمضان مبارک میں لوگوں کو پانچ ترویحے (بیس رکعت) تراویح اور تین وتر پڑھایا کرتے تھے۔

. . . . . .

(۱۲) واما القائلون به من التابعين فشتير بن شكل وابن مليكة والحارث الهمداني وعطاء بن رباح وابو البختري وسعيد بن ابي الحسن البصري اخو الحسن وعبد الرحمن بن ابي بكر وعمران العبدي وقال ابن عبد البر وهو قول جمهور العلماء وبه قال الكوفيون والشافعي واكثر الفقهاء وهو الصحيح عن ابي كعب من غير خلاف من الصحابة۔ (عینی شرح)

جو تابعینؒ بیس رکعت تراویح کے قائل ہیں ان کے نام مندرجہ ذیل ہیں۔
شتیر بن شکل۔ ابن ابی ملیکہ۔ حارث ہمدانی، عطاء بن ابی رباح، ابو البختری۔ حضرت حسن بصری کے بھائی سعید بن ابی الحسن۔ عبد الرحمٰن بن ابی بکر۔ عمران عبدی

. . . . .

علامہ ابن عبد البر مالکیؒ بیس ۲۰ رکعت تراویح کے متعلق فرماتے ہیں یہی قول جمہور علماء کا ہے۔ اسی کے اہل کوفہ اور امام شافعی اور اکثر فقہاء قائل ہیں اور یہی حضرت ابی بن کعبؓ سے صحیح ہے۔ صحابہ کرامؓ میں بھی اس کے خلاف کوئی نہیں۔

## بعض سلف کا بیس ۲۰ رکعت سے زائد تراویح پڑھنا

غیر مقلدین کے مایۂ ناز صاحب تصنیف مولوی عبد اللہ صاحب روپڑی اپنے رسالہ "اہلحدیث کے امتیازی مسائل" کے ص ۶۶ میں لکھتے ہیں۔ بلکہ خیر قرون میں بیس ۲۰ سے بھی زیادہ پڑھی گئی ہیں۔ زرارہ بن اوفیؒ چوبیس پڑھا کرتے تھے اور عمران بن عبدی پہلے بیس ۲۰ اور آخری عشرہ میں چوبیس ۲۴ پڑھا کرتے تھے۔ سعید بن جبیرؒ بھی چوبیس ۲۴ اور آخری عشرہ میں اٹھائیس پڑھتے تھے اور عمر بن عبد العزیز اور ابان



بن عثمان کے زمانہ میں چھتیس ۳۶ پڑھتے تھے۔ اور ابن سیرین کہتے ہیں۔ معاذ ابو حلیم قاری اکتالیس پڑھتے تھے اور امام احمد بن حنبل سے امام اسحٰق نے تراویح کی بابت پوچھا تو فرمایا کہ ان میں کئی قسمیں ہیں۔ قریب قریب چالیس کے کہا گیا ہے کوئی (حرج) نہیں نفل ہیں اور امام اسحٰق کہتے ہیں کہ میں چالیس ۴۱ ہی پسند کرتا ہوں اور امام شافعیؒ کہتے ہیں کہ میں نے مدینہ کے لوگوں کو انتالیس ہی پڑھتے دیکھا ہے۔ لیکن میرے نزدیک محبوب ترین بیس ۲۰ ہی ہیں اور امام مالک چھتیس ۳۶ کو پسند کرتے تھے (ملاحظہ ہو قیام اللیل لمحمد بن نصر المروزی ص ۹۱، ۹۲) غرض کسی پر کوئی اعتراض نہیں خواہ کوئی بیس پڑھے خواہ چوبیس پڑھے خواہ چھتیس پڑھے، خواہ اڑھتالیس پڑھے۔ (انتہی بلفظہ)

مذکورہ بالا ۱۲ دلائل اور معمولات سلف صالحین سے بخوبی واضح ہو گیا کہ امت مرحومہ میں بیس رکعت سے کم (آٹھ) وغیرہ تراویح پڑھنے کا عرف و تعامل نہ تھا، اسی لئے امام ترمذیؒ نے جہاں تعداد تراویح کے متعلق تفصیل مذاہب صحابہؓ و تابعینؒ وائمہ دین بیان فرمائی ہے وہاں باوجود التزام ذکر مذاہب آٹھ رکعت بلکہ بیس رکعت سے کم والا کوئی مذہب نقل نہیں کیا ہے، اس سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ محدثین کے زمانہ میں آٹھ رکعت تراویح پڑھنا معروف و مروج نہ تھا۔ بلکہ یہ ہمارے زمانہ کے جدید مجتہدین کا ایجاد و احداث کردہ ہے۔

پس بیس رکعت تراویح پڑھنا مسنون ہوا اس لئے کہ یہ سنت خلفاء راشدین ہے اور سنت خلفاء راشدین دو وجہ سے سنت نبوی ہی ہے۔ (۱) اول تو اس لئے کہ جملہ صحابہ کرامؓ عموماً خلفاء راشدینؓ خصوصاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کا آئینہ ہیں۔ خلفاء کی تقریر یا امر سے صحابہ کرامؓ کا بیس رکعت تراویح پر تعامل اس کے سنت نبوی پر مبنی ہونے کی طرف صراحۃً مشعر ہے۔

(۲) دوسرے اس لئے کہ سنت خلفاء راشدینؓ کی اتباع کو خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ہی لازم فرما دیا ہے تو گویا سنت خلفاء کا اتباع کرنا بعینہٖ قول نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرنا ہے۔ چنانچہ ارشاد ہے۔

وسترون من بعدي اختلافا شديدا فعليكم بسنتي وسنة الخلفاء الراشدين المهديين (مشکوٰۃ ص ۳۰)

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں تم عنقریب میرے بعد سخت اختلاف دیکھو گے سو تم میری سنت اور میرے خلفاء راشدینؓ کی سنت کو لازم پکڑ لو (یعنی اس پر عمل کرو)

آخر میں ائمہ اربعہ کا ذکر کرنا مزید اطمینان کا باعث سمجھتے ہیں۔

## ائمہ اربعہؒ کا مذہب

ومن السنن صلوٰة التراويح في شهر رمضان عند ابي حنيفة والشافعي واحمد وهي عشرون ركعة بعشر

تسلیمات و فعلها فی الجماعۃ افضل وقال ابویوسف من قدر علی ان یصلی فی بیتہ کما یصلی مع الامام فالاحب ان یصلی فی بیتہ وقال مالک قیام رمضان فی البیت لمن قوی علیہ احب الیّ وحکی عنہ ان التراویح ست وثلاثون رکعۃ (رحمۃ الامۃ ص ۶۳)

منجملہ مسنون نمازوں کے نماز تراویح ماہ رمضان میں ہے۔ امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمد رحمہم اللہ تعالیٰ کے نزدیک، تراویح دس سلام سے بیس رکعت ہیں اور ان کو جماعت میں پڑھنا (تنہا پڑھنے سے) افضل ہے اور امام ابویوسف نے فرمایا جو گھر میں پڑھنے پر ایسے ہی قدرت رکھتا ہے۔ جیسے (باجماعت) امام کے ساتھ پڑھنے پر اسے محبوب تر گھر میں پڑھنا ہے۔ اور امام مالکؒ نے فرمایا ہے تراویح گھر میں پڑھنا زیادہ محبوب ہے۔ اور امام مالکؒ سے منقول ہے کہ تراویح کی ۳۶ رکعتیں ہیں۔

**نتیجہ** آٹھ تراویح پڑھنا جیسے جمہور صحابہ کرامؓ اور تابعینؒ اور تبع تابعین کے خلاف ہے ایسے ہی چاروں اماموں کے چاروں مذاہبوں کے بھی خلاف ہے۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے ؎

اَلَا کُلُّ مَنْ لَّا یَقتدی باَئمۃٍ
فقسمتہٗ ضیزیٰ عَنِ الحق خَارجٌ لہ

(خبردار جو دین کے اماموں کی پیروی نہ کرے گا۔ اس کی قسمت کھوٹی اور وہ حق سے خارج ہوگا)

واللہ یھدی السبیل من یشاء

---



# مسائل

# صلوٰۃِ تراویح

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامدًا و مصلیًا

رمضان المبارک اللہ تعالیٰ کی بے شمار رحمتوں کا مہینہ ہے اس میں نماز تراویح پڑھنا سنت مؤکدہ ہے۔ بعض سستی کی وجہ سے پورے مہینہ میں تراویح نہیں پڑھتے۔ اور بعض پوری رکعتیں نہیں پڑھتے۔ اور بہت بڑے ثواب و برکات سے محروم رہتے ہیں۔

اس لئے تراویح کے متعلق چند مسائل اپنے حنفی بھائیوں کے فائدے کے لئے حدیث نبوی و تعامل خیر القرون اور فقہ حنفی کی روشنی میں مختصر طور پر تحریر کئے جاتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کی توفیق دے اور رمضان مبارک و تراویح کی برکات عطا فرمائے آمین۔

## فضیلت روزہ و تراویح

عن عبد الرحمن بن عوف رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تبارک و تعالی فرض صیام رمضان علیکم و سننت لکم قیامہ فمن صامہ و قامہ ایمانا و احتسابا خرج من ذنوبہ کیوم ولدتہ امہ ۔اھ

(نسائی شریف، ج ۱، ص ۳۰۸)

ترجمہ :- نسائی شریف میں حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ، اللہ تعالےٰ نے تم پر رمضان کے روزے فرض کئے اور میں نے تمہارے لئے تراویح مسنون کردیں ۔ سو جس شخص نے ایمان وثواب کی نیت سے رمضان کے روزے رکھے اور تراویح پڑھیں وہ تمام گناہوں سے ایسا پاک وصاف ہوجائے گا کہ جیسے ماں کے پیٹ سے آج پیدا ہوا ۔

## مسائلِ تراویح

۱ :- نماز تراویح پڑھنا سنتِ مؤکدہ ہے ۔ اس کا پڑھنا مردوں اور عورتوں دونوں کے لئے ضروری ہے ۔ (درمختار)

۲ :- نمازِ عشاء کے بعد تراویح کا وقت شروع ہوتا ہے اور صبح صادق تک رہتا ہے مگر تہائی رات کے بعد نصف رات سے پہلے پڑھنا مستحب ہے اور نصف رات کے بعد خلافِ اولیٰ ہے ۔ (طحطاوی)

۳ :- اگر کوئی شخص مسجد میں ایسے وقت پہنچے کہ عشاء کی نمازِ فرض ، ہوگئی ہو ، اور نماز تراویح ہورہی ہو تو اسے چاہئے کہ پہلے عشاء کی نمازِ فرض اور سنت پڑھے ، پھر تراویح میں شریک ہو ۔ اور اس درمیان میں اگر تراویح کی کچھ رکعتیں چھوٹ گئی ہوں تو ان کو وتر پڑھنے کے بعد پڑھے ۔ (درمختار)

۴ :- نماز تراویح میں ہر چار رکعت کے بعد اتنی دیر بیٹھنا جتنی دیر میں چار رکعتیں پڑھی گئی ہوں ، مستحب ہے ۔ لیکن اگر اتنی دیر تک بیٹھنے میں لوگوں کو تکلیف ہو اور جماعت کے کم ہوجانے کا خوف ہو تو کم بیٹھے اس بیٹھنے کی حالت میں یہ تسبیح پڑھے ۔

سُبْحَانَ ذِی الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ ۔ سُبْحَانَ ذِی الْعِزَّةِ وَالْعَظْمَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْكِبْرِيَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ ۔ سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِیْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ ۔ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَ رَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ نَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَنَسْئَلُكَ الْجَنَّةَ وَنَعُوْذُبِكَ مِنَ النَّارِ ۔



۵ :- تراویح میں ایک مرتبہ قرآن مجید پڑھنا یا سننا سنت ہے ۔ سستی یا کاہلی سے اس سنت کو ترک کرنا چاہیئے ۔ (شامی)

۶ :- نماز تراویح میں کسی سورۃ کے شروع میں ایک مرتبہ بلند آواز سے امام کو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ لینا چاہیئے ۔ اس لیے کہ بسم اللہ بھی قرآن مجید کی ایک آیت ہے اگرچہ کسی سورۃ کا جزء نہیں ۔

## تراویح بیس۲۰ رکعت ہیں

اہلِ سنت والجماعت کے چاروں مذاہب مشہورہ (حنفی ، شافعی ، حنبلی ، مالکی) میں تراویح بیس۲۰ رکعت سے کم سنت نہیں ۔

جناب رسولِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے تین رات تراویح باجماعت پڑھنا ثابت ہے مگر صحاح ستہ وغیرہ میں کسی صحیح روایت سے تعداد منقول نہیں کہ کتنی رکعت پڑھی گئی تھیں ۔ البتہ خلفاءِ راشدین رض و تابعین رح سے بیس رکعت تراویح پر عمل ثابت ہے ۔ جو بظاہر رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے عمل کا آئینہ اور تفسیر ہیں ۔ نیز آپ کے ارشاد عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِيْ وسنة الخلفاء الراشدين المهديين کے ماتحت خلفاء راشدین رض کی سنت عملی و قولی بیس تراویح جناب رسالت مآب صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی سنت قولی کہلانے کی مستحق ہیں ۔

## خلفاءِ راشدین رض سے بیس۲۰ تراویح کا ثبوت

عن السائب بن يزيد قال كنا نقوم من زمن عمر بن الخطاب بعشرين ركعة والوتر ۔ رواه البيهقي في المعرفة و صححه العلامة السبكي في شرح المنهاج (اعلاء السنن ج ۷ ص ۴۹) ۔

ترجمہ :- حضرت سائب بن یزید فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے عہدِ خلافت میں ہم (صحابہ رض و تابعین رح) بیس رکعت تراویح اور (تین) وتر پڑھا کرتے تھے

اس حدیث کو امام بیہقی نے کتاب المعرفت میں روایت کیا ہے اور علامہ سبکی رحمہ اللہ نے شرح منہاج میں اس کو صحیح کہا ہے۔

۲ :- عن السائب بن یزید قال کانوا یقومون علی عهد عمر بن الخطاب فی شهر رمضان بعشرین رکعة قال وکانوا یقرءون بالمئین وکانوا یتوکؤن علی عصیهم فی عهد عثمان بن عفان من شدة القیام رواه البیهقی واسناده صحیح - (آثار السنن، ج ۲، ص ۵۳)۔

ترجمہ :- حضرت سائب بن یزید رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہدِ خلافت میں (صحابہ رض و تابعین رح) ماہِ رمضان میں ۲۰ بیس رکعت تراویح پڑھا کرتے تھے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے عہدِ خلافت میں مئین سورتوں کے ساتھ قرأت (لمبی) پڑھی جانے لگی تو لوگ تھکان کے باعث لکڑیوں پر سہارا لگا لیا کرتے تھے۔ اس کو بیہقی نے صحیح سند سے روایت کیا ہے۔

۳ :- عن یحیی بن سعید ان عمر بن الخطاب امر رجلا یصلی لهم عشرین رکعة - رواه ابوبکر بن ابی شیبه فی مصنفه واسناده مرسل قوی- (آثار السنن، ج ۲، ص ۵۵)

ترجمہ :- حضرت یحییٰ بن سعید سے مروی ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک آدمی کو امر فرمایا کہ لوگوں بیس تراویح پڑھایا کرو۔ یہ روایت مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے۔ اور اس کی سند مرسل قوی ہے۔

۴ :- عن ابی عبد الرحمن السلمی عن علی رض قال دعا القراء فی رمضان فامر منهم رجلا ان یصلی بالناس عشرین رکعة قال وکان علی یوتر بهم - رواه البیهقی فی سننه - (اعلاء السنن، ج ۷، ص ۵۰)۔



ترجمہ :- حضرت ابو عبد الرحمن سلمی رح روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ماہِ رمضان میں قاریوں کو بلا کر ان میں سے ایک کو حکم دیا کہ لوگوں کو ۲۰ بیس رکعت تراویح پڑھایا کرو، اور نماز وتر خود پڑھایا کرتے تھے۔ یہ روایت سنن بیہقی میں ہے۔

۵ :- عن عبد العزیز بن رفیع قال کان ابی بن کعب یصلی بالناس فی رمضان بالمدینة عشرین رکعة ویوتر بثلاث اخرجه ابوبکر بن ابی شیبة فی مصنفه واسناده مرسل قوی۔ (آثار السنن ج ۲، ص ۵۵)۔

ترجمہ :- عبد العزیز بن رفیع رح فرماتے ہیں کہ مدینہ طیبہ میں ماہِ رمضان کے اندر حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ لوگوں لوگوں کو ۲۰ بیس رکعت تراویح اور ۳ تین رکعت وتر پڑھایا کرتے تھے۔ یہ روایت مصنف ابن ابی شیبہ میں ہے اور اس کی سند مرسل قوی ہے۔

۶ :- عن عطاء قال ادرکت الناس وهم یصلون ثلاثا وعشرین رکعة بالوتر۔ رواه ابن ابی شیبه واسناده حسن (آثار السنن، ج ۲، ص ۵۵)

ترجمہ :- حضرت عطاء رح فرماتے ہیں کہ میں نے جمہور (صحابہ رض و تابعین رح) کو وتر سمیت ۲۳ تیئس رکعت تراویح پڑھتے دیکھا۔ یہ روایت مصنف ابن ابی شیبہ میں بسند حسن ہے۔

۷ :- عن ابی الخصیب قال کان یؤمنا سوید بن غفلة فی رمضان فیصلی خمس ترویحات عشرین رکعة - رواه البیهقی واسناده حسن - (آثار السنن، ج ۲، ص ۵۵)

ترجمہ :- حضرت ابی الخصیب رح فرماتے ہیں کہ ماہِ رمضان میں حضرت سوید بن غفلہ

(تابعی) رحمۃ اللہ علیہ ہمارے امام ہوئے اور بیس رکعت تراویح پڑھایا کرتے تھے۔ اس کو بیہقی نے سند حسن سے روایت کیا ہے۔

## بیس۲۰ تراویح پر جمہور صحابہؓ اور تابعینؒ کا اتفاق ہے

۱:- واکثر اھل العلم علی ما روی عن علی و عمر و غیرھما من اصحاب النبی صلی اللہ علیہ وسلم عشرین رکعۃ وھو قول سفیان الثوری و ابن المبارک والشافعی قال الشافعی وھکذا ادرکت ببلدنا بمکۃ یصلون عشرین رکعۃ۔ھ (ترمذی ج۱ ص۹۹)

ترجمہ:- جناب رسول خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے جمہور صحابہؓ حضرت علی اور حضرت عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما اور دیگر صحابہ کرامؓ بیس رکعت تراویح پر عامل تھے۔ یہی قول سفیان ثوری رحؒ، عبداللہ بن مبارک رحؒ، امام شافعی رحؒ کا بھی ہے۔ نیز امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ میں نے اپنے شہر مکہ معظمہ میں سب کو بیس رکعت تراویح پڑھتے پایا۔ (یہ قول ترمذی: ج ۱: ص ۹۹ میں ہے)۔

۲:- و ھذا کالاجماع۔ (مغنی ابن قدامہ: ج ۲: ص ۱۶۷)۔

ترجمہ:- بیس تراویح پر تعامل بمنزلہ اجماع کے ہے۔

## ائمہ اربعہ کے نزدیک بیس۲۰ تراویح سُنّت ہیں

والمختار عند ابی عبد اللہ فیھا عشرون رکعۃ وبھذا قال الثوری و ابوحنیفۃ و الشافعی وقال مالک ستۃ و ثلاثون۔ اھ (مغنی ابن قدامہ ج ۲، ص ۱۶۷)

ترجمہ:- امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک بیس رکعت تراویح مختار ہیں۔ اسی کے سفیان ثوری امام ابوحنیفہ۔ امام شافعی رحمہم اللہ بھی قائل ہیں۔ امام مالکؒ ۳۶



رکعت کے قائل ہیں۔

علامہ ابن قدامہ رحؒ نے امام مالک رحؒ کی طرف منسوب کردہ ۳۶ رکعت کی دلیل کا ضعف بیان کرتے ہوئے یہ تاویل کی ہے کہ چونکہ اہل مکہ ہر دو ترویحہ کے درمیان بیت اللہ شریف کا طواف سات پھیرے کرلیا کرتے تھے۔ اس لئے اہل مدینہ نے ان کی برابری کی غرض سے ہر دو ترویحہ کے درمیان چار رکعت نفل گزارنے کی عادت اختیار کی۔ دراصل سنت تراویح ان میں بھی بیس رکعت معمول تھیں۔ اور اس پر مؤطا امام مالک رحؒ کی روایت قرینہ ہے۔

وروی مالک عن یزید بن رومان قال کان الناس یقومون فی زمن عمر فی رمضان بثلاث و عشرین رکعۃ اھ (مغنی ابن قدامہ: ج ۲: ص ۱۶۷)۔

ترجمہ:- امام مالک رحمۃ اللہ علیہ یزید بن رومان رحؒ سے روایت کرتے ہیں کہ خلافت فاروقی میں رمضان المبارک کے اندر لوگ ۲۳ رکعت پڑھا کرتے تھے۔

ثم لو ثبت ان اھل المدینۃ کلھم فعلوہ لکان ما فعلہ عمر واجمع علیہ الصحابۃ فی عصرہ اولی بالاتباع۔ اھ (مغنی ابن قدامہ: ج۲، ص ۱۶۷)۔

ترجمہ!

اگر (بالفرض) یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ جائے کہ سب اہل مدینہ ۳۶ رکعت پر عامل تھے تو حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیس تراویح پر عمل اور ان کے زمانہ میں حضرات صحابہ کرام (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کا بیس رکعت پر اجماع زیادہ قابل اتباع ہے۔

عبارات بالا سے یہ امر واضح ہوگیا کہ بیس رکعت تراویح پڑھنا سنت ہے اور یہی راجح ہے۔ اس لئے کہ جمہور صحابہ رضؓ و تابعین رحؒ اور ائمہ مجتہدین رحؒ کا اسی پر عمل رہا ہے۔

# خیر الوسیلہ

بعد الحمد و الصلوٰۃ۔ توسل بالانبیاء و الاولیا، جمہور اہل سنت و الجماعت کے نزدیک عموماً اور بزرگانِ دیوبند کے نزدیک خصوصاً جائز و مستحسن ہے۔ مگر بعض لوگ افراط کی راہ چل کر توسل کی طرح غیر مشروع استعانۃ لغیر اللہ کو جائز اعتقاد کرنے لگے ہیں۔ اور بعض غیر مشروع استعانۃ لغیر اللہ کی طرح توسل بالانبیاء و الاولیا، کو بھی شرک و ناجائز کہنے لگے ہیں۔

اس لئے محض دینی خیر خواہی کی غرض سے قرآن و حدیث اور سلف صالحین کے اقوال کی روشنی میں توسل و استعانت کے متعلق مختصر مضمون جمع کر کے راہِ اعتدال واضح کیا گیا ہے تاکہ منصف مزاج ناظرین سلف صالحین کی معتدل راہ اختیار کر کے افراط و تفریط سے بچیں۔ اور بزرگوں سے صحیح ادب و احترام کا تعلق قائم رکھیں۔

اللّٰھم وفقنا لما تحب و ترضیٰ



# کیا فرماتے ہیں علمائے دین مسئلہ ذیل میں؟

۱۔ توسل بالانبیاء و الاولیاء کی حقیقت کیا ہے؟

۲۔ انبیاء علیہم السلام اور اولیاء عظام اور صلحاء کرام کے توسل سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنا کیسا ہے۔ خواہ وہ اس عالم دنیا میں زندہ ہوں یا وصال فرما چکے ہوں۔ خواہ اُن کی ذوات سے توسل کیا جائے یا اُن کے اعمال سے۔ ایسا توسل جائز ہے۔ یا حرام، یا شرک، نیز اکابر علماء دار العلوم دیوبند کا مسلک توسل کے متعلق کیا ہے؟

## سوال اوّل کا جواب

باسمہ سبحانہ و تعالیٰ

الجواب و باللہ التوفیق

**توسّل کی حقیقت:**۔ مجدد الملت حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی چشتی حنفی قدس سرہ العزیز۔ جائز توسل کی حقیقت کے متعلق ارشاد فرماتے ہیں:۔

(الف) کسی شخص کا جو جاہ ہوتا ہے، اللہ کے نزدیک۔ اس جاہ کی قدر اس پر رحمت متوجہ ہوتی ہے۔ توسل کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اے اللہ جتنی رحمت اس پر متوجہ ہے۔ اور جتنا قرب اس کا آپ کے نزدیک ہے۔ اس کی برکت سے

مجھ کو فلاں چیز عطا فرما۔ کیونکہ اس شخص سے تعلق ہے۔ اسی طرح اعمالِ صالحہ کا توسّل آیا ہے حدیث میں۔ اس کے بھی یہی معنیٰ ہیں کہ اس عمل کی جو قدر حق تعالیٰ کے نزدیک ہے۔ اور ہم نے وہ عمل کیا ہے۔ اے اللہ ببرکت اس عمل کے ہم پر رحمت ہو۔ ! (انفاسِ عیسیٰ صہ۱۸)

(ب) اور حاصل توسّل فی الدعا کا یہ ہے کہ اے اللہ فلاں بندہ آپ کا موردِ رحمت ہے۔ اور ہم اس سے محبّت اور اعتقاد رکھتے ہیں۔ پس ہم پر بھی رحمت فرما۔ اھ (نشر الطیّب صہ۲۴۸)

(ج) توسّل کی حقیقت یہ ہے کہ اے اللہ فلاں شخص میرے نزدیک آپ کا مقبول ہے اور مقبولین سے محبّت رکھنے پر آپ کا وعدۂ محبّت ہے۔ المرء مع من احب ۔۔۔ پس میں آپ سے اس رحمت کو مانگتا ہوں۔ پس توسّل میں یہ شخص اپنی محبت کو اولیاء اللہ کے ساتھ ظاہر کر کے اس محبت پر رحمت و ثواب مانگتا ہے اور محبّت اولیاء کا موجبِ رحمت و ثواب ہونا نصوص سے ثابت ہے۔ اھ (انفاس عیسیٰ صہ۱۴۱)

## سوال دوئم کا جواب

حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسّلام اور اولیاء اللہ عظام اور صلحاء کرام کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگنا شرعاً جائز بلکہ قبولیتِ دعاء کا ذریعہ ہونے کی وجہ سے مستحسن و افضل ہے۔ قرآن و احادیث کے اشارات و تصریحات سے اس قسم کا توسّل بلاشبہ ثابت ہے۔



## قرآن مجید سے توسّل کا ثبوت

حق تعالیٰ فرماتے ہیں :-

| | |
|---|---|
| وَلَمَّا جَآءَهُمْ كِتٰبٌ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ لِّمَا مَعَهُمْ وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ط (پ۱ سورۂ بقرہ) | اور جب پہنچی ان کے پاس کتاب اللہ کی طرف سے جو سچا بتاتی ہے اس کتاب کو جو ان کے پاس ہے اور پہلے سے فتح مانگتے تھے، کافروں پر۔ |

يَسْتَفْتِحُوْنَ کا مصدر استفتاح ہے۔ اس کے ایک معنیٰ ہیں مدد طلب کرنا۔

۱۔ علامہ شوکانیؒ تفسیر فتح القدیر صہ۹۵ جلد۱ میں لکھتے ہیں :- والاستفتاح الاستنصار الخ

۲۔ علامہ آلوسیؒ فرماتے ہیں :- نزلت فی بنی قریظة والنضیر کانوا یستفتحون علی الاوس والخزرج برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قبل مبعثه قاله ابن عباس وقتادة الخ (تفسیر روح المعانی صہ۳۲۰ ج۱)

یعنی حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ عنہما اور حضرت قتادہؒ اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت سے پہلے اہل کتاب میں سے بنی قریظہ اور بنی نضیر اپنے فریقِ مقابل اوس و خزرج پر فتح طلب کرنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے اللہ تعالیٰ سے دُعا کیا کرتے تھے اور یوں کہا کرتے تھے :-

اللّٰھمّ انا نسئلك بحق نبیّك الذی وعدتنا ان تبعثه فی اخر الزمان ان تنصرنا الیوم علیٰ عدونا فینصرون الخ (حوالہ بالا)

یعنی۔ اے اللہ! ہم تجھ سے سوال کرتے ہیں اس آخر الزمان نبی کے طفیل جس کی بعثت کا تُو نے ہم سے وعدہ فرمایا ہے۔ یہ کہ ہمارے دُشمن پر آج ہمیں مدد عطا فرما۔ وہ مدد دیئے جاتے (یعنی ان کی یہ دعا قبول ہوتی اور وہ غالب آجاتے)

۳۔ علامہ جلال الدین سیوطیؒ فرماتے ہیں۔ یہودِ مدینہ اور یہودِ خیبر کی جب عرب کے بُت پرستوں سے لڑائی ہوتی تو یہ دُعا مانگتے:۔

اللّٰھم ربنا انا نسألك بحق احمد النبی الامی الذی وعدتنا ان تخرجه لنا فی آخر الزمان و بکتابك الذی تنزل علیه آخر ما تنزل ان تنصرنا علی اعدائنا۔ اخرجه ابو نعیم والحاکم والبیھقی وغیرھم عن ابن عباس وابن مسعود وغیرھم بالفاظ مختلفة۔ (در منثور)

اے اللہ! ہم تجھ سے اس احمد مصطفٰی نبی اُمّی کے وسیلہ سے سوال کرتے ہیں جس کے ظاہر کرنے کا تُو نے ہم سے وعدہ کیا ہے اور اس کتاب کے واسطہ و برکت سے سوال کرتے ہیں جس کو تُو سب سے آخر میں نازل کرے گا یہ کہ ہم کو ہمارے دشمنوں پر فتح اور نصرت عطا فرما۔ یہ روایت ابن عباسؓ اور ابن مسعودؓ اور دیگر صحابہؓ سے بالفاظ مختلفہ مروی ہے۔

۴۔ اوستاذ الاساتذہ شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب دیوبندی قدس سرہ العزیز اس آیت کے فوائد میں تحریر فرماتے ہیں:۔

قرآن کے اترنے سے پہلے جب یہودی کافروں سے مغلوب ہوتے





تو خدا سے دُعا مانگتے کہ ہم کو نبی آخر الزمان اور جو کتاب ان پر نازل ہوگی اُن کے طفیل سے کافروں پر غلبہ عطا فرما۔ الخ

دیکھیے۔ جب کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ابھی اس عالم دُنیا میں تشریف فرما نہ ہوئے تھے۔ اس وقت بھی اہل کتاب آپ کے وسیلہ سے دُعا کر کے فتحیاب ہوتے تھے۔ حق تعالیٰ نے اس واقعہ کو بیان کر کے قرآن مجید میں اس قسم کے توسل کی کہیں تردید نہیں فرمائی۔ پھر اس کے جواز میں شبہ کی گنجائش کیا ہو سکتی ہے، ہرگز نہیں۔

## حدیث شریف سے توسّل کا ثبوت

۱۔ عن عثمان بن حنیفؓ ان رجلا ضریر البصر اتی النبی صلی اللہ علیه وسلم قال ادع اللہ لی ان یعافینی (الی قوله) اللّٰھم انی اسئلك واتوجه الیك بمحمد نبی الرحمة الخ قال ابو اسحٰق ھذا حدیث صحیح

ترجمہ اور فوائد نشر الطیب مصنّفہ حضرت حکیم الامّت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کیے جاتے ہیں۔

سنن ابن ماجہ باب صلوٰۃ الحاجۃ میں عثمان بن حنیفؓ سے روایت ہے کہ ایک شخص نابینا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ اور عرض کیا کہ دُعا کیجیے اللہ تعالیٰ مجھ کو عافیت دے۔ آپ نے فرمایا۔ اگر تُو چاہے اُس کو ملتوی رکھوں اور یہ زیادہ بہتر ہے۔ اور اگر تُو چاہے تو دُعا کر دوں۔ اُس نے عرض کیا کہ دُعا ہی کر دیجیے۔ آپ نے اس کو حکم دیا کہ وضوء کرے۔ اور اچھی طرح وضوء کرے اور دو رکعت پڑھے اور یہ دُعا کرے۔ اے اللہ! میں

آپ سے درخواست کرتا ہوں، اور آپ کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ بوسیلۂ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نبی رحمت کے۔ اے محمدؐ میں آپ کے وسیلے سے اپنی اس حاجت میں اپنے رب کی طرف متوجہ ہوا ہوں، تاکہ وہ پوری ہو جائے اے اللہ آپ کی شفاعت میرے حق میں قبول کیجئے۔

(ف) اس سے توسّل صراحۃً ثابت ہوا۔ اور چونکہ آپ کا اس کے لئے دُعا، فرمانا کہیں منقول نہیں۔ اس سے ثابت ہوا کہ جس طرح توسل کسی کی دُعاء کا جائز ہے۔ اسی طرح توسّل دعا میں کسی کی ذات کا بھی جائز ہے۔

(نشر الطیب صہ ۲۴۸)

انجاح الحاجۃ (حاشیہ ابن ماجہ) میں ہے کہ اس حدیث کو نسائی اور ترمذی نے کتاب الدعوات میں نقل کیا ہے۔ اور ترمذی نے حسن صحیح کہا ہے۔ اور بیہقی نے تصحیح کی ہے۔ اور اتنا زیادہ کیا ہے کہ وہ کھڑا ہو گیا۔ اور بینا ہو گیا۔ (حوالہ بالا)

۲۔ (دوسری روایت) انجاح الحاجۃ میں بعد تصحیح حدیث مذکور کے کہا ہے کہ طبرانی نے کبیر میں عثمان بن حنیف رضی اللہ عنہ سابق الذکر سے روایت کیا ہے کہ۔ ایک شخص حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے پاس کسی کام کو جایا کرتا اور وہ اُس کی طرف التفات نہ فرماتے۔ اُس نے عثمان بن حنیفؓ سے کہا۔ انہوں نے فرمایا۔ تو وضوء کر کے مسجد میں جا۔ اور وہی دعا اوپر والی سکھلا کر کہا۔ کہ یہ پڑھ۔ چنانچہ اس نے یہی کیا۔ اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے پاس جو پھر گیا تو انہوں نے بڑی تعظیم و تکریم کی اور کام پورا کر دیا۔



(ف) اس سے توسّل ذات سے بعد الوفات بھی ثابت ہوا (نشر الطیب صہ ۲۴۸)

۳۔ عن امیۃ بن خالدؓ بن عبد اللہ بن اسید عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہ کان یستفتح بصعالیك المهاجرین۔ رواہ فی شرح السنۃ (مشکوٰۃ صہ ۴۳۹)

ترجمہ:۔ امیہؓ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم فتح کی دعا کیا کرتے تھے۔ بتوسل فقراء مہاجرین کے۔ روایت کیا اس کو شرح السنۃ میں۔

(ف) عادۃً توسل اہل طریق میں، مقبولانِ الٰہی کے توسل سے دُعاء کرنا بکثرت شائع ہے۔ حدیث سے اس کا اثبات ہوتا ہے، اور شجرہ پڑھنا جو اہلِ سلسلہ کے یہاں معمول ہے۔ اس کی بھی یہی حقیقت اور غرض ہے الخ (التکشف صہ ۴۴۶)

۴۔ عن ابی الدرداء عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال ابغونی فی ضعفائکم فانما ترزقون وتنصرون بضعفائکم۔ رواہ ابوداؤد (مشکوٰۃ صہ ۴۳۹)

ترجمہ:۔

حضرت ابو الدرداءؓ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ نے فرمایا۔ مجھ کو (قیامت کے روز) غرباء میں ڈھونڈنا۔ کیونکہ (غرباء کی ایسی فضیلت ہے کہ) تم کو رزق اور دشمنوں پر غلبہ غرباء ہی کے طفیل سے میسّر ہوتا ہے۔ روایت کیا اس کو ابوداؤد نے۔ (التکشف صہ ۴۴۶)

(ف) ۳ اور ۴ والی حدیثوں سے ثابت ہوا کہ مقبولانِ الٰہی کی

ذوات سے بھی توسل جائز ہے۔

۵۔ عن مصعب بن سعد عن ابیه انه ظن ان له فضلاً علی من دونه من اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم فقال النبی صلی الله علیه وسلم انما نصر الله هذه الامة بضعفائها ودعوتهم واخلاصهم۔ رواه النسائی وهو عند البخاری بلفظ هل تنصرون وترزقون الا بضعفائکم الخ

ترجمہ:۔ حضرت سعد رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ مجھے خیال آیا کہ دوسرے صحابہ پر مجھے فضیلت ہے۔ اس پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ اس امت کی مدد فرماتا ہے اس کے کمزور بندوں اور ان کی دعاؤں واخلاص کے طفیل۔ روایت کیا اس کو نسائی نے۔ اور صحیح بخاری کی روایت میں ہے۔ تم کو نصرت اور رزق دیا ہی جاتا ہے۔ کمزوروں کے طفیل۔

(ف) اس حدیث سے ثابت ہوا کہ اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں کی ذات اور اعمال واخلاص کے وسیلہ سے دعا مانگنا جائز ہے[1]۔

---

[1] اس لئے کہ ان ضعفاء کو حق تعالیٰ نے، جب کہ رزق کے لئے تکوینی طور پر وسیلۂ رزق بنایا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تشریعی طور پر اس توسل کو قبول فرمایا۔ تو اگر امت مرحومہ عملی طور پر اپنی دعاؤں میں ان وسائل کے توسل کو اختیار کرے تو آخر اس میں کیا قباحت اور کونسا محذور ہوگا۔ کذا قال بعض اکابرنا ادام اللہ برکاتہم ۱۲ منہ



## امام شافعیؒ سے توسل کا ثبوت

ابوبکر بن خطیب، علی بن میمون سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو یہ کہتے سنا کہ میں امام ابوحنیفہ رح کے وسیلہ سے برکت حاصل کرتا ہوں۔ ہر روز ان کی قبر پر زیارت کے لئے حاضر ہوتا ہوں۔ اور اس کے قریب اللہ تعالیٰ سے حاجت روائی کی دعاء کرتا ہوں۔ اس دعاء کے بعد جلد میری مراد پوری ہوجاتی ہے۔

(تاریخ خطیب ج ۱ ص ۱۲۳)

علامہ شامیؒ حنفی نے بھی امام شافعیؒ کا یہ قول رد المختار ج ۱ ص ۳۹ میں ذکر کیا ہے۔

## علامہ عینیؒ، حافظ ابن حجرؒ، علامہ شوکانیؒ سے توسل کا ثبوت

ویستفاد من قصة العباس رضی الله تعالیٰ عنه استحباب الاستشفاع باهل الخیر والصلاح واهل بیت النبوة۔

(عمدۃ القاری ج ۳ ص ۴۳۷، فتح الباری ج ۲ ص ۳۹۹، نیل الاوطار ج ۴ ص ۷)

یعنی حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے قصہ سے بزرگوں اور اہل بیت (کی ذوات) سے توسل کا استحباب مستفاد ہوتا ہے۔

## قاضی عیاضؒ سے توسل کا ثبوت

بل استقبله واستشفع به ای اطلب شفاعته وسل وسیلته فی قضاء مراداتك وادا حاجاتك اھ (شرح شفاء ج ۲ ص ۷۱)

یعنی (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ اقدس پر حاضر ہوکر) اپنی حاجتوں

اور مُرادوں کے پُورا ہونے کیلئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت اور وسیلہ طلب کرے۔

## ملاّ علی قاریؒ سے توسّل کا ثبوت

قال ابن الملك بان يقول اللّٰهم انصرنا على الاعداء بحق عبادك الفقراء المهاجرين اھ (مرقات شرح مشکوٰۃ صہ۱۶۱ ج ۵)

یعنی - ابن الملک کہتے ہیں - اِس طرح دعا کرے - اے اللہ ہمیں دشمنوں پر مدد عطا فرما، اپنے بندوں، فقراء مہاجرین کے طفیل۔

## علامہ سمہوویؒ و علامہ سبکیؒ سے توسّل کا ثبوت

قلت كيف لا يستشفع ولا يتوسل بمن له هذا المقام والجاه عند مولاه بل يجوز التوسل بسائر الصالحين كما قال السبكي ۹ (وفاء الوفاء ۴۱۹/۲۲ ج۲)

یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عند اللہ جاہ و علوِّ مقام پر نظر کرتے ہوئے آپ کو شفیع بنانا اور آپ کو وسیلہ بنانا تو بھلا کیسے جائز نہ ہوگا۔ بلکہ (آپ تو آپ ہی ہیں) تمام صالحین کو وسیلہ بنانا جائز ہے۔ اھ

## شاہ محمد اسحٰق محدث دہلویؒ سے توسّل کا ثبوت

دعا بہ ایں طور کہ الٰہی بحرمتہ نبی و ولی حاجت مرا روا کن جائز است اھ (مائۃ مسائل صہ۲۱)

## حضرت مولانا رشید احمد صاحب گنگوہیؒ سے توسّل کا ثبوت

الجواب :- چونکہ اب بندہ سے سوال کیا گیا ہے، تو مختصر لکھنا ضرور ہوا۔ استعانتہ (توسّل) کے تین معنیٰ ہیں،۔



ایک(۱) یہ کہ حق تعالیٰ سے دُعاء کرے کہ بحرمتہ فلاں میرا کام کر دے یہ باتفاق جائز ہے۔ خواہ عند القبر ہو، خواہ دُوسری جگہ۔ اِس میں کسی کو کلام نہیں۔ اھ

دُوسرے(۲) یہ کہ صاحب قبر سے کہے (خدا کا نام چھوڑ کر) تم میرا کام کر دو، یہ شرک ہے۔ خواہ قبر کے پاس کہے، خواہ دُور کہے۔ اھ

تیسرے یہ کہ قبر کے پاس آکر کہے کہ اے فلاں، تم میرے واسطے دعاء کرو کہ حق تعالےٰ میرا کام کر دیوے۔ اِس میں اختلاف علماء کا ہے۔ مجوّز سماع موتیٰ اس کے جواز کے مقر ہیں۔ اور مانعین سماع منع کرتے ہیں۔ سو اس کا فیصلہ اب کرنا محال ہے۔ مگر انبیاء علیہم السّلام کے سماع میں کسی کو خلاف نہیں اسی واسطے ان کو مستثنیٰ کیا ہے اھ (فتاوٰی رشیدیہ صہ۹۳ ج ۱)

## حکیم الامّت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ سے توسّل کا ثبوت

| | |
|---|---|
| والتفصيل فى المسئلة التوسل بالمخلوق له تفاسير ثلاثة، الاول دعائه واستغاثته كديدن المشركين وهو حرام اجماعاً اھ والثانى طلب الدعاء منه وهذا جائز فيمن يمكن طلب الدعاء منه ولم يثبت فى الميت بدليل فيختص هذا المعنىٰ بالحى اھ | توسل بالمخلوق میں تفصیل یہ ہے، کہ اس کی تین تفسیریں ہیں - پہلی یہ ہے کہ خود مخلوق سے مانگنا اور مدد طلب کرنا (اس کو فاعل مستقل اعتقاد کر کے) جیسے مشرکین کی عادت تھی، یہ اجماعاً حرام ہے دُوسری یہ ہے کہ کسی مخلوق سے دُعاء کرانا، یہ توسل اس مخلوق سے درست ہے جس سے دعا کرائی جا سکتی ہے۔ میّت |

والثالث دعاء الله ببركة هذا المخلوق المقبول وهذا قد جوزه الجمهور اھ (بوادر النوادر $\frac{۸۳۵}{۲}$)

کے بارے میں کسی دلیل سے اس کا ثبوت نہیں۔ پس یہ زندہ کے ساتھ ہی مخصوص ہوگا۔ تیسری یہ ہے کہ کسی مقبول مخلوق کی برکت سے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنا۔ اسے جمہور نے جائز فرمایا ہے۔

## اکابر علماء دیوبند کے متفقہ فتویٰ سے توسّل کا ثبوت

السوال الثالث والرابع

۱ هل للرجل ان یتوسل فی دعواته بالنبی صلی الله علیه وسلم بعد الوفات ام لا۔ ۲ ایجوز التوسل عندکم بالسلف الصالحین من الانبیاء والصدیقین والشهداء واولیاء رب العالمین ام لا۔

تیسرا اور چوتھا سوال

۱ کیا وفات کے بعد جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا توسل لینا دعاؤں میں جائز ہے یا نہیں۔ ۲ تمہارے نزدیک سلف صالحین یعنی انبیاء وصدیقین اور شہداء و اولیاء اللہ کا توسّل بھی جائز ہے یا ناجائز!

### الجواب

عندنا وعند مشائخنا یجوز التوسل فی الدعوات بالانبیاء والصالحین من الاولیاء والشهداء

### جواب

ہمارے نزدیک اور ہمارے مشائخ کے نزدیک دعاؤں میں انبیاء و صلحاء اور اولیاء و شہداء و صدیقین کا توسل جائز ہے۔ ان



والصدیقین فی حیوتهم وبعد وفاتهم۔ بان یقول فی دعائه اللّٰهم انی اتوسل الیك بفلان ان تجیب دعوتی وتقضی حاجتی الی غیر ذلك کما صرح به شیخنا ومولانا الشاه محمد اسحٰق الدهلوی ثم المهاجر المکی ثم بیّنه فی فتاواه شیخنا ومولانا رشید احمد الگنگوهی رحمة الله علیهما۔ وفی هذا الزمان شائعة مستفیضة بایدی الناس وهذه المسئلة مذکورة علی صفحة (۹۳) من الجلد الاول منها فلیراجع الیها من شاء۔ (المهند علی المفند $\frac{۱۲}{۱۳}$)

کی حیات میں بھی اور بعد وفات کے بھی بایں طور کہ کہے ۔۔۔ یا اللہ میں بوسیلہ فلاں بزرگ کے تجھ سے دعا کی قبولیت اور حاجت برآری چاہتا ہوں اسی جیسے اور کلمات کہے۔ چنانچہ اس کی تصریح فرمائی ہے۔ ہمارے شیخ مولانا شاہ محمد اسحٰق دہلوی ثم المکی نے پھر مولانا رشید احمد گنگوہی نے بھی اپنے فتاوے میں اس کو بیان فرمایا ہے جو چھپا ہوا آجکل لوگوں کے ہاتھوں میں موجود ہے اور یہ مسئلہ اس کی پہلی جلد کے صفحہ (۹۳) پر مذکور ہے۔ جس کا جی چاہے، دیکھ لے۔

یہ فتوائے حضرت مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوری ثم المہاجر المدنی رحمۃ اللہ علیہ کا لکھا ہوا ہے۔ اور اس کی تصدیق میں اکابر علماء دیوبند مثل حضرت مولانا محمود حسن صاحب، حضرت مولانا حافظ محمد احمد صاحب حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب حضرت مولانا سید احمد حسن صاحب امروہی۔ حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوری حکیم الامت حضرت مولانا

محمد اشرف علی صاحب تھانوی۔ حضرت مولانا حکیم مسعود احمد صاحب گنگوہی۔ حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلوی رحمہم اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ) کے (۲۳) دستخط ثبت ہیں۔ نیز علماء مکہ معظمہ۔ علماء مدینہ طیبہ۔ علماء جامع ازہر مصر۔ علماء دمشق و شام کے (۷۴) تصدیقی دستخط ہیں)۔

الغرض جواز توسّل کا مسئلہ تمام علماء دیوبند کے نزدیک متفق علیہ ہے۔ کسی ایک کا بھی اس میں خلاف نہیں۔

## تنبیہہ

مذکورہ بالا تحریرات سے یہ امر روز روشن کی طرح واضح ہوگیا کہ ہمارے مغربی پاکستان میں منتسبین دیوبند میں سے جو اہل علم توسل بالاموات یا توسل بالذوات کا مطلقاً انکار کرتے ہیں۔ بلکہ اس کو حرام یا شرک کہتے ہیں۔ وہ ہرگز ہرگز دیوبندی المسلک نہیں۔ بلکہ اس کو بدنام کرنے والے ہیں۔

واللہ یہدی من یشاء الی صراط مستقیم

## شبہ

بعض لوگوں کو یہ شبہ ہوا ہے کہ وفات کے بعد کسی بزرگ کی ذات سے توسل جائز نہیں۔ اس لئے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے توسل



کیا تھا۔ چنانچہ حدیث میں ہے :-

عن انس ان عمر بن الخطاب کان اذا قحطوا استسقیٰ بالعباس بن عبد المطلب فقال اللّٰھم انا کنا نتوسل الیک بنبینا فتسقینا وانا نتوسل الیک بعم نبینا فاسقنا فیسقوا۔ رواہ البخاری (مشکوٰۃ المصابیح ص۱۳۲)

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ قحط کے زمانہ میں حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے توسل سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ بارش کی دعاء کرتے اور کہتے، کہ اے اللہ ہم اپنے پیغمبرؐ کے ذریعے سے آپ کے حضور میں توسل کیا کرتے تھے۔ آپ ہم کو بارش عنایت کرتے تھے۔ اور اب اپنے نبیؐ کے چچا کے ذریعے سے آپ کے حضور میں توسل کرتے ہیں سو ہم کو بارش عنایت کیجیے سو بارش ہو جاتی تھی۔ روایت کیا اس کو بخاری نے اھ

## جواب اوّل

غور کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کی ذات ہی سے توسّل کیا ہے۔ اُن کی دعاء یا کسی عمل صالح سے توسّل نہیں کیا۔ اگر کسی صحیح روایت سے حضرت عباسؓ کا دُعاء کرنا بھی ثابت ہو جائے تو زیادہ سے زیادہ یہ ہوگا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ

نے، گو توسّل ان کی ذات سے کیا تھا۔ مگر انہوں نے تبرعاً دُعا بھی فرما دی۔ اس سے توسّل بالذات ثابت ہُوا۔ علامہ عینیؒ اور حافظ ابنِ حجرؒ اور علامہ شوکانیؒ کا قول سابق بھی اسی کا مُؤید ہے۔

رہا یہ شُبہ کہ حضرت عمرؓ نے بجائے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ اقدس کے حضرت عباسؓ سے کیوں توسّل کیا۔ سو اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا مقصود اس طرف اشارہ کرنا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے توسّل کی دو صورتیں ہیں۔ ایک یہ کہ بلا واسطہ آپ سے توسّل کیا جائے۔ دُوسرے یہ کہ آپ سے قرابتِ حسّیہ یا قرابتِ معنویہ رکھنے والے تعلق دار کے واسطہ سے توسّل کیا جائے۔ چنانچہ حضرت حکیم الامّت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:-

"اس حدیث سے غیر نبی کے ساتھ بھی توسّل جائز نکلا جبکہ اس کو نبیؐ سے کوئی تعلق ہو۔ قرابتِ حسّیہ کا یا قرابتِ معنویہ کا۔ تو توسّل بالنبیؐ کی ایک صورت یہ بھی نکلی۔ اور اہلِ فہم نے کہا ہے کہ اس پر متنبہ کرنے کیلئے حضرت عمرؓ نے حضرت عباسؓ سے توسّل کیا۔ نہ اس لئے کہ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ وفات کے بعد توسّل جائز نہ تھا۔ جبکہ دُوسری روایت سے اس کا جواز ثابت ہے۔" اھ

(نشر الطیب ص ۲۵۰)



## جواب دوئم

ایک شُبہ یہ ہو سکتا تھا کہ شاید توسّل کرنا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخصوص ہے۔ آپ کے سوائے کسی اور شخص کے ساتھ توسّل جائز نہیں۔ اس شُبہ کے ازالہ کرنے کیلئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے ساتھ توسّل کیا۔ تاکہ معلوم ہو جائے کہ دُوسرے صلحاء سے بھی توسّل جائز ہے۔

چنانچہ حضرت حکیم الاُمّت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:-

"مثلِ حدیثِ بالا اس سے بھی توسّل کا جواز ثابت ہے، اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تو جوازِ توسّل ظاہر تھا۔ حضرت عمرؓ کو اس قول سے یہ بتلانا تھا۔ کہ غیر انبیاء سے بھی توسّل جائز ہے تو اس سے بعض کا سمجھنا کہ احیاء و اموات کا حکم متفاوت ہے۔ بلا دلیل ہے۔ اوّل تو آپ بنصِ حدیث قبر میں زندہ ہیں دُوسرے جو علت جواز کی ہے، جب وہ مشترک ہے، تو حکم کیوں مشترک نہ ہوگا؟" اھ

(التکشف ص ۴۴۶)

---

توسّل مذکور کو استعانت پر قیاس کر کے مطلقاً ناجائز کہہ دینا، یا استعانت (غیر اللہ سے مدد مانگنے) کو توسّل پر قیاس کر کے مطلقاً جائز کہہ دینا صحیح نہیں۔ اِس لیئے کہ توسّل مذکور تو مطلقاً جائز بلکہ مستحسن ہے اور استعانت کی کئی صُورتیں ہیں۔ اور ہر صُورت کا حکم جدا جدا ہے۔

## استعانت کی پہلی اور دُوسری صُورت کُفر و شرک ہے

(الف) کسی غیر اللہ کو فاعل مستقل اور قادر بالذات سمجھ کر مدد چاہنا۔

(ب) کسی کو قادر بعطاءِ الٰہی مان کر مستقل بالعرض سمجھ کر مدد چاہنا ــــ یعنی یہ اعتقاد کرنا کہ خدا تعالیٰ نے اس مخلوق کو ایسی قدرت اور اختیار دیا ہے کہ جو امور طاقتِ بشریہ سے باہر ہیں۔ ان میں جس طرح چاہے تصرّف کرے۔ اور جس کو چاہے دے اور جس کو چاہے نہ دے۔ وہ بعد عطاءِ الٰہی کے ان امور میں مستقل اور مختار ہے۔ حق تعالٰی کے علم و ارادہ کو اب اس میں کچھ دخل نہیں۔

یہ دو صورتیں کفر اور شرک ہیں۔ مُشرکینِ عرب بھی ملائکہ اور بُتوں کے متعلق یہی عقیدہ رکھتے تھے۔ اور کہا کرتے تھے۔



مَا نَعْبُدُهُمْ اِلَّا لِيُقَرِّبُوْنَا اِلَى اللّٰهِ زُلْفٰى۔

یعنی ــــ ہم تو ان کی پرستش صرف اِس لیئے کرتے ہیں کہ وہ ہم کو خدا کا مقرّب بنا دیں۔

## استعانت کی تیسری اور چوتھی صُورت حرام ہے

(الف) عقیدہ میں اس غیر کو نہ مستقل بالذات سمجھے اور نہ مستقل بالعرض لیکن معاملہ اس کے ساتھ مستقل بالذات کا سا کرے۔ مثلاً اس کو، یا اس کی قبر کو سجدہ کرے۔ یا اس کے نام کی نذر مانے۔

(ب) استعانت بالغیر میں اس غیر کے مستقل سمجھنے کا ایہام ہوتا ہو۔ جیسے روحانیات سے مدد مانگنا ــــ اگرچہ یہ شخص مستقل نہ سمجھتا ہو۔ لیکن مُشرکین چونکہ ارواح کو فاعل مستقل سمجھ کر مدد مانگتے ہیں۔ اِس لیئے ان کے شعار کا اظہار اور اُس کی تائید ہوگی۔

یہ دو صُورتیں حرام ہیں۔ بلکہ چوتھی صُورت کے کُفر ہونے کا قوی شُبہ ہے۔

## استعانت کی پانچویں صُورت مباح و جائز ہے

جو امور طاقتِ بشریہ کے تحت میں داخل ہوں اور کارخانۂ عالم کے اسباب کے ساتھ مربوط و متعلق ہوں۔ اور کسی شخص کو ان کے فاعل مستقل

ہونے کا توہم بھی نہ ہوتا ہو۔ خواہ وہ امورِ عادیہ سے ہوں۔ جیسے روٹی کی امداد سے بھوک رفع کرنا اور پانی کی امداد سے پیاس رفع کرنا اور دواء سے مرض کا علاج کرنا وغیرہ ——— اور خواہ وہ امورِ شرعیہ سے ہوں، جیسے دُعاء اور رقیہ و تعویذ اور صبر و نماز وغیرہ ——— یہ صورت استعانت کی جائز و مباح ہے۔

استعانت کے متعلق مزید تفصیل تفسیر عزیزی میں مطالعہ فرمائی جائے

هذا ما عندی والعلم عند الله الغنی

تراب اقدام الاولیاء والصلحاء

خیر محمد الجالندھری غفر اللہ لہ ولوالدیہ

یوم الجمعہ ۲۸ ذی الحجہ سنہ ۱۳۷۷ھ



# مسئلہ توسل کی صحیح حیثیت

اس زمانہ طوفان بے تمیزی میں مُدت سے سُنا جارہا ہے کہ ایک فریق توسل اولیاء کے بہانہ سے غیر خدا سے ہر قسم کی امداد اور استغاثہ و التجا کا معتقد ہو رہا ہے تو دوسرا فریق ہر قسم کے توسل انبیاء و اولیاء کو شرک کہہ کر بے شمار صلحاء اُمت کی شان میں گستاخانہ پیش آرہا ہے۔ غرض افراط و تفریط کی گرم بازاری کی وجہ سے دونوں فریق حقیقت مسئلہ سے بالکل بے خبر ہیں۔

گہے افراط گاہ تفریط کردند ٭ میان نیک و بد تخلیط کردند،

آج بعد اشتیاق سیدی سندی قطب الارشاد والتکوین مجدد الملۃ محی السنۃ حضرت مولانا حکیم الامت صاحب تھانوی متع اللہ المسلمین بطول بقائہم و افاض علینا سجال فیوضہم و برکاتہم کا ایک مختصر رسالہ اس مسئلہ کی تحقیق میں نظر سے گذرا جسے دیکھ کر بے ساختہ دل و زبان سے نکلتا ہے۔

اے لقاءِ تو جواب ہر سوال ٭ مشکل از تو حل شود بے قیل و قال

ترجمانِ ہر چہ مارا در دل است ٭ دستگیرِ ہر کہ پائش در گل است

مرحبا یا مجتبیٰ یا مرتضیٰ ٭ ان تغب جاء القضا ضاق الفضاء

انت مولی القوم من لا یشتہی ٭ قد ردی کلا لئن لم تنتہ

اصل عبارت رسالہ کی عربی ہے مگر میں چاہتا ہوں کہ اس کا ترجمہ مع تمہید از حضرت مولانا مدفیوضہم نقل کرکے عامۃ المسلمین کی خدمت میں پہنچا کر ہدیۂ اجر و ذخر کا مستحق بنوں۔

**تمہید**

بعد البسملۃ والحمد والصلوٰۃ۔ یہ ایک حدیث ہے رسالہ شریف کی جس میں دو معرکۃ الآرا مسئلوں کی ایک بدیع تحقیق ہے جو غالباً تلاش سے ملتی ہے نہ عامہ افکار کو وہاں تک رسائی ہوتی ہے ایک مسئلہ

توسل جو موضوعِ رسالہ تشرف میں داخل ہونے کے سبب قصداً وارد کیا گیا، دوسرا معیار فرقِ شرکِ اکبر و اصغر کا جو ضمناً مذکور ہوا ہے۔ ضروری اور کثیر النفع اور اہلِ علم کے معتنیٰ بہ ہونے کے سبب اس کو ایک مستقل رسالہ کی شکل میں بنا دیا گیا کہ انتفاع میں سہولت ہو۔ اور استقلال کی بناء پر اس کا ایک لقب بھی رکھ دیا گیا۔ جو عنوان میں مذکور ہے اللہ تعالیٰ اس کو نافع اور شبہات کے لئے دافع فرمائے۔ (کتبہ اشرف علی۔ آغاز محرم ۱۳۴۶ھ)

## دلیل ثبوت توسل

حدیث مصعب بن سعد عن ابیه انه ظن ان له فضلاً علی من دونه من اصحاب النبی صلی الله علیه وسلم فقال النبی صلی الله علیه وسلم انما نصر الله هذه الامة بضعفائها و دعوتهم و اخلاصهم رواه النسائی وهو عند البخاری بلفظ هل تُنصَرُونَ وَتُرزَقُونَ اِلَّا بِضُعَفَائِکُم۔

ترجمہ:۔ حضرت مصعب بن سعد کی حدیث وہ روایت کرتے ہیں اپنے باپ سے کہ ان کو یہ خیال ہو گیا کہ مجھ کو دوسرے صحابہؓ پر (بوجہ ریاست کے) کچھ فوقیت ہے۔ پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی جو نصرت اس اُمت کے ساتھ ہے وہ بدولت اس کے عاجزوں کے اور ان کی دعا و اخلاص ہی کے ہے (تو رؤسا ان کے محتاج ہوئے نہ کہ برعکس) روایت کیا اس کو نسائی نے اور یہ حدیث بخاری کے نزدیک ان الفاظ سے ہے تمہاری جو نصرت کی جاتی ہے اور تم کو جو رزق ملتا ہے۔ یہ صرف تمہارے عاجزوں کی بدولت ہے۔

فائدہ:۔ یہ حدیث دو امر پر دال ہے ایک تو عاجزوں کی فضیلت پر اسی وجہ سے تم اہل اللہ کو دیکھتے ہو کہ عاجزوں کو رؤسا پر مقدم رکھتے ہیں۔ اور دوسرا امر مقبولین سے توسل کا ثبوت ان کی ذات سے بھی اور ان کے اعمال ظاہرہ و باطنہ کے ساتھ بھی۔ چنانچہ اس مجموعہ پر یہ الفاظ دلالت کرتے ہیں بضعفائها و دعوتهم و اخلاصهم (کہ بدولت اس کے عاجزوں کے اور ان کی دعا و اخلاص کے) لفظ عاجز ذات پر دال ہے اور دعوت عمل ظاہر پر اور اخلاص عمل باطن پر۔

## تفصیل مسئلہ توسل

اس مسئلہ میں تفصیل یہ ہے کہ توسل بالمخلوق کی تین تفسیریں ہیں:۔

**پہلی تفسیر** یہ ہے کہ مخلوق سے دعا کرنا اور اس سے التجا کرنا جیسا مشرکین کا طریقہ ہے یہ بالاجماع حرام ہے۔ رہا یہ امر کہ یہ شرک جلی بھی ہے یا نہیں۔

## معیار شرک جلی و غیر جلی

سو اس کا معیار یہ ہے کہ اگر یہ شخص اس مخلوق کے مؤثر مستقل ہونے کا معتقد ہے تب تو یہ اعتقاد شرک ہے جیسا کسی مخلوق کے لئے نماز روزہ ایسی عبادت



کرنا جو خاص ہے حق تعالیٰ کے ساتھ عملاً و معاملۃً شرک کفری ہے نہ کہ سجدہ تحیت گو معصیت ہے باستثناء اس فعل کے جو شعار کفر ہو۔ جیسے سجدۂ صنم اور شد زنار اور اگر یہ شخص اس مخلوق کے مؤثر مستقل ہونے کا معتقد نہیں تو یہ شرک کفری نہیں بلکہ صرف معصیت ہے۔

## حاصل معیار فرق

حاصل اس اعتقاد تاثیر و عدم اعتقاد تاثیر کے معیار کا فرق یہ ہے کہ بعض کا تو یہ عقیدہ ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کسی خاص مخلوق کو جو اس کا مقرب ہے کچھ قدرت مستقلہ نفع و ضرر کی اس طرح سے عطا فرمائی ہے کہ اس کا اپنے معتقد کو نفع و مخالف کو ضرر پہنچانا مشیت جزئیہ حق پر موقوف نہیں گو اگر روکنا چاہے تو پھر قدرت حق ہی غالب ہے جیسے سلاطین اپنے نائبین و حکام کو خاص اختیارات اس طرح دے دیتے ہیں کہ ان کا اجراء ہر وقت سلطان اعظم کی منظوری پر موقوف نہیں ہوتا گو روکنا چاہے تو سلطان ہی کا حکم غالب رہے گا۔ سو یہ عقیدہ تو اعتقاد تاثیر ہے اور شرک کفری ہے اور مشرکین عرب کا اپنے الٰہ باطلہ کے ساتھ یہی اعتقاد تھا۔ اور بعض کا یہ عقیدہ ہوتا ہے کہ ایسی قدرت مستقلہ تو کسی مخلوق میں نہیں مگر بعض مخلوق کو قرب و قبول کا ایسا درجہ عطا ہوتا ہے کہ وہ اپنے متوسلین کے لیے سفارش کرتے ہیں۔ پھر اس سفارش کے بعد میں تخلف کبھی نہیں ہوتا۔ اور سفارش کی تحصیل کے لئے اس کے ساتھ بلاواسطہ یا بواسطہ معاملہ مشابہ عبادت کرتے ہیں۔ یہ عقیدہ اعتقاد تاثیر نہیں ہے لیکن بلا دلیل شرعی بلکہ خلاف دلیل شرعی ایسا عقیدہ رکھنا معصیت اعتقادیہ ہے اور مشابہ عبادت معاملہ کرنا معصیت عملیہ ہے اور اسی مشابہت کے سبب اطلاقات شرعیہ میں اس کو مشرک کہہ دیا جاتا ہے۔

**دوسری تفسیر:** یہ ہے کہ مخلوق سے دعا کی درخواست کرنا۔ یعنی یوں کہنا کہ آپ میرے لئے حق تعالیٰ سے دعا کیجئے۔ یہ ایسے شخص کے حق میں جائز ہے جس سے دعا کی درخواست ممکن ہے اور یہ امکان میت کے حق میں کسی دلیل سے ثابت نہیں۔ پس یہ معنی توسل کے زندہ کے ساتھ خاص ہوں گے۔

**تیسری تفسیر:** یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ سے دعا کرنا اس مقبول مخلوق کی برکت سے اس کو جمہور نے جائز کہا ہے۔ ابنِ تیمیہؒ اور ان کے اتباع نے منع کیا ہے اس خیال سے کہ کسی نے علماء میں سے اس کو ذکر نہیں کیا۔ کہ توسل یا استسقاء کسی نبی یا صالح کے وسیلہ سے ان کی وفات یا غیر حاضری کی حالت میں مشروع ہے جیسا کہ ان کے رسالہ زیارۃ القبور میں یہ تقریر مذکور ہے اور علامہ ابن تیمیہؒ سے بہت تعجب ہے کہ خود انہوں نے اپنے رسالہ مذکورہ میں مجوزین کا قول اور ان کی دلیل بھی اس عبارت سے ذکر کی ہے۔ کہ وہ مجوز لوگ کہتے ہیں کہ توسل میں نہ مخلوق سے دعا ہے اور نہ ان سے التجا ہے لیکن اس میں صرف اس کی جاہ (مقبولیت) کے ذریعہ (حق تعالیٰ سے) سوال ہے۔

جیسا کہ ابنِ ماجہ میں آیا ہے کہ میں ان لوگوں کے حق سے سوال کرتا ہوں ........ جو آپ سے سوال کرتے ہیں اور اپنے اس چلنے کی حق سے سوال کرتا ہوں (جو محض اخلاص کے ساتھ واقع ہوا ہے) اور اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات پر (مقبولین کا) حق قرار دیا ہے۔ اپنے قول کے ختم تک اور دُور تک کہتے چلے گئے اور اس حق کے اثبات کے لئے آیات واحادیث بیان کی ہیں۔ غرض مجوزین کے دلائل خود ذکر کئے ہیں اور ان دلائل کا کچھ جواب نہیں دیا لیکن باوجود جواب نہ دینے کے منع ہی پر جمع رہے۔

## معنیٰ ثالث کی حقیقت

یہ ہے کہ اے اللہ فلاں بندہ یا فلاں عمل ہمارا یا فلاں بندہ کا عمل آپ کے نزدیک مقبول و پسند ہے اور ہم کو اس بندہ یا عمل سے تلبس اور تعلق ہے خواہ تو اس عمل میں ارتکاب کا اور خواہ اس بندہ یا اس کے عمل میں اس سے محبت رکھنے کا۔ اور آپ نے ایسے شخص پر رحمت فرمانے کا وعدہ فرمایا ہے جس کو یہ تلبس و تعلق ہو۔ پس ہم اس رحمت موعودہ کا آپ سے سوال کرتے ہیں یہ حقیقت ہے اس توسل کی جس کے جواز پر حدیث مذکور بصراحت دال ہے۔

پس کاش مجھ کو کوئی یہ بتلاوے کہ اس معنی میں کونسی خرابی نقلی یا عقلی ہے۔ البتہ اگر عوام کی دینی مصلحت کے لئے اس سے منع کیا جاوے تو اور بات ہے۔ لیکن کلام مسئلہ کی تحقیق میں ہے۔ سو اس میں حق ہمارے ساتھ ہے انشاء اللہ تعالیٰ۔ پس اس تحریر کو غنیمت سمجھو جس سے حقیقتِ توسل اور حقیقت شرک کی مکشوف ہوگئی۔ جن میں بہت فضلاء وعقلا متحیر رہتے ہیں۔



# خیرُ الجواب فی ایصالِ الثواب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# استفتاء

کیا فرماتے ہیں علماء دین و مفتیان شرح متین کہ اخبار "المنیر" کیلیانوالہ ضلع گوجرانوالہ مجریہ ۱۸ راگست ۱۹۳۵ء کے صفحہ ۹ کالم نمبر۳ میں بحوالہ الفقیہ مندرجہ ذیل حدیث سے جو فاتحہ علی الطعام اور سوئم مروج کے جواز پر استدلال پیش کیا گیا ہے، یہ استدلال صحیح ہے یا غلط؟ اور بقاعدۂ محدثین یہ حدیث معتبر ہے، یا غیر معتبر؟ بَیِّنُوْا تُوْجَرُوْا ۔! اخبار "المنیر" کی عبارت بصورت سوال وجواب بلفظہا یہ ہے:۔

سوال ۱:۔ کھانا سامنے رکھ کر فاتحہ دینے کا ثبوت حدیث و قرآن میں ہے یا نہیں۔ اگر ہے تو کس طرح ثبوت کریں؟

سوال ۲:۔ فاتحہ کی چیز کھانا جائز ہے یا ناجائز و حرام؟

جواب ۱:۔ کھانا یا شیرنی کو سامنے رکھ کر فاتحہ دینا جائز ہے۔ یہ مسئلہ حدیث شریف سے ثابت ہے اور خاصکر رسول اللہ صلعم نے ایسا کیا ہے۔

جواب ۲:۔ بزرگوں کے فاتحہ کی چیز کھانا جائز و درست ہے اور مذکورہ بالا دونوں سوالوں کے جوابات کے لئے مندرجہ ذیل حدیث شریف کافی ووافی ہے

وفی فتاوی الاوزجندی لملا علی قاری الحنفی و کان یوم الثالث من وفات ابراھیم ابن محمد صلے اللہ

علامہ ملا علی قاری حنفی رحمہ اللہ جو اکابر علمائے احناف میں ممتاز شخصیت کے رکھنے والے گزرے ہیں وہ اپنے فتاویٰ اوزجندی میں مذکورہ حدیث



علیہ وسلم جاء ابوذر عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم بتمرۃ یابستہ و لبن فیہ خبز من شعیر فوضعہا عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقرء رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم الفاتحہ وسورۃ الاخلاص ثلاث مرات (الیٰ ان قال) رفع یدیہ للدعاء ومسح بوجھہ فامر رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اباذرؓ ان یقسمہا بین الناس و الضا قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم وھبت ثواب ھذہ لابنی ابراھیم!

کو نقل فرماتے ہیں جس کا ترجمہ یہ ہے سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے حضرت ابراہیم کے انتقال کا تیسرا روز تھا کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ حضورؐ کے پاس خشک خرما اور ایک پیالہ میں دودھ، اور جَو کی روٹی لیکر آئے اور آپ کے سامنے رکھ دیا۔ سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ قُلْ ھُوَ اللّٰہ پڑھا۔ اس کے بعد دونوں دست مبارک کو دعا کے لئے اٹھایا اور چہرہ مبارک پہ پھیرا۔ اس کے بعد حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کو حکم دیا کہ اس فاتحہ کی چیز کو لوگوں کے درمیان تقسیم کردیں۔ اور آپ نے فاتحہ کے وقت میں یہ بھی فرمایا کہ اس کا ثواب میں نے اپنے بیٹے ابراہیم کو بخشا!

اس حدیث شریف سے چند باتیں ثابت ہوئیں:۔

(۱) خود حضورؐ کے فعل سے فاتحہ کا ثبوت۔

۲- سامنے رکھ کر فاتحہ دینا۔

۳- سوم کے روز فاتحہ دینا اور ایصالِ ثواب کرنا۔

۴- قرآن شریف کی بعض سورۃ کا کھانا سامنے رکھ کر پڑھنا۔

۵- سورۃ قرآن شریف پڑھنے کے بعد دونوں ہاتھوں کو اٹھا کر دعا کرنا۔

۶- دونوں ہاتھوں کو چہرہ پر پھیرنا۔

۷- بخشنے کا طریقہ۔

۸- حاضرین کے درمیان فاتحہ کی چیز کو تقسیم کرنا۔ وغیر ذالک۔

اس حدیث کو مولانا شاہ ولی اللہ صاحب نے بھی اپنی کتاب ہدیۃ الحرمین کے تیرھویں باب صفحہ ۶۸، ۶۹ میں لایا ہے۔ (الفقیہ)

المستفتی

(داروغہ) ولی احمد پنشنر (محلہ راستہ جالندھر)

# اَلْجَوَابُ وَبِاللّٰہِ التَّوْفِیْق

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ وَعَلٰی آلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اَمَّا بَعْد! بطور تمہید دو مقدمہ کے بعد پہلے اجمالی پر تفصیلی جواب عرض کیا جاتا ہے۔ حق تعالیٰ برادران اسلام کو ضد و تعصب سے بچا کر بلا خوف لومۃ لائم اتباعِ سنت کی عنایت فرما دے۔ آمین

**پہلا مقدمہ** عبادت مالی سے میت کو ایصال ثواب باتفاق ائمہ



مجتہدین درست ہے۔ احادیث میں بھی اس کی تصریح ہے۔ اسی طرح تلاوتِ قرآن مجید سے بھی ایصالِ ثواب ہمارے امامِ اعظم حضرت امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ اور امام احمد بن حنبلؒ کے نزدیک جائز و درست ہے۔

| | |
|---|---|
| فَذَهَبَ اَبُوْحَنِيْفَةَ وَاَحْمَدُ اِلٰى وُصُوْلِ ثَوَابِ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ اِلَى الْمَيِّتِ! (عینی شرح بخاری ص۸۷۵ ج۱) | امام ابوحنیفہؒ اور امام احمدؒ کے نزدیک میت کو تلاوتِ قرآن کا ثواب پہنچتا ہے۔ |

مگر کھانا سامنے رکھ کر تلاوتِ قرآن کے ثواب کا علاً التزام کرنا اور ایصال ثواب کے لئے سوئم اور چہلم وغیرہ ایام کو مخصوص کر لینا۔ یہ رسم حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم اور خیرالقرون کے طریقہ کے خلاف ہے۔ اس مقدس زمانہ میں اس کا نام و نشان نہ تھا اس لئے اس کو ترک کر کے بہتر یہ ہے کہ حبب موقع ملا کرے تلاوتِ قرآن سے خود بخود اپنے اعزہ و اقارب یا بزرگانِ دین کی ارواح کو ایصالِ ثواب کر دیا جایا کرے۔ اور حسبِ توفیق ایصال ثواب کی نیت سے غرباء و مساکین کی امداد مالی بھی کر دی جایا کرے۔ کسی پر ظاہر کرنے کی بھی ضرورت نہیں۔ کیونکہ معاملہ جہانتک اللہ تعالےٰ اور بندہ کے درمیان مخصوص رہے تو اعلیٰ درجہ اخلاص کی بدولت مزید ثواب کی توقع ہے۔

مجموعۃ الفتاویٰ جلد سوئم صفحہ ۶۸ میں علامہ عبدالحی لکھنویؒ ختم مروجہ کے متعلق لکھتے ہیں:-

"ایں طور مخصوص نہ در زمان آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بود

ونہ درزمان خلفاء بلکہ وجود آں در قرون ثلاثہ کہ مشہود لہا بالخیر اند منقول نشدہ ۔!"

اور اسی صفحہ میں سوئم وغیرہ کی نسبت شیخ عبدالحق صاحب رح محدث دہلوی کا قول، شرح سفرالسعادت سے نقل فرماتے ہیں :۔

"وشیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رح درشرح سفرالسعادت میفرمائند وعادت نبود کہ برائے میت درغیر وقت نماز جمع شوند وقرآن خوانند وختمات خوانند نہ برسرگور ونہ غیرآں واین مجموعہ بدعت است ومکروہ نعم تعزیت اہل میت وتسلیہ وصبر فرمودن سنت ومستحب است اما این اجتماع مخصوص روز سوئم وارتکاب تکلفات دیگر وصرف اموال بے وصیت از حق یتامیٰ بدعت است وحرام ۔ انتہی ۔!"

**دوسرا مقدمہ** حق تعالیٰ قرآن مجید میں ارشاد فرماتا ہے :۔

يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَآءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا!
(سورہ حجرات پارہ ۲۶)

اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تم کو بات بتلادے تو خوب تحقیق کرلو ۔!

وَّاَشْهِدُوْا ذَوَىْ عَدْلٍ مِّنْكُمْ! (سورہ طلاق پارہ ۲۸)

اور اپنے میں سے دو عادلوں (دیندار وں) کو گواہ بناؤ ۔!

شفیع المذنبین خاتم النبیین حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں :۔



قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَكْذِبُوْا عَلَيَّ فَاِنَّهٗ مَنْ يَّكْذِبْ عَلَيَّ يَلِجِ النَّارَ ۔!
(صحیح مسلم ص۷)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ تم مجھ پر جھوٹ مت بولو اسلئے کہ جس نے مجھ پر جھوٹ بولا وہ دوزخ میں داخل ہوگا ۔!

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَفٰى بِالْمَرْءِ كَذِبًا اَنْ يُّحَدِّثَ بِكُلِّ مَا سَمِعَ ۔!
(صحیح مسلم ص۸)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ آدمی کا (بلاتحقیق) ہر سنی سنائی بات بیان کردینا (یا شائع کردینا) اس کے جھوٹا ہونے کی کافی دلیل ہے،

حضرت محمد بن سیرین رحمہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے :۔

قَالَ اِنَّ هٰذَا الْعِلْمَ دِيْنٌ فَانْظُرُوْا عَمَّنْ تَاْخُذُوْنَ دِيْنَكُمْ!
(صحیح مسلم ص۱۱)

علم حدیث دین ہے لہذا غور کیا کرو کہ کس قسم کے لوگوں سے اپنا دین حاصل کیا کرتے ہو ۔!

عَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ قَالَ لَمْ يَكُوْنُوْا يَسْاَلُوْنَ عَنِ الْاِسْنَادِ فَلَمَّا وَقَعَتِ الْفِتْنَةُ قَالُوْا سَمُّوْا لَنَا رِجَالَكُمْ فَيُنْظَرُ اِلٰٓى اَهْلِ السُّنَّةِ فَيُؤْخَذُ حَدِيْثُهُمْ وَيُنْظَرُ اِلٰٓى اَهْلِ الْبِدَعِ

حضرت محمد بن سیرین تابعی رح فرماتے ہیں کہ حضرات صحابہ کرام رض حدیث کی سند دریافت نہیں کیا کرتے تھے پھر جب (جھوٹ کا) فتنہ برپا ہوا تو حضرات صحابہ کرام رض فرمانے لگے کہ راویوں کے نام بیان کرو، تاکہ غور کرکے دیکھا جائے، کہ راوی

"فلا یؤخذ حدیثھم" ! (صحیح مسلم ص۱۱) | اہل السنۃ والجماعۃ ہیں - یا بدعتی ؟ --- کیونکہ اہلسنت
والجماعۃ راوی کی حدیث کو صحابہؓ کے نزدیک معتبر و قابل عمل سمجھا جاتا تھا اور بدعتی راوی کی حدیث کو غیر معتبر و واجب الترک --- :

مذکورہ بالا آیات و احادیث سے امور ذیل مستفاد ہوئے :-

۱:- حدیث پر عمل کرنے سے قبل یہ جانچنا چاہیئے کہ اس کی سند کیا ہے اور اس کے راوی کیسے ہیں -

۲:- حدیث وہی معتبر ہے جس کی سند میں راوی عادل (دیندار) ہوں - جیسے شریعت میں شہادت وہی معتبر ہے جس کے شاہد میں دیانت و عدالت ہو - !

۳:- فاسق آدمی (بے دین) کی کوئی حدیث یا خبر قابل اعتبار نہیں تاوقتیکہ اس کی پوری پوری تحقیق نہ کر لی جائے -

۴:- بے تحقیق حدیث کو محض سنے سنائے بلا سند بیان کرتے پھرنا یا شائع کرنا ، یہ جھوٹے آدمی کی نشانی ہے -

۵:- بلا سند کسی جھوٹی حدیث کو حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف نسبت کرنا سخت گناہ کبیرہ ، دخول جہنم کا باعث ہے -

۶:- بدعتی آدمی کی حدیث قابل عمل و لائق اعتبار نہیں -

**اجمالی جواب** | اس تمہید کے بعد اجمالاً جواب میں گذارش ہے کہ مستدل کی عبارت مندرجہ ذیل :-



"یہ مسئلہ حدیث شریف سے ثابت ہے اور مذکورہ بالا دونوں سوالوں کے جوابات کے لئے مندرجہ حدیث شریف کافی ووافی ہے"

یہ ایک دعویٰ ہے کہ واقعہ مذکورہ حدیث شریف ہے - اور ظاہر ہے کہ کوئی دعویٰ قابل سماعت نہیں ہو سکتا تاوقتیکہ اس کی صحیح دلیل نہ بیان کی جائے - لہٰذا ہم باادب درخواست کرتے ہیں - کہ

۱:- وہ کتب حدیث جن میں حدیثیں باسند بیان کی گئی ہیں - ان میں سے کس کتاب کے اندر یہ حدیث موجود ہے - بحوالہ صفحہ وسطر و نہ بقید مطبع پیش کی جاوے -

۲:- اور اس حدیث کی سند کیا ہے اس میں جتنے راوی ہوں سب کے نام ظاہر کئے جاویں اور اگر سب راویوں کے حالات کتب اسماء رجال سے درج کرنے کی تکلیف گوارا فرمائی جاوے تو مزید احسان ہوگا -

۳:- اگر آپ کو سند نہ مل سکے تو کم از کم بحوالہ کتب معتبرہ یہی ثابت کیا جائے کہ کس مشہور محدث نے اس کو صحیح کہا ہے -

۴:- اگر ان تمام باتوں کا جواب نفی میں ہو تو آپ ہی انصاف کیجئے کہ ایسی جھوٹی حدیث کے شائع کرنے کا گناہ کس پر ہوگا اور اس پر عمل کرنے والے کس پاداش کے مستحق ہونے چاہئیں - !

**تفصیلی جواب** | اس اجمال کی تفصیل کئی جوابات کی صورت میں عرض کی جاسکتی ہے :-

**جواب ۱** :- فتاویٰ اوزجندی ملا علی قاری کی تصانیف میں کوئی

کتاب نہیں۔ یہ نسبت غلط ہے اگر ہے تو مطبوعہ پیش کیا جائے۔

**جواب ۲:۔** ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ میت کے گھر میں تین یوم تک دعوت کا کھانا تیار کرنے اور اس کے کھانے کو مکروہ و ممنوع قرار دیتے ہیں۔

دیکھو مرقاۃ شرح مشکوٰۃ مؤلفہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ میں ہے

| | |
|---|---|
| وَاصْطِنَاعُ اَهْلِ الْمَيِّتِ لَهُ لِاَجْلِ اِجْتِمَاعِ النَّاسِ عَلَيْهِ بِدْعَةٌ مَكْرُوْهَةٌ بَلْ صَحَّ عَنْ جَرِيْرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ كُنَّا نَعُدُّهُ مِنَ النِّيَاحَةِ وَهُوَ ظَاهِرٌ فِي التَّحْرِيْمِ وَقَالَ الْغَزَالِيُّ وَيُكْرَهُ الْاَكْلُ مِنْهُ۔! | لوگوں کے اجتماع کی وجہ سے اہل میت کا کھانا پکانا مکروہ ہے۔ بلکہ حضرت جریر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بسند صحیح ثابت ہوا ہے کہ ہم ایسے کھانے کو نوحہ کے برابر شمار کیا کرتے تھے۔ اس سے بظاہر معلوم ہوتا ہے کہ ایسا کھانا حرام ہے اور امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ اس کا کھانا مکروہ فرماتے ہیں۔! |

اور ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب شرح نقایہ صفحہ ۱۴۰ میں لکھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَيُكْرَهُ اِتِّخَاذُ الضِّيَافَةِ مِنْ اَهْلِ الْمَيِّتِ لِاَنَّهُ شُرِعَ فِي السُّرُوْرِ لَا فِي ضِدِّهٖ وَهِيَ بِدْعَةٌ مُسْتَقْبَحَةٌ! | اہل میت کے گھر میں ضیافت کا کھانا مکروہ ہے۔ اس لئے کہ ضیافت خوشی میں ہوتی ہے، غمی میں نہیں ہوتی اور یہ ضیافت بدعت سیئہ ہے۔ |



ملا علی قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مذکورہ بالا اقوال سے بھی معلوم ہوا کہ، بحوالہ اوذ جندی بدعات کے جواز کی نسبت ملا علی قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی طرف غلط ہے یا ان پر افتراء ہے۔

**جواب ۳:۔** قطع نظر اوذ جندی کے وجود و عدم کے صاحبزادہ ابراہیم رضی اللہ عنہ کی وفات کے بعد جس واقعہ کی حدیث درج کی گئی ہے یہ موضوع (من گھڑت) ہے۔ کتب حدیث میں اسکا پتہ و نشان نہیں پایا جاتا۔

مولانا عبدالحی لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب مجموعۃ الفتاوی ج۲ ص۹۷ میں لکھتے ہیں:۔

"نہ کتاب اوذ جندی از تصانیف ملا علی قاری است نہ روایت مذکورہ صحیح و معتبر ست بلکہ موضوع و باطل ست بداں اعتماد نشاید در کتب حدیث نشانے ازیں چنیں روایات یافتہ نمے شود۔"

اور شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی ہدیۃ الحرمین میں بھی یہ قصہ غلطی سے درج ہو گیا ہے۔ ممکن ہے کسی اشاعت کنندہ کے ملحقات سے ہو۔

مولانا عبدالحی صاحب رحمۃ اللہ علیہ مجموعۃ الفتاوی ج۲ ص۹۸ میں لکھتے ہیں:۔

"یہ قصہ جو ہدیۃ الحرمین میں لکھا ہے محض غلط۔ کتب معتبرہ میں اس کا نشان نہیں۔!"

**خلاصہ** الغرض اخبار "المنیر" مذکور میں جو جواب درج کیا گیا ہے وہ غلط ہے اور جس حدیث کا دعویٰ کیا گیا ہے، وہ موضوع ہے۔ لہٰذا جو شخص اس غلط مضمون کا مؤید ہو، اس پر مندرجہ

ذیل امور کا جواب معقول اور مہذب طریقہ سے دینا واجب ہے۔

۱:۔ فتاویٰ اوذ جندی مطبوعہ کا وجود دکھلایا جاوے۔

۲:۔ علامہ ملا علی قاری صاحبؒ کی تصنیفات کی فہرست میں بحوالہ معتبرہ فتاویٰ اوذ جندی کو دکھلایا جاوے۔

۳:۔ یہ حدیث باسند حدیث کی کس معتبر کتاب میں ہے بحوالہ صفحہ وسطر وبقید مطبع پیش کی جاوے۔

۴:۔ اس حدیث کی سند میں جتنے راوی ہوں پورے پورے ظاہر کیے جاویں

۵:۔ ہر ہر راوی کے حالات کتب معتبرہ اسماء رجال سے بحوالہ کتب بیان کیے جائیں۔

۶:۔ اگر سند نہ مل سکے تو کم از کم اس سند کے صحیح ہونے کی تصدیق کسی مشہور محدث یا حضرت امام ابو حنیفہ یا صاحبین رحمہم اللہ تعالیٰ سے دکھلادی جاوے۔

نگفتہ ندارد کسے با تو کار ؎ ولے چوں بگفتی دلیلش بیار

اگر معروضات مذکورہ کا صحیح جواب نہ ہو سکے تو جھوٹ، فریب، لالچ چھوڑ کر عملی اصلاح اختیار کر لینا اور اتباع سنت پر پابند ہو جانا دانائی اور سعادت مندی کی بات ہے۔ فَاللّٰہُ یَھْدِی السَّبِیْلَ۔

کتبہٗ

بندہ خیر محمد حنفی چشتی مہتمم ومفتی مدرسہ عربی خیر المدارس

جالندھر شہر۔ ۲۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۴ھ



# خیر البراہین فی رد غیر المقلدین

# مُقدِمہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیمؒ

الحمد للہ وحدہ والصلوٰۃ والسلام علی من لانبی بعدہ

اما بعد

کچھ حضرات اپنی کم فہمی کی وجہ سے تقلیدِ ائمہ کو اچھا نہیں سمجھتے بلکہ بدعت و شرک سے تعبیر کرتے ہیں۔ نیز وہ سمجھتے ہیں کہ ہم براہِ راست احکام مستنبط کر سکتے ہیں ہمیں کسی امام وغیرہ کی رہنمائی کی کوئی حاجت نہیں۔ حالانکہ ان کا مبلغ علم اردو کی چند کتابوں کا ترجمہ ہوتا ہے۔ عربی عبارتوں کا صحیح مفہوم سمجھنا تو دور کی بات ہے وہ لوگ عربی عبارت کو صحیح پڑھ کر ترجمہ بھی نہیں کر سکتے۔ کسی ایسے ہی غیر مقلد کے بارے میں مشہور ہے کہ ایک دفعہ انہوں نے نماز خوب جھوم جھوم کر پڑھانا شروع کر دی۔ کسی مقتدی نے عرض کیا کہ حضرت یہ تبدیلی کیسے رونما ہوئی پہلے تو آپ ایسا نہ کرتے تھے ؟ فرمایا کہ حدیث میں آیا ہے کہ جو امامت کرائے وہ "ہلکے" نماز پڑھائے۔

اصل حدیث کے لفظ یہ تھے۔ مَنْ اَمَّ مِنْكُمْ فَلْيُخَفِّفْ صَلٰوتَهٗ جس کا ترجمہ یہ ہے کہ "جو امامت کرائے اسے چاہئے کہ ہلکی نماز پڑھائے یعنی مختصر نماز پڑھائے"۔ آپ نے اردو ترجمہ میں "ہلکے" کو "ہلکے" پڑھا اور پھر اپنے ذہن میں ہلنے کا مطلب جھومنا سمجھا نتیجہ یہ ہوا کہ جھوم جھوم کر نماز پڑھانے کو حدیث کا مفہوم سمجھے۔

ایسے غیر مقلدین ایک اور بڑی غلط فہمی میں مبتلا ہوتے ہیں وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ہم تو



قرآن و حدیث پر عمل کرتے ہیں اور باقی لوگ گمراہ ہیں۔ حالانکہ خود ان کو علم و عمل سے دور کا واسطہ بھی نہیں ہوتا۔ فرقۂ اہلحدیث کے مجدد نواب صدیق حسن خان بھوپالی اپنی کتاب "الحطّۃ فی ذکر الصحاح الستہ" ص ۶۷، میں لکھتے ہیں۔

فقد نبتت فی ھذا الزمان فرقۃ ذات سمعۃ وریاء تدعی لانفسھا علم الحدیث والقران والعمل بھما علی العلاّت فی کل شان مع انھا لیست فی شیٔ من اھل العلم والعمل والعرفان اھ

یعنی اس زمانہ میں ایک فرقہ شہرت پسند اور ریا کار ظہور پذیر ہوا ہے۔ جو باوجود ہر طرح کی خامی کے اپنے لئے قرآن و حدیث پر علم و عمل کا مدعی ہے۔ حالانکہ اس کو علم و عمل اور معرفت کے ساتھ دور کا بھی تعلق نہیں۔

چونکہ ایسے لوگوں کو علومِ حدیث کا پورا علم نہیں ہوتا، ناسخ و منسوخ سے ناواقف ہوتے ہیں۔ لہذا جب احادیث میں اختلاف دیکھتے ہیں اور کوئی صورت سمجھ میں نہیں آتی تو شدید اختلاف کا شکار ہو جاتے ہیں۔ بعض تو احادیث ہی کا انکار کر دیتے ہیں، اور بعض اسلام سے بھی خارج ہو جاتے ہیں۔ ماضی قریب کے مشہور منکر حدیث عبداللہ چکڑالوی کے ساتھ بالکل یہی معاملہ پیش آیا۔ اہلحدیث کے بہت بڑے عالم مولانا محمد حسین بٹالوی مرحوم لکھتے ہیں۔

پچیس برس کے تجربے سے ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ جو لوگ بے علمی کے ساتھ مجتہد مطلق اور مطلق تقلید کے تارک بن جاتے ہیں وہ آخر اسلام کو سلام کر بیٹھتے ہیں۔ ان میں بعض عیسائی ہو جاتے ہیں اور بعض لامذہب جو کسی دین و

مذہب کے پابند نہیں رہتے ۔ اور احکام شریعت سے فسق و خروج تو اس اس آزادی کا ادنیٰ نتیجہ ہے ۔ اھ (سبیل الرشاد : ص ۱۶ و ۱۷)

حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمہ اللہ تعالےٰ کو اللہ تعالےٰ نے ایسی غیر مقلدیت کی حقیقت سے مکمل آگہی بخشی تھی ۔ آپ اپنے تجربے اور علم کی بنار پر اسے گمراہی کی پہلی سیڑھی قرار دیا کرتے تھے ۔ واقعات اور تجربات شاہد ہیں کہ ع

قلندر ہرچہ گوید دیدہ گوید

آپ نے اس سلسلہ میں بہت سے مناظرے بھی کئے جنہیں غیر مقلدوں کی تاریخ کبھی فراموش نہیں کرسکتی ۔ ان کے رد میں آپ کی تصنیفات نے قبولیتِ تامہ حاصل کی ۔ جن میں خیر التنقید فی سیر التقلید ۔ خیر المصابیح فی عدد التراویح ۔ خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں ۔

زیرِ نظر کتاب بھی اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے ۔ اس میں آپ نے مختلف غیر مقلدین کی کتب سے ان کا مذہب نقل کیا ہے ۔ اس کتاب کی تالیف و اشاعت کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ اسے پڑھنے والے میں احساس پیدا ہو اور وہ سوچے کہ غیر مقلدیت کی حقیقت کیا ہے ؟ نیز یہ کہ سلف کو چھوڑ کر قرآن و حدیث کو سمجھنے کی کوشش کی جائے تو انسان راہِ حق سے کتنا دور نکل جاتا ہے ۔

یہ مختصر کتاب ان لوگوں کے لئے بھی جواب ہے جنہوں نے پاکستان میں نظامِ مصطفےٰ کے نفاذ پر جلسوں میں اور رسالوں میں یہ بیان دیئے تھے کہ ہم پاکستان کو حنفی سٹیٹ نہیں بننے دیں گے ۔ حنفی کتابوں میں یہ لکھا ہے وہ لکھا ہے ۔ کہ فی شریعت میں یہ خرابیاں ہیں وہ خرابیاں ہیں



اور حنفی کتب کے مندرجات غلط رنگ میں پیش کرتے تھے ، ان سے گزارش ہے کہ آپ بھی ان حوالہ جات کو بغور دیکھیں اور ازراہِ انصاف فرمائیں کہ کیا ہم یہ کہنے میں حق بجانب نہیں ہیں کہ ؎

اتنی نہ بڑھا پاکیٔ داماں کی حکایت
دامن کو ذرا دیکھ ذرا بندِ قبا دیکھ

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ تقلید کے بارے میں سلفِ صالحین کے چند ارشادات نقل کر دیئے جائیں تاکہ اہمیتِ تقلید کا صحیح اندازہ ہوسکے ۔

۱ : علامہ ابن حجر فتح المبین شرح الاربعین میں فرماتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| امافی زماننا فقال ائمتنا لایجوز تقلید غیر الائمۃ الاربعۃ الشافعی ومالک وابی حنیفۃ واحمد بن حنبل. | ہمارے ائمہ نے فرمایا ہے کہ اس زمانہ میں ائمہ اربعہ کے سوا کسی کی تقلید درست نہیں ۔ |

۲ : شیخ ابن ہمام فتح القدیر میں فرماتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| انعقد الاجماع علی عدم العمل بالمذاھب للخالفتہ للائمۃ الاربعۃ ۔ | اس پر اجماع منعقد ہو چکا ہے کہ ائمہ اربعہ کے مخالف مذاہب پر عمل نہ کیا جائے ۔ |

۳ : حضرت شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رح عقد الجید ص ۳۸ پر فرماتے ہیں ۔

| | |
|---|---|
| ولما اندرست المذاھب الحقہ الا ھذہ الاربعۃ کان اتباعھا | یعنی چونکہ بجز مذاہب اربعہ دیگر مذاہب معدوم ہو گئے ہیں ۔ لہذا اب ان کی |

اتباعا للسواد الاعظم والخروج عنها خروجا عن السواد الاعظم ۔

اتباع ہی سوادِ اعظم کی اتباع ہے اور ان سے نکلنا سوادِ اعظم سے نکلنا ہے ۔

۴ : علامہ طحطاوی حاشیہ در مختار میں فرماتے ہیں ۔

من كان خارجا عن هذه الاربعة فهو من اهل البدعة والنار ۔

جو ان مذاہب اربعہ سے خارج ہے وہ اہلِ بدعت و اہلِ نار سے ہے ۔

۵ : ملاجیون رح تفسیر احمدی میں لکھتے ہیں ۔

والانصاف ان انحصار المذاهب فى الاربعة فضل الهى وقبولية من عند الله لا مجال فيه للتوجيهات والادلة ۔

انصاف یہ ہے کہ چار اماموں میں مذاہب کا منحصر ہونا محض فضلِ الٰہی اور قبولیت کی علامت ہے توجیہات اور ادلہ کو اس میں دخل نہیں ۔

۶ : حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رح اپنی کتاب " انصاف " کے صفحہ ۹۳ میں فرماتے ہیں ۔

وبالجملة فالتمذهب للمجتهدين سرٌ الهمه الله تعالى العلماء وجمعهم عليه من حيث يشعرون او لا يشعرون ۔

خلاصہ یہ کہ مجتہدین کے مذاہب پر پابند ہونا ایک راز ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے علماء کے قلوب میں الہام فرمایا اور ان کو اس پر جمع فرمایا خواہ وہ سمجھیں یا نہ سمجھیں ۔

۷ : مولانا عبدالحی لکھنوی مرحوم غیث الغمام ص ۵ پر فرماتے ہیں ۔

وفيه اشارة الى ان انحصار المسالك فى المذاهب الاربعة المشهورة فى الازمنة المتأخرة امر الهىّ وفضل ربانى لا يحتاج الى اقامة الدليل

اس میں اس طرف اشارہ ہے کہ پچھلے زمانے میں تقلیدِ شخصی کا چاروں مذہبوں میں منحصر ہونا محض حکم الٰہی اور فضلِ ربانی ہے کسی دلیل کا محتاج نہیں ۔



۸ : حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی رح حجۃ اللہ البالغہ ص ۱۲۳ ج ۱ میں فرماتے ہیں ۔

هذه المذاهب الاربعة المدونة المحررة قد اجتمعت الامة او من يعتد بها منها على جواز تقليدها الى يومنا هذا ۔

تمام امت نے یا امت کے قابلِ اعتبار افراد نے ائمہ اربعہ کے چار مشہور مذہبوں کی تقلید کے جواز پر آج تک اجماع نقل کیا ہے ۔

۹ : علامہ جلال الدین سیوطی رح شرح جمع الجوامع میں فرماتے ہیں ۔

يجب على العامى وغيره ممن لم يبلغ مرتبة الاجتهاد التزام مذهب معيّن من مذاهب المجتهدين ۔

عامی اور جو شخص مرتبۂ اجتہاد کو نہ پہنچا ہو اس پر مذاہب مجتہدین میں سے کسی مذہب معین کی تقلید کا التزام واجب ہے ۔

۱۰ : مولانا سید محمد اسماعیل شہید رح فرماتے ہیں ۔

" در اعمال اتباع مذاہب اربعہ کہ رائج در تمام اہل اسلام است بہتر و خوب است " (صراطِ مستقیم)

تلك عشرة كاملة



آخر میں ہم حجۃ الاسلام قاسم العلوم والخیرات حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی قدس اللہ سرہٗ العزیز کا تقلیدِ شخصی پر تبصرہ نقل کرتے ہیں جس کو ایک عام آدمی بھی غور کے ساتھ پڑھنے کے بعد سمجھ سکتا ہے کہ تقلید و عدمِ تقلید کی شرعی حیثیت کیا ہے ؟

اور اس کے بعد اسی سلسلہ میں حضرت اقدس تھانوی قدس سرہٗ العزیز کی ایک نادر تحریر پیش کی جاتی ہے۔ جس کو حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمہ اللہ نے دُرّۂ نادرہ سے تعبیر فرمایا ہے۔

# تقلید شخصی پر

## حضرت قاسم العلوم والخیرات نور اللہ مرقدہٗ کا محققانہ تبصرہ



تقلید کی بات سنئے ! لاریب دین اسلام ایک ہے اور چاروں مذہب حق۔ مگر جیسے فن طبابت یونانی ، یا ڈاکٹری انگریزی ایک ہے اور سارے طبیب کامل قابلِ علاج اور ہر ایک ڈاکٹر قابل معالجہ ہے۔ اور پھر وقت اختلافِ تشخیص اطباء ، یا مخالف رائے ڈاکٹران جس طبیب کا علاج یا جس ڈاکٹر کا معالجہ کیا جاتا ہے ہر بات میں اسی کا کہنا کیا جاتا ہے دوسرے طبیب کی یا دوسرے ڈاکٹر کی رائے نہیں سنی جاتی۔ ایسے ہی وقت اختلافِ ائمہ ومجتہدین کا اتباع کیا جائے۔ ہر بات میں اسی کی تابعداری ضرور ہے۔ ہاں جیسے کبھی ایک طبیب یا ڈاکٹر کا علاج چھوڑ کر دوسرے کی طرف رجوع کر لیتے ہیں اور پھر بعد رجوع ہر بات میں دوسرے کا اتباع مثلِ اول کیا جاتا ہے ، ایسے ہی کبھی بعض بزرگوں نے زمانۂ سابق میں کسی وجہ سے ایک مذہب کو چھوڑ



کر دوسرا مذہب اختیار کر لیا تھا۔ اور بعد تبدیلی مذہب ہر بات میں دوسرے ہی کا اتباع کیا۔ یہ نہیں کیا کہ ایک بات اِن کی لی اور ایک بات اُن کی لی اور تدبیر سے ایک لامذہبی کا پانچواں انداز گھڑ لیا۔

امام طحاوی رحمہ جو بڑے محدث اور فقیہ ہیں پہلے شافعی تھے پھر حنفی ہو گئے تھے۔ بالجملہ بے تقلید کام نہیں چلتا۔ یہی وجہ ہوئی کہ کروڑوں عالم اور محدث گزر گئے پر مقلد ہی رہے۔

امام ترمذی رحمہ کو دیکھئے کتنے بڑے عالم اور فقیہ اور محدث تھے ترمذی شریف انہیں کی تصنیف ہے باوجود اس کمال کے مقلد ہی تھے۔ اعتبار نہ ہو تو ترمذی شریف کو دیکھ لیجئے جب ایسے ایسے عالم اس کمال پر مقلد ہی رہے۔ امامِ شافعیؒ کی تقلید امامِ ترمذی رحمہ نے کی ، اور امامِ طحاویؒ اور امامِ محمد رحمہ اور امامِ ابو یوسف رحمہ نے امامِ ابو حنیفہ رحمہ کی تقلید کی ہو پھر آج ایسا کون سا عالم ہو گا جس کے ذمہ تقلید ضروری نہ ہو ؟ اگر کسی بڑے عالم نے اماموں کی تقلید نہ کی بھی ، تو کیا ہوا ؟ اور اول تو کروڑوں کے مقابلہ میں ایک دو کی کون سنتا ہے جس عاقل سے پوچھو گے یہی کہے گا کہ جس طرف ایک جہان کا جہان ہو وہی بات ٹھیک ہو گی۔ بایں ہمہ یہ کون سی عقل کی بات ہے کہ اس بات میں عالموں کی چال ہم اختیار کریں۔

یہ ایسی بات ہے کہ کوئی مریض جاہل کسی طبیب کو مرض کے وقت دیکھے کہ اپنا علاج آپ کرتا ہے اور دوسرے طبیب سے دوا نہیں پوچھتا ، یہ دیکھ کر بھی یہی انداز اختیار کرے اپنا علاج اپنے آپ کرنے لگے اور طبیبوں سے کام نہ رکھے ، تو تم ہی کہو ایسے آدمی عاقل کہلائیں گے یا بیوقوف ؟

سو ایسے ہی کسی عالم کو غیر مقلد دیکھ کر جاہل اگر تقلید چھوڑ دیں تو یوں کہو علم تو تھا یا نہ تھا عقل دین بھی دشمنوں ہی کو نصیب ہوئی۔ اور جاہلوں کو جانے دیجئے، آج کل کے عالم العین جانئے کُل نہیں اکثر جاہل ہی ہیں۔ بلکہ بعض عالم تو جاہلوں سے بھی زیادہ جاہل ہیں۔ دو کتابیں اردو کی بغل میں دبا کر وعظ کہتے پھرتے ہیں اور علم کے نام خاک بھی نہیں جانتے۔ کم سے کم علم اتنا تو ہو کہ ہر علم کی ہر ایک کتاب طالب علم کو پڑھا سکے۔

باقی رہی تراویح، اس میں جو آج کل ملانوں نے تخفیف نکال دی ہے یعنی بیس کی آٹھ کر دی ہیں تو ہر ایک کو بوجہ آسانی یہ بات پسند آتی ہے پر یہ بات کوئی نہیں سمجھتا کہ آٹھ رکعتیں جو حدیث میں آئی ہیں تو وہ تہجد کی رکعتیں ہیں۔ تہجد اور چیز ہے اور تراویح اور چیز۔ تراویح کی بیس ہی رکعتیں ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں ہزارہا صحابہ رض تھے اُس زمانہ سے لے کر آج تک کسی نے بیس رکعت میں کچھ حجت نہ کی تھی مگر آج کل ایسے اَن پڑھ امی عالم پیدا ہوئے ہیں کہ انہوں نے حضرت عمر اور صحابۂ کرام (علیہم الرضوان) کی بھی غلطی نکالی۔ سبحان اللہ یہ منہ اور مسور کی دال!

باقی یہ کہنا کہ حضرت عمر رض سے پہلے بیس رکعتیں نہیں پڑھتے تھے یہ خیالِ خام ہے۔ یہ بات اتنی بات سے کیوں کر نکل آئی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانہ میں بیس کا اہتمام شروع ہوا؟ دیکھئے پہلے زمانہ میں نکاح ثانی کا اس لئے چنداں اہتمام نہ تھا کہ اس نکاح کو اتنا برا نہ سمجھتے تھے۔ جب شاہ ولی اللہ صاحب رح نے یہ دیکھا کہ اس امرِ خیر کو آج کل معیوب سمجھنے لگے تو انہوں نے



اس کا ذکر اپنی تصانیف میں کیا۔ آخر کار ان کی اولاد اور ان کے شاگردوں نے اس کو جاری کرنے میں کمر باندھی مگر اس کے یہ معنی نہیں کہ یہ نکاح ثانی شاہ ولی اللہ صاحب رح اور ان کے خاندان کا ایجاد ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ کی بات نہیں۔

ایسے ہی بیس رکعت کو حضرت عمر رض اور ان کے زمانہ کے صحابہ رض کا ایجاد نہ سمجھئے سنتِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہی سمجھئے۔ ورنہ اس کے یہ معنی ہوئے کہ حضرتِ عمر رضی اللہ عنہ سُنی نہ تھے ان کے زمانہ کے صحابۂ کرام (علیہم الرضوان) سُنی نہ تھے سب کے سب نعوذ باللہ بدعتی تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت کو مٹا دیا اپنی سنت جاری کر دی۔ اب تم ہی فرماؤ حضرت عمر رض اور اصحاب پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کا بُرا سمجھنے والا کون ہوتا ہے؟

میاں جیو صاحب! حضرت عمر اور اصحاب رضی اللہ عنہم کی پیروی کا حکم صحیح صحیح حدیثوں میں موجود ہے۔ ایک دو حدیث لکھے دیتا ہوں اُنہیں مولوی صاحب سے ان کا ترجمہ کرا لینا جو آٹھ رکعت گاتے پھرتے ہیں۔

۱: ایک حدیث تو یہ لیجئے۔

علیکم بسنتی وسنة الخلفاء الراشدین من بعدی۔

۲: دوسری لیجئے۔ اقتدوا بالذین من بعدی۔

۳: تیسری لیجئے۔ اصحابی کالنجوم بایہم اقتدیتم اهتدیتم۔

فقط



# الکلام الفرید فی التزام التقلید

## از حکیم الامت مجدد الملت حضرت تھانوی قدس سرہ

○

اثباتِ تقلید کے متعلق یہ وہ فیصلہ کن دُرّۂ نادرہ ہے جس کو حجۃ العارفین سراج المفسرین مجدد الملت حکیم الامت سیدی حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی صاحب تھانوی چشتی حنفی دامت برکاتہم نے ایک استفتاء کے جواب میں بزمانۂ قیام مدرسہ جامع العلوم کانپور ۱۳۱۴ھ میں تحریر فرمایا تھا اور احقر کے درخواست کرنے پر مندرجہ بالا نام بھی آج کل تجویز فرمادیا۔

(خیر محمد عفا اللہ عنہ)

**الجواب:** احکام شرعیہ دو قسم پر ہیں۔ منصوص[1]، غیر منصوص[2]: منصوص دو[2] نوع ہیں متعارض[1]، غیر متعارض[2]: متعارض دو[2] قسم ہیں، معلوم التقدیم[1] والتاخیر، غیر معلوم التقدیم[2] والتاخیر پس احکام منصوصہ غیر متعارضہ یا متعارضہ معلوم التقدیم والتاخیر میں نہ قیاس جائز نہ کسی کے قیاس کا اتباع جائز۔ لقولہ تعالیٰ: وَإِنْ هُمْ[1] إِلَّا يَظُنُّونَ ؕ ولقولہ تعالیٰ: إِنْ[2] يَتَّبِعُونَ إِلَّا الظَّنَّ: اس ظن[3] سے مراد وہی ظن ہے جو مقابل نص کے ہو۔ اور احکام غیر منصوصہ

---

[1] اللہ تعالیٰ کا فرمان: اور نہیں ہیں وہ مگر (بے بنیاد) خیالات پکاتے۔ (سورۂ بقرہ پ۱) ۱۲

[2] نہیں پیروی کرتے مگر بے اصل خیالات کی (سورۂ نجم پ۲۷) ۱۲ خیر محمد



یا منصوصہ متعارضہ غیر معلومۃ التقدیم والتاخیر میں یا تو کچھ عمل نہ کرے گا، یا کچھ کرے گا۔ اگر کچھ نہ کیا تو مخالف نص أَيَحْسَبُ[1] الْإِنسَانُ أَن يُتْرَكَ سُدًى اور أَفَحَسِبْتُمْ[2] أَنَّمَا خَلَقْنَاكُمْ عَبَثًا کے لازم آئے۔ اگر کچھ کیا تو بدون علم یا تعین کسی جانب کے عمل ممکن نہیں۔ پس علم یا تعین حکم نص سے تو ہو نہیں سکتا۔ لِعَدَمِ[3] النَّصِّ فِي الْأَوَّلِ وَلِلتَّعَارُضِ مِنْ غَيْرِ عِلْمِهِ بِالتَّقْدِيمِ وَالتَّاخِيرِ فِي الثَّانِي ضرور علم بالتعین قیاس سے ہوگا۔ پس یا قیاس ہر شخص کا شرعاً معتبر ہے کہ جو کسی کی سمجھ میں آئے۔ یا بعض کا معتبر ہے، بعض کا نہیں۔ کُل کا تو معتبر ہو نہیں سکتا۔ لقولہ تعالیٰ: وَلَوْ رَدُّوهُ[4] إِلَى الرَّسُولِ وَإِلَىٰ أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنبِطُونَهُ مِنْهُمْ پس بعض کا معتبر ہوگا بعض کا نہ ہوگا۔ جس کا معتبر ہے اس کو مجتہد و مستنبط کہتے ہیں، جس کا معتبر نہیں اس کو مقلد کہتے ہیں۔ پس مقلد پر ضرور ہوا کہ کسی مجتہد کی تقلید کرے۔ لقولہ تعالیٰ: وَاتَّبِعْ[5] سَبِيلَ مَنْ أَنَابَ إِلَيَّ۔

---

[1] کیا انسان یہ خیال کرتا ہے کہ یوں ہی مہمل چھوڑ دیا جائے گا۔ (سورۂ قیامت پ۲۹) ۱۲۔

[2] کیا تم نے یہ خیال کیا ہے کہ ہم نے تم کو یوں ہی مہمل (خالی از حکمت) پیدا کر دیا ہے۔ (سورۂ مؤمنون پ۱۸)

[3] کیونکہ پہلی صورت میں نص نہیں، اور دوسری صورت میں بغیر علم تقدیم و تاخیر کے تعارض ہے ۱۲

[4] اور اگر پیغمبرِ خدا اور اپنے اولی الامر (مجتہدین) کی طرف اسے پھراتے تو انہیں سے اہل استنباط (مجتہدین) خوب معلوم کر لیتے۔ (سورۂ نساء پ۵) ۱۲۔ [5] اے مخاطب پیروی کر اس شخص کے طریقے کی جس نے میری طرف توجہ کی۔ (سورۂ لقمان پ۲۱)

اب جاننا چاہیئے کہ ائمۂ اربعہ کے تاریخی حالات سے بالقطع معلوم ہے کہ تحت عموم ، مَنْ اَنَابَ اِلَیَّ کے داخل ہیں پس ان کا اتباع بھی ضروری ہوا۔ رہی یہ بات کہ مجتہد تو بہت سارے گزرے ہیں ، کسی دوسرے کی تقلید کیوں نہ کی جائے ؟

اس کا جواب یہ ہے کہ اتباعِ سبیل کے لئے علم سبیل ضروری ہے اور ظاہر ہے کہ بجز ائمۂ اربعہ کے کسی مجتہد کا سبیل بتفصیل جزئیات و فروع معلوم نہیں۔ پس کیوں کر کسی کا اتباع ممکن ہے۔ پس انحصار مذاہب اربعہ میں ثابت ہوا۔ رہی یہ بات کہ ان چاروں میں سے ایک ہی کی اتباع کیوں ہو ؟ اس کی وجہ یہ ہے کہ مسائل دو قسم کے ہیں۔ متفق علیہا[1]، مختلف فیہا[2] مسائل متفق علیہا میں تو سب کا اتباع ہو گا۔ مسائل مختلف فیہا میں تو سب کا اتباع ہو نہیں سکتا۔ بعض کا ہو گا ، بعض کا نہ ہو گا۔ پس ضروری ہے کہ کوئی وجہ ترجیح کی ہو۔ سو حق تعالیٰ نے اتباع کو اَنَابَۃ[1] اِلَی اللّٰہ پر معلق فرمایا ہے جس امام کی انابت الی اللہ زائد معلوم ہو گی اس کا اتباع کیا جائے۔

اب تحقیق زیادتِ انابت کی یا تفصیلاً کی جائے گی یا اجمالاً۔ تفصیلاً یہ کہ ہر فرع و جزئی مختلف فیہ میں دیکھا جائے کہ حق کس کی جانب ہے۔ اجمالاً یہ کہ ہر امام کے مجموعۂ حالات و کیفیت پر نظر کی جائے کہ غالباً کون حق پہ ہے اور کس کی انابت زائد ہے۔ صورتِ اولیٰ میں علاوہ حرج اور تکلیف مالایطاق کے مقلد نہ رہا بلکہ اپنی تحقیق کا تبع ہوا ، نہ دوسرے کی سبیل کا۔ وھو

---

[1] توجہ الی اللہ۔



خلاف المفروض[1]۔ پس صورتِ ثانیہ متعین ہوئی۔ کسی کو امام ابو حنیفہ رح پر ان کے مجموعۂ حالات سے یہ ظن غالب و اعتقاد راجح ہوا کہ یہ مُنیب و مصیب ہیں۔ کسی کو امام شافعی رح پر۔ کسی کو امام مالک رح پر۔ کسی کو امام احمد بن حنبل رح پر اس لئے ہر ایک نے ایک ایک کا اتباع اختیار کیا۔ اور جب ایک کے اتباع کا بوجہ علم بالانابت اجمالاً کے التزام کیا گیا۔ اب بعض جزئیات میں بلا کسی وجہ قوی یا ضرورت شدید اس کی مخالفت میں شق اوّل عود کرے گی۔ وقد ثبت بطلانہ[2]۔

پس بحمد اللہ[3] تقریر بالا سے وجوب تقلید مطلقاً و تقلید ائمۂ اربعہ خصوصاً وانحصار فی المذاہب الاربعہ و وجوب تقلید شخصی و بطلان تلفیق کالشمس فی کبد السماء واضح ہو گیا۔ ودونہ خرط القتاد والکلام فیہ طویل وفیما ذکرنا کفایۃ لطالب الرشاد انشاء اللہ تعالیٰ ولنعم ما قیل۔ ؎

ہر کہ سر بر خط فرماں دلیلے ننہد | کے میسر شودش روئے براہ آوردن
ہر کہ خواہد کہ بمنزل مقصود رسد | بایدش پیروی راہ نمایاں کردن

---

[1] اور وہ خلاف مفروض ہے۔ ۱۲۔ [2] اور اس کا بطلان ثابت ہو چکا ہے۔ ۱۲۔

[3] یعنی بحمد اللہ تقریر بالا سے دوپہر کے سورج کی طرح خوب واضح ہو گیا کہ تقلید مطلق عموماً اور تقلید ائمۂ اربعہ خصوصاً واجب ہے اور اسوقت ائمہ اربعہ کے مذاہب ہی میں تقلید منحصر ہے اور تقلید شخصی واجب ہے اور تلفیق باطل ہے اور بجز تقلید کے چارہ نہیں اور کلام اس بیان میں طویل ہے اور طالب رشاد کیلئے مضمون مذکور کافی ہو گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

اور یہ کہنا کہ مذہب محمدی کو چھوڑ کر مذہب حنفی کو اختیار کیا۔ یہ عجیب خبطیوں کا کلام ہے۔ اس کو یہ تو خبر ہی نہیں کہ مذہب کس کو کہتے ہیں ؟ دین محمدی کو مذہب محمدی کہتا ہے۔ دین و مذہب میں فرق بھی معلوم نہیں کہ دین مجموعۂ اصول کا نام ہے اور مذہب مجموعۂ فروع کا۔ اور ہر فروع کے لئے اصول ضروری ہیں۔ جب مذہب محمدی ہوا تو دین کون سا ہوگا ؟

یہ شخص اس نسبت سے حنفیہ کو منع کرتا ہے اور اپنی خبر نہیں کہ کیا خاک پھانک رہا ہے کہ دین محمدی ہاتھ سے نکلا جاتا ہے۔ اور حنفیہ کی نسبت تو نہایت صحیح ہے۔ کیونکہ دین مثل بڑے ملک یا بڑے قبیلہ کے ہے اور مذہب مثل شہروں اور چھوٹے قبیلوں کے ہے۔ اطلاقات روز مرہ میں اپنے کو شہر اور چھوٹے قبیلے کی طرف نسبت کیا کرتے ہیں۔ البتہ جب ملک یا بڑے قبیلہ سے سوال کیا جاتا ہے، اس وقت اپنا ملک اور بڑا قبیلہ بتلاتے ہیں۔

اسی طرح اطلاقات روزمرہ میں اگر کوئی اپنے کو حنفی بتلا دے اور جب دین سے سوال ہو اس وقت محمدی کہے۔ فرمایئے ! کون سا شرک و کفر لازم آگیا ؟ اس پر اعتراض کرنا ایسا ہے جیسے کوئی کہے کہ تم اپنے کو صدیقی یا لکھنوی کیوں کہتے ہو بلکہ آدمی یا ہندی بتلاؤ۔ ایسے شخص کا مقابلہ بجز جواب جاہلاں باشد خموشی کے اور کیا ہوگا ؟ ایھا[1] الاخوان لا تسعوا

---

[1] اے بھائیو ! زمین میں فساد و طغیان کی سعی مت کرو۔ اس لئے کہ نیزہ و شمشیر کے قتل سے فتنہ (دینی گناہ میں) زیادہ سخت ہے اور ہر طرح کی مصیبتوں اور غموں میں اللہ تعالٰے سے مدد طلب کی جا سکتی ہے اے ہمارے پروردگار حق و ایمان پر ہمارا خاتمہ کر۔ ۱۲ خیر محمد۔



فی الارض والفساد والطغیان فان الفتنۃ اشد من القتل بالسیف والسنان واللہ المستعان علی البلیات والاحزان رب توفنا علی الحق والایمان ، فقط۔

۱۰ شعبان روز چہار شنبہ ۱۳۱۴ھ (انتہٰی)

## ◎ التماس ◎

زیرِ نظر کتاب کو تعصب و ضد سے بالاتر ہو کر پڑھیں۔ اس کے مندرجات پر غور کر انشاء اللہ تعالٰے ہمیں یقین ہے کہ آپ کو محسوس ہو جائے گا کہ صراطِ مستقیم کیا ہے، اتباع نفس و ہوٰی کیا ہے۔ اللہ تعالٰے ہم سب کو راہ حق پر چلنے کی توفیق عنایت فرمائے واللہ یقول الحق وھو یھدی السبیل۔

راقم السطور

فقیر محمد انور عفا اللہ عنہ

خادم فاروقیہ مسجد : ممتاز آباد

ملتان

۱۱ : ۸ : ۱۴۰۱ھ

# تبرائی غیر مقلدین سے سترہ سوالات

○

۱۴ جنوری ۱۹۲۷ء کے "اخبارِ اہلحدیث" میں ایک صاحب مولوی عبد القادر حکر دھر پوری نے " ارباب تقلید سے چند سوال " کے عنوان سے تین چار کالم کا ایک مضمون شائع کرایا تھا جس سے صاحب مضمون کا مقصد تقلید کو ناجائز قرار دینا تھا۔

اس کے جواب میں علامۃ العصر مناظرِ اسلام حضرت مولانا سید مرتضیٰ حسن چاندپوری رحمۃ اللہ علیہ نے اخبار " العدل " گوجرانوالہ میں " التقلید والتنقید " کے عنوان سے ایک نہایت دلچسپ مضمون رقم فرمایا۔ جس میں آپ نے غیر مقلدین سے سترہ سوالات کئے۔ اور ساتھ ہی یہ بھی فرمایا کہ

جو لوگ تقلید کو شرک، کفر، فسق، حرام اور مکروہ تحریمی فرماتے ہیں، ہمیں تو صرف انہی کی خدمت میں کچھ عرض کرنا ہے۔ اور جو واقعی اہلحدیث ہیں، حدیث پر عمل کرنے کی خدا نے ان کو توفیق و قابلیت عطا فرمائی، وہ نہ تو تقلید کو برا کہتے ہیں نہ مقلدینِ ائمہ مجتہدین کو برا سمجھتے ہیں۔ ان سے ہمیں کوئی تعرض نہیں نہ وہ ہمارے مخاطب ہیں۔ (تنقیح التنقید ص ۷)۔

مگر کوئی ایسا غیر مقلد تقریباً پچپن ۵۵ سال کے طویل عرصہ سے آج تک ان سوالات کا معقول جواب نہ دے سکا۔ اس لئے ان سوالات کی وقعت و اہمیت آج بھی وہی ہے جو پہلے دن تھی جو غیر مقلدین ان سوالات کے مخاطب تھے ان کی خدمت میں آج بھی یہی گزارش ہے کہ یا تو



ان سوالات کا جواب دیں، اور یا پھر ان کی روشنی میں اپنے مسلک کی حقیقت پر غور و فکر کریں لعل اللہ یھدیکم الی طراط مستقیم ؛

فقیر محمد انور عفا اللہ عنہ

**سوال نمبر ۱** :- حضرات غیر مقلدین ! کیا یہ عرض بے جا ہے کہ عالم میں پہلا ظلم، اول جرم پہلی نافرمانی، ابتدائی کفر، ارتداد، بے ایمانی، فسق، گناہ کبیرہ ترکِ تقلید ہوا۔ بدترین کفار و مرتدین و مجرمین کا سردار، سارے فساق اور حرام کاروں کا افسرِ اعلیٰ وہ ہے جو سب سے پہلے غیر مقلد ہوا۔ یعنی شیطان ابلیس ملعون نے خدائے قدوس کے حکم کو کہ "آدمؑ کو سجدہ کرے" بے دلیل تسلیم نہ کیا۔ اور تسلیم القول بلا دلیل یہی تقلید ہے۔ یعنی کسی قول کو بلا دلیل تسلیم کرنا، مان لینا یہ تقلید ہے۔ شیطان نے اللہ تعالیٰ کے اس قولِ مذکور کو بلا دلیل تسلیم و قبول نہ کیا۔ بلکہ دلیل کا مطالبہ کیا۔ یعنی شیطان کو اول غیر المقلدین اور عدم تقلید کو سرچشمۂ ضلالت اور کفر کہنا صحیح ہے یا نہیں ؟ سائل کی یہ غرض نہیں کہ ترکِ تقلید اور طلبِ دلیل کا کوئی فرد بھی اچھا نہیں، بلکہ مقصود یہ ہے کہ ترکِ تقلید کی نسبت جو سوال میں الفاظ درج کئے گئے ہیں وہ صحیح ہیں یا نہیں؟ شیطان کا یہ فعلِ ترکِ تقلید تھا یا نہیں ؟

**سوال نمبر ۲** :- اور شیطان وہ شخص ہے یا نہیں کہ جس نے مخلوقات میں سب سے پہلے ترکِ تقلید پر دلیل قائم کر کے لعنت کا طوق حاصل کیا۔ یہ کہنا کہ دین کے بارہ میں اول دلیل طلب کرنے والا بڑا کافر شیطان ابلیس لعین ہے۔ صحیح ہے یا نہیں ؟

**سوال نمبر ۳** :- اگر یہ فرمایا جائے کہ تقلید تسلیم القول بلا دلیل کا نام ہے اور یہاں

خداوندِ عالم کا فرمانا کہ " آدمؑ کو سجدہ کرو " تو شیطان نے قول بلا دلیل کو ترک نہیں کیا بلکہ قول مدلل کو تسلیم نہ کرنے کی وجہ سے کافر ہوا ہے۔ تو بکمال ادب عرض ہے کہ قول حکم ہے اس کی دلیل اور چاہیئے۔ آدمؑ کو سجدہ کرو ، یہ تو حکم ہے ، یہ حکم ہی خود اپنے نفس کے لئے دلیل کیسے ہو سکتا ہے اقیموا الصلوٰۃ واٰتوا الزکوٰۃ نماز کو قائم کرو اور زکوۃ کو ادا کرو ۔ یہ اللہ تعالےٰ نے بندوں کو حکم دیا ۔ یہ حکم ہے اس کی دلیل کوئی اور چاہیئے ۔ اور اگر یہی حکم ہے اور یہی دلیل ہے تو حاصل یہ ہوا کہ نماز پڑھو ، زکوٰۃ دو ، سائل عرض کرتا ہے کہ اس کی دلیل کیا ہے ؟ تو جواب ملتا ہے ۔ اس واسطے کہ نماز پڑھو ، زکوۃ دو ۔ اور یہ تو کوئی عاقل بھی تجویز نہیں کر سکتا کہ کوئی شخص کہے کہ میرا تمہارے ذمہ ہزار روپیہ قرض ہے ۔ مدعا علیہ کہے کہ دلیل کیا ہے ؟ تو وہ کہے کہ یہی دلیل ہے کہ میرا تمہارے ذمہ ہزار روپیہ قرض ہے ۔ نہایت غور سے جواب دیا جائے ؟

سوال نمبر۴ :۔ خداوند عالم اور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر قول کو بلا دلیل تسلیم کرنا چاہیئے ۔ یعنی اللہ تعالےٰ اور جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر قول کی تقلید کرنی چاہیئے جو انکی تقلید نہ کرے وہ کافر ہے ۔ غرض اول سے آخر تک دین ، ایمان ، مذہب تقلید ہی تقلید کا نام ہے ۔ جواب میں جلدی نہ کرنی چاہیئے کہ ہم تقلیدِ غیر نبی کو حرام ، کفر ، شرک اور گناہ کہتے ہیں اور یہ تو اللہ تعالےٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی تقلید ہے ۔ اس وجہ سے کہ یہاں تقلیدِ ائمہ کا ابھی سوال ہی نہیں ۔ یہاں تو سوال صرف اس قدر ہے کہ دین و ایمان اول سے آخر تک تقلید ہی تقلید کا نام ہے یا عدم تقلید اور غیر مقلدی کا ؟

سوال نمبر۵ :۔ جب یہ بات ثابت ہو گئی کہ قرآن شریف و احادیث میں جس قدر



احکام ہیں ، وہ احکام ہیں دلائل نہیں ۔ تو اب یہ بھی بتانا چاہیئے کہ قرآن شریف کی آیات اور احادیث کو جو احکام کے دلائل کہتے ہیں اس کے کیا معنی ہیں ۔ اور آیاتِ قرآنیہ اور احادیثِ نبویہ سے بڑھ کر وہ کون سی چیز ہے جو ان احکام کے دلائل بنے گی ۔ فتدبروا فیہ ۔

اہل علم کی خدمت میں عرض ہے کہ یہاں چند سوالات اور جوابات ہیں جن کی طرف اشارہ ہے ۔ ہمیں حضراتِ مجتہدینِ زمانہ سے امید رکھنی چاہیئے کہ اس مقام کو وہ اسی طرح حل فرما دیں گے جس طرح مسئلہ قرأتِ خلف الامام وغیرہ کو مجتہدانہ رنگ میں بیان کرتے ہیں تقلید کی حرمت کو اب دیکھنا ہے کہ بلا مقلدین کی کتب کے مطالعہ اور ان کی مدد کے ، کیا جواب تشفی بخش ارشاد فرماتے ہیں ۔

میری ایک غیر مقلد صاحب سے ریل میں بات چیت ہوئی ، وہ زندہ ہیں اور اغلب ہے کہ اس مضمون کو بھی دیکھیں اور یہ قصہ بھی شاید انہیں یاد آجائے ۔ دیوبند سے سہارنپور کو جا رہے تھے ۔ بندہ نے ان کا نام لے کر کہا کہ ہمیں معلوم ہے عدمِ تقلید کی جو حقیقت ہے کہ رات کو فتح الباری ، عینی ، فتح القدیر وغیرہ شروح و حواشی مقلدین کے دیکھے جاتے ہیں اور صبح کو تقلید کو حرام کہا جاتا ہے ۔ اور بیان وہی کیا جاتا ہے جو مقلدین نے کہا ہے ۔ ہم اس کو نمک حرامی سمجھتے ہیں کہ آدمی جس ہنڈیا میں کھائے اسی میں چھید کرے ۔ ہاں ! اگر قرآنِ مجید اور حدیث شریف کے ہوتے ہوئے تقلید کی ضرورت نہیں ، اور جہاں سے اور مجتہدین نے احکام کا اخذ کیا ہے آپ بھی وہیں سے اخذِ احکام فرماتے ہیں تو بسم اللہ لاؤ کسی بڑے سے بڑے غیر مقلد کو جس نے علم ہیئت و صرف و نحو نہ پڑھا ہو ، آسمان اس کے سامنے موجود ہے

وہ علم ہیئت کے کتنے مسئلے ایجاد کرتا ہے ، اور کلام عرب موجود ہے دیکھوں کہ صرف ونحو کے کتنے قاعدے ایجاد کرتا ہے ۔ شرم کرنی چاہیئے کہ بطلیموس ، فیثاغورث ، خلیل اور اخفش کے جوتے اٹھاتے اٹھاتے ساری عمر مر جائیں مگر اجتہاد کا نام لیتے ہوئے دم نکلے ۔ قرآن مجید اور حدیث شریف کی ان کے نزدیک یہ قدر ہے کہ نحو میر پڑھنے کے بعد ائمۂ مجتہدین کو گالیاں دینا شروع کر دیں ، قرآن مجید اور حدیث شریف سے اجتہاد کے دعوے کریں ۔ اگر دعوٰے ہے تو بس یہی میدان ہے اور یہی امتحان ۔ مگر اس کا کچھ جواب نہ دیا ۔

حاصل یہ ہے کہ دین محض تقلید ہی تقلید کا نام ہے یا نہیں ؟ یہ بات دوسری ہے کہ خداوند علم اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تقلید فرض اور ائمۂ مجتہدین کی واجب ۔ وہاں قطعی ، یہاں ظنی ۔ دین میں اجتہاد بھی ہے ، مگر کن کے لئے ، وہ کون ہیں ؟ اس کا جواب بھی قرآن وحدیث ہی سے دینا چاہیئے ۔

سوال نمبر ۶ :- اگر یہ بات مسلّم ہے تو پھر تقلید کے اقسام محمود اور مذموم ، فرض اور واجب ، حرام اور جائز ، اولیٰ اور خلاف اولیٰ ، تمام اقسام اور سب کی تعریفیں مفصل بیان فرمایئے ؟ ورنہ یہ فرما دیا جائے کہ تقلید دین میں سب جگہ حرام یا کفر ، شرک کیا ہے ؟ اور ترک تقلید کے بعد کیا طریق اختیار کرنا چاہیئے ؟ قرآن مجید اور حدیث پر عمل کس طرح کرے ؟

سوال نمبر ۷ :- تقلید میں جو تسلیم القول بلا دلیل ہے اس کا کیا مطلب ہے ؟ یہ مطلب ہے کہ جو قول نفس الامر میں بلا دلیل اور غلط ہے ۔ اس کے تسلیم کرنے کو تقلید کہتے ہیں



تب تو واقعی تقلید کی جس قدر مذمت کی جائے تھوڑی ہے ۔ اور اگر یہ مراد ہے کہ ایک قول کو جو واقعہ اور نفس الامر میں مدلل اور محقق ہے ، چاہے اس کی دلیل قطعی اور یقینی ہو یا ظنی ۔ مگر دلیل ضرور ہے ۔ ایسے قول کو قائل کے اعتماد پر یا کسی مخفی مجمل دلیل کی بنا پر جو اس وقت اس کلام میں مذکور نہ ہو تسلیم کرنا تقلید ہے ۔ تو پھر اس کی مذمت کی کیا دلیل ہے ؟ کیا کسی صحیح بات کو بھی بلا ذکرِ دلیل تسلیم کرنا کفر اور شرک وحرام اور گناہ ہے ؟

بخاری شریف کی حدیث کو بلا سند بیان کئے ہوئے کوئی شخص تسلیم کرے تو یہ بھی تسلیم القول بلا دلیل ہو کر تقلید ہو گی یا نہیں ؟ اگر ہو گی تو یہ تقلید مذموم ہے یا بہتر ؟ بغور بیان فرمایا جائے اور اگر نہیں تو کیوں ؟

حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ سے جمع قرآن شریف کے بارہ میں کہنا اور حضرت صدیق اکبر رض کا یہ جواب دینا کہ

کیف تفعل شیئاً لم یفعل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

اس کے جواب میں فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کا نہ آیاتِ قرآنیہ کو پیش کرنا نہ حدیث نبوی کو بیان کرنا بلکہ ھذا واللہ خیر کہنا ۔ اور صدیق اکبر رض کا حضرت فاروق اعظم رض کے قول کو قبول فرمانا یہ تقلید فی الدین اور تسلیم القول بلا دلیل ہوئی یا نہیں ؟ پھر زید بن ثابت رضی اللہ عنہ سے صدیق اکبر رض کا جمع قرآن کو فرمانا اور زید بن ثابت رض کا بھی وہی جواب دینا جو حضرت فاروقِ اعظم رض کو حضرت صدیقِ اکبر رض نے دیا تھا ۔ پھر فقط اسی قول سے دونوں حضرات کا شرح صدر ہو جانا اور اس پر تمام صحابہ میں سے کسی نے بھی انکار نہیں

کیا۔ توسب صحابہ رضؓ نے حضرت عمر رضؓ کے قول کو بلا دلیل تسلیم کر کے تقلید کا حکم ثابت فرمادیا یا نہیں ؟ فرمایئے ! تقلید مَا اَنَا عَلَیۡہِ وَاَصۡحَابِیۡ کا فرد ہوئی یا نہیں ؟ مقلدین کس فرقہ میں اور غیر مقلدین بہتّر میں یا چوہتّر میں ؟

حضرات غیر مقلدین ! ہوشیار ہوکر جواب مرحمت فرمانا۔ آپ کے بعض بڑوں نے نہایت گستاخانہ اعتراض حضرت سیدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ پر تراویح کے بارہ میں کیا ہے گویا ان کو بدعتی کہہ دیا۔

دیکھو کوئی شخص یہ کہہ کر اپنی عاقبت کو خراب نہ کرے کہ حضرت عمر رضؓ کا کیا ذکر ہے، جب انہوں نے ایک بدعت کرلی تو دوسری بھی سہی۔ ہمیں جو چاہو کہو مگر دیکھو آئمہ کو تبرا کہنے سے آدمی چھوٹا رافضی ہوتا ہے اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کی شان میں گستاخی کرنا یہ اصل رفض ہے۔ مگر قیامت تو یہ ہے کہ یہ قصہ تو تراویح سے بھی پہلے کا ہے۔ یہاں تو معاذ اللہ حضرت صدیق اکبر رضؓ اور حضرت زید بن ثابت رضؓ کا بھی بدعتی ہونا لازم آتا ہے۔ اور پھر انہیں میں بس نہیں، کوئی صحابی بھی نہیں بچتا۔

تراویح میں تو بعض صحابہ رضؓ جماعت سے علیحدہ بھی پڑھتے تھے لیکن یہاں تو ایک صحابی سے بھی اس کا خلاف ثابت نہیں۔ اور پھر خلیفۂ سوم و چہارم نے بھی وہی کیا سب سے بڑی دلیل تو یہ ہے کہ آج کل کے غیر مقلد بھی وہی قرآن پڑھتے ہیں۔ دنیا بدعتی ہوجائے مگر آپ حضرات کہیں بدعتی تھوڑا ہی ہوسکتے ہیں۔

**سوال نمبر ۸** :۔ اگر کوئی یہ جواب دے کہ تمام صحابہ رضؓ جو فاروقِ اعظم رضؓ کے قول



کو بلا دلیل تسلیم کیا تھا لہٰذا وہ تو مقلد ہوگئے، مگر ہم نے ان کے قول کو بھی بلا دلیل تسلیم نہ کیا بلکہ فلاں دلیل سے جمع قرآن ثابت ہے اس بنا پر اس قرآن کو پڑھتے ہیں۔ تو حضرات پھر دست بستہ یہ عرض ہے کہ آپ ساری عمر غیر مقلد رہیں بلکہ اس سے بھی اور زیادہ درجہ اختیار فرمالیں، آپ کو اختیار ہے۔ ہم کو تو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا مقلد ہونا ثابت کرنا ہے۔ تاکہ ہم ان کی تقلید کر کے مَا اَنَا عَلَیۡہِ وَاَصۡحَابِیۡ میں داخل ہوکر نجات پائیں۔ ہم مقلد ہیں اور بے شک مقلد ہیں۔ مگر کہیں کسی ایسے ویسے، ایرا غیرا نتھو خیرا کے مقلد ہوکر تقلید تھوڑا ہی کرتے ہیں۔ اور آپ کی دلیل کی بھی حقیقت ابھی معلوم ہوئی جاتی ہے۔ صبر فرمایئے اور یہ کہہ کر دیکھئے۔

**سوال نمبر ۹** :۔ حدیث میں جو آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنی امت کے تہتّر فرقے ہونے فرمائے ہیں۔ یہ تہتر فرقہ امتِ اجابت کے ہیں یا امتِ دعوت کے ؟ اگر امتِ اجابت کے ہیں تو حاصل یہ ہوا کہ تہتر کے تہتر مسلمان، اور مسلمان کے لئے بالآخر نجات لازم تو ہے۔ پھر بہتر کا ناری اور صرف ایک ناجی ہونا اس کے معنی کیا ہیں ؟

اور اگر امتِ دعوت مراد ہے۔ یعنی سب کافر اور مسلمان مراد ہیں تو یہ معنی کسی محدث نے لئے بھی ہیں یا نہیں۔ پھر تہتر کی کیا تخصیص کفار تو بہت سے ہیں۔ اور اہلِ حدیث کے پرچہ میں جو کسی صاحب نے اعتراض کیا ہے کہ مقلدین ائمہ اربعہ سب کیسے ناجی ہوسکتے ہیں ناجی ایک ہی ہوگا۔ اس کے کیا معنی ہوں گے۔ اس واسطے اب تو حاصل یہ ہوا کہ بہتّر تو کفار کے رہے جو مسلمان نہیں، اور مسلمان سب تہتر ہیں رہے۔ تو جب تمام ہی اسلام

کے فرقہ ناجی ہوئے، تو جہاں سب جنت میں جائیں گے، ان بے مقلدوں کے حال پر بھی رحم فرمائیے۔ ورنہ پھر غیر مقلدین اور آج کل کے اہل حدیث میں بھی اس قدر اختلاف ہے کہ ایک دوسرے کی تفسیق ہی نہیں تکفیر تک کرتے ہیں۔ چنانچہ مولوی ثناءاللہ صاحب ہی کو لیجئے جو غیر مقلدوں کے مابہ الفخر ہیں، انہیں کو بعض غیر مقلدین کافر تک کہتے ہیں۔ رسائل نہیں بلکہ بڑی بڑی کتابیں ان کے رد میں لکھی ہیں۔ ؎

مصلحت نیست کہ از پردہ بروں افتد راز
ورنہ در مجلس رنداں خبرے نیست کہ نیست

مولوی ثناءاللہ صاحب کے بعض مخالفین مولوی ابوتراب صاحب، مولوی فقیراللہ صاحب، مولوی عبدالاحد صاحب اور غزنویہ جماعت ہے غرض مقلدین کی طرح ان میں بھی اختلاف ہے جیسے مقلدین میں ایک ہی ناجی ہوگا، غیر مقلدین میں بھی تو ایک ہی ناجی ہوگا۔ اور باقی جہنمی۔ تو جو جواب غیر مقلدین دیں گے وہی جواب مقلدین کا بھی ہے افسوس! تقلید چھوڑنے کے بعد بھی بہتر ہی میں رہے۔ "تہترویں" پھر بھی نہ بنے۔

**سوال نمبر ۱۰** :- خیر یہ سوال تو اس حدیث میں ضمنی آگیا ہے۔ اصل بات تو قابلِ عرض یہ ہے کہ تہتروان فرقہ جو ناجی ہے جس کو مَا اَنَا عَلَیْہِ وَاَصْحَابِیْ کر کے فرمایا ہے، جس طریقہ پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور جس طریقہ پر آپ کے اصحاب رض ہیں یہ ایک ہی فرقہ ہے یا دو۔ اگر دو ہیں تو بجائے تہتر کے چوہتر ہوگئے۔ دوسرے جو



فرقہ آپ کے مخالف ہے وہ ناجی کیسے ہو سکتا ہے ما انا علیہ واصحابی کا معاذاللہ ناری ہونا لازم آتا ہے۔ تیسرے اگر ہر صحابی کا طریقہ علیحدہ مراد لیا جائے تو بجائے تہتر کے ہزارہا ہوگئے۔ اور سب ناجی، تو صرف ایک ناجی نہ ہونا بلکہ بہتر ناری اور ہزارہا ناجی ہوئے جو خلافِ حدیث ہے۔

اور اگر یہ غرض ہے کہ ما انا علیہ واصحابی ایک ہی ہے یعنی آپ ص کا طریقہ اور آپ کے ہر صحابی رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا، وہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہی کا طریقہ ہے۔ اور ہر صحابی ناجی۔ اور جو شخص بھی کسی صحابی کی پیروی کرے گا، اور جو صحابی نے کیا وہ کرے گا، یا جو فرمائیں وہ کرے گا تو وہ سب ناجی ہیں تو بجائے ائمہ اربعہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کے ہزارہا کی تقلید ثابت ہوگئی۔ اور چار کے پیروؤں کا کیا ہزاروں کے مقلدین کا ناجی ہونا ثابت ہوگیا۔ وللہ الحمد وعلی رسولہ الصلوۃ والسلام۔

**سوال نمبر ۱۱** :- اور کمال یہ ہے کہ تقلیدِ شخصی بھی حدیث سے صراحۃً ثابت ہوئی یعنی تمام دین میں اگر ایک صحابی کی بھی کوئی پیروی کرے گا تو وہ ناجی ہے اور یہی تقلیدِ شخصی ہے۔ اور اگر یہ مراد ہے کہ تمام صحابہ کے مجموع من حیث المجموع طریقہ پر عمل کیا جائے تب ناجی فرقہ میں شمار ہوگا تو یہ عقلاً و نقلاً محال و ممتنع ہے کیونکہ صحابہ رض میں بھی فروع میں اختلاف تھا۔ کوئی رفع یدین کوئی عدم رفع یدین کا، کوئی آمین بالجہر کوئی آہستہ کہنے کا قائل تھا۔ اور یہ محال ہے کہ آدمی ہر نماز میں رفع و عدم رفع، آمین بالجہر و خفض، قرأت فاتحہ اور عدم قرأت فاتحہ، اجتماع نقیضین کرے۔ تو اس صورت میں تمام امت کا

ناری ہونا لازم آتا ہے، بلکہ دخولِ جنت محال ہے۔ اور خود مذہب اسلام معاذ اللہ ایک لغو اور باطل اور مجموعۂ ضدین واجتماعِ نقیضین کا خلاصہ ہوگا۔ اور اسی کے ساتھ ہر ہر صحابی کی نجات بھی محال ہو جائے گی۔ کیوں کہ ہر صحابی کا کہیں وہ مذہب تھوڑا ہی ہے جو کُل صحابہ رض کا ہے۔ لہٰذا یہ احتمال بھی بالکل غلط ہے۔ بلکہ صحیح وہی ہے کہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم اور ہر ہر صحابی کا قول وفعل رشد وہدایت اور موجب نجاتِ اُخروی ہے اور اس صورت میں ہر صحابی کی تقلیدِ شخصی اور اسی سے تقلیدِ ائمہ صراحۃً ثابت ہوتی ہے جو مقصود ہے۔ اور اگر حضرات غیر مقلدین کے نزدیک یہ احتمال صحیح نہیں، تو جو احتمال صحیح ہو، اس کو بیان فرمائیں۔

حضرات حاصل یہی تو ہوا کہ جو کوئی شخص جس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قول وفعل پر بلا چون وچرا عمل کرے گا اور یہ تقلید منجی ہے۔ اسی طرح صحابہ رض کی تقلید بھی منجی ہے۔ کسی صحابی کے کسی فعل اور قول کی دلیل معلوم کرنے کی ضرورت نہیں۔ وھو التقلید نیز یہی مفہوم اصحابی کالنجوم بایھم اقتدیتم اھتدیتم۔ کا ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم شمس ہدایت ہیں۔ آپ کے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نجوم ہدایت۔ ضلالت کی ظلمت نہ شمس میں ہو سکتی ہے نہ ستاروں میں جس کی اتباع کرے ناجی۔ اور جب یہ بات معلوم ہو گئی تو دلیل کی طلب اگر جنون نہیں تو کیا ہے۔ دلیل تو اسی لئے طلب کی جا سکتی کہ اتباع میں گمراہی نہ ہو۔ جب ہدایت ہی مدینہ ہے تو طلبِ دلیل کی ضرورت



نہیں، تقلید ضرور منجی ہے۔ فتدبروا فیہ۔

فرمائیے کہ کیسے سہل طریقہ سے تقلید ثابت ہو گئی اور سب مقلدینِ ائمہ اربعہ کا ناجی ہونا بھی ثابت ہو گیا۔ کیوں کہ ہر امام کسی نہ کسی صحابی کے قول یا فعل کا متبع ہے۔ ہمیں دیکھنا ہے کہ آپ تقلید کو قبول فرمائیں گے یا جواب میں مجتہدانہ طرز اختیار ہوگی۔ گو ابھی بحث نہ تھی مگر تقلید شخصی بھی حدیث ہی سے ثابت ہو گئی۔ کسی صاحب کو یہ خدشہ نہ ہو کہ اس تقریر سے لازم آتا ہے کہ جیسے مقلدِ امام کہا جاتا ہے، جب سب جگہ تقلید ہی تقلید ہے تو مقلدِ اللہ تعالےٰ ومقلدِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیوں نہیں کہا جاتا؟

تو ہمارے نزدیک تو یہ جواب ہے کہ یہ تخصیص بحسب الاصطلاح ہے ورنہ باعتبار اصل معنی کے بے شک سب کے مقلد ہیں۔ اور تقلید کے معنی کو تقلیدِ ائمہ میں غلبہ ہو گیا ہے اور کافیہ میں پڑھا ہوگا

الوصف شرط ان یکون فی الاصل فلا تضرہ الغلبہ

فتدبروفیہ

پس اصل معنی کے اعتبار سے سب جگہ تقلید ثابت آتی ہے گو بحسب الاستعمال وہاں تقلید کا لفظ استعمال نہیں کیا جاتا اور اس میں کچھ حرج نہیں۔ اور اگر یہ جواب پسندِ خاطر نہ ہو، تو اس سے عمدہ جواب حضراتِ مجتہدینِ زمانہ عنایت فرمائیں، ہمیں قبول میں کیا عذر ہے۔

سوال نمبر ۱۲ :- ہم مسلمانوں کی بے شمار تعداد جن کا بجز اللہ تعالےٰ کے کسی کو بھی

علم نہیں۔ بالکل بے پڑھے لکھے نہ دلیل کو جانیں نہ حکم کو۔ مسلمانوں کے یہاں پیدا ہوئے محض تقلید آبائی کی وجہ سے مسلمان ہوتے اور اسلام پر ہی خاتمہ ہوا۔ حضرات غیر مقلدین کے نزدیک ان لوگوں کا اسلام مقبول ہے یا بوجہ تقلیدی ایمان کے معاذ اللہ العظیم سب کافر اور جہنمی ہیں۔ اس صورت میں اکثر حصہ امت کا کافر ہوگا۔ شاید اس کو تو کوئی بے باک کہہ بھی دے مگر مشکل تو یہ ہے کہ اکثر غیر مقلدین جو بالکل جاہل ہیں وہ بھی تقلیدی ہی ایمان رکھتے ہیں تو یہ سب کافر ہی کافر ہوں گے۔ اہل حدیث اور غیر مقلد ہو کر بھی کیا انسان کافر ہو سکتا ہے؟

سوال نمبر ۱۳:- اور اگر کرم فرما کر ان بے چارے بے پڑھے لکھے مسلمانوں کے حال پر رحم کیا جائے اور اس تقلیدی ایمان کا اعتبار ہو تو سوال یہ ہے کہ جب ایمان میں تقلید معتبر ہے اور جنت کا استحقاق ہے تو رفع یدین آمین بالجہر وغیرہ جزئیات مسائل میں یہ لوگ تقلید کر کے کیسے گمراہ بے دین اور جہنمی ہوں گے؟

سوال نمبر ۱۴:- اور جاہل تو جاہل پڑھے لکھے بلکہ بہت سے غیر مقلدین کے علماء بھی اکثر مسائل کے دلائل نہیں جانتے۔ اور پھر بھی اہل حدیث جنت کے مالک سمجھے جاتے ہیں تو کیا نجات کے لئے یہی کافی ہے کہ آدمی اپنے کو غیر مقلد کہہ دے۔ اور رفع یدین آمین بالجہر وغیرہ کی چند حدیث یاد کرے۔ اور باقی تمام یا اکثر اصول و فروع کے دلائل سے بے خبر ہو کر مقلد ہو اور نجات پا جائے۔ غرض ہر پہلو کو غور سے ملاحظہ فرما کر جواب دیا جائے۔



سوال نمبر ۱۵:- یہ تو ان مسلمانوں کا حال تھا جو مسلمانوں کے گھر پیدا ہوئے اب یہ عرض ہے کہ اگر کوئی کافر بے دلیل معلوم کئے مسلمان ہو جاتا ہے اور تمام احکام شرعیہ پر صرف تقلیداً ہی عمل کرتا کرتا مر جائے تو اہل حدیث زمانہ کے نزدیک یہ مسلمان ہے، یا کافر کا کافر ہی رہا۔ اگر یہ تقلید معتبر ہے تو پھر جزئیات مسائل میں کیوں ناجائز ہے؟

سوال نمبر ۱۶:- اور اگر اس کا اسلام معتبر نہیں تو اسی طرح اگر کوئی مسلمان العیاذ باللہ العظیم محض تقلید سے بلا کسی دلیل کے مرتد ہو جائے تو اس کا تقلیدی کفر بھی معتبر ہوگا یا یہ مسلمان کا مسلمان ہی رہے۔ اگر یہ کافر ہے تو وہ مسلمان کیوں نہ ہو؟

سوال نمبر ۱۷:- یہ چند سوالات تو عوام کی تقلید آبائی کے متعلق تھے۔ قرآن مجید میں جو مذکور ہے کہ

حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنی اولاد سے دریافت فرمایا کہ تم میرے بعد کس کی عبادت کرو گے تو انہوں نے جواب میں یہی فرمایا کہ۔

نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ
وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ۔

ہم آپ کے خدا، اور آپ کے آبا حضرت ابراہیم و اسماعیل و اسحاق علیہم السلام کے خدا کی بندگی کریں گے۔

علیٰ ہذا القیاس یوسف علیہ السلام کا یہ فرمانا۔ وَاتَّبَعْتُ مِلَّةَ اٰبَآئِيْ

إِبْرَاهِيمَ وَإِسْحٰقَ وَيَعْقُوبَ ٭

یعنی میں نے اپنے آباء و اجداد کی ملت کی اتباع کی۔

تو اگر ہر جگہ آبائی ملت کی اتباع تقلید مذموم ہے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی انبیاء علیہم السلام کی نسبت کیا رائے ہے۔ واضح رہے کہ انبیاء علیہم السلام کی نسبت یہ خیال کون شخص کر سکتا ہے کہ ان کو وجود باری تعالےٰ یا وحدانیت یا اسلام کی حقانیت کے دلائل معلوم نہ تھے۔ فتدبر فیہ، فان ھذا القول قبل النبوۃ او بعدھا۔

مطلب صرف یہ ہے کہ آنحضرت علیہ السلام نے اپنے مذاہب حقہ کو تقلید کی صورت میں ظاہر فرما کر یہ بتا دیا کہ فقط تقلید ایمان ہی کافی ہے۔ اگر کوئی شخص محض اس وجہ سے مسلمان ہے کہ اس کے ماں باپ مسلمان ہیں۔ اور وہ یہ کہے کہ میں آبائی مذہب کو تسلیم کرتا ہوں۔ اس پر مرتا ہوں، اسی کو حق جانتا ہوں۔ کوئی دلیل بھی بیان نہ کرے، یا نفس الامر میں دلیل جانتا بھی نہ ہو تو اس کا اسلام معتبر ہے۔ اور جب ایمان جو اصل اصول ہے اس میں تقلید معتبر ہوئی تو پھر فروع مسائل میں تقلید کس طرح کفر و شرک ہو سکتی ہے۔ اس وجہ سے تقلید کے اقسام کی تفسیر اور ہر ایک کے احکام بیان فرمانا ضروری ہے مطلقاً تقلید کو حرام کہنا بے جا ہے۔ ورنہ ان آیات کا مطلب ایسا بیان فرمایا جائے جس سے تقلید آبائی ایمان میں بھی ناجائز رہے اور حضرات انبیاء علیہم السلام کا فرمانا بھی درست ہو جائے۔



چونکہ حضرات غیر مقلدین بطلان تقلید میں وہ آیات بھی پیش فرماتے ہیں جن میں کفار کی آبائی تقلید کا ذکر ہے جو انبیاء علیہم السلام کے سامنے کافر رہنے پر کفار بیان کرتے تھے۔ اس وجہ سے یہ عرض کیا گیا ہے کہ ہر جگہ اتباع آباء مذموم اور گناہ نہیں بلکہ بعض جگہ محبوب اور مطلوب ہے۔

گر فرق مراتب نہ کنی زندیقی

کا یہی مطلب ہے کہ ہر شے پر ایک حکم غلط ہے۔ ہر شے کو اس کے مرتبے میں رکھنا چاہئے۔ ابھی ہمیں بہت کچھ عرض کرنا ہے۔ بالفعل یہ عرض ہے۔ خدا چاہے ہم اس بحث کو ایسا مفصل و مکمل عرض کریں گے کہ چون و چرا کی گنجائش نہ رہے۔

واللہ تعالیٰ ہو الموفق للتمام

# ایک غیر معتدل کی امامت کے بارے میں اہم فتویٰ

سوال :۔ کیا فرماتے ہیں علماء دین اندریں مسئلہ کہ ایک غیر مقلد حکیم جو ائمہ مجتہدین کی تقلید کو "جس پر امت مسلامیہ قرنہا قرن سے متفق چلی آرہی ہے اور ہزاروں اولیاء کبار، محدثین ومفسرین، فقہاء بلکہ مجددین کرام کا بھی اس پر تعامل رہا ہے" بیک قلم یہودیوں کا نمونہ قرار دیتا ہے۔ اور بد دیانتی اور خیانت سے حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رح کی اس تصریح کو کہ "دین میں تحریف کا سبب جو یہودیانہ تقلید ہے وہ وہ تقلید نہیں جس پر ائمہ اربعہ کی پیروی کی صورت میں امت متفق چلی آرہی ہے" یکسر ہضم کر کے یہودیانہ طریق کو نہ صرف ائمہ مجتہدین کی تقلیدِ محمود پر منطبق کرتا ہے۔ بلکہ اپنی اس بداعتقادی کو حضرت شاہ صاحبؒ کے ذمہ لگا کر اتنی عظیم اسلامی شخصیت پر افترا باندھتا ہے۔

۲ : حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی مسالک جن پر آج تک ہزاروں اولیاء اللہ اور فقہاء محدثین چلے آرہے ہیں سب کو دائرۂ اہلسنت سے خارج قرار دیتا ہے اور جملہ مقلدین کو یہودی صفت نابینا بعد عن الصواب کے خر سے مدہوش دیوِ تقلید کے چنگل کا اسیر کہتا ہے۔ اور برملا کہتا ہے کہ تقلید کا دھندا بعد کے پیٹ پجاریوں نے نکالا ہے۔ اس بدعت کو ہوس کے دیوتوں نے جنم دیا۔ کوڑھ کی اس بیماری کا تعدیہ ہوا اور ہوا وہوس کے بندوں نے اسے پھیلایا اور پھر سب مقلد علماء کو جن میں کل اکابرِ دیوبند، سہارنپور، ڈھابیل، ندوۃ العلماء اور جملہ زعماء مجلس ختم نبوت، تنظیم اہلسنت والجماعت، جمعیۃ علماء اسلام، خدام الدین لاہور



نیز جامعہ اشرفیہ لاہور، خیر المدارس ملتان دار العلوم ٹنڈو الہ یار۔ جامعہ اسلامیہ اکوڑہ خٹک جیسے علمی مراکز شامل ہیں ان سب کو علماء سو کہتا ہے۔ ③ فقہ کی مستند کتابوں ہدایہ، درمختار، فتح القدیر وغیرہ کے مصنفین کو خود مسائل گھڑنے والا قرار دیکر علانیہ برا بھلا کہتا ہے جنفی مذہب میں شراب کو حلال بتاتا ہے اور اس کو اپنی جہالت کی نذر کر دیتا ہے کہ فقہ حنفی کا فتویٰ کیا ہے۔ اکابرِ احناف کے خلاف فضا کو مسموم کرنے کیلئے حدیث وفقہ کی کتابوں سے حوالے نقل کرنے میں بد دیانتی اور جہالت سے کام لیتا ہے ④ باوجود علوم شرعیہ سے جاہل ہونے کے اپنے ادعائے مسلکِ اہلحدیث کے بھی خلاف ہے اور صرف علماء دیوبند کی توہین اور مقلدین کو گالیاں دینا اسکی تبلیغ کا طول وعرض ہے بلکہ علماءِ اہلحدیث مثل مولانا محمد ابراہیم میر سیالکوٹی مرحوم کے خلاف بھی نہایت سوقیانہ اور بازاری زبان استعمال کرتا ہے۔ بزرگوں اور علماء کی شان میں توہین کا یہاں تک مرتکب ہوا ہے کہ اسے اہلحدیثوں نے بھی اپنی ایک جامع مسجد سے اس الزام میں نکال دیا ہے اب وہ اپنی خود رائی میں کسی مسلک کے بزرگ کیساتھ نہیں بلکہ بایں ہمہ اپنے کو اہلحدیث کہتا ہے۔ تو امرِ مطلوب اس باب میں یہ ہے کہ ایسے شخص کو نماز میں امام بنانا۔ اسکی خرافات سننا اور ہوائے نفس کے ساتھ تعاون کرنا شرعاً کیسا ہے؟ اور جو لوگ اسے مستقل طور پر نمازِ جمعہ کا پیش امام بنائیں تو کیا ان پر آخرت میں مواخذہ ہونے کا اندیشہ ہے یا نہیں؟

المستفتی : علامہ ڈاکٹر خالد محمود پروفیسر، سیالکوٹ شہر، (حال مقیم برمنگھم انگلینڈ)

الجواب : ایسا شخص یقیناً اہل ہویٰ میں سے ہے نہ تو اسکو امام بنانا جائز ہے اور نہ ہی اس کیساتھ اختلاط کرنا اور اسکی باتوں کو سننا جائز ہے۔ معتدل حضرات اور منصف مزاج علماءِ اہلحدیث نے کبھی بھی سلف صالحین اور ائمہ دین اور انکے مقلدین کے بارے میں ہرگز ہرگز ایسا اسلوب ولہجہ اختیار نہیں فرمایا۔ یہی وجہ ہے کہ اہلحدیث

حضرات نے خود اسکو اپنی ایک جامع مسجد سے الگ کر دیا ہے۔ غلام نبی چکڑالوی جس نے بعد میں اپنا نام عبداللہ چکڑالوی تبدیل کر کے شہرت حاصل کی، اسکا ابتدائی حال بھی یہی تھا کہ حضرت امام اعظم ابوحنیفہ النعمانؒ اور حضرت غوث الاعظمؒ کی شان میں سخت گستاخی کرتا تھا اور لاہور میں مسجد چینیانوالی میں امام تھا اسکے تجاوز و اعتدار کو دیکھ کر خود اہلحدیث حضرات نے اسکو امامت سے الگ کر دیا تھا۔ اس گستاخی و بیباکی کا وبال اس پر آ کر یہ پڑا کہ کچھ عرصہ بعد یہ شخص انکارِ حدیث میں مبتلا ہو کر منکرینِ حدیث کا ایک بہت بڑا داعی اور سرغنہ بن گیا۔ تمام اہل اسلام پر لازم ہے کہ ایسے فتنہ گر شخص سے بالکلیہ علیحدگی اختیار کر لیں اور نہ اسکی باتیں سنیں اور نہ امام بنا کر اس کی حوصلہ افزائی کریں۔ فقط

بندہ محمد عبداللہ غفرلہٗ مفتی خیر المدارس ملتان ۲۳/۴/۷۷ھ

جواب صحیح اور حق ہے۔ والحق احق ان یتبع معتدل المسلک اہلحدیث کے نزدیک بھی ائمہ اربعہ کے تمام مقلدین خوش عقائد اہلسنت والجماعت ہیں چنانچہ مولانا وحید الزمان صاحب حیدر آبادی اہلحدیث تحریر فرماتے ہیں واما الاحناف والشوافع والمالکیۃ والحنابلۃ فھم مسلمون داخلون فی زمرۃ أھل السنۃ والجماعۃ الخ (نزل الابرار ص ۹، ج ۱، مطبوعہ سعید المطابع بنارس)

یعنی تمام حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی (مقلدین ائمہ اربعہ) مسلمان اہل السنۃ والجماعۃ ہیں۔

خیر محمد عفا اللہ عنہ، مہتمم خیر المدارس ملتان، ۲۳:۴:۷۷ھ

الجواب صحیح اذ جہالاتہ اظہر من ان تخفی وھو بخرافاتہ ابعد من ان یھدی ھو ضال مضل بلا ارتیاب فوجب عنہ الاجتناب۔

محمود عفا اللہ عنہ، المفتی بقاسم العلوم، ملتان ۲۳:۴:۷۷ھ



# خیر البراہین

۱ : غیر مقلدین کے نزدیک کافر کا ذبح کیا ہوا جانور حلال ہے اس کا کھانا جائز ہے۔

(دلیل الطالب ص ۴۱۳ مؤلفہ نواب صدیق حسن خان غیر مقلد، وعرف الجادی ص۲۳۹ مؤلفہ نور الحسن خان غیر مقلد)

—— دلیل میں حدیث صحیح یا قرآن کی آیت پیش کرنی چاہیئے، غیر مقلد ہو کر شوکانی کی تقلید جائز نہیں۔

۲ : غیر مقلدین کا مذہب ہے کہ "مرد ایک وقت میں جتنی عورتوں سے چاہے نکاح کر سکتا ہے اس کی حد نہیں کہ چار ہی ہوں" (ظفر اللاضی ص۱۴۱-۱۴۲، نواب صاحب غیر مقلد، عرف الجادی ص۱۱۵)

یہ کہنا کہ یہ اجتہادی تقریر ہے، غلط ہے۔ نص کے موجود ہوتے ہوئے قیاس واجتہاد کیسا؟ اور شوکانی کی تقلید کیسی؟ حدیث حسن لغیرہ موجود جس کا اقرار۔ اور پھر شوکانی کی تقریر اجتہادی جو غلط ہے بغیر رد کے ذکر کرنا، اور جو دلائل اس کے خلاف ہوں ان کی تردید کرنی یہ تقلیدِ جامد نہیں تو اور کیا ہے؟

۳ : غیر مقلدین کے نزدیک خشکی کے وہ تمام جانور حلال ہیں جن میں خون نہیں"

(بدور الاہلہ، ص ۳۴۸ مؤلفہ نواب صاحب مذکور)

—— دعویٰ کے لئے اور جواز کے واسطے صحیح حدیث یا قرآن کی آیت کی ضرورت ہے، یہ کہنا کہ یہ اجتہادی تقریر ہے بچوں کو سمجھانا ہے۔

۴ : غیر مقلدین کے نزدیک جو جانور مرگیا اور میتہ ہے وہ ناپاک نہیں "

(دلیل الطالب : ص ۲۲۴)

—— تقریر اجتہادی کی ضرورت نہیں بلکہ صریح وصحیح حدیث کی ضرورت ہے ورنہ اعتبار نہیں۔

۵ : نواب صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ "سوٗر" کے ناپاک ہونے پر آیت سے استدلال کرنا صحیح نہیں اور قابل اعتبار نہیں بلکہ اس کے پاک ہونے پر دال ہے (بدور الاہلہ ص ۱۵، ۱۶)

—— پس سور ان کے نزدیک پاک ہے۔ قیاس کا اعتبار نہیں ناپاک نہ ہونے اور ناپاک عین ہونے میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔

۶ : غیر مقلدین کے نزدیک سوائے حیض و نفاس کے خون کے باقی تمام جانوروں اور انسانوں کا خون پاک ہے۔ (دلیل الطالب ص ۲۳۰ ؛ و بدور الاہلہ ص ۱۸ ؛ و عرف الجادی ص ۱۰)

—— طاہر ہونے کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہونا چاہیئے، قیاس کا اعتبار نہیں۔ ابناء زمانہ کو رسول ؐ کے سوا کسی زید عمرو کے بنائے ہوئے قاعدہ پر نہ چلنا چاہیئے ورنہ عمل بالحدیث نہ ہوگا۔

۷ : غیر مقلدین کے نزدیک مالِ تجارت میں زکوٰۃ نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۱۰۲۔ دلیل الطالب ص ۴۲۱ ومسک الختام شرح بلوغ المرام۔ و شرح رسالہ شوکانی، الروضۃ الندیہ ص ۸۹)

—— رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا صحیح قول پیش کرنا چاہیئے کہ مال تجارت میں زکوٰۃ نہیں زید و عمرو کے قاعدوں کا اعتبار نہیں۔

۸ : غیر مقلدین کے نزدیک چھ چیزوں کے سوا باقی تمام اشیاء میں سود لینا جائز ہے "



(دلیل الطالب، عرف الجادی، البنیان المرصوص، بدور الاہلہ وغیرہا)۔

—— باقی میں جواز کے لئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول صریح پیش کرنا چاہیئے۔

۹ :۔ غیر مقلدین کے نزدیک بغیر غسل کئے ہوئے ناپاک آدمی کو قرآن پاک چھونا، اٹھانا، رکھنا ہاتھ لگانا جائز ہے " (دلیل الطالب ص ۲۵۲۔ عرف الجادی۔ البنیان المرصوص)۔

—— جواز کے لئے کوئی صحیح صریح حدیث چاہیئے زید عمرو کے اقوال سند کیلئے کافی نہیں۔

۱۰ :۔ غیر مقلدین کے نزدیک چاندی، سونے کے زیوروں میں زکوٰۃ واجب نہیں " (بدور الاہلہ ص ۱۰۲)

۱۱ :۔ غیر مقلدین کے نزدیک شراب ناپاک ونجس نہیں بلکہ پاک ہے "

(بدور الاہلہ ص ۱۵ ؛ دلیل الطالب ص ۴۳، ۴۴ ؛ عرف الجادی ص ۲۴۵)۔

—— اس کی طہارت پر کوئی صحیح صریح حدیث یا قرآن کی آیت پیش کرنی چاہیئے، ورنہ داؤد ظاہری وغیرہ کے اقوال سے استدلال صحیح نہیں۔

۱۲ :۔ غیر مقلدین کے نزدیک سونے چاندی کے زیور میں سود نہیں ہوتا جس طرح چاہے بیچے، خریدے، کمی زیادتی ہر طرح جائز ہے " (دلیل الطالب، ص ۵۰۵)

—— صحابہ کرام علیہم الرضوان کے اقوال ان کے نزدیک حجت نہیں لہٰذا کوئی صریح صحیح حدیث زیور کے بارے میں جواز کے لئے پیش کرنا چاہیئے تاکہ مخالف پر حجت ہو۔ فلاں نے ایسا کہا، فلاں یوں کہتا ہے، میدان تحقیق میں غیر مقلد ہو کر زیبا نہیں۔

۱۳ :۔ غیر مقلدین کے نزدیک منی پاک ہے " (بدور الاہلہ ص ۱۵، و دیگر کتب بالا)۔

—— اقوال رجال پر عمل مقلد بیچارے تو کرتے ہیں، اہلحدیث اور غیر مقلد ہو کر رسول ؐ

کے سوا کسی دوسرے کے قول کو دلیل میں پیش کرنا شان محدثیت میں بٹہ لگانا ہے ۔ پاک نا شرعی حکم ہے اس کے لئے مولوی سامرودی صاحب حدیث صحیح پیش کریں ۔

۱۴ :- غیر مقلدین کے نزدیک زوال ہونے سے پہلے جمعہ کی نماز پڑھنا جائز ہے ۔" (بدور الاہلہ ص۷۱)

—— کہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ زوال سے پہلے جمعہ پڑھنا جائز ہے ؟ اگر ہے تو سندِ صحیح کے ساتھ پیش کرنا چاہیئے ۔ اماموں کے قول پیش کرنا غیر مقلدین کے لئے مفید نہیں ، ان کی ضرورت تو بیچارے مقلدوں کو ہوتی ہے ۔

۱۵ :- غیر مقلدین کے نزدیک جمعہ کی نماز کے لئے جماعت کا ہونا ضروری نہیں اگر دو ہی آدمی ہوں تو ایک خطبہ پڑھے اور پھر دونوں جمعہ پڑھیں ۔ (بدور الاہلہ)

—— اسی قاعدے سے تو ایک بھی تنہا جمعہ پڑھ سکتا ہے کیونکہ جماعت تو ضروری نہیں لیکن اس کے واسطے قرآن و حدیث سے دلیل پیش کرنا چاہیئے ۔

۱۶ :- غیر مقلدین کے نزدیک جمعہ کی نماز مثل اور نمازوں کے ہے بجز خطبہ کے اور کسی چیز کا فرق نہیں ۔" (بدور الاہلہ ص ۷۲)

—— اول تو اس کے لئے کسی حدیث کی ضرورت ہے کہ جمعہ میں اور دوسری نمازوں میں کچھ فرق نہیں ۔ دوسرے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ کا غسل مقرر فرمایا اور نمازوں میں نہیں ۔ خوشبو کے لئے حکم فرمایا اور نمازوں کے واسطے نہیں ، عورت سے جمعہ ساقط کیا اور نمازیں نہیں ، مسافر پر جمعہ فرض نہیں اور نمازیں پانچوں فرض ہیں ۔ بیمار پر جمعہ فرض نہیں باقی پانچوں نمازیں فرض ہیں ۔ اسی طرح اور امور میں بھی ۔ لہٰذا یہ کہنا



کہ اس میں کسی چیز کی ضرورت نہیں اور کچھ فرق نہیں ، عجیب ہے ۔

۱۷ :- غیر مقلدین کے نزدیک تلاوت کا سجدہ کرنے والے کو نمازی کی صفت پر ہونا ضروری نہیں ۔" (بدور الاہلہ ص ۶۸)

—— یعنی وضو بے وضو وغیرہ سب طرح سے ادا ہو سکتا ہے ۔ کیا اس کے لئے کوئی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حکم یا فعل ہے کہ ہر طرح جائز ہے ؟

۱۸ :- غیر مقلدین کے نزدیک جوان مردوں اور لڑکوں کو چاندی کا زیور پہننا جائز ہے ۔" (بدور الاہلہ ص ۳۵۶ ، دلیل الطالب ص ۴۳۴-۴۳۵)

—— سامرودی صاحب نے جواب میں عام لوگوں کو بھی دھوکہ میں ڈال دیا کہ یہاں تو لفظ "تحلی" ہے جس کے معنی زینت کے ہیں ، زیور کے نہیں ۔ شاید بدور الاہلہ کو آنکھیں کھول کر نہیں دیکھا ۔ اس میں یہ موجود ہے ۔

"واما حلیہ فضہ پس مانع محتاج دلیل است چہ اصل حل است اھ"

حلیہ کے معنی تو زیور کے ہیں جس کو نواب صاحب مردوں کے لئے حلال کہتے ہیں ۔ دلیل الطالب میں ہے ۔ واما حلیۃ الفضۃ فالمانع یحتاج الی دلیل اھ

یہی شوکانی کہہ رہا ہے ۔ یہ حلیہ کیا چیز ہے اگر زیور نہیں ؟ نواب صاحب غیر مقلد اور شوکانی دونوں کہہ رہے ہیں کہ چاندی کا زیور پہننا مردوں اور عورتوں دونوں کے لئے جائز ہے ۔ عورتیں اور مرد اس میں برابر ہیں ۔

۱۹ :- غیر مقلدین کے نزدیک جو جانور بندوق کے شکار سے مر جائے اس کا کھانا جائز اور حلال ہے ۔

(بدور الاہلہ ص ۳۳۵)

——— اس کے جواز کے لئے کسی صحیح حدیث یا آیت قرآنی کی ضرورت ہے۔ سامرودی صاحب! حلال و جواز شرعی حکم ہے اس کے واسطے نص شرعی ہونا چاہیئے۔ آپ کے لئے جائز نہیں کہ عمر و بکر کے اقوال پیش کر کے مدعا ثابت کریں۔ ان کو تو مقلدوں کے واسطے چھوڑ دیجئے گولی جلاتی ہے پھاڑتی نہیں۔

۲۰: غیر مقلدین کے نزدیک اگر کوئی قصداً نماز چھوڑ دے اور پھر اس کی قضا کر لے تو قضا سے کچھ فائدہ نہیں اور وہ نماز اس کی مقبول نہیں اور نہ اس نماز کا قضا کرنا اس کے ذمہ واجب ہے وہ بیچارہ ہمیشہ گنہگار رہے گا۔" (دلیل الطالب ص ۲۵۰)

——— اس کے واسطے صحیح حدیث پیش کرنی چاہیئے کہ قضا واجب نہیں۔ علماء کا اختلاف آپ کو مفید نہیں۔ سامرودی صاحب زور لگائیں اور کوئی نص پیش کریں۔ حسن بصری، داؤد ظاہری یا ابن حزم کے اقوال آپ کے لئے حجت نہیں۔ زید و بکر کے بنائے ہوئے اصول ہیں ان سے استدلال کرتے ہیں افسوس ہے۔

۲۱: غیر مقلدوں کے نزدیک تمام جانوروں کا پیشاب پاک ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۱۴، ۱۵، ۱۶)

——— رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کوئی صحیح حدیث، پاک ہونے پر پیش کرنی چاہیئے اسکا اعتبار نہیں کہ فلاں نے یہ کہا اور فلاں نے وہ کہا۔ آپ غیر مقلد ہیں سامرودی صاحب! غیر مقلد کے معنی بھول جاتے ہیں۔ اس لئے لوگوں کے اقوال پیش کرتے ہیں۔ قیاس کا اعتبار نہیں حدیث پیش کیجئے۔



۲۲: غیر مقلدین کے نزدیک دریا کے تمام جانور زندہ ہوں یا مردہ سب حلال ہیں گر طافی۔"

(بدور الاہلہ ص ۳۳۳، عرف الجادی ص ۲۴۴)

——— سامرودی صاحب! اگر امام شافعی رح یا امام مالک رح کے آپ مقلد ہیں تو ان کے اقوال پیش کریں ورنہ خاموش رہ کر اس حدیث کو پڑھیں کہ "میرے واسطے دو میتہ ایک مچھلی اور دوسرے جراد حلال کئے گئے ہیں۔ اس حدیث نے دوسری حدیث کے عموم کو خاص کر دیا ہے۔

۲۳: غیر مقلدین کے نزدیک چاندی، سونے کے برتن استعمال کرنا جائز ہے۔" (بدور الاہلہ ص ۳۵۴)

——— امام ابو حنیفہ رح یا امام شافعی وغیرہما کی غیر مقلد تقلید نہیں کرتے کہ سامرودی صاحب ان کے اقوال کو پیش کریں۔ بلکہ اپنے دعوے کے لئے حدیث پیش کرنی چاہیے جس سے یہ ثابت ہو کہ چاندی سونے کے برتنوں کا استعمال جائز ہے۔ بے کار اوراق سیاہ کرنا مفید نہیں۔

۲۴: غیر مقلدین کے نزدیک جس شخص نے کسی عورت سے زنا کیا ہے وہ شخص اس کی لڑکی سے نکاح کر سکتا ہے اگرچہ وہ لڑکی اسی زنا سے پیدا ہوئی ہو۔" (عرف الجادی ص ۱۱۳)۔

——— اس کے جواز کے واسطے کوئی صریح حدیث پیش کرنی چاہیے۔ یہ کہنا کہ امام شافعیؒ اس کے قائل ہیں یا دوسرے لوگ یوں کہتے ہیں، غیر مقلدوں کے لئے زیبا نہیں۔ اگر سامرودی صاحب سچے ہیں تو صحاح ستہ سے جواز و عدم جواز کی کوئی صریح حدیث پیش کریں۔ امام رازی نے ثابت کیا ہے، یا فلاں نے بیان کیا ہے، عامل بالحدیث کے

دعوے کو ثابت نہیں کرتا۔

۲۵:۔ غیر مقلدوں کے نزدیک مشت زنی کرنی یا کسی اور طریقہ سے منی کو خارج کرنا اس شخص کے لئے مباح ہے جس کے بیوی نہ ہو، اگر گناہ میں مبتلا ہونے کا خوف ہو تو واجب یا مستحب ہوتا ہے ۔" (عرف الجاوی، ص ۲۱۴)

——— آپ لوگوں سے اس بنا پر عرض کیا جاتا ہے کہ آپ مدعی ہیں کہ ہم حدیث ہی پر عمل کرتے ہیں۔ اقوالِ رجال قابل اعتبار نہیں۔ حنفی، شافعی تو بیچارے آپ کے خیالِ فاسد میں قیاس اور رائے پر عمل کرتے ہیں۔ اگر یہ مسائل غلط ہیں تو کبھی تو ایک رسالہ ایسا لکھ کر شائع کیا ہوتا کہ جس میں علی حسن خان، نور الحسن خان اور نواب صدیق حسن خان غیر مقلدین کی غلطیاں بیان کی ہوتیں، اور کہا ہوتا کہ صحاحِ ستہ میں یہ مسئلے نہیں ہیں اس لئے قابل اعتبار نہیں۔ سامرودی صاحب کو صرف مقلدین ہی آنکھیں نکالنے کو رہ گئے ہیں یہ آپ کے ائمہ کیوں ان مسئلوں کے قائل ہو گئے ؟

۲۶:۔ غیر مقلدین کے نزدیک قربانی بکری کی، بہت سے گھر والوں کی طرف سے کفایت کرتی ہے اگرچہ سو آدمی ہی ایک مکان میں کیوں نہ ہوں ۔"

---

"وحق آنست کہ یک گوسفند از تمام مردم خانہ مجزی ولبسند است اگرچہ صد کس چرا نہ باشند ۔" (بدور الاہلہ ص ۳۴۱)

——— ایک بکری قربانی میں سو آدمیوں کی طرف سے کافی ہو، مگر اونٹ اور گائے سات ہی کے لئے کافی ہے۔ سامرودی صاحب اس پر بگڑ گئے کہ ہزار کیوں لکھ دیئے۔ اب



میں پوچھتا ہوں کہ اگر سو کی جگہ ایک مکان میں ہزار آدمی ہوں تو ایک بکری قربانی میں ان کی طرف سے کافی ہوگی یا نہیں ؟ مکان کے سو یا ہزار آدمی ایک بکری میں شریک ہو کر قربانی کرنا چاہیں تو سب کی طرف قربانی ادا ہو جائے گی یا نہیں ؟ نفی یا اثبات دونوں کے لئے نص صحیح ہونا چاہیئے۔ شرکت وکفایت میں آپ فرق کر کے بیٹھ گئے، اس کی دلیل بیان کریں کہ شرکت کیوں نہیں ہو سکتی اور کافی کیوں ؟ دلیل میں حدیثیں پیش کریں، اقوالِ رجال غیر مقلد ہو کر پیش کرنے میں فائدہ نہیں۔

۲۷:۔ غیر مقلدوں کے نزدیک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار مبارک کی زیارت کے لئے مدینہ منورہ کا سفر کرنا جائز نہیں ۔" (عرف الجاوی ص ۲۵۰)۔

——— جواز وعدم جواز شرعی حکم ہے اس کے لئے ایسی حدیث پیش کریں کہ جس میں یہ موجود ہو کہ میری قبر کی زیارت کرنا جائز نہیں۔ یا میری زیارت کے لئے سفر کرنا جائز نہیں۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار مبارک کی زیارت کے لئے منع نہیں کیا۔ نہ اور کسی صحابی نے منع کیا ہے، یہ بہتان ہے۔ سامرودی صاحب فرماتے ہیں کہ یہ مسائل وہ ہیں جو ایک زمانہ سے طے ہو چکے ہیں۔ خیر شکر ہے۔ یہی حنفی کہتے ہیں کہ جن مسئلوں کو آپ پیش کرتے ہیں وہ آپ کے زمانہ سے پہلے طے ہو چکے ہیں۔ لہذا جہلاء کو بھڑکانے سے کوئی نتیجہ نہیں۔ آپ فرمایئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرنے کے لئے جانا جائز ہے یا نہیں ؟ اگر جائز، مستحب، سنت سمجھتے ہیں تو جو لوگ منع کرتے ہیں ان کے رد میں ایک رسالہ شائع کریں۔ اقوال رجال کا اعتبار نہیں۔ اپنی

غیر مقلدی کا ضرور خیال کیجئے گا۔

۲۸:۔ غیر مقلدین کے نزدیک نجاست گرنے سے کوئی پانی ناپاک نہیں ہوتا، تھوڑا ہو یا بہت۔ نجاست پاخانہ، پیشاب ہو یا اور کوئی۔ ہاں رنگ، بو، مزہ ظاہر ہو تو ناپاک ہو جائیگا۔

(عرف الجادی ص ۹۰)

—— اس کے واسطے صحیح حدیث ہونی چاہیئے کہ تھوڑے سے پانی میں نجاست گرنے سے ناپاک نہیں ہوتا۔ رنگ بو مزہ بدلنے پر نجاست کے حکم کو کسی صحیح حدیث سے ثابت کرنا چاہیئے۔ سامرودی صاحب چونکہ غیر مقلد ہیں اس لئے فقہاء اور اماموں کے مذہب اور صحابۂ کرام علیہم الرضوان کے اقوال کو نقل کرنا ان کے لئے مفید نہیں۔ ہاں مقلد ہو گئے ہوں تو اور بات ہے۔ یا غیر مقلدیت کے معنی بھول گئے ہوں تو معذور ہیں۔ لیکن صحابۂ کرامؓ کے قول اور اماموں کے مذاہب ان کے نزدیک حجت نہیں۔ لہٰذا حدیث کی ضرورت ہے ورنہ اہلحدیث اور غیر مقلد نہیں۔ حدیث کو پیش نہ کرنا اور اقوالِ رجال نقل کر کے اوراق سیاہ کرنا مفید نہیں۔

۲۹:۔ غیر مقلدین کے نزدیک بے وضو آدمی قرآن چھو سکتا ہے۔ (عرف الجادی ص ۱۵)

—— بے وضو اور ناپاک آدمی میں فرق ہے مولوی سامرودی صاحب اس کو ایک ہی سمجھ گئے اور اعتراض کر دیا کہ فضول دس نمبر کو بڑھایا۔ آپ غیر مقلد ہیں پھر ابن عباسؓ اور ضحاک اور حماد اور ابراہیم نخعی وغیرہ کا مذہب ہونا آپ کو مفید نہیں، یہ عوام کو دھوکہ دینا ہے۔ لہٰذا اس کو چھونے واسطے حالتِ حدث میں، حدیث پیش کریں جب مردِ میدان



آپ کو سمجھیں گے۔ ورنہ چناں اور چنیں اور زبانی جمع خرچ سے کچھ فائدہ نہیں۔

۳۰:۔ غیر مقلدین کے نزدیک اگر نمازی ناپاک بدن سے نماز پڑھے تو اس کی نماز باطل نہیں ہوتی اور وہ گنہگار ہے۔ "پس مصلے با نجاست بدن آثم است و نمازش باطل نیست"

(بدور الاہلہ ص ۳۸)

—— نماز صحیح ہونے کے واسطے صریح صحیح حدیث سامرودی صاحب پیش کریں۔ ابن مسعودؓ کا یہ مذہب ہے اور فلاں کا یہ قول، حنفی یوں کہتے ہیں۔ یہ سب غیر مقلدی کے معنی بھول جانے کی دلیل ہے۔ سند میں حدیث پیش کریں باتیں بنانے سے کچھ فائدہ نہیں۔ صحابۂ کرامؓ کا قول آپ حجت نہیں مانتے۔

۳۱:۔ غیر مقلدین کے نزدیک بدن سے کتنا ہی خون نکلے اس سے وضو نہیں ٹوٹتا۔

(دستور المتقی ص ۲۹، جدید طبع ص ۴۰)۔

—— سامرودی صاحب صحیح حدیث اس کے واسطے پیش کریں۔ صحاح ستہ جو آپ کا معیار ہے اس سے اس حکم کے واسطے سند پیش کریں۔ یہ میدانِ تحقیق ہے یہاں حدیث صحیح کی ضرورت ہے۔ لوگوں کے اقوال سے غیر مقلد اور اہلحدیث ہو کر استدلال کرتے ہیں؟ آپ پر ہزار افسوس! وہ دعوئ محدثیت کیا ہوا؟ اور وہ غیر مقلدیت کے معنی کہاں فراموش کر دیئے؟ یہ شوراشوری اور پھر یہ کمزوری۔

۳۲:۔ غیر مقلدین کے نزدیک مسافر مقیم کے پیچھے نماز نہ پڑھے۔ اور اگر شریک ہونا ضروری ہے تو پچھلی دونوں رکعتوں میں شریک ہو، نہ پہلی میں (البنیان المرصوص، ص ۱۶۳)

یہ ہادویہ کا بھی مذہب ہے۔ اسی کی تقلید انہوں نے کی ہے۔ سامرودی صاحب غیر مقلدی کے معنی بار بار بھول جاتے ہیں۔ قیاس واجتہاد اہلحدیث اور غیر مقلد ہو کر جائز نہیں۔ کیا آج یہ بھی بھول گئے کہ سب سے پہلے شیطان نے قیاس کیا تھا۔

حضرت والا! حدیث صحیح اس مسئلہ کے لئے پیش کریں۔ آپ مقلد نہیں جو اماموں کے اقوال پیش کرتے ہیں۔ یہ تو بیچارے مقلدوں کا کام ہے۔ ایسے ہوش وحواس گم ہیں کہ سوائے اماموں کے اجتہاد کے اور کہیں پناہ ہی نہیں ملتی۔

۳۳ ۱۔ غیر مقلدین کے نزدیک سر منڈانا خلاف سنت اور خارجیوں کی علامت ہے۔"

(البنیان المرصوص، ص ۱۶۹)

—— اس کے واسطے صحیح حدیث پیش کرنی چاہیئے۔ صاحب بنیان جب سر منڈانے کے قائل ہیں تو خلاف سنت اور خوارج کی علامت کیوں کہتے ہیں؟ سامرودی صاحب ملا علی قاری رح یا امام احمد رح کا قول آپ کے لئے مفید نہیں۔ یہ تو مقلدوں کے لئے چھوڑ دیجئے۔ آپ حدیث پیش کریں۔ اہل حدیث ہو کر یہ کمزوری! آپ بھول گئے۔

" ما اہلحدیثیم دغا را نشناسیم " حدیث کی جگہ زید، بکر کا قول حجت میں پیش کرتے ہیں۔

۳۴ ۱۔ غیر مقلدین کے نزدیک لفظ " اللہ " کے ساتھ ذکر کرنا بدعت ہے۔"

(البنیان المرصوص، ص ۱۷۳)

—— سامرودی صاحب آپ نے " بنیان " کی عبارت کیوں نقل کی۔ آخر بدعت تم



اس میں بھی ہے۔ لیکن اس کے ترجمہ کو آپ ہضم کر گئے تاکہ عوام نہ اچھل پڑیں۔ ناجائز ہونے پر حدیث پیش کریں انعام دینے کو تیار ہیں۔ پڑھئے آیت۔

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا۔ اور یاد رکھئے اس حدیث کو کہ قیامت اس وقت قائم ہوگی جب کوئی اللہ اللہ کہنے والا نہیں رہے گا۔ اہلحدیث آپ جیسے مدعی ہیں کہ ہم حدیث پر عمل کرتے ہیں۔ اب معلوم ہوا کہ آپ کو بغیر فقہاء رح اور صحابۂ کرام رض اور امام بخاری وغیرہ کے چارہ نہیں۔ ورنہ کہیں تو غیر مقلدی کا اثر ہوتا۔ آپ کے یہاں تو مطلع صاف ہے۔

۳۵ ۱۔ غیر مقلدین کے نزدیک بعض صحابہ رض فاسق ہیں۔ چنانچہ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کہ انہوں نے ارتکاب کبائر اور بغاوت کی ہے"

(البنیان المرصوص، ص ۱۸۴)

—— سامرودی صاحب نے سیدنا حضرت معاویہ رض کے نام کا انکار کر دیا۔ مگر یہاں انعام نہیں مقرر کیا۔ کیونکہ " البنیان " میں موجود ہے۔ شاید رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قول یاد نہیں۔ حدیث پیش کیجئے کہ صحابۂ کرام رض کو فاسق کہنا جائز ہے۔ کیونکہ وہ مرتکب کبائر تھے۔ فلاں نے ایسا کہا، حنفی یوں کہتے ہیں۔ عقاید کی کتابوں میں یوں لکھا ہے، غیر مقلد ہو کر فضول ہے۔

۳۶ ۱۔ غیر مقلدین کے نزدیک عورت کی نماز بغیر تمام ستر کے چھپائے ہوئے صحیح ہے: تنہا ہو یا دوسری عورتوں کے ساتھ ہو، یا اپنے شوہر کے ساتھ ہو، یا دوسرے محارم کے ساتھ ہو۔ غرض ہر طرح صحیح ہے۔ زیادہ سے زیادہ سر چھپا لے"

(بدور الاہلہ، ص ۳۹)

——— صحت حکم شرعی ہے اس کے واسطے حدیث صحیح سند میں ہونی چاہیئے۔ سامرودی صاحب غیر مقلد ہو کر اقوالِ رجال پیش کریں گے تو قابلِ اعتبار نہیں۔ اور جو عذر کی صورتیں اور مجبوری کی حالتیں ہیں ان کو بھی ذکر کرنے سے فائدہ نہیں۔

۳۷:- غیر مقلدین کے نزدیک نمازی کے کپڑوں کے واسطے پاک ہونا شرط نہیں۔ اگر کسی نے ناپاک کپڑوں میں بغیر عذر کے قصداً نماز پڑھ لی تو اس کی نماز صحیح ہو جاتی ہے "

(دلیل الطالب ص ۲۶۴ ؛ عرف الجادی ص ۳۲ ؛ بدور الاہلہ ص ۳۹)

——— ناپاک کپڑوں میں نماز کے صحیح ہونے کے لئے سامرودی صاحب صحیح حدیث پیش کریں صحابہ کرام علیہم الرضوان کے اقوال و افعال غیر مقلدوں کے نزدیک حجت نہیں۔ اہلحدیث ہو کر اماموں کے اقوال پیش کرنا سامرودی جیسے لوگوں کا کام ہے۔ بے چارے کیا کریں غیر مقلدی کے معنی بھول جاتے ہیں۔

۳۸:- غیر مقلدین کے نزدیک ٹخنوں سے نیچا پاجامہ پہننے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے "

(دستور المتقی ص ۲۹ ؛ جدید طبع ص ۱۷)

——— کہیں ایسی حدیث دکھلایئے جس میں یہ ہو کر جو شخص ٹخنوں سے نیچے تہبند باندھے یا نیچا پاجامہ پہنے تو اس کا وضو ٹوٹ جائے گا۔ سامرودی صاحب! حدیث دانی بہت مشکل ہے۔ مفسد اور چیز ہوتی ہے اور زجر و تنبیہ دوسری چیز ہے۔ دین میں سمجھ پیدا کریں۔

۳۹:- رمضان میں روزے کی حالت میں کسی نے قصداً کھا پی لیا تو غیر مقلدین کے نزدیک اس کے ذمہ



کفارہ نہیں " (دستور المتقی ، ص ۱۰۳ ، جدید طبع ص ۱۴۰)

۴۰:- غیر مقلدین کے نزدیک پردہ کی آیت خاص ازواج مطہرات رض کے بارے میں وارد ہوئی ہے امت کی عورتوں کے واسطے نہیں " (البنیان المرصوص ، ص ۱۶۸)

——— سامرودی صاحب نے عبارتِ بنیان کا ترجمہ یوں کیا ہے " یعنی پردہ خاص ازواج مطہرات رض ہی کے بارے میں آیا ہے نہ امت کی عورتوں کے حق میں " یہی تو میرا بھی کہنا ہے کہ پردہ کا حکم خاص ازواج مطہرات رض کے بارے میں آپ لوگوں کے نزدیک ہے دوسری عورتوں کے لئے نہیں۔ صرف لفظِ حکم بڑھ جانے سے آپ لال پیلے ہو گئے۔ اور اقوالِ رجال نقل کر دیئے۔ سب جگہ آدھی آدھی عبارتیں نقل کی ہیں۔ تفصیل کسی اور وقت کے لئے ملتوی رکھیئے۔

۴۱:- غیر مقلدین کے نزدیک ساہی (خارپشت) کھانا جائز ہے حرمت کی حدیث ثابت نہیں "

(بدور الاہلہ ص ۳۵۱ ؛ عرف الجادی ص ۲۴۳)

——— خبیث ہونا کسی حدیث سے ثابت کرنا چاہیئے۔

۴۲:- غیر مقلدین کے نزدیک ان شہروں میں کافروں سے حیلہ کر کے سود لینا جائز ہے "

(البنیان المرصوص ، ص ۱۴۳)

——— سامرودی صاحب آپ کے اس ترجمہ کا کیا مطلب ہے ؟ یہ بہانہ قرض سودی ان شہروں کے کفار سے لینے کے لئے ہو سکتا ہے۔ یہاں تقوی کے متعلق آپ سے ہم نہیں دریافت کرتے ، فتوی تو آپ کا جائز کہتا ہے۔ اسی میں کلام ہے۔ حنفی یوں کہتے ہیں ،

ہدایہ میں یوں ہے ۔ یہ غیر مقلدی کے معنی بھول جانے کی دلیل ہے ۔ آپ کو کیا غرض ہدایہ سے اور حنفیوں سے ، آپ تو حدیث سے اپنا مذہب ثابت کریں ۔

۴۳ ۔ غیر مقلدین کے نزدیک جانور کے ذبح کرتے وقت بِسْمِ اللّٰہِ نہیں پڑھی تو کھاتے وقت بِسْمِ اللّٰہِ پڑھ لے ۔ اس کا کھانا جائز ہے ۔" (عرف الجادی ص ۲۴۹)

—— سامرودی صاحب اس مسئلہ میں امام بخاری رہ کے مقلد ہیں ۔ اسی لئے بخاری کے ترجمۃ الباب کو ذکر کیا ہے ۔ مذہب نعمانی میں بِسْمِ اللّٰہِ تو ہے خواہ کسی قسم کی ہو ۔ آپ کہئے کہ آپ کے ہاں تو بِسْمِ اللّٰہِ ہی ندارد ہے ۔ نکٹوں اور ناک والوں کی مثال ہے ۔

۴۴ ۔ فرض پڑھنے والا نفل پڑھنے والے کے پیچھے غیر مقلدین کے نزدیک نماز پڑھ سکتا ہے ۔"

(عرف الجادی ص ۳۷)

—— اس کے واسطے صحیح حدیث ہونی چاہئے ۔ جس میں یہ ہو کہ ایسی نماز جائز ہے ۔ مفترض کی اقتداء متنفل کے پیچھے صحیح ہے ۔ مدعی کے ذمہ دلیل بیان کرنا ہے نہ کہ مانع پر ۔ کوئی صحابی ایسا کرتے تھے آپ کے قاعدہ سے صحیح نہیں اور صحابہ کرام رض کے اقوال و افعال آپ کے نزدیک حجت نہیں ۔

۴۵ ۔ نابالغ لڑکا اگر بالغوں کی امامت کرے تو اس کی امامت صحیح ہے ۔" (عرف الجادی ص ۳۹)

—— آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا قول یا فعل جو صحیح سند سے ثابت ہو دلیل میں پیش کرنا چاہیئے ۔ اس کے واسطے فقہاء کے اختلاف کو بیان کرنا غیر مقلدی کے معنی بھول جانا ہے ۔

۴۶ ۔ غیر مقلدین کے نزدیک عید کی نماز تنہا ایک آدمی کی بھی صحیح ہے اس کے لئے جماعت کا ہونا



ضروری نہیں ۔" (بدور الاہلہ ص ۸۷) ۔

—— تنہا نمازِ عید صحیح ہونے کے واسطے صحیح حدیث کی ضرورت ہے ۔ قولی ہو یا فعلی یا تقریری بغیر اس کے غیر مقلدی کے معنی بھول جانا ہے ۔

۴۷ ۔ غیر مقلدین کے نزدیک جس صورت میں چاہے خدا ظاہر ہو سکتا ہے ۔"

(ہدیۃ المہدی ص ۷ ، جزو اوّل)

۴۸ ۔ غیر مقلدین کے نزدیک غیر اللہ سے استعانت کرنا اور ان سے مدد چاہنا جائز ہے شرک نہیں ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۹ ، جزو اوّل)

—— یہ کتاب وہ ہے جو مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد حیدر آبادی نے امام مہدی علیہ السلام کے عمل کرنے کے واسطے لکھی ہے ۔

۴۹ ۔ مولوی وحید الزمان غیر مقلد فرماتے ہیں ۔ جو شخص نکاح یا خوشی کی رسموں میں باجے بجوائے اس کو فاسق کہنا ظلم اور شرارت اور تعصب ہے ۔" (اسرار اللغۃ پارہ ہشتم ص ۶۱)

—— اہلحدیث خصوصاً مولوی سامرودی صاحب اس کے جواز کی صریح صحیح حدیث پیش کریں ۔

۵۰ ۔ غیر مقلدین کے نزدیک غیر اللہ کو ندا کرنا مطلقاً جائز ہے ۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۳ جزو اوّل)

—— اس کے جواز کی مولوی سامرودی صاحب کوئی صحیح صریح حدیث صحاح ستہ سے پیش کریں ۔ اسی کتاب کو لے کر امام مہدی علیہ السلام مخلوق کو ہدایت فرمائیں گے

۵۱ ۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا حضرت علی رض یا کسی ولی کو یہ خیال کر کے دور سے ندا کرے کہ

ان کی سماعت عامۃ الناس کی سماعت سے اوسع ہے تو یہ شرک نہیں ؟"

(ہدیۃ المہدی ص ۲۵ جزو اول)

——— مولوی وحید الزمان غیر مقلد بھی ہیں اور اہلحدیث بھی۔ مولوی سامرودی صاحب غور سے ملاحظہ فرمائیں۔

۵۲:- اہلحدیث کے نزدیک خارجیوں اور رافضیوں کے پیچھے نماز میں اقتدار کرنی جائز ہے ؟"

(اسرار اللغۃ پارہ ہشتم ص ۹۶)

۵۳:- غیر مقلدین کے نزدیک ذات خداوندی کے ساتھ حوادث قائم ہیں اس کے امتناع پر کوئی شرعی دلیل قائم نہیں ؟" (ہدیۃ المہدی ص ۱۲)

——— باری تعالے کا محل حوادث ہونا کس دلیل شرعی سے ثابت ہے ؟

۵۴:- غیر مقلدین کے نزدیک صحابہ کرام رض کی تفسیر قرآن قابل حجت نہیں۔

"حاصل آنکہ حجت تفسیر صحابہ غیر قائم است لاسیما نزد اختلاف اھ

(بدور الاہلہ ص ۱۳۹)

نواب صدیق حسن صاحب اہلحدیث بھی ہیں اور غیر مقلد بھی اور مجتہد بھی۔

۵۵:- غیر مقلدین کے نزدیک وطی سے حج فاسد نہیں ہوتا اور نہ اس پر کوئی کفارہ ہے۔

ولا یبطل حجہ ولا یلزمہ شیء اھ (الروضۃ الندیہ شرح الدرر البہیہ ص ۱۶۵)

واعجب ترا ان فساد حج بوطی اھ (بدور الاہلہ ص ۱۴۱)

یہ دونوں کتابیں نواب صدیق حسن خان غیر مقلد کی ہیں۔



۵۶:- غیر مقلدین کے نزدیک حالتِ حیض میں عورت پر طلاق نہیں پڑتی ؟" (روضۃ الندیہ ص ۲)

"والراجح عدم وقوع البدعی اھ"

——— یہی ابن تیمیہ اور ابن حزم کا مذہب ہے چنانچہ کتاب مذکور میں نواب صاحب غیر مقلد نے تصریح کی ہے۔

۵۷:- غیر مقلدین کے نزدیک اگر کوئی شخص مُردہ آدمی میں وطی کرے تو غسل واجب نہیں۔ چنانچہ مولوی وحید الزمان غیر مقلد نے "ہدیۃ المہدی ص ۲۴" میں تصریح کی ہے۔

"غسل کے واجب ہونے پر کوئی دلیل ہم نے نہیں دیکھی ؟"

۵۸:- غیر مقلدین کے نزدیک عورت مرد میں سے کوئی صغیر ہے اور خلع کرے تو خلع نہیں ہوتا اور نہ اس سے طلاق بائن ہوتی ہے نہ رجعی ؟" (بدور الاہلہ ص ۱۸۰)۔

——— اس کے واسطے کوئی صریح صحیح حدیث دلیل میں پیش کرنی چاہیئے۔

۵۹:- اہلحدیث کے نزدیک اگر خاوند میں بھی، عورت ان عیبوں میں سے کوئی عیب پائے یعنی جذام یا برص یا نامردی یا آتشک یا سوزاک تو قاضی کے پاس فریاد کرے وہ نکاح فسخ کردے گا۔ اھ (اسرار اللغۃ پارہ پنجم ص ۲۵)

——— مولوی سامرودی صاحب قرآن و حدیث سے اس کو ثابت کریں خصوصاً بخاری سے۔

۶۰:- ابن تیمیہ سے منقول ہے کہ جس طرح میں منبر سے اترتا ہوں اس طرح خدا آسمان سے اترتا ہے ؟" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱)۔

——— یہ مخلوق کے ساتھ تشبیہ نہیں تو اور کیا ہے۔

۶۱ :- باری تعالےٰ کا مکان عرش ہے کیونکہ ہر موجود کے واسطے مکان کی ضرورت ہوتی ہے ۔"

(ہدیۃ المہدی ص ۹)

۶۲ :- اللہ تعالےٰ ہر رات کو عرش سے آسمان دنیا کی طرف بذاتہٖ اترتا ہے اور پھر عرش و کرسی کی طرف چڑھ جاتا ہے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۰)

۶۳ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ اہلحدیث گو امام ابو حنیفہؒ اور شافعیؒ کی تقلید کو حرام کہتے ہیں ۔ لیکن ابن تیمیہ ، ابن قیم ، شوکانی ۔ نواب صدیق حسن خان کی اندھا دھند تقلید کرتے ہیں ۔" (اسرار اللغۃ پارہ ہشتم ص ۴۴)

۶۴ :- غیر مقلدین کے نزدیک متعہ جائز ہے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱۲)

۶۵ :- غیر مقلدین کے نزدیک قراۃ شاذہ کے ساتھ نماز جائز ہے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱۴)

۶۶ :- غیر مقلدین کے نزدیک جو شخص عورتوں اور لونڈیوں سے لواطت کرے یعنی دبر میں وطی کرے اس کو منع نہیں کرنا چاہئے کیونکہ مسئلہ مختلف فیہ ہے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱۸)

۶۷ :- غیر مقلدین کے نزدیک فاتحہ مروجہ رسمیہ سے لوگوں کو روکنا نہیں چاہئے ۔"

(ہدیۃ المہدی ص ۱۱۸)

۶۸ :- غیر مقلدین کے نزدیک گانے او مزامیر سے لوگوں کو منع نہیں کرنا چاہئے ۔"

(ہدیۃ المہدی ص ۱۱۸)

۶۹ :- کوئی شخص متعہ کرتا ہو اس پر انکار نہ کرنا چاہئے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱۸)

۷۰ :- شطرنج کھیلنے والے پر انکار جائز نہیں ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۱۱۸)



۷۱ :- مجلس میلاد رسمیہ سے لوگوں کو منع کرنا اور ان پر سختی کرنا جائز نہیں ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۸)

۷۲ :- غیر مقلدین کا مذہب ہے ۔ کہ ہم خدا کو یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ جسم ہے اور یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ جسم نہیں ہے ۔" (ہدیۃ المہدی ص ۹)

۷۳ :- غیر مقلدین کہتے ہیں کہ ہم خدا کو مرکب بھی نہیں کہہ سکتے اور نہ یہ کہتے ہیں کہ غیر مرکب ہے ۔"

(ہدیۃ المہدی ص ۹)

۷۴ :- غیر مقلد کہتے ہیں کہ صحابہ رضؓ کے اقوال حجت نہیں اور امام بخاری اور امام احمد حجت ہیں ۔"

(ہدیۃ المہدی ، ج ۱ ، ص ۲۱)

۷۵ :- غیر مقلد کہتے ہیں کہ اگر کسی نے حج کی حالت میں وطی کر لی تو کسی قسم کا اس کے ذمہ تاوان نہیں قرآن و حدیث میں اس کی بو اور ہوا تک نہیں ۔ "پس در کتاب و سنت رائحہ ازاں نتوان یافت ۔" (بدور الاھلہ ص ۱۴۱)

# غیر مقلدین میں باہمی مسائل متعارضہ

از استاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد صاحب قدس اللہ سرہ العزیز



۱ :۔ مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کے نزدیک رنڈی کی خرچی حرام ہے۔ اس کے یہاں دعوت کھانا درست نہیں ہے۔ اس سے معاملہ کرنا درست نہیں ہے۔ چنانچہ انہوں نے "اسرار اللغۃ" پارہ دہم ص ۱۵۶ - میں تصریح کی ہے ——— اور مولوی عبداللہ صاحب غازی پوری کے نزدیک حلال ہے اور توبہ اس کا ذریعہ ہے۔

۲ :۔ مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کے نزدیک قرآن اور احادیث سے بیماروں پر رقیہ کرنا درست ہے اور دوسرے غیر مقلدوں کے نزدیک ناجائز ہے " اور تعجب تو ان اہلحدیث پر آتا ہے جو منتر سے تو لوگوں کو منع کرتے ہیں اور پھر ذرا سی بیماری ان کو ہوتی ہے تو حکیم اور ڈاکٹر کے پاس دوڑے جاتے ہیں۔ منتر بھی دوا کی طرح ہے جب دوا کو جائز رکھتے ہو اس کو بھی جائز رکھو۔ انتہیٰ " (اسرار اللغۃ ، پارہ دہم ، ص ۱۱۸)

۳ :۔ مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ اگر مواقیت سے پہلے کسی نے احرام باندھا تو جائز ہے " (ہدیۃ المہدی ص ۹۴ جز سادس)

اور نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ جائز نہیں " (ہدیۃ الاہلہ ص ۱۳۹)



۴ :۔ نواب صاحب فرماتے ہیں کہ وطی سے حج باطل نہیں ہوتا۔ (ہدیۃ الاہلہ ص ۱۴۱)

مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ باطل ہو جاتا ہے آئندہ سال اعادہ کرے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۳۰۰ ج ۶)

۵ :۔ شوکانی اور وحید الزمان صاحب کہتے ہیں کہ حج میں وطی کرنے سے ہدی واجب ہوگی چنانچہ "ہدیۃ المہدی" سے ظاہر ہے ——— اور نواب صاحب فرماتے ہیں کہ کچھ نہیں واجب ہوگا۔ چنانچہ "بدور الاہلہ" اور "روضۃ ندیہ" سے ظاہر ہے۔

۶ :۔ امام بخاری رح کے نزدیک میت کے اٹھانے سے وضو نہیں آتا چنانچہ صحیح بخاری سے ظاہر ہے۔ اور ——— غیر مقلد کہتے ہیں کہ وضو کرنا پڑے گا چنانچہ ہدیۃ المہدی ۔ بدور الاہلہ اور روضۃ ندیہ سے ظاہر ہے۔

۷ :۔ امام بخاری رح کے نزدیک غسل میت کی وجہ سے غاسل پر غسل نہیں۔ اور صاحب نصر الباری نے انہیں کی تقلید کی ہے۔ چنانچہ نصر الباری پارہ پنجم ص ۵۲ - سے ظاہر ہے ——— شوکانی کے نزدیک غسل واجب ہے۔ اس کی تقلید صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد اور مولوی وحید الزمان صاحب نے کی ہے۔ چنانچہ روضۃ ندیہ ص ۲۷- اور ہدیۃ المہدی ص ۲۶- اور بدور الاہلہ ص ۳۲ سے ظاہر ہے۔

۸ :۔ امام بخاری رح کہتے ہیں کہ میت کا غسل صفائی اور تنظیف کے واسطے ہے۔ چنانچہ نصر الباری ص ۵۲ سے ظاہر ہے ——— لیکن غیر مقلد کہتے ہیں کہ واجب شرعی ہے۔ چنانچہ ہدیۃ المہدی ص ۲۵- اور روضۃ ندیہ ص ۳۵ سے ظاہر ہے۔

۹ :- مولوی بشیر الدین صاحب قنوجی کہتے ہیں۔ تراویح میں ختم کے دن سورۂ اخلاص تین مرتبہ پڑھنا بدعت ہے وہ حافظ کو منع کر دیا کرتے تھے ——— مولوی وحید الزمان صاحب کہتے ہیں کہ بدعت نہیں جائز ہے۔ (اسرار اللغۃ ، پارہ چہارم ص ۴۴)

۱۰ :- شوکانی اور نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد اس کے قائل ہیں کہ نماز میں ستر شرط نہیں ہے ——— اور مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد اس کے قائل ہیں کہ ستر عورت نماز میں شرط ہے بغیر اس کے نماز نہیں ہوتی۔ چنانچہ ہدیۃ المہدی میں بسط کے ساتھ اس مسئلہ کو بیان کیا ہے اور دونوں کا رد کیا ہے۔

۱۱ :- صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ اذان وقت ہی میں ہونی چاہیئے اور بلال رضؓ کی اذان شب میں الیقاظ نائم اور ارجاع قائم کے لئے ہوتی تھی۔ نماز فجر کے واسطے نہ تھی۔ (بدور الاہلہ ص ۴۷) ——— لیکن وحید الزمان صاحب غیر مقلد کی رائے ہے کہ فجر کے لئے دو اذانیں ہونی چاہئیں۔ چنانچہ اسرار اللغۃ میں مصرح ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۶۴)

۱۲ :- نواب صدیق حسن خان صاحب کے قول میں مؤذن کو اجرت دے کر رکھنا ناجائز ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۴۷) ——— اور مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ اسوقت جواز اخذ اجرت میں کوئی شبہ نہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص ۸۵)

۱۳ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کے نزدیک مؤذن کیلئے مذکر ہونا شرط ہے (ہدیۃ المہدی ص ۶۲) اور ——— نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کے نزدیک (مؤذن کے لئے مذکر ہونا) شرط نہیں ، بلکہ عورتوں اور مردوں کا ایک حکم ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۴۶)



۱۴ :- نواب صدیق حسن خان صاحب کہتے ہیں کہ اذان واجب ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۴۶)۔ مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ سنت ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۴۶) اور وجوب کی دلیلوں کو رد کیا ہے۔

۱۵ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ اسی طرح گانا اور بجانا تفریح طبع کے لئے مختلف فیہ ہے۔ اور عید اور شادی اور خوشی کی رسموں میں بقولِ راجح جائز بلکہ مستحب ہے۔ (اسرار اللغۃ ، پارہ ہشتم ، ص ۸۶)

اور نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں مزامیر حرام ہے (بدور الاہلہ ص ۱۳ه) یہی مذہب ابن تیمیہ اور ابن قیم کا ہے۔

۱۶ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ نماز جنازہ میں صحیح یہ ہے کہ فاتحہ پکار کر نہ پڑھے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۲۱)۔

اور نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ جہر ثابت ہے اور آہستہ پڑھنا مستحب نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۹۲)۔

۱۷ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ نماز جنازہ میں چار پانچ سے زائد تکبیریں کہنا جائز ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۱۷)۔

نواب صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ چار تکبیروں سے قصداً کم و بیش کرنا بدعت ہے ۵ (بدور الاہلہ ص ۹۱ - ۹۲)

۱۸ :- امام شوکانی رہ فرماتے ہیں کہ نماز جنازہ میں جو دعائیں وغیرہ وارد ہوئی ہیں ان کے موضع قرأت

کی کوئی تعیین نہیں۔ جس تکبیر کے بعد چاہے پڑھے۔ پہلی میں ہو یا دوسری میں یا تیسری میں ہو یا چوتھی میں۔ چنانچہ نیل الاوطار میں مصرح ہے۔ ـــــــ لیکن مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں۔ ضروری ہے فاتحہ پہلی میں ہو۔ اور درود کا دوسری تکبیر کے بعد ہونا ضروری ہے اور دعائیں تیسری تکبیر کے بعد ہوں۔

(ہدیۃ المہدی ص ۲۲۲، ۲۲۳)

۱۹ :- نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد "بدور الاہلہ" میں فرماتے ہیں کہ قصداً چار تکبیر وں سے کم و بیش کرنا بدعت ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۹۱، ۹۲)

اور "روضہ ندیہ" میں زیادتی کو ثابت کیا ہے اور عدم نسخ کے قائل ہوتے ہیں۔

(روضۃ الندیہ ص ۱۰۹، ۱۱۰)

۲۰ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ تیسری تکبیر کے بعد دعا کرنا ضروری ہے۔

(ہدیۃ المہدی ص ۲۲۴)

اور نواب صاحب کے طرز بیان و تحریر سے یہ ثابت ہے کہ وہ شوکانی رح کے مقلد ہیں۔

(روضۃ الندیہ ص ۱۱۰)

۲۱ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ جب میت مؤنث ہو تو دعاؤں میں ضمیر مؤنث کی پڑھنی چاہیے ـــــــ اور امام شوکانی رح فرماتے ہیں کہ ضمائر مذکر کو مؤنث نہ کرے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۲۴)۔

۲۲ :- ابن تیمیہ شراب کو نجس فرماتے ہیں اور کہتے ہیں کہ تخلیل سے طاہر نہیں ہوتی۔ (فتاوی ابن تیمیہ ج ۱ ص ۴۲)



اور یہی مذہب ابن قیم کا ہے ـــــــ لیکن شوکانی اور نواب صاحب غیر مقلد اس کو طاہر کہتے ہیں۔ چنانچہ بدور الاہلہ وغیرہ میں مصرح ہے۔

۲۳ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ میت کے کفن میں تین کپڑوں سے مرد کے لئے اور پانچ کپڑوں سے عورت کے لئے زیادتی کرنا مکروہ ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۱)

اور ـــــــ شوکانی رح اور نواب صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ زیادتی میں کوئی حرج نہیں۔

(روضۃ الندیہ ص ۱۰۸)

۲۴ :- مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ غسل میں بدن کا ملنا مستحب ہے۔

(ہدیۃ المہدی ص ۲۱)

اور نواب صاحب غیر مقلد کہتے ہیں واجب ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۳۱) اسی کے شوکانی قائل ہیں۔ (روضۃ الندیہ ص ۳۶)

۲۵ :- دخول مکہ کے واسطے غسل کرنا مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کے نزدیک سنت ہے۔

(ہدیۃ المہدی ص ۲۶)

اور نواب صاحب غیر مقلد منع کرتے ہیں بلکہ کہتے ہیں ظلمات بعضها فوق بعض۔ (بدور الاہلہ ص ۳۲) اور فرماتے ہیں کہ اس کا ثبوت ہمارے علم میں نہیں ہے۔

۲۶ :- داؤد ظاہری کہتے ہیں کہ غسل کے بعد وضو کرنا چاہیے۔ اور صاحب ہدیۃ المہدی فرماتے ہیں کو نہ کرنا چاہیے۔ (ص ۲۲)

۲۷ :- مولوی عبد الجلیل صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ اہلحدیث کے یہاں سر منڈانا منع نہیں ہے۔

(العذاب المبین ص ۳)۔

لیکن صاحب البنیان المرصوص کہتے ہیں کہ خارجیوں کی علامت ہے۔ (البنیان المرصوص ص ۳۱۹)

۲۸:۔ مولوی عبد الجلیل سامرودی غیر مقلد کہتے ہیں کہ مسافر کی اقتدار مقیم کے پیچھے جائز ہے۔

(العذاب المبین ص ۱)

لیکن علی حسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ ہرگز اقتدار نہ کرے مجبوری کو پچھلی دو رکعتوں میں شریک ہو۔ (البنیان المرصوص ص ۱۶۳)

۲۹:۔ نور الحسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ مشت زنی جائز ہے۔ (عرف الجادی ص ۲۱۴)

لیکن عبد الجلیل صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ مشت زنی جائز نہیں۔ (العذاب المبین ص ۵۳)

۳۰:۔ نور الحسن خان صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ زنا کی بیٹی سے نکاح کرنا جائز ہے۔ (عرف الجادی ص ۱۰۹)

لیکن عبد الجلیل صاحب غیر مقلد فرماتے ہیں کہ جائز نہیں کیونکہ صحاح ستہ میں اس کا ذکر نہیں۔ (العذاب المبین ص ۵۲)۔

۳۱:۔ مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں غیر اللہ کو ندا کرنا مطلقاً جائز ہے۔

(ہدیۃ المہدی ص ۲۳)

اور مولوی ثناء اللہ صاحب اس کو شرک فرماتے ہیں۔ (اہلحدیث کا مذہب ص ۱۹)۔

۳۲:۔ اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا حضرت علی یا کسی ولی کو یہ خیال کر کے ندا کرے کہ ان کی سماعت عامۃ الناس سے اوسع ہے تو شرک نہیں۔ (ہدیۃ المہدی ج ۱ ص ۲۸)

مولوی ثناء اللہ صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ یہ شرک ہے۔ قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ (اہلحدیث کا مذہب ص ۱۷، ۱۸)



۳۳:۔ مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں آجکل مولود مروجہ پر انکار جائز نہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص ۱۴۰)

لیکن مولوی ثناء اللہ صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ یہ بدعت ہے۔ (اہلحدیث کا مذہب ص ۳۴)

۳۴:۔ نواب صدیق حسن خان صاحب فرماتے ہیں قبلہ دین لاوے کعبہ ایمان لاوے قاضی شوکاں لاوے۔ (ہدیۃ المہدی ج ۱ ص ۲۳، نفح الطیب ص ۴۷۔ ۵۷)۔

لیکن مولوی ثناء اللہ صاحب اہلحدیث اس کو ناجائز اور شرک قرار دیتے ہیں۔

(اہلحدیث کا مذہب ص ۱۷۔ ۲۱)

۳۵:۔ نواب صاحب اہلحدیث تو قبلہ اور کعبہ لکھنا جائز سمجھتے ہیں۔ چنانچہ عبارت بالا شاہد ہے۔ لیکن مولوی عبد الجلیل صاحب غیر مقلد کہتے ہیں نا جائز ہے۔ (العذاب المبین ص ۱۰)

۳۶:۔ نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں۔ مال تجارت میں زکوۃ واجب نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۱۰۲)

اور مولوی عبد الجلیل صاحب غیر مقلد کہتے ہیں کہ مال تجارت میں عامہ اہلحدیث کے نزدیک زکوۃ واجب ہے۔ (العذاب المبین ص ۲۸، ۲۹)۔

پہلے قول کے شوکانی اور داؤد ظاہری وغیرہ بھی قائل ہیں۔ اور مولوی وحید الزمان غیر مقلد بھی عدم وجوب کے قائل ہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص ۴۴۔ ج ۲)

۳۷:۔ نواب صدیق حسن خان صاحب غیر مقلد کے نزدیک چاندی سونے کے زیور میں زکوۃ واجب نہیں۔ (بدور الاہلہ ص ۱۰۱)۔

لیکن مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ دلیل کے اعتبار سے وجوب قوی ہے۔

(ہدیۃ المہدی ص ۵ ج ۲)

۳۸ :- نواب صاحب فرماتے ہیں کہ ایک سو اکیس تک زکوٰۃ میں ایک بکری دو سو ایک تک دو بکریاں۔ پھر اس میں تین ہیں تین سو ایک تک۔ پھر چار بکریاں ہیں۔ پھر ہر سو میں ایک بکری ہے۔ یہی تفصیل حدیث انس رض و ابن عمر رض میں ثابت ہے۔ (روضۃ الندیہ ص ۱۲۳)

لیکن مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ ایک سو بیس تک ایک بکری اور ایک سو اکیس سے دو سو تک دو بکریاں۔ اور دو سو ایک سے تین سو تک تین بکریاں۔ اور چار سو ہوں تو چار بکریاں دینی چاہئیں۔ شوکانی اور نواب صاحب کا قول صحیح نہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص ۱۳)

۳۹ :- اگر کسی شخص سے ایک رمضان کے روزے کسی عذر کی وجہ سے چھوٹ گئے تھے اور دوسرا رمضان آگیا اور قضا نہ کی تو تاخیر کی وجہ سے ہر دن کے لئے علاوہ قضا کے ایک مد کھانا دینا مولوی وحید الزمان صاحب غیر مقلد کے نزدیک لازم ہے۔ (ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۶۴)

اور نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ تاخیر کی وجہ سے کچھ اس کے ذمہ لازم نہیں آتا۔ یہی قول شوکانی کا ہے۔ (بدور الاہلہ ص ۱۲۸ ، و الروضۃ الندیہ ص ۱۵۰)

۴۰ :- مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ شیخ فانی جو روزہ کی قدرت نہیں رکھتا، اور وہ مریض جس کے اچھا ہونے کی امید نہیں ہے ان پر روزہ نہیں بلکہ کفارہ لازم ہے۔

(ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۶۵)

اور نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں۔ قضا ہے نہ کفارہ۔ (الروضۃ الندیہ)

اور مولوی عبداللہ صاحب غازی پوری اہلحدیث نے ایک نئے معنی تفسیر آیت میں تراشے ہیں۔ کہ مریض، مسافر دو قسم کے ہیں۔ ایک تو روزہ کی طاقت نہیں رکھتے۔ اور ایک قسم مشقت کے



ساتھ روزہ کی طاقت رکھتے ہیں۔ تو آیت میں قضا پہلی قسم کے ساتھ متعلق ہے اور فدیہ دوسری قسم کے ساتھ متعلق ہے۔ یعنی وہ مختار ہیں کہ چاہے روزہ رکھیں یا فدیہ دیں۔ چنانچہ مولوی وحید الزمان صاحب نے اس کو نقل کر کے رد کیا ہے۔ یہ سب مصیبتیں عدم تقلید کی وجہ سے پیش آتی ہیں۔ کیونکہ ہر شخص ان میں کا مجتہد ہے اور اپنی رائے میں مستقل ہے۔

۴۱ :- حافظ ابن قیم فرماتے ہیں کہ جس میت کے ذمہ قضائے صوم باقی ہو تو اس کی جانب سے صوم نذر کی قضا ولی کرے۔ اور اگر فرض اصلی ہو تو ولی اس کی طرف سے روزہ نہ رکھے۔

(الروضۃ الندیہ ص ۱۴۹ ، ہدیۃ المہدی ص ۶۶)

لیکن نواب صاحب نے اس کو رد کیا ہے اور کہا ہے کہ صوم نذر اور صوم اصلی دونوں ولی رکھے تفریق صحیح نہیں۔ (الروضۃ الندیہ ص ۱۵۰ ، ہدیۃ المہدی ص ۶۶)

۴۲ :- نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ احرام کے لئے غسل مشروع نہیں —— اور مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ احرام کا غسل مستحب ہے۔

(ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۹۵)

۴۳ :- شوکانی فرماتے ہیں۔ احرام حج میں جو کعبین مروی ہے اس سے دونوں ٹخنے مراد ہیں —— لیکن مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ وسط قدم میں جو مفصل ہے وہ کعب سے مراد ہے۔ (ہدیۃ المہدی، ص ۱۰۳ ، ج ۱ ، ۶)

۴۴ :- نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ استلام کی ابتدا تکبیر کے ساتھ بدعت ہے —— اور مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ تکبیر کے ساتھ افتتاح استلام سنت اور

اور ثابت ہے۔ (ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۱۱۳)

۴۵ ۔ عرفہ کے روز غسل کو مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث مستحب فرماتے ہیں (ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۱۳) اور نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں اس کا قابل اعتبار ہونا دلیل سے ثابت نہیں۔

(بدور الاہلہ ص ۳۲)

۴۶ ۔ مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں۔ طواف زیارت جس کو طواف صدر وغیرہ کہا جاتا ہے، فرض و رکن حج ہے ـــــــ لیکن نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ فرض نہیں دلائل عدم وجوب پر دلالت کرتے ہیں۔ (ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۱۵۵)

۴۷ ۔ نواب صاحب اہلحدیث جزاء صید محرم کے بارے میں فرماتے ہیں کہ جب دو عادلوں نے جزا میں غیر مثل کا حکم کیا تو وہ حکم لازم نہیں کیونکہ عادل غیر مماثل کا حکم نہیں کر سکتے۔ نیز سلف کے عادلین کا حکم خلف کے لئے لازم نہیں۔ بلکہ جب قتل صید کا کوئی حادثہ پیش آوے تو اسی وقت عادل جس کو مماثل قرار دیں وہ مثل سمجھا جائے گا۔ (روضۃ الندیہ ص ۱۶۶)

لیکن مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ میری تو یہ رائے ہے کہ اول تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر کسی شے کا مثل مقرر کر دیا تو وہ سب پر مقدم ہے۔ اور جب صحابہؓ و تابعینؒ نے جزائے صید میں کسی کو مثل مقرر کیا ہے تو اسی پر عمل ہوگا حادثہ کے وقت جدید عدلین کی ضرورت نہیں کیونکہ سلف کی عدالت عدالتِ اہل زمانہ سے قوی اور راجح تر ہے۔ ہاں جس وقت سلف سے کچھ منقول نہ ہو تو انتخاب عدلین جدیدین کی ضرورت ہے وہ جس کو مثل قرار دیں وہ مثل ہوگا۔

(ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۳۳۰ ـ ۳۳۱)



۴۸ ۔ نواب صاحب فرماتے ہیں کہ اگر کسی غیر محرم نے حرم مکہ میں شکار کیا، یا اس کے درخت کو کاٹا تو سوائے گناہ کے اور کسی قسم کی کوئی جزا نہیں۔ (روضۃ الندیہ ج ۶ ص ۱۶۸)

لیکن مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ علاوہ گناہ کے کفارہ بھی ہے۔ چنانچہ بعض اہلحدیث قائل ہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص ۲۴۳، ۲۴۴) مگر ہدیۃ المہدی ص ۲۴۳ میں پہنچ کر نواب صاحب کے مقلد ہو گئے اور فرما گئے کہ سوائے توبہ و استغفار کے کوئی جزا نہیں جو واجب ہوگی۔ باوجودیکہ صحابہؓ کی ایک جماعت سے جزاء کو نقل کیا ہے مگر پھر انکار ہے، عجب تماشا ہے۔

۴۹ ۔ نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ جس شخص اجنبی نے میت کی جانب سے کسی فعل واجب بدنی کا تبرع کیا تو وہ کافی نہیں اور نہ اس سے میت کے ذمہ سے واجب ساقط ہوگا۔ کیونکہ میرے علم میں اس کی کوئی دلیل نہیں اور بغیر دلیل مقبول نہیں۔ لہذا صحیح نہیں۔

(روضۃ الندیہ ص ۱۶۸ ـ ۱۶۹)

مگر مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث بسط البسیط کے بعد فرماتے ہیں کہ حج اسکی جانب سے کافی ہو جائے گا۔ کیونکہ حج کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دین قرار دیا ہے لہذا ساقط ہو سکتا ہے۔

(ہدیۃ المہدی ج ۶ ص ۲۷۰)

۵۰ ۔ شوکانیؒ فرماتے ہیں کہ خطبہ جمعہ کے فرائض اور ضروریات اور شرائط میں سے نہیں، بغیر خطبہ کے بھی جمعہ ہو جاتا ہے۔ اسی کی تقلید جامد نواب صاحب نے کی ہے اور فرمایا ہے کہ خطبہ جمعہ شرط نماز جمعہ نہیں۔ (روضۃ الندیہ ص ۸۹) لیکن مولوی وحید الزمان صاحب

اہلحدیث فرماتے ہیں کہ بغیر خطبہ کے جمعہ ہو ہی نہیں سکتا۔ اور اس کی شرطیت و فرضیت کو بسط کے ساتھ ثابت کیا۔ (ہدیۃ المھدی ج ۵ ص ۱۵۱)

۵۱ ۔ وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ ہر رکعت کی قرأت سے پہلے تعوذ پڑھنا چاہیئے۔

(ہدیۃ المھدی ص ۱۹۷)

اور نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ صرف ابتدائے صلوٰۃ میں ہونا مسنون ہے۔

(الروضۃ الندیہ ص ۶۷)۔ یہی مذہب ابن قیم اور شوکانی کا ہے۔

۵۲ ۔ نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ رکوع و سجدہ میں تسبیحات سنت ہیں (بدور الاہلہ ص ۵۵)

اور مولوی وحید الزمان صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں وجوب مطلقاً مختار و صحیح ہے۔

(ہدیۃ المھدی ج ۳ ص ۱۶۱)۔ ابن تیمیہ کی تقلید ہے۔

۵۳ ۔ مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ اَلْحَمْدُ سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ پڑھنا مستحب ہے۔ عدم جہر سے، آہستہ پڑھے۔ (ہدیۃ المھدی ص ۱۷۳)۔

اور نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ حق یہی ہے کہ جہری نماز میں بِسْمِ اللّٰہِ جہر سے پڑھے۔ (الروضۃ الندیہ ص ۶۷)۔

۵۴ ۔ نواب صاحب اہلحدیث فرماتے ہیں کہ پہلی دو رکعتوں میں اَلْحَمْدُ کے ساتھ ایک آیت بھی پڑھنا واجب ہے۔ (الروضۃ الندیہ ص ۶۸)۔

اور مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں۔ ہمارے نزدیک عدم وجوب ہے۔

(ہدیۃ المھدی ، ج ۳ ، ص ۱۳۶)



۵۵ ۔ مولوی وحید الزمان صاحب فرماتے ہیں کہ سلام نماز میں فرائض نماز میں سے ہے۔

(ہدیۃ المھدی : ج ۳ ، ص ۲۱۷)

لیکن نواب صاحب فرماتے ہیں کہ واجب نہیں۔ (الروضۃ الندیہ ، ص ۶۱)

شوکانی نے "نیل الاوطار" میں عدم وجوب کو اختیار کیا ہے۔ اور درر بہیہ میں وجوب کا ذکر کیا ہے ۔ مولوی وحید الزمان صاحب نے نواب صاحب کا رد کیا ہے۔

نواب صاحب نے "بدور الاہلہ ص ۵۲" میں بھی عدم وجوب کو ترجیح دی ہے۔

## "حضرتِ خیر محمدؒ سے مِلا تجھ کو کمال"

حضرت مولانا عبدالمجید انورؔ

مدرسہ خیر المدارس منبع علم و کمال
معدنِ رُشد و ہدایت فیضِ ربِّ ذوالجلال

تُو نے پھیلایا زمانہ بھر میں نُورِ معرفت
چھٹ گئی ہے تیرے دَم سے ظلمتِ جہل و ضلال

تیرا فیضِ علم و حکمت زینتِ بزمِ جہاں
تیرا درس آگہی دُنیا میں ہے ضرب المثال

عظمتِ اسلاف ہے تیرا متاعِ زندگی
سُنّتِ خیر البشرؐ کی پیروی تیرا کمال

تیرے استقلال کے آگے حوادث سرنگوں
ضربِ تیری ہوا ز افزوں باطل کا حال

تُو روایاتِ سلف کا آج ہے آئینہ دار
جس سے ظاہر ہے رشید احمدؒ کا قاسمؒ کا جمال

ہے جنابِ تھانویؒ کے شرف سے تیری بنا
حضرتِ خیر محمدؒ سے مِلا تجھ کو کمال

نام جس کا ترجمان ہو خود ہی اپنی ذات کا
کام کیا دیگی وہاں انورؔ تیری یہ قیل و قال



# خیرُ الافادات

## ملفوظات حضرة حکیم الامت تھانوی قدس سرہٗ

(مرتبہ)

عارف باللہ حضرۃ مولانا خیر محمد صاحب جالندھریؒ

### مفہوم شعر، کُفر گیرد کاملے مِلّت شود

اس شعر پر فرمایا ؎

کُفر گیرد کاملے مِلّت شود
ہرچہ گیرد عِلّتی علت شود

(یعنی کامل اگر کفر اختیار کرے مِلّت ہوجاتے اور جو کچھ عِلّتی اختیار کرے عِلّت ہوجاتے)۔

دیکھو حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے بحالت اکراہ کلمۂ کفر کہا تھا۔ اِلَّا مَنْ اُکْرِہَ وَقَلْبُہٗ مُطْمَئِنٌّ بِالْاِیْمَانِ (مگر جس شخص پر زبردستی کی جاتے بشرطیکہ اس کا قلب ایمان پر مطمئن ہو) اس پہ یہ آیت نازل ہوئی اور

منافقین نے اٰمنّا کہا۔ اس کی وجہ سے اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِي الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ (بلاشبہ منافقین دوزخ کے سب سے نیچے کے طبقے میں جائیں گے) کی خبر دی گئی۔

(۲) چاندی پر زکوٰۃ۔

فرمایا:۔ چاندی کی زکوٰۃ میں اختیار ہے کہ فی سینکڑہ جو اڑھائی روپے واجب ہوئی ہے۔ بعینہٖ وہ دے دے یا ۲½ کی قیمت بازار میں لگا کر کوئی دوسری جنس مثلاً پیسے یا غلہ وغیرہ دیدے۔ البتہ سونے کی قیمت جتنی بنتی ہے اس کے آگے قیمت لگا کر دوسری جنس سے تبادلہ کرنا جائز نہیں۔ مثلاً سونے کی قیمت سو روپیہ ہو تو ۲½ زکوٰۃ میں دیدے یا ۲½ کی کوئی دوسری چیز دیدے یہ تو جائز ہے اور یہ جائز نہیں کہ ۲½ کا نرخ دریافت کر کے جتنی قیمت ہوتی ہے اس کی کوئی چیز خرید کر دیدے۔

(۳) پراویڈنٹ فنڈ کی رقم پر زکوٰۃ واجب نہیں:۔

فرمایا: ملازمین اور اسکول کے ماسٹروں سے جو حصۂ تنخواہ میں سے ڈسٹرکٹ بورڈ ہر مہینہ میں کاٹ کر تنخواہ دیتا ہے اور ختم ملازمت پر جمع شدہ رقم بقیہ تنخواہ کی مع زائد سود کے ملازم کو دی جاتی ہے، اس ضبط کردہ مقدارِ تنخواہ کی بھی زکوٰۃ دینی ہر سال بذمہ ملازم ضروری ہے۔ بشرطیکہ صاحبِ نصاب ہوئے[1] البتہ جو سود اس کو ملنے والا ہے اس کا لینا ملازم کو جائز ہے۔ اور اس

[1] حاشیہ اگلے صفحہ پر



کی زکوٰۃ وصول سے قبل کی دینی واجب نہیں۔ جائز اس لیے ہے کہ وہ تو از قسم عطیۂ سرکار ہے، گو اس کا نام کچھ رکھیں کیونکہ العبرة للمعانی لا للالفاظ (معانی کی تفسیر الفاظ کی طرح ہوتی ہے)

(۴) اوقاتِ خاص میں اپنے مخصوصین کا یاد آنا

فرمایا: یہ جو مشہور ہے کہ کاملین کو اوقات خاص میں کوئی اپنا یاد نہیں آیا کرتا یہ غلط ہے۔ بلکہ ان کو اپنے ایسے وقت میں زیادہ یاد آیا کرتے ہیں۔ دیکھو بروایت سیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے شبِ معراج میں وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ (اور سلامتی ہو اللہ کے نیک بندوں پر) فرما کر ساری امتِ صالحہ کو یاد کیا۔ حالانکہ وہ مقام اخص الاوقات تھا۔

(۵) ترقی کے اندازہ کا معیار

فرمایا: روزانہ ترقی کا اندازہ کرنا کہ ترقی ہوئی یا نہیں یہ نازیبا (نامناسب) ہے، ایسا نہ کرنا چاہیے، بلکہ پانچ سال کے بعد دیکھو اگر پھر بھی ترقی نہ ہوتی ہو تو اس شیخ کو چھوڑ کر دوسرا شیخ اختیار کر لو۔

---

(حاشیہ صفحہ گزشتہ) : پراویڈنٹ فنڈ پر زکوٰۃ اور سود کے مسائل کے بارے میں مفتی اعظم پاکستان حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی نور اللہ مرقدہٗ نے مفصل، مدلل اور جامع ایک رسالہ لکھا ہے۔ ملازمین سرکار کو اس کا مطالعہ کرنا ضروری ہے۔

### (۶) مدارِ اتحاد صرف اعتصام بحبل اللہ ہے :

فرمایا : لوگ مال کی فراوانی سے اتحاد و اتفاق پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ یہ تدبیر صحیح نہیں۔ دیکھو قرآن مجید میں حق تعالےٰ فرماتے ہیں۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب فرما کر لو انفقت ما فی الارض جمیعا ما الفت بین قلوبھم ط (اور اگر آپ دنیا بھر کا مال خرچ کرتے تب بھی ان کے قلوب میں اتفاق پیدا نہ ہوتا سکتے لیکن اللہ ہی نے ان میں باہم اتفاق پیدا کر دیا)۔ (۱) مال روتے زمین کا۔ (۲) تدبیر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اور (۳) اتفاق اپنے موقعہ میں۔ کیونکہ آنحضر صلی اللہ علیہ وسلم موقعہ ہی میں صرف فرمائیں گے۔ مگر پھر بھی فرماتے ہیں ما الفت بین قلوبھم بلکہ مدارِ اتحاد صرف ایک ہے اور وہ اعتصام بحبل اللہ (اللہ کی رسی مضبوط پکڑنا) ہے۔ فرماتے ہیں : واعتصموا بحبل اللہ جمیعا (اور مضبوط پکڑے رکھو اللہ تعالےٰ کو اس طور پر کہ تم سب متحد رہو —) اس آیت میں وہ حکم بحبل اللہ ہے جو شخص بھی معتصم بحبل اللہ ہے دوسروں کو اس کے ساتھ ملنا واجب ہوگا۔ قلت و کثرت کا کوئی اعتبار نہیں۔ جمیعًا بمعنی کل واحد ہے۔

### (۷) اختلاف بدوں بغض فی اللہ کی مغفرت کب تک معلق رہی ہے :

فرمایا : وہ اختلاف جس کی بنیاد بغض فی اللہ (ایسی دشمنی جو اللہ کیلئے ہو) نہ ہو اس کی مغفرت مصالحت (صلح) تک معلق (لٹکی) رہتی ہے۔



### (۸) عہدِ نصرت بوجہ مظلوم ہونے کے ہے :

فرمایا : فلا یسرف فی القتل (سو اس کو قتل کے بارہ میں حد (شرع) سے تجاوز نہ کرنا چاہیئے) کے بعد اِنّہٗ کان منصورًا (وہ شخص طرفداری کے قابل ہے) فرمانے میں اشارہ ہے کہ عہدِ نصرت (مدد کا وعدہ) بوجہ مظلوم ہونے کے ہے۔ اس میں ترغیب ہے کہ تم اسراف سے عہدِ نصرت کو ضائع مت کرو۔

### (۹) معاملات تحریک حاضرہ غیر اجتہادی ہیں :

فرمایا : معاملات تحریکِ حاضرہ میرے نزدیک غیر اجتہادی ہیں اور جن کے نزدیک اجتہادی ہیں اور وہ بوجہ اجتہاد شامل ہوتے ہیں۔ جب تک ان پر حق واضح نہ ہو تو وہ معذور ہیں۔

### (۱۰) عورتوں کی اخبار بینی کی مذمت :

عورتوں کی اخبار بینی کی مذمت میں فرمایا کہ عورت کی توصفت ہے کہ وہ ملکی احوال سے بے خبر ہو۔ حق تعالےٰ فرماتے ہیں : اِنَّ الَّذِیْنَ یَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ (جو لوگ تہمت لگاتے ہیں ان عورتوں کو جو پاک دامن ہیں (اور) ایسی باتیں کرنے سے بے خبر ہیں)۔ جغرافیہ و تاریخ کی تعلیم عورتوں کو دینے کا تو حرج بھی ہے کہ ان کو مفرور ہونے میں سہولت ہوگی۔ کیونکہ پتہ ہوگا کہ جنکشن کہاں کہاں ہیں۔

فائدہ تو کسی کو ہوتا نہیں کیا دنیا کے نفع سے بھی کسی کو روک دوں ؟ ( اللہ اللہ - کیا ٹھکانہ ہے اس عبدیت اور اپنے آپ کو مٹانے کا -

(۱۶۱) خیر میں اسراف نہیں :

فرمایا : حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب گنج مراد آبادی پر ایک صاحب نے اعتراض کیا لاخیر فی الاسراف ( فضول خرچی میں خیر نہیں ) برجستہ فرمایا :- لااسراف فی الخیر ( خیر میں اسراف نہیں ) -

(۱۶۲) صولت الفاظ :

فرمایا : شیخ ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ کو بوجہ کلمات باطنیہ کے حکومت نے گرفتار کر لیا ، خلیفۂ وقت نے جب تقریر سُنی تو کہا کہ ہم ان کی باتیں سمجھتے تو نہیں البتہ صولتِ الفاظ اس قدر ہے کہ باطل پرست میں نہیں ہو سکتی ، یہ اہلِ حق ہیں ، چنانچہ رہا کر دیا -

(۱۶۳) حضرت گنگوہیؒ سے عدم تعلق پر عتاب :

فرمایا : دہلی میں ایک بزرگ کا انتقال ہوا ، کسی نے ان کو خواب میں دیکھا ، فرمایا نجات تو ہو گئی مگر اس پر عتاب ہوا کہ تم نے مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے تعلق کیوں نہیں قائم کیا -

(۱۶۴) قبر پر مٹی نہ رہنا (کرامت)

فرمایا : حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی قبر پر مٹی نہ رہتی تھی اس لیے کہ مرض کی شفا کے لیے لوگ لے جاتے تھے اور سب کو صحت ہو جاتی تھی - کئی مرتبہ آپ نے صاحبزادہ مولانا معین الدین صاحب مرحوم نے



مٹی ڈالی مگر پھر وہی حالت تھی - آخر ایک روز دق ہو کر قبر کو خطاب کر کے کہا کہ "تمہاری تو کرامت ہوئی ، اور ہم کو تکلیف ہو رہی ہے - اگر اب کے تمہاری مٹی سے کوئی اچھا ہوا اور قبر سے مٹی اڑ گئی ، تو ننگے پڑے رہیئے - ہم مٹی نہیں ڈالیں گے " خدا کی قدرت اس روز سے مٹی سے وہ تاثیرِ شفا جاتی رہی -

(۱۶۵) عذابِ الٰہی کے وعظ پر عتاب : (حکایت) -

فرمایا : حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ نے چالیس سال رحمتِ الٰہی کے متعلق وعظ فرمایا اور پھر ایک روز عذابِ الٰہی کا ذکر کیا تو کئی آدمی مر گئے - اور جنازے مجلسِ وعظ سے اُٹھے - حق تعالٰی کی طرف سے عتاب ہوا کہ چالیس برس کے بعد رحمت ختم ہو گئی تھی -

(۱۶۶) ایک میم کی چالاکی :

فرمایا :- ایک شریر میم نے تانگہ پر چڑھے ہوتے ایک بزاز کی دوکان سے بہت سا کپڑا خریدا اور بزاز سے کہا کہ ہمارے ساتھ چلو - دام صاحب بہادر دیں گے ، اسے ایک شفاخانہ میں لے گئی اور ڈاکٹر سے کہا : بس یہی ہے اور اس سے قبل اس کو سمجھا دیا تھا کہ ہمارا ایک نوکر دیوانہ ہے ، ہر وقت دام دام کہا کرتا ہے ، اس کا علاج کر دینا - وہ کہہ کر کہیں چلدی - ڈاکٹر نے پاگل سمجھ کر اس کو پاگل خانے بھیج دیا ، پھر بمشکل سفارش سے رہا ہوا ،

(۱۶۷) حضرت حاجی صاحب :-

فرمایا : حاجی صاحب سے ایک غیر مقلد مرید ہوا ، مگر اس نے آمین بالجہر ترک کر دی ، حضرت حاجی صاحب نے اس سے فرمایا اگر راستے ہی بدل گئی ہو تو خیر

ہی سُنّت ہے۔ ورنہ میں ترکِ سُنّت کا وبال اپنے ذمّہ نہیں لینا چاہتا۔

(۱۶۸) حضرت سیّد صاحب کا ادب:

حضرت سیّد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو شاہ عبدالعزیز صاحب نے مولانا شاہ عبدالقادر صاحب کے سپرد کر دیا تھا، شاہ صاحب نے ایک جگہ فرمایا یہاں بیٹھے رہو، اتفاقاً بارش شروع ہو گئی وہاں ہی بیٹھے رہے، بدوں حکم نہیں اُٹھے۔

(۱۶۹) سیّد صاحب کو سلوکِ نبوت سے مناسبت ہونا:

فرمایا: حضرت سیّد صاحب رحمۃ اللہ علیہ شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں گئے، شاہ صاحب نے تصوّرِ شیخ[1] تعلیم پایا، انھوں نے کہا: یہ تو شرک ہے میں کیسے کروں؟ شاہ صاحب نے فرمایا:

---

[1] تصوّرِ شیخ کوئی بالذّات مقصود نہیں۔ اصل مقصود تصورِ حق تعالےٰ کا ہے، اس لیے جن لوگوں کی قوتِ فکریہ ضعیف ہوتی ہے ان کو یہ تصوّر نہیں جمتا اس لیے ان کے لیے تصوّرِ شیخ تجویز کیا جاتا ہے۔ اس سے یکسوئی حاصل ہوتی ہے۔ خطرات و وساوس دفع ہوتے ہیں۔ چونکہ شیخ محبوب ہوتا ہے اس لیے اس کا تصوّر زیادہ جمتا ہے۔ اس سے قطع وساوس کے لیے یہ تصوّر تجویز کیا جاتا ہے۔ پھر جب اس کی برکت سے توجہ حق شانہٗ حاصل ہوتی ہے تو اس کو چھڑایا جاتا ہے۔



بمی سجادہ رنگین کن گرت پیرِ مغاں گوید
کہ سالک بے خبر نبود ز راہ و رسم منزلہا

(یعنی اگر شیخِ کامل کر دے تو اپنی گدڑی شراب سے رنگ لو۔ کیونکہ سالک منزل کی راہ و رسم سے بے خبر ہوتے ہیں)

سیّد صاحبؒ نے کہا: یہ تو فروع میں ہے اور تصوّرِ شیخ تو شرک ہے، شاہ صاحبؒ نے فرمایا: سیّد صاحب کو سلوکِ نبوت سے مناسبت ہے۔ چنانچہ چند روز ہی میں تکمیل کر دی۔

(۱۷۰) حضرت گنگوہیؒ کی سادگی:

فرمایا: حضرت مولانا مظفر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کاندھلوی ایک مرتبہ گنگوہ سے تشریف لے گئے۔ حضرت مولانا گنگوہی نے کھانے کو کہا تو فرمایا کہ جو تیار ہو لا دو ہم راستہ میں کھا لیں گے، مولانا گنگوہیؒ نے باسی روٹی اور دال لا دی۔ انھوں نے روٹی پر دال کر رامپور منہاران آ کر کھائی، اور فرمایا مولوی رشید احمد صاحب بہت اچھے آدمی ہیں تکلف نہیں کرتے۔

(۱۷۱) امام ابو یوسف کی حکایت، حضرت امام ابو حنیفہ کی شہادت:

فرمایا: حضرت امام ابو حنیفہ اور امام یوسف (شاگرد رشید امام ابو حنیفہ) رحمہما اللہ تعالےٰ سفر میں تھے، وقت تنگ پر جماعت کی، امام یوسف امام ہوئے، نہایت مختصر پڑھائی۔ مگر ڈرے، نماز کے بعد امام صاحبؒ نے فرمایا: اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ صَارَ یَعْقُوْبُنَا فَقِیْہًا (الحمد للہ ہمارے یعقوب اب فقیہ بن گئے ہیں)

(۱۷۲) حضرت مولانا قاسم صاحبؒ کا خوفِ آخرت :

فرمایا : مولانا نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ سے دہلی میں ایک مسئلہ غلط بتلایا گیا، کسی دوسرے عالم کو متنبہ کرنے پر فوراً مولانا دیوبندی کو متنبہ کرنے پر فوراً مولانا دیوبندیؒ کو ہمراہ لے کر رات کے وقت سائل کے مکان پر پہنچے، اور فرمایا کہ میں نے مسئلہ غلط بتلایا تھا اور صحیح یوں ہے جو دوسرے مولوی صاحب نے بتلایا، مولانا دیوبندیؒ رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ہم کو تعلیم دینے کی غرض سے ایسا اہتمام کیا تھا۔

(۱۷۳) حضرت مرزا مظہر جانِ جاناںؒ کی لطافت :

فرمایا :- حضرت مرزا مظہرِ جانِ جاناں رحمۃ اللہ علیہ روافض کی گولی سے شہید ہوتے، کسی نے زخمی ہونے کے بعد دریافت کیا حضرت! تکلیف تو نہیں؟ فرمایا تکلیف تو نہیں، البتہ بارُود جو اندر رہ گیا ہے اس کی بُو سے دماغ کو سخت ایذا پہنچ رہی ہے، شہادت سے پہلے مسجد کو یہ شعر پڑھتے جا رہے تھے۔

ع "سر جُدا کرد از تنم یارے کہ با ما یار بود"۔ (میرے جسم سے سر جدا کرتا کہ ہم اپنے یار کے پاس پہنچ جائیں)۔

جب خُدّام نے کندہ کرانے کے لیے مصرعہ میں تردد کیا تو دیوان کھول کر دیکھنے سے یہ شعر نکلا ؎

بلوحے تُربت من یافتند از غیب تحریرے
کہ ایں مقتول را جز بے گناہی نیست تقصیرے

(یعنی میری قبر کی تختی پر غیب سے لکھا ہوا پایا گیا کہ اسے بے گناہ قتل کیا گیا اس کی کوئی غلطی نہیں تھی)۔



(۱۷۴) عوام الناس کو صبر کی تلقین کرنا چاہیئے :

فرمایا : ایک مرتبہ خانقاہ امدادیہ کے دروازہ پر آکر ایک خان صاحب نے حاجی صاحبؒ و حافظ صاحبؒ کو خطاب کیا کہ بہت ظلم ہو رہا ہے۔ حاجی صاحبؒ نے فرمایا کہ بھائی صبر کرو۔ حافظ صاحبؒ زور سے بولے کہ ہرگز صبر مت کرنا۔ جا نالش کر، ہم شہادت دیں گے۔ پھر حاجی صاحبؒ سے تخلیہ میں فرمایا کہ ایسوں کو صبر نہیں بتلانا چاہیئے۔ ورنہ گمراہ ہو جائیں گے۔ کیونکہ صبر نہیں ہو سکے گا۔

(۱۷۵) ظلمانی کتاب سے بھی ظلمت ہوتی ہے :

فرمایا : حضرت مرزا مظہر جانِ جاناں رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس میں ایک مرتبہ کسی شخص کے آنے سے ظلمت محسوس ہوتی، فرمایا اس کے پاس کوئی کتاب ظلماتی ہوگی، دیکھا تو بو علی سینا کی کتاب الشفاء تھی۔

(۱۷۶) حضرت سید احمد رفاعیؒ کا مقام :

فرمایا : ایک مرتبہ سید احمد رفاعی رحمہ اللہ سے خادم نے عرض کیا کہ حضرت آپ کتب ہیں۔ فرمایا : نزّہ شیخک عن القطبیۃ (اپنے شیخ کو قطبیت سے منزہ سمجھو) پھر عرض آپ غوث ہیں فرمایا : نزّہ شیخک عن الغوثیۃ (اپنے شیخ کو غوثیت سے منزہ سمجھو) پھر فرمایا حق تعالیٰ نے سب کو حسبِ استعداد دیا، حتیٰ دارت النوبۃ الی ھذا الحقیر اللاشئ فاختار اللہ وأراد اللہ فاعطانی مالا عین رأت ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر (یہاں تک کہ اس حقیر لاشئ کی باری آئی، تو اس

نے مناصب کے بجائے اللہ تعالےٰ کی ذات کو اختیار کیا، اور اسی کو چاہا، پس اللہ رب العزت نے مجھے وہ کچھ دیا جو نہ کسی آنکھ نے دیکھا، نہ کسی کان نے سُنا، نہ کسی انسان کے دل پر اس کا خطرہ گذرا۔)

(۱۷۷) فقر و فاقہ کی قدر :

فرمایا : حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک شخص نے فقر و فاقہ کی شکایت کی، فرمایا : معلوم ہوتا ہے تم کو یہ نعمت مفت ملی ہے، اس لیے قدر نہیں، ہم سے اس کی قدر پوچھو، جنھوں نے سلطنت دے کر لی ہے۔

(۱۷۸) حضرت ابراہیم ادہمؒ کا امتحان :

فرمایا : ایک مرتبہ جنگل میں حضرت ابراہیم ادہم رحمۃ اللہ علیہ کو وضو کی ضرورت ہوئی، ایک کنویں میں ڈول پانی کے لیے ڈالا تو پہلی مرتبہ دراہم سے بھرا ہوا نکلا، دوسری مرتبہ دنانیر سے بھرا ہوا نکلا، پھر کنویں میں ڈول ڈال کر عرض کیا کہ اے اللہ! میں تو آزمائش کے لائق نہیں ہوں یہ چیزیں تو میں چھوڑ کر آیا ہوں مجھ کو تو پانی کی ضرورت ہے: تاکہ وضو کر کے نماز پڑھ لوں۔ یہ دعا کر کے ڈول کھینچا تو پانی آیا۔

فرمایا : حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمہ اللہ کی لونڈی نے اپنا خواب بیان کیا کہ آپ حق تعالےٰ کے یہاں پیش ہوتے، گرفتار کئے گئے پھر آپ .... بس نام سُنتے ہی بوجہ غلبۂ خشیت غش (خوفِ خدا کا غلبہ) کھا کر گِر گئے، لونڈی نے پکارا تم پار ہو گئے پار ہو گئے تب ہوش میں آتے فرمایا : ان کا شمار قطابؔ میں کیا گیا ہے۔ بعض حضرات ان کو مجددینؒ میں شمار کرتے ہیں۔



(۱۸۰) فرمایا : شیخ عبدالقدوس گنگوہیؒ ایک مرتبہ بھیس بدل کر اپنے مرید کی دعوت پر گئے اور صف میں بیٹھ گئے۔ میزبان نے پہچانا نہیں تھا، فرمایا تم کو میری خوشبو نہ آئی۔ تُو مرید صادق معلوم نہیں ہوتا۔ حضرت شیخ کو مکشوف ہو گیا ہو گا۔ کہ محبت صادق کے اثر سے شیخ کی خوشبو محسوس ہو جاتی ہے اس لیے اثر کی نفی سے مؤثر کی نفی پر استدلال کیا۔

(۱۸۱) شیخ کو ناراض نہیں کرنا چاہیے :

فرمایا : حضرت فریدالدین شکر گنج رحمۃ اللہ علیہ فصوص الحکم کا مطالعہ ایسے نُسخہ پر فرمار ہے تھے جس میں کتابت کی غلطیاں بہت تھیں، آپ کے خلیفہ ارشد حضرت سلطان الاولیا، نے کہا کہ حضرت! فلاں جگہ فصوص الحکم کا نسخہ بہت صحیح ہے۔ آپ نے فرمایا : ہاں بھائی! بدوں صحیح نسخہ کے سمجھ میں نہیں آتی۔ حضرت باباصاحبؒ کے صاجزادے نے سلطان جی سے کہا، سمجھے ہو کیا فرمایا؟ کہا : نہیں۔ صاجزادہ صاحب نے کہا کہ حضرت تم پر ناراض ہو گئے ہیں، گویا تم نے اعتراض کیا ہے کہ آپ بدون صحیح نُسخہ کے فصوص الحکم سمجھ نہیں سکتے۔ تب سلطان جی کو فکر ہوئی، حاضر ہو کر معافی چاہی، شیخ کو جوش آگیا، معافی نہیں دی، آخر صاجزادہ صاحب نے سفارش کی تب معافی ملی۔ سلطان جیؒ کو ساری عمر کھٹکا رہا کہ ہاتے افسوس میں نے شیخ کو کیوں

---

حاشیہ صفحہ گذشتہ :
[1] مجدد : بروے حدیث حق شانہٗ ہر صدی کے آغاز میں ایک مجددؒ بھیجتے ہیں جو دین کو از سرِ نو تازہ (زندہ) کر دیتا ہے۔

ناراض کیا۔

(۱۸۲) بھلانا امرِ غیر اختیاری ہے:

فرمایا: حضرت مولانا یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو ایک عامل نے حُبّ کا تعویذ سکھلایا، اور پھر اپنا قصۂ عملی بیان کیا کہ میں نے ایک مرتبہ یہ عمل کیا تو شہزادی میرے پاس تنہائی میں آ حاضر ہوئی، اور کہا کہ میں حاضر ہوں۔ میں نے کہا کہ بس جا۔ میں نے تو عمل کی آزمائش کی تھی۔ مولانا موصوف نے یہ قصہ سن کر سیکھا ہوا عمل بھلا دیا، حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ میں نے بلا واسطہ سُنا ہے۔ مولانا کی یہ کرامت ہے۔ ورنہ بھلانا تو بظاہر قدرت سے باہر ہے۔

(۱۸۳) حضرت بانی دارالعلوم دیوبند کا اپنے مریدوں کو توجہ دینا:

فرمایا: ایک مرتبہ حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کسی مسجد میں چند مریدوں کو توجہ دے رہے تھے، اور رات کا وقت تھا چراغ نہ تھا، حضرت مولانا یعقوب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اس کی خبر لگی، جلدی سے آ کر خفیہ طور پر حلقہ میں بیٹھ گئے۔ حضرت نانوتوی کو نسبتِ یعقوبیہ کا احساس ہو گیا۔ آپ نے توجہ روک لی، مولانا یعقوب صاحبؒ کو اس کا ادراک ہو گیا، خفا ہو کر فرمانے لگے: "بنا دو ان کو غوث و قطب[1]! میں ہی ایک منحوس ہوں جو خار معلوم ہوتا ہے۔"

---

[1] غوث: بعض نے کہا ہے کہ قطب الاقطاب کو غوث کہتے ہیں۔ جو ایک ہوتا ہے اور مکہ میں رہتا ہے۔ عالمِ غیب میں اس کا نام عبداللہ ہوتا ہے اور سب قطب اس کے ماتحت ہوتے ہیں۔



(۱۸۴) درسِ عبرت:

فرمایا: شیخ فریدالدین عطارؒ کے پیر مع اپنے بہت سے مریدوں کے حج کو گئے۔ مکہ معظمہ پہنچ کر ایک عورت خوبصورت پر عاشق ہو گئے، اور مریدوں کو چھوڑ چھاڑ کر اس کے پیچھے ہو لیے، مرید دل توڑ کر واپس شیخ عطارؒ کے پاس گئے اور قصہ بیان کیا، فرمایا: "تم غیرت میں مر نہ گئے جو واپس آ گئے؟ ایک محسن کو شیطان کے پنجرے میں دے کر آ گئے، چلو مجھ کو وہاں لے چلو۔" شیخ عطار مع باقی اخوانِ طریقت کے مکہ مکرمہ میں آئے، اور بعد نماز فجر بعجز و انکساری تمام دعائے ہدایت کرنی شروع کی، حق تعالیٰ نے قبول فرمائی، پیر صاحب کو تنبہ ہوا اور ہوش آیا، فوراً توبہ کی اور تجدیدِ اسلام کی۔

(۱۸۵) نصوص میں آخرت کے اجمالی حالات مذکور ہیں:

فرمایا:- ایک بزرگ نے مرتے وقت وصیت کی کہ تم قلم و دوات میری قبر میں رکھ دینا میں آخرت کے حالات معلوم کر کے لکھوں گا۔ اور تم تیسرے روز قبر پر سے کاغذ قلم دوات اٹھا لینا، چنانچہ انھوں نے ایسا کیا۔ تیسرے روز لکھا ہوا قبر پر ملا کہ اجمالاً حالت تو وہ ہے جو نصوص میں وارد ہے، اور شریعت کا حکم ہے، اس پر یقین کرو۔ اور تفصیلی حالت بدوں گزرنے کے معلوم نہیں ہو سکتی۔

(۱۸۶) صاحب تصرف بزرگ کی حکایت:

فرمایا: ایک بزرگ صاحب تصرف تھے مگر بیوی معتقد نہ تھی . . . .
. . . . . . . . ایک روز ہوا
میں اڑتے ہوئے گذر رہے۔ اور سب لوگوں نے دیکھا کہیں بیوی بھی کھڑی تھی وہ

دیکھ کر متعجب ہوئی، وہ بزرگ تشریف لائے تو بیوی نے ذکر کیا کہ آج ہم نے ایک بہت بڑا بزرگ دیکھا ہے جو ہوا میں اڑتا تھا۔ اس نے کہا وہ تو میں ہی تھا۔ کہنے لگی: اچھا! تبھی ٹیڑھا ٹیڑھا اُڑتا تھا۔

(۱۸۷) فتوحاتِ اسلامیہ کی ایک حکایت :

فرمایا : فتوحاتِ اسلامیہ مؤلفہ احمد دحلان میں لکھا ہے کہ صحابی کسی عجمی شہزادی پر عاشق ہو گئے۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے عہد نامہ لکھوالیا کہ جب ملک فتح ہو تو وہ جاریہ مجھ کو دی جائے، خلفاء کے عہد میں جب وہ ملک فتح ہوا اور افسر کو وہ عہد نامہ دکھلا کر وہ شہزادی صحابیؓ نے لے لی، کسی نے کہا : فروخت کرو گے؟ فرمایا : ہاں! اس نے کہا کتنے کو؟ کہا ایک ہزار روپیہ کو۔ جب مشتری نے ہزار روپیہ دیا تو دیکھ کر کہا، یہ تو تھوڑا ہے ہم نے بہت سمجھا تھا ہم نہیں دیتے۔ آخر افسر کے کہنے پر مجبوراً دیدی۔

(۱۸۸) خلیفہ ہارون الرشید کے زمانے کا ایک بوڑھا :

فرمایا : خلیفہ ہارون الرشید نے کہا : جو ہم کو نکتہ سنائے اور ہم اس کی تصویب کریں اس کو ہزار روپیہ انعام دیا جائے گا۔ ایک بوڑھا ہشیار آیا کہا : سرکار! مجھ کو درخت لگانا بہت اچھا آتا ہے، فرمایا : ٹھیک! ایک ہزار روپیہ انعام دیا گیا۔ پھر اس نے کہا : حضور میں درخت لگاتا ہوں تو اسی وقت پھلدار ہو جاتا ہے۔ فرمایا : ایک ہزار روپیہ اور انعام دو۔ پھر بوڑھے نے کہا : حضور اوروں کا باغ سال میں ایک دفعہ ثمر لاتا ہے اور میرا سال میں دو دفعہ۔ فرمایا : تیسرا ہزار بھی انعام دے دو۔



(۱۸۹) حق شانہٗ کی شانِ کرم :

فرمایا : سیبویہ نحوی مذہب کا معتزلی تھا، مگر حق تعالیٰ کی نکتہ نوازی دیکھیے کہ مرنے کے بعد کسی نے خواب میں دیکھا تو معلوم ہوا کہ مغفور ہے۔ دریافت کرنے پر کہا کہ حق تعالیٰ نے فرمایا کہ تُو نے "اعرف المعارف" ہمارے اسم پاک اللہ کو کہا تھا اس لیے بخش دیا گیا۔

(۱۹۰) شریعت کے حکم کو خلاف مصلحت سمجھنے کا انجام :

فرمایا : شیخ وہاں نے بیان کیا کہ ایک بزرگ کو دفن کیا گیا، کچھ عرصہ بعد دریا بردگی شروع ہوئی۔ ورثہ نے ارادہ کیا ان کی لاش کو نکال کر دوسری جگہ لے جائیں، چنانچہ اس بزرگ کی قبر کھودی گئی تو دیکھا کہ اس میں ان کی بجائے ایک خوبصورت لڑکی پڑی ہے۔ ایک شخص نے پہچانا کہ یہ لڑکی نصاریٰ میں سے ہے خفیہ مسلمان ہو گئی تھی۔ اور پھر فلاں جگہ مدفون ہوئی تھی وہاں پہنچے تو دیکھا کہ اس لڑکی کی قبر میں وہ بزرگ عیسائی گورستان میں پڑا ہے۔ ورثہ سے تحقیق کی تو حال معلوم ہوا کہ یہ غسل جنابت کے متعلق کہا کرتا تھا کہ اچھا نہیں، اس سے عیسائی مذہب اچھا ہے کہ اس میں غسل جنابت نہیں ہے۔ اس کی نحوست کا یہ اثر ہوا۔

(۱۹۱) شجاعت کی دو قسمیں :

ایک شیعی مجتہد نے کہا کہ حق خلافت حضرت علیؓ کا تھا کیونکہ اشجع الناس تھے۔ حضرت شاہ ولی اللہؒ نے اس کے جواب میں فرمایا کہ بیشک ٹھیک! مگر شجاعت دو قسم پر ہے۔ ایک شجاعتِ قلب، جو حکام و امراء میں ہوا کرتی ہے اور دوسری شجاعت بدن جو عموماً جوانوں اور سپاہیوں میں ہوا کرتی ہے، حضرات شیخین

میں پہلی قسم کی تھی اور حضرت علیؓ میں دوسری قسم کی۔ (رضوان اللہ علیہم اجمعین)۔

(۱۹۲) محاورہ سوءِ ادبی :

فرمایا : ایک بدعتی نے سہارنپور میں "تقویۃ الایمان" پر اعتراض کیا کہ مولانا نے شہیدؒ نے لکھا ہے کہ حق تعالیٰ حضور صلی اللہ علیہ وسلم جیسے ہزار بنا ڈالے یہ محاورہ سوءِ ادبی کا ہے۔ اس سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین ہوئی جو کفر ہے۔ حضرت مولانا احمد علی سہارنپوریؒ نے فرمایا کہ اس محاورے سے مفعول کی تحقیر مقصود نہیں ہوتی بلکہ فعل کا آسان اور سہل ہونا مقصود ہوتا ہے۔ مگر وہ نہیں مانا۔ دوسرے روز اس نے کہا کہ جی! آپ بیضاوی پر بھی حاشیہ لکھ ڈالیے! فرمایا یہ وہی محاورہ ہے اس سے قرآن کی ادبی ہوئی۔ وہ تائب ہوا اور کہا کہ اب سمجھ میں آیا۔

(۱۹۳) شہادت تزکیہ کے متعلق تین سوال :

فرمایا : ایک مقدمہ میں حضرت عمرؓ کے اجلاس میں شہادت گزری آپ نے شہادت کے تزکیہ کے متعلق ایک شخص سے تین سوال کیے۔ کیا تو نے اس کے ساتھ مل کر سفر کیا ہے؟ کیا اس کا تو ہمسایہ رہا ہے؟ کیا تو نے اس کے ساتھ لین دین کیا ہے؟ تینوں کا جواب مزکی نے نفی میں دیا۔ فرمایا: تو نے اس کو مسجد میں نماز پڑھ کر وہاں سے نکلتے ہوئے دیکھا ہوگا۔ کہا: ہاں۔ فرمایا: فأنت لا تعرف بس تو اس سے واقف نہیں۔

(۱۹۳) نماز میں آنکھیں بند کرنا خلافِ سنّت امر ہے۔

فرمایا : مولوی محب الدین صاحب مرید حضرت حاجی صاحبؒ نے ایک مرتبہ اپنے خیال میں خوب دل لگا کر نماز پڑھی۔ اور اس میں کوئی وسوسہ نہیں آیا،



بہت خوش ہوتے۔ چونکہ صاحب کشف تھے۔ نماز کی صورتِ مثالیہ خوبصورت باندی کی شکل میں مکشوف ہوئی۔ مگر آنکھوں میں بینائی ندارد۔ حاجی صاحبؒ سے عرض کیا، فرمایا: تم نے خلافِ سُنّت نماز میں آنکھیں بند کی ہوں گی۔ یہ اسی کا اثر نمایاں ہوا۔

(۱۹۴) ایک عجیب غامض تحقیق :

فرمایا : مولانا اسمٰعیل شہید رحمۃ اللہ علیہ نے جب دہلی میں آمین بالجہر اور رفع یدین پر عمل کرنا شروع کیا تو لوگوں کی شکایت کی وجہ سے ان کو حضرت شاہ عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بُلا کر کہا : ایسا کیوں کرتے ہو؟ کہا : میں سنّتِ مردہ کو زندہ کرتا ہوں۔ اور ایسی سُنّت کے احیاء سے سو شہیدوں کا ثواب ملتا ہے۔ فرمایا : اسمٰعیل تم سمجھے نہیں یہ ثواب اس سنّت میں ہے جس کے مقابل بدعت ہو۔ اور جس کے مقابل دوسری سُنّت ہو وہاں احیاء سنّت بہر صورت بدستور قائم رہتا ہے۔ مولانا شہیدؒ بالکل خاموش ہو گئے۔ حضرت والا رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا عجیب تحقیق غامض ہے۔

(۱۹۵) آدابِ وجد و قیام :

فرمایا : شاہ محمد اسحٰق صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے قیام میلاد کے متعلق سوال کیا گیا۔ تو فرمایا :۔ شیخ مجلس کو دیکھنا چاہیے۔ (حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے بطور شرح فرمایا کیونکہ قیام حرکت وجدانیہ سے ہوتا ہے اور وجد میں یہ ادب ہے کہ ایک کی موافقت سب کو کرنی چاہیے۔)

(۱۹۶) سورۃ اخلاص کی تلاوت سے تین ثلث قرآن پاک پڑھنے کا ثواب :

فرمایا : شاہ محمد اسحٰق صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ تین مرتبہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَد سے ایک قرآن کا ثواب نہیں ملتا۔ بلکہ تین ثلث قرآن کا ملتا ہے۔ کیونکہ مہمات مسائلِ قرآنیہ تین قسم پر ہیں : توحید، رسالت، معاد اور قل ھو اللہ احد توحید ہے اب تین مرتبہ پڑھنے سے توحید کا تکرار تین مرتبہ سمجھا جائیگا۔

(۱۹۷) حقیقت مکہ و حقیقت مدینہ :

فرمایا : حضرت حاجی صاحبؒ کے پاس ایک دفعہ شریف مکہ کا جاسوس آیا، اور الٹی سلٹی باتیں شروع کیں۔ حاجی صاحبؒ کو جوش آیا، فرمایا : سوائے خدا کے اور نفس کے کسی سے نہیں ڈرتا ہوں۔ خدا کی عظمت کا خوف ہے (اور نفس سے شرارت کا اندیشہ) تم زیادہ سے زیادہ یہ کرو گے کہ مکہ اور مدینہ سے نکال دو گے، کچھ پرواہ نہیں، یہ فقیر جہاں رہے گا، وہیں مکہ اور مدینہ اور روضہ ہے، اکیونکہ حقیقت مکہ، تجلی الٰہی ہے۔ حقیقت مدینہ تجلی عبدیت ہے۔ اور یہ ہر جگہ ہو سکتے ہیں ہاں محققین کے نزدیک حقیقت بدون صورت کے معتبر نہیں۔ اس لیے صورت مکہ اور مدینہ کی بھی ضرورت ہے)

(۱۹۸) ایک سیٹھ کا ہدیہ پیش کرنا :

فرمایا : ابتدائے زمانہ ہجرت میں حضرت حاجی صاحبؒ پر بہت فاقے آتے ہیں۔ ایک روز اسی حالت میں حرم شریف کے اندر بیٹھے ہوئے تھے کہ ایک سیٹھ آئے اور حاجی صاحب سے کہا کہ لنگی دیدو۔ آپ نے سمجھا کہ شاید ہبتہ مانگتا ہے



چنانچہ دیدی، تھوڑی دیر کے بعد وہ لنگی لپیٹ کر آپ کے سامنے رکھ کر چلا گیا۔ اس میں بہت سے روپے تھے۔ حاجی صاحب نے اُٹھتے وقت دیکھ کر فرمایا کہ بھلا مانس رکھ کر خود نا معلوم کہاں چلا گیا۔ جب وہ ملا تو معلوم ہوا کہ یہ ہدیہ ہے۔

(۱۹۹) شیخ اکبرؒ کے فصوص کی صحت کا امتحان :

فرمایا : حاجی صاحبؒ نے مکہ میں دُعا کی کہ الٰہی مجھ کو ایسی جگہ دے کہ کوئی یہ نہ کہے کہ جا یہاں سے اٹھ جا، حضرت خواجہ معین الدین چشتیؒ کی روح متمثل ہوئی، فرمایا : تمہارے ہاتھوں پر ہزاروں روپے کا خرچ رکھا گیا ہے۔ عرض کیا میں اس کا متحمل نہیں ہوں گا۔ فرمایا : جو دیں گے وہ تحمل بھی عطا فرمائیں گے۔ پھر خواجہ صاحبؒ نے کچھ روپے دیئے۔ پھر خدام نے رباط کے قریب مکان خرید کر حاجی صاحب کو دیا۔ آپ نے اسی وقت وقف کر دیا اور فرمایا جہاں بیٹھا کرتا ہوں یہ سند شیخ اکبرؒ کی ہے۔ فرمایا : ایک مرتبہ شیخ اکبرؒ کی فصوص پر اعتراض کیا گیا تو شیخ اکبر نے فرمایا : اس کا امتحان یوں کرو کہ ایک ایک ورق کر کے بیت اللہ شریف کی چھت پر ڈالدو، اور ایک سال بعد اٹھا کر دیکھو، اگر صحیح ہو گی تو باوجود کثرت ریاح و غبار کے کوئی حرف و ورق اس کا ضائع نہ ہو گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

(۲۰۰) دنیا دار مال کے قدر دان ہیں :

فرمایا : بحکم حاجی صاحبؒ مولانا مستور علی صاحب نے مستحقین کی فہرست لکھی تو ایسے دو آدمیوں کا نام اس میں نہ تھا۔ جو دنیا دار مال کے طامع (لالچی) تھے۔ فرمایا : ان کا نام کیوں نہیں لکھا، عرض کیا گیا : وہ تو اپنا کما لیتے ہیں۔ فرمایا : تم بھی عجیب ہو، وہ تو مال کے قدر دان ہیں، ان کو تم محروم کرتے ہو

(۲۰۱) حضرت مولانا یعقوب صاحبؒ کی دور رسی :

فرمایا : حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ رحمۃ اللہ علیہ نانوتہ میں چھکڑے پر سوار ہونے لگے ۔ خود رضائی کو سیدھی تہ کر کے کہیں گئے ۔ کسی خادم نے استر کو اوپر کر دیا ۔ فرمایا عجیب احمق ہے رات جب اوڑھیں گے تو منہ میں مٹی پڑے گی ۔

(۲۰۲) اپنے مرید کو خلاف سنت امر پر متنبہ کرنے کی ہدایت :

فرمایا ، حضرت سید صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مُرید قاضی لشکر مولانا عبدالحی صاحب سے فرمایا کہ جب کوئی مجھ میں خلاف سنت امر دیکھو تو متنبہ کر دیا کرو انہوں نے کہا جب کوئی امر خلاف سنت ہوگا تو عبدالحی کو خلاف سنت نہیں پائیں گے ۔

(۲۰۳) اہل بلغار پر نماز عشاء نہیں :

فرمایا ، مولانا مرتضیٰ حسن صاحبؒ نے حضرت والاؒ کے سامنے بیان کیا کہ مجھ کو شبہ تعارض ہوا کہ موافق تصریح فقہاء اہل بلغار پر نماز عشاء نہیں ، کیونکہ ان پر وقت عشاء نہیں آتا اور حدیث میں ہے کہ جب خروج دجال کے وقت پہلا دن سال بھر کا ہوگا تو اندازہ سے متعدد نمازیں پڑھی جائیں ۔ حالانکہ طلوع و غروب متعدد نہیں ہوگا ۔ میں نے یہ شبہ حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں لکھا ، انھوں نے جواب میں تحریر فرمایا : جب آؤ گے زبانی بیان کر دیں گے ۔ پھر جب میں گنگوہ گیا تو یاد دلایا ، فرمایا مسئلہ جو اہل بلغار کے متعلق ہے یہی صحیح ہے اور حدیث خروج دجال اس کے



مخالف نہیں ۔ کیونکہ اس وقت بھی طلوع و غروب روزانہ ہوگا ، صرف جہاں اس کا فتنہ ہوگا وہاں یہ نمایاں نہیں ہوگا ۔ اس لیے اندازہ سے سب نمازیں پڑھی جائیں گی ، میں نے عرض کیا اس سے ئی دلیل حدیث سے بھی ہے ، فرمایا : ہاں ہے ۔ پھر کئی بار فرمایا : بتلاؤں ؟ ایک حدیث میں آتا ہے کہ دجال کے نکلنے کی علامت پانچ سواروں کا ظاہر ہونا فرمایا گیا ہے ۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر طلوع و غروب بند ہو جاتا تو علامت متحقق ہو جاتی تو پھر سواروں کے انتظار کے کیا معنی ؟

(۲۰۴) مراقبہ معیت :

فرمایا : ایک بزرگ نے مریدوں کو مراقبہ معیت ( الم یعلم بأن اللہ یری ۔ کیا اس شخص کو خبر کہ اللہ تعالیٰ اسے دیکھ رہا ہے ) ۔ فرمایا پھر امتحان کیا سب کو ایک ایک کبوتر اور چھری دے کر فرمایا کہ ایسی جگہ جا کر ذبح کر لاؤ جہاں کوئی نہ دیکھتا ہو ، سب نے ذبح کر لیا صرف ایک ہی بچا ، اس لیے کہ جہاں جاتا ہوں وہاں خدا تعالیٰ دیکھتا ہے ۔ فرمایا بس تو نے مراقبہ پختہ کر لیا ۔ اور باقیوں کو فرمایا : تم نے ابھی کچھ نہیں کیا ۔

(۲۰۵) تردّد خامی کی دلیل ہے :

فرمایا : حضرت مولانا محمد قاسم صاحب رحمۃ اللہ علیہ جب مطبع مجتبائی دہلی میں منشی ممتاز صاحب کے پاس دس روپیہ کی تصحیح پر ملازم تھے تو اس زمانہ میں حاجی صاحبؒ کے پاس تشریف لے گئے حاضری میں عرض کیا کہ ملازمت ترک کر دوں ؟ فرمایا : مولانا ! سوال دلیل ہے تردّد کی ، اور

تردد دلیل ہے خامی کی، خامی دلیل ہے پریشانی کی، ایسی صورت میں ملازمت چھوڑنا کیونکر جائز ہوگا۔

### (۲۰۶) صاحب تصرف بزرگ کا اثر:

فرمایا: ایک عالم متبحر وعظ کر رہے تھے اس وقت ایک صاحب تصرف بزرگ بھی مجمع میں توجہ فرما کر بیٹھے ہوئے تھے۔ عالم نے بہت نکات اور لطائف بیان کیے۔ اثنائے بیان میں خطرہ ہوا کہ میں سب سے اچھا عالم ہوں۔ بزرگ کو اس کا ادراک ہوا فوراً توجہ ہٹالی، سب قوت وعظ سلب ہوگئی۔ فرمایا: بس اپنی حقیقت کو دیکھ لے۔





# رسالہ خیر الاختبار
## فی
# خبر الاختیار

—— : ملفوظ شریف : ——

حضرت مرشدی و مولائی سیدی و سندی حجۃ اللہ فی الارض حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا شاہ محمد اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

احقر خیر محمد[1] جالندھری جامع ملفوظ عرض رساں ہے کہ بہت دن سے میرا قلب غواشی میں مستور اور طرح طرح کی تشویشات میں مغمور تھا۔ حق تعالیٰ کا کروڑ شکر ہے کہ ملفوظ مذکور کی بدولت قلب تمام غواشی سے صاف اور تمام تشویشات سے خالی ہوگیا اور ایک گونہ جمعیت حاصل ہوگئی۔ حق تعالیٰ سیدی حضرت مولانا مدظلہم العالی کے فیوض و برکات کو علی الدوام جاری رکھے

---

[1] روعی فی التسمیۃ اسم الجامع ھو مولانا المولوی خیر محمد جالندھری بانی خیر المدارس ملتان، متوفی شعبان المعظم ۱۳۹۰ھ۔

اور جملہ احباب کو استفادہ کی توفیق بخشے اور اتباعِ سنّت اور اپنی رضا نصیب فرمائے۔ آمین!

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۰ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم ۰ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العظیم ——— مجلس بعد نمازِ عصر ۴ رمضان المبارک ۱۳۵۱ھ (۲ جنوری ۱۹۳۳ء) ——— یوم یک شنبہ ———

## کیفیت مقصود نہیں :

فرمایا : ایک صاحب نے خط میں شکایت لکھی کہ جو جمعیت حضرت والا کی خدمت بابرکت سے لے کر آیا تھا وہ یہاں آکر رفتہ رفتہ رخصت ہو گئی۔ فرمایا : میں نے جواب میں لکھا کہ اگر یہ کیفیت رخصت ہو گئی تو ضرر کیا ہوا کیونکہ کیفیت مقصود ہی نہیں۔

## کیفیت کے پیچھے پڑنے کی مثال :

حاضرینِ مجلس میں سے ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت ضرر تو ہوا ہے؟ فرمایا کیا ضرر ہوا؟ عرض کیا کہ ایک چیز نصیب ہوئی تھی وہ جاتی رہی؟

فرمایا : اس کی کیا دلیل ہے کہ وہ چیز اس کے لئے نافع ہی تھی ممکن ہے کہ وہ مضر ہوتی حق تعالیٰ ہی مضر و مفید کو خوب جانتے ہیں اور اس کو بھی بندہ کے لئے کس وقت کیا مناسب ہے۔ لوگ کیفیت کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور لذّت کے طالب ہیں۔

## اعمالِ صالحہ میں لذّت و سہولت کی طلب میں نفس کا ایک مخفی کید :

اگر یہ کہا جائے کہ مزہ سے اعمال میں سہولت پیدا ہوتی ہے تو میں کہتا ہوں کہ سہولت ہی کی کیوں طلب ہے؟ کیا انسان دنیا میں سہولتوں کے لئے بھیجا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ تو فرماتے ہیں :

لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ کَبَدٍ ———

ہم نے انسان کو مشقت میں پیدا کیا اور یہ طالب ہے سہولت کا۔ الغرض اس غم میں نہ پڑنا چاہئے اپنے کام میں لگے رہنا چاہئے کیونکہ اس غم میں پڑنا کہ وہ حالت نہیں رہی۔ یہ حالت نہیں۔ فلاں کیفیت جاتی رہی۔ قلب کا برباد کرنا ہے۔ آخر یہ توجہ مخلوق کی طرف نہیں تو اور کس کی طرف ہے۔ اس میں بھی تو عنوان اچھا اختیار کیا گیا ہے مگر ہے نفس کا کید کہ لذّت و سہولت کا طالب ہے۔



پھر شرع پر زیادت چہ معنی ———
بزہد و ورع کوش و صدق و صفا ؛ ولیکن میفزائے بر مصطفیٰؐ!

## احوال کی زیادت بھی بدعت ہے :

معلوم بھی ہے جیسے عقائد و اعمال کی زیادت علی الحدود بدعت ہے ایسے ہی احوال کی زیادت بھی بدعت ہے یہ ظاہری وہ باطنی غیر اختیاری امور کا مطلوب نہ ہونا اور اختیاری کا مطلوب ہونا تو نصِ قطعی سے ثابت ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ ولا تتمنوا ما فضل اللہ بہٖ بعضکم علیٰ بعض للرجال نَصِیۡبٌ مِّمَّا اکتسبوا وللنساء نصیب مما اکتسبن۔ واسئلوا اللہ من فضلہٖ ان اللہ کان بِکُلِّ شیءٍ عَلِیۡمًا ؛

ترجمہ :- اور تم ایسے امر کی تمنا مت کیا کرو جس میں اللہ تعالیٰ نے بعضوں کو بعضوں پر فوقیت بخشی ہے۔ مردوں کے لئے ان کے اعمال کا حصّہ ثابت ہے اور عورتوں کے لئے اُن کے اعمال کا حصّہ ثابت ہے اور اللہ تعالیٰ سے اس کے فضل کی درخواست کیا کرو۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں تفسیروں میں اسکی شانِ نزول یہی لکھی ہے کہ مجاہدین کے اجرِ جہاد کو جناب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سُن کر حضرت اُمِ سلمہ نے عرض کیا کہ کاش ہم بھی مرد ہوتیں تو جہاد کرتیں۔ اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔ ما فضل اللہ بہٖ۔ چونکہ بمقابلہ اکتساب واقع ہوا ہے اس لئے اس سے مراد امور غیر اختیاریہ ہیں۔

## فضائل کی دو قسمیں :

آیت کا حاصل یہ ہوا کہ فضائل دو قسم کے ہیں موہوب یعنی غیر اختیاریہ مکتسبہ یعنی اختیاریہ۔ حق تعالیٰ نے ولا تتمنوا ما فضل اللہ بہٖ۔ میں غیر اختیاری کی تمنا سے نہی فرمادی ہے اور للرجال نصیب مما اکتسبوا میں اختیاری کے اکتساب کی ترغیب دی ہے پھر واسئلو اللہ من فضلہ۔ میں اسکی اجازت دی ہے کہ اگر فضائل غیر اختیاریہ کو دل ہی چاہے تو بجائے درپے ہونے اور ہوس کرنے کے اس کی دُعا کر لیا کرو اس لئے ارشاد فرماتے ہیں۔

واسئلوا اللہ من فضلہ یعنی ثمرات و فضائل کے لئے دُعا کرنے کا اذن فرمایا ہے بشرطیکہ اور کوئی امر مانع دعا نہ ہو۔ مثلاً کسی امر کا غیر عادی ہونا جیسے عورت کا مرد بن جانا پھر دُعا کر کے بھی حصول کا منتظر

ہے کہ اگر کچھ جمعیت نصیب بھی ہوئی ہو تو یہی فکر کر کے اپنے ہاتھ سے خود اسکو برباد کرتا ہے ایسا کرنا بالکل اس شعر کا مصداق ہے ؎

یکے بر سر شاخ وبن مے بُرید ٭ خداوند بُستاں نگاہ کرد و دید

جس شاخ پر بیٹھا ہے اسی کو اپنے ہاتھ سے کاٹ رہا ہے اسی طرح یہ لوگ اپنے ہاتھوں قلب کو مشوش کر رہے ہیں۔ وجہ یہی ہے کہ غیر اختیاری چیزوں کے پیچھے پڑے ہیں۔

## وساوس کی طرف التفات نہ کرنا وساوس کا سب سے بڑا علاج ہے :

جمعیت نہ ہونے کے سبب نماز میں بھی لوگوں کو وساوس آتے ہیں اور اکثر اُنکی شکایت کیا کرتے ہیں اور دفع کی تدبیر پُوچھا کرتے ہیں۔ میں کہا کرتا ہوں کہ اس طرف خیال ہی مت کرو۔ التفات ہی مت کرو بلکہ ایسے موقع پر مفید صُورت یہی ہے کہ اپنے کام میں لگے رہیں ان وساوس کی طرف التفات ہی نہ کریں نہ جلباً نہ سلباً کیونکہ یہ التفات ایسا ہے جیسے بجلی کے تار کو ہاتھ لگانا کہ چاہے دفع کے واسطے ہو چاہے اپنی طرف کھینچنے کے واسطے ہو۔ ہر صُورت میں وہ پکڑ لیتا ہے۔

اور میں کہتا ہوں وساوس کی فکر ہی کیوں ؟

## قلب تو مثل ایک سڑک کے ہے :

قلب تو مثل ایک سڑک کے ہے اگر سڑک پر بھنگی چمار چل رہے ہیں اور آپ بھی اس پر سے گزر رہے ہیں تو آپ کا حرج ہی کیا ہے۔ اگر سڑک کے خالی ہونے کے انتظار میں آپ کھڑے رہیں تو کبھی منزلِ مقصود تک نہ پہنچ سکیں گے۔ البتہ نظام دکن کے لئے تو سڑک بھی خالی ہو سکتی ہے مگر ہر شخص تو نظام نہیں۔ افسوس اب تو ہر شخص نظام بننا چاہتا ہے کہ جیسے ان کے لئے سڑک روک دی جاتی ہے ایسے ہی ہمارے لئے بھی سب گزرنے والوں سے سڑک خالی کر دی جائے۔ ارے بھائی پہلے نظام کے درجہ کے تو ہو جاؤ۔ پھر ہی یہ تمنا کرنا۔ جو نظام کے درجہ کے ہو جاتے ہیں ان کے لئے سڑک بھی صاف کر دی جاتی ہے۔

## صرف احضارِ قلب کافی ہے :

لوگ وساوس کو حضورِ قلب میں مخل سمجھتے ہیں۔ لیکن میں کہتا ہوں کہ خود حُضورِ قلب ہی مقصود نہیں صرف احضارِ قلب مقصود ہے۔ حضور ہو یا نہ ہو جب ہم اس کے شرعاً مکلف ہی نہیں



نہ رہنا چاہیے۔ اس سے بھی پریشانی ہوتی ہے۔ بلکہ یہ سمجھ لینا چاہیے کہ : اِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِکُلِّ شَیْئٍ عَلِیْمًا ۔ پس اس میں تعلیم ہے کہ حق تعالیٰ ہی کو مصلحت اور حکمت معلوم ہے۔ وہ ہر ایک کی استعداد کے موافق فضائل و ثمرات خود عطا فرماتے ہیں۔ کبھی دُعا سے کبھی بدون دُعا کے تم ایسی غیر اختیاری چیزوں کی ہوس مت کرو۔ اور نہ ان کی افراط کے ساتھ تمنا کرو۔ اور آجکل اکثر لوگوں نے ایسی ہی چیزوں کی تمنا کو اختیار کر رکھا ہے جن کے حُصول کے درپے ہونے سے منع کیا ہے۔ یہی سبب ہے زیادہ تر لوگوں کی ناکامی کا اور پریشانی کا۔

## توبہ کامل کے بعد دو امر کی ضرورت :

ایک مولوی صاحب نے دریافت کیا کہ حضرت بلا قصد اگر پچھلے گناہ یاد آ جائیں تو اُس وقت کیا کرنا چاہیے۔ فرمایا کہ توبہ خالص و کامل کر چکنے کے بعد دو امر کی ضرورت ہے ایک تو یہ کہ خود اُن گناہوں کا قصداً استحضار نہ کرے جو ماضی میں گزر چکے ہیں اور جن سے توبہ کر چکا ہے اور دوسرے آئندہ کے نہ ہونے کی فکر میں نہ پڑے۔ ماضی کا غم اور مستقبل کی فکر یہ دونوں حجاب ہیں۔ اسی کو مولانا فرماتے ہیں ؎ ماضی و مستقبلت پردۂ خدا است

## قصداً گناہوں کا استحضار نہ کرنا چاہیے :

خلاصہ یہ کہ قصداً گناہوں کا استحضار نہ کرنا چاہیے۔ اس سے بندے اور خدا کے درمیان حجاب ہو جاتا ہے۔ البتہ جو گناہ بلا قصد یاد آ جاوے اس پر مکرر استغفار کر کے پھر اپنے کام میں لگ جائے زیادہ کاوش نہ کرے البتہ اگر کسی کو استحضار سے بھی کیفیت حجاب کی نہ ہوتی ہو اس کے لئے مضر نہیں مگر پھر بھی ایسا مبالغہ اور غلو نہ کرے جیسے مولانا رائے پوری کے پہلے پیر شاہ عبدالرحیم صاحبؒ ایک قصّہ فرماتے تھے کہ رمی جمار کے موقع پر میں نے ایک شخص کو دیکھا کہ ایک لمبا سا جُوتا لئے شیطان کو مار رہا ہے۔ اور کہہ رہا ہے کہ تو نے فلاں دِن مجھ سے زنا کرایا تھا فلاں دن چوری کرائی تھی۔ فلاں فلاں دن فلاں فلاں گناہ کرائے تھے۔ شاہ صاحب نے ٹوکا کہ یہ کیا واہیات حرکت ہے تو بہت خفا ہوا اور کہا کہ جو اس کا ساتھی ہو وہ بھی آ جاوے۔ شاہ صاحب نے کہا کہ بھائی میرا کیا بگڑتا ہے بلکہ میری طرف سے بھی دو جوتے لگا دے۔ مجھے بھی بہت پریشان کیا ہے۔ بعض جاہل ترک تو وہاں بجائے کنکریوں کے

بندوق سے گولیاں مارا کرتے تھے۔ یہ سمجھتے ہوں گے کہ کنکریوں سے شیطان پر کیا اثر ہوگا۔ اس خبیث پر گولیاں برسانی چاہئیں۔ ایسی فضولیات اور خرافات میں پڑنا حقیقت میں اپنے وقت کو برباد کرنا ہے۔ حضرت رابعہ بصریؒ نے تو بلاضرورت شیطان پر لعنت کرنے کو بھی پسند نہیں فرمایا۔

## حدیث اَللّٰھُمَّ اجْعَلْ وَسَاوِسَ قَلْبِیْ خَشْیَتَکَ کا مفہوم :

پھر ان ہی مولوی صاحب نے حدیث کی اس دُعا کا مطلب دریافت کیا۔ اللھم اجعل وساوس قلبی خشیتکَ وَذِکْرَکَ واجعل ھمتی وھوای فیما تحب و ترضٰی ـــــــ

فرمایا۔ اس کے تین معنی ہوسکتے ہیں۔ ایک یہ کہ بجائے وساوس کے خشیت و ذکر قلب میں پیدا ہو جائے اور جعل ایسا ہوگا جیسا اس حدیث میں ہے۔ مَنْ جَعَلَ الْھُمُوْمَ ھَمًّا وَّاحِدًا یعنی پہلی چیز زائل ہو جاوے اور دوسری پیدا ہو جاوے۔ دوسرے یہ کہ وساوس ذریعہ خشیت و ذکر کا بن جائیں۔ جیسا حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ وسواس کو مرأۃ جمالِ خداوندی بنائے۔ اس طرح سے کہ جب وساوس بند نہ ہوں مراقبہ کرے کہ اللہ اکبر قلب کو بھی کیسا بنایا ہے کہ اس کے خیالات کی انتہا ہی نہیں۔ بس اس صنعت کے مراقبے میں لگ جاوے۔ تیسرے یہ کہ حق تعالیٰ کو یہ بھی قدرت ہے کہ خود وساوس ہی کو خشیت و ذکر کر دیں جیسا کہ مولانا فرماتے ہیں ؎

کیمیا داری کہ تبدیلش کنی ، گرچہ جوئے خوں بود نیلش کنی
ایں چنیں میناگریہا کار تست ، ایں چنیں اکسیرہا ز اسرار تست

## عارف اپنے آپ کو رائی کے برابر سمجھتا ہے :

اسی دوران گفتگو میں کسی موقع پر ایک صاحب نے عرض کیا کہ حضرت عارف تو اپنے کو رائی کے برابر سمجھتا ہے۔ فرمایا جی ہاں جو رائی (مُبصِر) ہوتا ہے وہ اپنے آپ کو رائی کے برابر سمجھتا ہے۔

## بلا قصد کسی حسین کے خیال آنے کا علاج :

پھر ایک مولوی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت بعض مرتبہ کسی حسین کا خیال بلا قصد آتا ہے۔ اس کا



کیا علاج ہے۔ فرمایا کہ بہ اختیار خود نہ لایئے اور اگر وہ خود آتا ہے تو آنے دیجئے۔ ذرہ برابر ضرر نہیں۔ مگر قصد سے اس کا ابقاء نہ کرے بلکہ اس کشمکش ہی میں تو اجر بڑھتا ہے اور اگر دفع ہی کرنا چاہے تو ایک مراقبہ مفید ہوگا کہ کسی ایسے بڈھے کا جو اندھا چوندھا بدشکل ہو جس کی ناک پچکی ہو دانت ہونٹ بڑے بڑے۔ توند بڑی سی نکلی ہوئی اور ناک سے رینٹ اور منہ سے رال بہہ رہی ہو تصور کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ خیال جاتا رہے گا۔ اور اگر نہ بھی گیا تو کمی تو ضرور ہی ہو جائے گی کیونکہ یہ عقلی مسئلہ ہے کہ :

النفس لا تتوجہ الی شیئین فی آنٍ واحدٍ۔

نفس کو ایک وقت میں دو چیزوں کی طرف پوری توجہ نہیں ہوسکتی۔ لیجئے ہم نے کافر سے بھی دین کا کام لے لیا۔

## وسوسہ کے وقت ہمت سے کام لے کر قلب کو دوسری طرف متوجہ کرنا چاہیئے

تو جب وسوسہ آئے ہمت سے اپنے قلب کو بہ تکلف دوسری طرف متوجہ کر دے اور بالکل نکل جانا تو مطلوب بھی نہیں اگر آدمی بچنا چاہے اور ہمت اور قوت سے کام لے تو خدا مدد کرتا ہے رفتہ رفتہ بالکل بھی نکل جاتا ہے اور اگر نہ بھی نکلے تو کلفت برداشت کرے۔ اگر خدانخواستہ کوئی مرض عمر بھر کو لگ جائے تو وہاں کیا کرو گے۔ عمر بھر تکلیف کو طوعاً و کرہاً برداشت ہی کرنا پڑے گا۔ یہاں بھی یہی کرو اور اگر اس پر راضی نہیں تو کوئی دوسرا خدا تلاش کرو حضرت سرمدؒ نے خوب فیصلہ فرمایا ہے۔ کہتے ہیں ؎

سرمد گلہ اختصار مے باید کرد ، یک کار ازیں دو کار مے باید کرد
یا تن برضائے دوست مے باید داد ، یا قطع نظر زیار مے باید کرد

میں کسی کو سعی و کوشش سے اور اپنی اصلاح کی فکر سے منع نہیں کرتا ہاں غلو سے منع کرتا ہوں نہ تو خلو نہ غلو بلکہ علو ـــــــ

## ہیبت اور خشیت سارے مزوں کو ملیامیٹ کر دیتی ہے :

اور اگر کسی کو ہوس ہوتی ہو کہ عارفین کو عبادات میں کیا کچھ لطف اور مزے آتے ہوں گے۔ چنانچہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں : جُعِلَتْ قُرَّۃُ عَیْنِیْ فِی الصَّلٰوۃِ

نماز میں آنکھ کی ٹھنڈک ہے۔ تو خوب سمجھ لیجئے کہ جہاں انکے لئے لذّت اور مزہ ہے وہاں ایک شے اور بھی تو ہوتی ہے جو سارے مزوں کو ملیامیٹ کر دیتی ہے وہ ہیبت اور خشیت ہے کہ جس سے سارا مزہ گرد ہو جاتا ہے۔ خود جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز میں یہ حالت ہوتی تھی لَہٗ اَزِیْزٌ کَاَزِیْزِ الْمِرْجَلِ یعنی نماز میں جس کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی آنکھوں کی ٹھنڈک فرمایا ہے آپ کے سینہ مبارک کی بوجہ غلبہ خوف وخشیت کے ایسی حالت ہوتی تھی کہ جیسے کوئی ہانڈی چولہے پر چڑھی ہوئی ہو اور اس میں اُبال آرہا ہو اور کھد بد کھد بد آواز ہو رہی ہو نیز حضور صلی اللہ علیہ وسلم قہقہہ نہیں فرمایا کرتے تھے اور دائم الفکر رہا کرتے تھے تو جناب آپ کو کیا خبر کہ جن کو آپ سمجھتے ہیں کہ بڑے مزے میں ہوں گے ان پر کیا گزرتی رہتی ہے۔ اسی کو ایک عارف فرماتے ہیں ؎

اے ترا خارے بہ پا نشکستہ کے دانی کہ چیست

حال شیرانے کہ شمشیر بلا بر سر خورند

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اصل مقصود تو ہیبت ہی کا القا کرنا ہے اور مزہ اس واسطے دے دیتے ہیں کہ ہیبت وخشیت کا تحمل ہو سکے۔ اسی کو فرماتے ہیں ؎

گر تو ہستی طالبِ حق مرد راہ ✽ درد خواہ و درد خواہ و درد خواہ

اردو کا بھی ایک شعر اسی کو ظاہر کرتا ہے ؎

دردِ دل کے واسطے پیدا کیا اِنسان کو ✽ ورنہ طاعت کے لئے کچھ کم نہ تھے کرّوبیاں

## اصل مقصود خوف وخشیت ہی ہے :

اس پر مجھے اپنے بچپن کی ایک حکایت یاد آئی۔ ایک مرتبہ مجھ کو خارش کا عارضہ ہو گیا تھا۔ والد صاحب اُس زمانے میں میرٹھ میں ملازم تھے۔ اوّل یہاں وطن میں بہت علاج کیا کوئی نفع نہ ہوا۔ خون میں اس قدر حدّت پیدا ہو گئی تھی کہ بعض اطبانے احتراق کا اندیشہ بتلا دیا تھا چنانچہ میں علاج کے لئے والد صاحب کے پاس میرٹھ چلا گیا۔ والد صاحب پر بوجہ شفقت کے بیحد اثر ہوا۔ ایک جراح کو دکھلایا اس نے ایک نہایت تلخ دوائی دی جو دہی میں کھائی جاتی تھی۔ والد صاحب یہ کرتے کہ کچھ دہی پہلے ہاتھ پر رکھتے پھر اس پر دوا رکھتے اور پھر دہی رکھ کر مجھ کو کھلا دیتے۔ اس کے کھانے سے تمام حلق کڑوا ہو جاتا



اور بہت دیر تک اسکی تلخی کا اثر رہتا۔ اب ظاہر ہے کہ مقصود دہی کھلانا نہ تھا بلکہ اس تلخ دوا کا کھلانا تھا اور دہی کے ساتھ اس لئے کھلاتے تھے کہ تلخی کی ناگواری کسی قدر کم ہو جائے اور وہ دوائی کھا جا سکے ورنہ اس میں اس قدر تلخی تھی کہ بلا دہی کے میں کھا ہی نہ سکتا۔ لیکن باوجود اس کے بھی اس دوا ہی کی تلخی غالب رہتی تھی اسی طرح یہاں سمجھ لیجئے کہ لذت مقصود نہیں مقصود خوف وخشیت ہی ہے۔ لیکن لذّت اس لئے دے دی جاتی ہے کہ خشیت کی سہار ہو سکے۔ پھر بھی غلبہ خشیت ہی کا رہتا ہے اور کیوں نہ ہو بندہ پیدا ہی اس واسطے ہوا ہے کہ وہ اس کشمکش میں رہے ورنہ عالم ارواح ہی سے آنے کی کیا ضرورت تھی۔ اس امتحان ہی کے لئے تو یہاں بھیجے گئے ہیں اور یہی تو حکمت رُوح کو جسد کے ساتھ متعلق کرنے میں ہے۔ جب تک جسد کے ساتھ روح کا تعلق ہے یہی کشاکشی ہے اس سے چھٹکارا کی تمنا ہی کرنا فضول ہے۔ انسان اس کشمکش ہی کے لئے تو پیدا کیا گیا ہے۔ ورنہ عبادت کے لئے فرشتے کیا کچھ کم تھے۔ شاہ نیاز اسی کو کہتے ہیں ؎

کہاں تھا کون تھا اور اب کہاں ہوں کیا ہوں میں

اس آب و گِل کے جو دلدل میں آ پھنسا ہوں میں

تھے کہاں گردشِ تقدیر کہاں لائی ہے ؎

بادہ پیمائی تھی یا بادیہ پیمائی ہے

یہ بندہ ہے مگر خدا بن کر رہنا چاہتا ہے کہ میرا جی چاہے وہ ہو۔ بس حقیقت یہ ہے کہ لذّت مقصود ہی نہیں۔

## مقصود نصب و وصب ہے :

مقصود نصب و وصب ہے۔ اسی واسطے حضرات انبیاء علیہم السلام بھی اس سے خالی نہ رہے۔ خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بخار میں شدت ہوئی تاکہ ثواب مضاعف ہو۔ اگر یہ کوئی چیز مقصود نہ تھی تو انبیاء علیہم السلام بالخصوص ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس سے کیوں بری نہ رہے۔ مولانا فرماتے ہیں ؎

زاں بلایا کانبیاء برداشتند ✽ سر بچرخ ہفتمیں افراشتند

خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

اشد الناس بلاءً الانبیاء ثم الامثل فالامثل ـــــــ
دیکھئے اشد بلاءً فرمایا اکثر راحۃً نہیں فرمایا۔

## حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم بھی وساوس سے مامون نہ تھے :

اور وساوس کی طرف سے توہم کو بالکل مطمئن فرما دیا گیا ہے۔ حضراتِ صحابہ سے بڑھ کر توہم نہیں ہو سکتے۔ ان حضرات کو بھی ایسے ایسے وسوسے آتے تھے کہ جن کے بارہ میں انہوں نے اس عنوان سے حضور میں عرض کیا کہ اُن کو ظاہر کرنے سے جل کر کوئلہ ہو جانا سہل ہے تو دیکھئے اُن حضرات کو بھی کیسے کیسے خوفناک وسوسے آتے تھے مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں ارشاد فرمایا : ذاک صریح الایمان ظاہر ہے کفر کے وسوسہ سے بڑا وسوسہ تو کوئی نہیں ہو سکتا اس کا بھی یہی حکم ہے اور جب اس قسم کے وساوس کا قلب پر ہجوم ہو تو وہی نسخہ استعمال کرے کہ اپنے خیالات کو کسی دوسری طرف متوجہ کر دے خواہ کسی دنیا ہی کی چیز کی طرف مثلاً گاجر کا حلوا، شلجم کا اچار اور اس کے اوزان اور ترتیب میں قلب کو مشغول کر دے۔ اس طرح قلب کو متوجہ کرنے میں چند روز تو تعب ہوگا، مگر پھر انشاء اللہ تعالیٰ بڑی سہولت سے وساوس کی مدافعت پر قدرت ہو جائے گی۔ آخر میں بطورِ تحدیث بالنعمۃ کے فرمایا کہ میں سچ عرض کرتا ہوں کہ مجھ کو تو ہر الجھن میں سیدھا راستہ نظر آجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ طریق کے سمجھنے میں اب کوئی پیچیدگی نہیں رہتی۔

( ماخوذ تربیت السالک ج ۲ ص ۲۸۵ تا ص ۲۹۲
و کمالاتِ اشرفیہ ص ۴۰۷ تا ص ۴۱۵ )



# خیر الملفوظات

خیر الافادات والحسنات
ارشادات
فرمودات
جمعہ فی القراٰی

# خیرُ الافادات و الحسنات

**فرمایا** ـــــ ایک مرتبہ حکیم الامت مجدد الملت حضرت، قدس مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہ العزیز سہارنپور تشریف لے جا رہے تھے کسی رفیق نے گنے دیئے کہ گھر لیتے جائیں، آپ نے ایک ہندو اسٹیشن ماسٹر کو فرمایا کہ اِن گنّوں کو بُک کر دیں، اُس نے بطور عقیدت عرض کی کہ آپ یوں ہی لے جائیں تُلوانے کی ضرورت نہیں۔ ہم گارڈ سے کہہ دیں گے، آپ نے فرمایا: "یہ گارڈ کہاں تک جائے گا؟ اُس نے عرض کیا۔ غازی آباد تک۔" حضرت اقدسؒ نے فرمایا: "غازی آباد سے آگے کیا ہوگا؟" عرض کیا "یہ گارڈ دوسرے گارڈ سے کہہ دے گا اور آپ کا سفر ختم ہو جائیگا۔" اس پر حکیم الامتؒ نے فرمایا: "نہیں وہاں سفر ختم نہیں ہوگا بلکہ میں نے تو آگے اسٹیشن پر جانا اور وہ ہے سفرِ آخرت کا اسٹیشن وہاں کا کیا انتظام ہوگا۔"

معاملات کی صفائی میں حضرت حکیم الامت کے متعلقین پر اتنا اثر پڑ گیا کہ ایک طالب علم کسی مسجد میں مسجد کے چراغ سے مطالعہ کر رہے تھے، جب چراغ بجھانے کا وقت آیا تو فوراً اس کو بجھا کر اپنا ذاتی چراغ جلایا، ایک اجنبی بوڑھے نے اس حرکت کو دیکھ وہاں کے لوگوں سے کہا معلوم ہوتا ہے اس کا مولانا تھانویؒ سے تعلق ہے:

**فرمایا** ـــــ علامہ شعرانیؒ طبقاتِ کبریٰ میں لکھتے ہیں کہ امام ابو ترابؒ جو مشائخ اکابر صوفیا میں ہیں فرماتے ہیں جب کسی شخص کا دل اللہ تعالیٰ سے اعراض کے ساتھ مانوس ہو جاتا ہے، تو اہل اللہ پر اعتراض کرنا شروع کر دیتا ہے۔

مولانا رومؒ فرماتے ہیں:

چوں خدا خواہد کہ پردہ کس درد ، میلش اندر طعنۂ نیکاں برد

(جس شخص کا خداوند تعالیٰ پردہ چاک کرنا چاہتے اور ذلیل رُسوا کرنا چاہتے ہیں وہ مشائخ اور بزرگان



دین پر طعن و تنقیص کرنے لگ جاتا ہے۔ ہمارے اکابر کی مجالس ہر قسم کی غیبت اور لغو سے پاک ہوتی تھیں حکیم الامت حضرت تھانویؒ فرماتے تھے "حضرت قطب العالم امام ربانی مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی مجلس مبارک میں ایک شخص نے حضرت شیخ الہندؒ کی بُرائی بیان کی تو حضرت گنگوہیؒ نے اس پر غصے کا اظہار فرمایا اور فرمایا: "اِسی وقت ہماری مجلس سے اُٹھ جاؤ تیری خباثت پر غضبِ الٰہی نازل ہو اور مبادا ہم لوگ بھی اس میں نہ آجائیں۔ حضرت عمرؓ رضی اللہ تعالیٰ عنہ ایک مرتبہ مسجد نبوی تشریف لائے تو دیکھا حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ، حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انور کے قریب بیٹھے رو رہے ہیں حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دریافت کیا۔ "معاذ! کیوں رو رہے ہو؟" عرض کیا: "میں نے اِس قبر والے (صلی اللہ علیہ وسلم) سے ایک بات سُنی تھی اُس کی وجہ سے رو رہا ہوں۔ کہیں میں تو مبادا اس میں مبتلا نہیں۔ میں نے یہ سُنا تھا کہ جو شخص اللہ تعالیٰ کے کسی ولی کے ساتھ دشمنی کرتا ہے وہ اللہ کے ساتھ لڑائی کے لئے مقابلہ کے لئے نکل آتا ہے اور میں اپنے بندے کی حمایت میں ایسا ناراض ہوتا ہوں جیسے غضبناک شیرنی اپنے بچوں کی حفاظت کے لئے اُتر آتی ہے، اِسی لئے اہلُ اللہ نے فرمایا: "اہلُ اللہ کے ساتھ اہانت کرنے والے اور سُود خوار کو خدا نے جنگ کرنے کا فرمایا ہے اس لئے اُن کا خاتمہ خراب ہونے کا خطرہ ہے۔

# ارشاداتِ حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا خیر محمد صاحب نور اللہ مرقدہٗ اس ناچیز پر نہایت ہی شفقت و مہربانی فرماتے تھے۔ میری اہلیہ نے حکیم الامت حضرت تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد اپنی تعلیم و تربیت کا تعلق مولانا مرحوم سے پیدا کر لیا تھا اور حضرت مولانا مرحوم نے درخواست قبول فرماتے ہوئے ہمارے غریب خانہ میانی افغاناں ضلع ہوشیارپور پر قدم رنجہ فرما کر نصائح ضروریہ سے نوازا تھا۔ فرمایا کرتے تھے:

میں تمہارے گھر کو اپنا گھر سمجھتا ہوں۔

مولانا مرحوم ہم سے بہت بے تکلف معاملہ فرماتے تھے ۱۹۳۷ء میں میں اور میری اہلیہ سفرِ حج سے واپس آئے تو حضرت مولانا مرحوم جالندھر اسٹیشن پر تشریف لائے ہوئے تھے۔ پورے سفر کے دوران میں نے کوئی ہار گلے میں نہیں ڈلوایا تھا۔ مولانا کے دستِ مبارک میں خوشبودار کلیوں کا ہار تھا۔ میں نے سر جھکا یا اور مولانا نے ہار گلے میں ڈال دیا۔ میں اپنی قسمت پر مسرور تھا۔

مولانا مرحوم کو دردِ گردہ کی شکایت ہو جاتی تھی۔ جب کبھی دورہ ہوتا تو طالب علم بھیج کر مجھے طلب فرما لیتے اور فرماتے:

تمہارے آنے سے مجھے بہت راحت ملتی ہے۔

تقسیم ملک کے بعد ملتان میں بھی بارہا غریب خانہ کو رونق بخشی اور بلا تکلف فرما دیتے

"میں چائے پیؤں گا۔"

ایک دفعہ حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب مدظلہ العالی کو مع اپنی اہلیہ محترمہ خیر المدارس ملتان تشریف لانا تھا۔ اتفاق سے مولانا مرحوم کی صاحبزادی



اس روز سخت بیمار تھی چنانچہ اسی میں اس کا وصال بھی ہو گیا —— مولانا مرحوم نے ایک طالب علم مکان پر بھیجا اور کہلوایا کہ حضرت قاری صاحب مدظلہ اور ان کے گھر والوں کے خورد و نوش کا انتظام آپ ہی کو کرنا ہے۔

ادھر مولانا کے پیغام پہنچنے سے قبل ہی میرے دل پر از خود تقاضا ہوا کہ حضرت قاری صاحب مدظلہ کی دعوت کروں۔ میں خیر المدارس پہنچ گیا۔ درخواست پیش کرنے پر فرمایا۔ کیا میرا پیغام نہیں ملا ——؟ میں نے عرض کیا نہیں۔ فرمایا "تمہارا گھر تو میرا اپنا گھر ہے۔ میں نے خود ہی بے تکلف کہلا بھیجا ہے"۔

چھوٹی پیرانی صاحبہ مدظلہا جالندھر تشریف لا رہی تھیں۔ حضرت مولانا مرحوم نے خط سے صرف یہ اطلاع کی کہ پیرانی صاحبہ مدظلہا فلاں تاریخ کو تشریف لا رہی ہیں۔ میں اور میری اہلیہ دونوں جالندھر پہنچ گئے۔ میں نے عرض کیا حضرت یہ تو آپ نے تحریر ہی نہ فرمایا کہ "اہلیہ کو بھی ساتھ لیتے آنا"؟ فرمایا

مجھے معلوم تھا کہ جب وہ سنیں گی تو رہ نہ سکیں گی اور اطلاع میں نے اس لئے دی تھی کہ وہ پیرانی صاحبہ کی مزاج شناس ہیں ان کے آنے سے پیرانی صاحبہ کو راحت ہوگی۔

حضرت مولانا بہت ہی چاہتے تھے کہ دنیوی طور پر بھی ہم بہت آرام میں رہیں جب بھی کوئی بات پوچھی آسان صورت کو ہی ہمارے لئے پسند فرمایا۔

# والا نامہ جات حضرت مولانا خیر محمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مکرمی ! زید مجدہٗ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

(۱) ان پیروں میں بعض بڑے اولیاء اللہ ہیں۔ ان کو برا سمجھنا اپنے ایمان کو نقصان پہنچاتا ہے۔ سب کا دل وزبان سے ادب ہونا چاہیئے۔ رہا ان کا سماع وغیرہ بعض رسوم میں ابتلاء، کسی کی طرف تو نسبت صحیح نہیں اور کسی کا خاص بناپر ابتلاء ہے جس میں وہ معذور ہیں۔ ہمیں ایسے امور میں ان کی اقتدار کرنا جائز نہیں۔ البتہ ان پر بدظنی کرنا بھی سخت گناہ ہے۔ مولانا رومؒ فرماتے ہیں ؎

در نیابد حال پختہ ہیچ خام
پس سخن کوتاہ باید والسلام

(۲) مشرک تو سمجھنا نہ چاہیے۔ البتہ رسومات میں اتباع کرنا جائز نہیں۔ اس سے احتراز کیا جاوے۔

(۳) ایسے لوگ مسلمان ہیں ان کو کافر اعتقاد کرنا بہت برا ہے۔

یہ تو آپ کے سوالات کا جواب تھا۔ اب خیر خواہانہ مشورہ ہے وہ یہ کہ ایسے خیالات سے بالکل پرہیز کیا جائے۔ اپنی ہی فکر پیش نظر رکھی جائے۔ سنّت کے مطابق عمل کیا جائے پھر بھی اپنے آپکو قصوروار سمجھ کر استغفار کیا جائے اور زید، عمرو بکر سے نظر بند کرلی جائے۔ والسلام

۲ر صفر ۱۳۷۴ھ

---



# ارضِ پنجاب کے متعلق مسائلِ شرعیہ

سوال :

کیا پنجاب کی زمین عُشری ہے ؟

جواب حضرت مولانا :

عُشری ہونے میں شبہ ہے اس لئے بقول حضرت گنگوہیؒ عُشر ادا کرنے ہی میں احتیاط ہے۔

سوال :

کیا استنجاء سے بچا ہوا پانی مکروہ ہوتا ہے۔ کیا وضو کے لئے تازہ پانی لینا چاہیے۔

جواب :

شرعی کراہت تو کوئی نہیں البتہ طبعی کراہت ہے۔ دونوں طرح اختیار ہے۔

سوال :

شُنید یہ ہے کہ یہاں کی زمین پٹھانوں نے اوروں سے غصب کرکے لی ہے کیا اس افواہ سے کوئی شرعی حکم ثابت ہوتا ہے ؟

جواب :

ایسے احتمالات سے کچھ نہیں ہوتا جب تک صحیح تحقیق نہ ہو۔

---

سوال :

باتیں بہت کرتا ہوں لیکن دل کورا ہے

جواب :

یہی اعتقاد ہمیشہ رہنا چاہیے۔ گو واقعہ میں ایسا نہ ہو۔

سوال :

بحمد اللہ حضرت کی محبت سے دل سرشار ہے۔ دل چاہتا ہے کہ اسی میں میرا خاتمہ ہو۔

جواب :

اللہ تعالیٰ اس مخلصانہ محبت کو طرفین کے لئے نافع اور طرفین کے حق میں ذریعۂ نجات بنائے۔

سوال :

دعا فرمائیں میرا خاتمہ ایمان پر ہو۔

جواب :

انشاء اللہ تعالیٰ ایسا ہی ہوگا۔



# مال مشتبہ سے احتیاط

مال مشتبہ کے بارے میں استفسار پر حضرت مولانا مرحوم نے جواب دیتے ہوئے تحریر فرمایا :

السلام علیکم ورحمۃ اللہ :

دینے والے دنیوی غرض سے ملازمین کو بلاطلب یا مع الطلب جو چیز دیتے ہیں وہ رشوت کہلاتی ہے۔ سوپٹواریوں کی زائد از مشاہرہ آمدنی اسی کا مصداق ہے۔ اس لئے کھانے پینے کی اشیاء سے اجتناب کرنا ہی احوط ہے البتہ اس کے ماسوا اشیاء میں وساوس کے پیچھے لگنے کی حاجت نہیں۔ ہاں جس چیز کے مشتبہ ہونے کا ظن غالب ہو اس سے اجتناب مناسب ہے۔ باقی کا تدارک استغفار سے کیا جاسکتا ہے۔ واللہ اعلم

از جالندھر، ۲۹ رجب ۱۳۶۲ھ

# حُسنِ تربیت کا سنہری اصول

ایک خط کے جواب میں حضرت مولانا مرحُوم رقمطراز ہیں :

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

چونکہ مجھے معلوم نہیں کہ تربیت کس طرح کی گئی اس لئے مشورہ سے قاصر ہوں ۔

البتہ ایک اصول عرض کرتا ہوں جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کا معمول تھا ، وہ یہ کہ کسی طالب کو اپنے دلی تعلقِ خاص کی اِطلاع نہیں فرمایا کرتے تھے تاکہ ناز کا وقت نہ آنے پائے ۔ بلکہ ہر شخص کو ظاہری استغناء اور اندرونی توجہ سے تربیت فرمایا کرتے تھے ۔ معلُوم ہوتا ہے آپ سے اس کی رعایت نہیں رہ سکی ۔

واللہ تعالیٰ اعلم

۲۰ نومبر ۱۹۶۹ء



# مقتدایانِ دین کے لئے اصُولِ شرعی

سوال :

حضرت والا ! میرے ایک افسر چاہتے ہیں کہ میں ان کی ہمشیرہ کو ٹیوشن پڑھاؤں ، لڑکی قریب البلوغ ہے ۔ اگر انکار کروں تو اندیشہ ہے کہ کہیں نقصان نہ پہنچائیں ، کوشش کروں گا کہ لڑکی موٹے کپڑے پہن کر پڑھے ۔ ارشاد فرمائیں کہ کیا طریق کار اختیار کروں ؟ حسبِ ارشاد دل وجان سے عمل کروں گا ۔

جواب حضرت مولانا رحمۃ اللہ ۔

مکرمی زید فیوضکم ۔

وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ !

حق گوئی وحق جوئی سے دل بہت خوش ہوا ، حق تعالیٰ مزید توفیق ترقی ارزانی فرمائے ۔ جواباً مختصر تحریر ہے کہ قرآن مجید میں آیہ کریمہ وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنٰی " زنا کے قریب مت جاؤ ، میں اسباب وذرائع اور دواعی وسائل زنا کو حرام اور ممنوع قرار دے کر ان سے نہی فرمائی گئی ہے ۔ اسی لئے دُوسری آیت میں مرد وعورت کو نظر پست رکھنے کا حکم دیا گیا ہے اور حدیث میں ناگہانی نظر کو معاف فرمایا گیا ہے ۔ ان سب نصُوص سے معلوم ہوتا ہے کہ اجنبی مرد کا اجنبی عورت سے قصداً تخلیہ میں بیٹھنا ، آواز سُننا ہم کلام ہونا ناجائز ہے ۔ ایسے مقام میں بیٹھنا قصداً جہاں گاہے گاہے نظر پڑ جاتی ہو معافی میں داخل نہیں بلکہ قصداً نظر کے حکم میں ہے ۔ معافی

اسی صورت میں ہے کہ خود کسی اجنبیہ کے قرب کا قصد نہ کیا گیا ہو، پھر اتفاق سے سامنا پڑ جائے یا اچانک نظر پڑ جائے۔ وہ معاف ہے۔ اس لئے آپ کا معاملہ میری نظر میں مشکوک ہے۔ خلافِ تقویٰ ہے۔ مرشدنا حضرت حکیم الامت قدس سرہ العزیز اس پر مطلع ہوتے تو اجازت نہ فرماتے۔ علاوہ ازیں دینی مصلحت کے بھی خلاف ہے۔ آپ کو اللہ تعالیٰ نے دینی مقتدا کا عہدہ عطا فرمایا ہے۔ مقتدا کے لئے مقامِ تہمت و مواضع شک و تردد سے اجتناب ضروری ہے۔ تاکہ دوسرے معتقدین غیر جائز مواقع میں اس کو حجت نہ بنا سکیں اور مخالفین بدنام کرکے ایک دینی مسلک سے عوام کو نہ ہٹا سکیں۔ فقط۔

یہ میرا خیال ہے۔ آگے آپ خود متقی ہیں۔ دین میں فہیم ہیں تحری اور استخارہ فرمالیں اور بحکم حدیث: دع ما یریبک الی ما لا یریبک، یعنی مشکوک کو چھوڑ کر غیر مشکوک کو اختیار کیا جائے۔ احتیاط پر عمل فرمالیں۔

والسلام

خیر محمد عفی عنہ از خیر المدارس ملتان،

۲۲ ذی الحجہ ۱۳۷۰ھ

چنانچہ حسبِ ارشاد حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ میں نے اس بچی کو پڑھانا قبول نہ کیا اپنے افسر صاحب سے معذرت کر دی۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا مرحوم کی برکت سے عجیب فضل فرمایا کہ اس افسر نے مجھے کہا کہ آپ کی اسی بات نے مجھے آپ کا گرویدہ بنا دیا ہے۔ آپ دینی اصول کے پابند ہیں۔ پھر انہوں نے خاص کوشش سے مجھے دو تین سپیشل گریڈ دلوائے۔



سوال:

حضرت والا! ہماری مسجد اب کافی وسیع ہو گئی ہے۔ لوگوں کا اصرار و تقاضا ہے کہ یہاں نمازِ جمعہ ہوا کرے گا لیکن مجھے اچھا معلوم نہیں۔ جمعہ کے روز میرا خیر المدارس آنا موقوف ہو جائے گا۔ ساتھ ہی یہ بھی اندیشہ ہے، اگر میں انکار ہی کرتا رہا تو لوگ نیا امام ڈھونڈنے کی فکر کریں گے۔ حضرت ارشاد فرمائیں کیا کروں؟ رمضان المبارک آنے کو ہے۔ دل یہ چاہتا ہے کہ اگر جمعہ کی نماز شروع کر دینے کا حکم ہو تو پہلا جمعہ حضرت والا پڑھائیں لیکن حضرت کو روزے کی وجہ سے آنے میں تکلیف ہوگی۔

جواب حضرت مولانا مرحوم:

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

بہتر صورت یہ ہے کہ آئندہ جمعہ یعنی ۲۹ شعبان کا آپ اپنی مسجد میں شروع کریں۔ کیونکہ یہ جمعہ اصل میں رمضان ہی کا ہے۔ میں آجاؤں گا اپنے دوستوں کو اطلاع کر دیں۔ اگر یہ صورت منظور ہو تو مجھے اطلاع کر دیں۔

والسلام

خیر محمد عفی عنہ،

۲۶ شعبان ۱۳۷۵ھ

حضرت والا تشریف لائے۔ ہماری مسجد میں پہلے جمعہ کی نماز حضرت نے پڑھائی آئندہ کے لئے مجھے اجازت مل گئی اور حضرت کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مسجد آباد فرما دی۔

# فرمودات
## حضرت استاذ العلماء مولانا خیر محمد صاحب قدس سرہٗ جالندھری

### حضرت تھانویؒ کے ملفوظات کی افادیت

(۱) حضرت کا معمول تھا کہ عصر کے بعد ملفوظات کی مجلس ہوتی تھی جس میں اکثر حضرت حکیم الامت قدس سرہٗ کے ملفوظات اور کبھی کبھار کسی دوسرے بزرگ کی کتاب سُنی جاتی تھی' اسی مجلس میں ایک دفعہ فرمایا کہ حضرت تھانویؒ کے ملفوظات ہر خاص و عام کے لئے یکساں مفید ہیں۔

### طالب اصلاح کو مشورہ ــــــ

(۲) فرمایا جس شخص کو بھی اپنی اصلاح مقصود ہو حضرت تھانویؒ کے ملفوظات و مواعظ کو زیر مطالعہ رکھے اور اگر نہ پڑھ سکے تو کسی سے سُن لیا کرے۔

### دیوبندیت کیا ہے؟

ایک مجلس میں فرمایا میرے نزدیک دیوبندی وہ نہیں جو صرف دیوبند سے پڑھ کر آجائے بلکہ دیوبندی وہ ہے جو اکابرِ دیوبند کے مسلک پر چلے۔ (شاید حضرت کا اشارہ اُن حضرات کی طرف ہو جنہوں نے دیوبند ہی سے علوم حاصل کئے اور پھر چند مسائل میں اکابرِ دیوبندؒ سے شدید اختلاف کیا بلکہ اسی اختلاف کو مقصدِ حیات بنائے رکھا۔)



پھر فرمایا میں نے اگرچہ دارالعلوم دیوبند میں پڑھا نہیں مگر اکابرین و اسلاف کے مقصد کا پابند ہوں۔

### عالم بے عمل

(۴) ایک دفعہ فرمایا کہ عالم بے عمل کی مثال پارس پتھر کی سی ہے جو لوہے کو تو سونا بنا دیتا ہے مگر خود وہی پتھر کا پتھر رہتا ہے ــــــ اسی طرح عالم بے عمل دوسروں کو تو راہ دکھا دیتا ہے مگر خود اس راہ پر نہیں چلتا آخر میں فرمایا لیکن اس کے باوجود وہ قابلِ احترام ہے کیونکہ عالم ہے۔

### گر خواہی سلامت بر کنار است

(۵) ایک دفعہ فرمایا سیاسی حالات اتنے خراب ہو چکے ہیں کہ کسی ایک جماعت کے ساتھ مخصوص نہ ہوں اور نہ کسی جماعت کی مخالفت کا نشانہ بنیں بلکہ عین موقعہ پر جس جماعت کو بہتر خیال کریں اس کے ساتھ تعاون کردیں۔

### طلباء اور عملی سیاست

(۶) خطیبُ الملت حضرت مولانا احتشام الحق صاحب تھانویؒ ڈیرہ اسمٰعیل خاں وغیرہ کا دَورہ کر کے مدرسہ تشریف لائے تو اس موقع پر فرمایا دینی مدارس کے طلباء اور اساتذہ کو عملی طور پر سیاست میں حصّہ نہیں لینا چاہیئے ورنہ اس سے تعلیمی ماحول برباد ہو جاتا ہے۔ (بعد کے حالات اور تجربات نے ثابت کردیا کہ حضرتؒ نے اس سلسلہ میں جو کچھ فرمایا وہ بالکل صحیح تھا۔ طلبہ کو عملی سیاست میں شریک کرنیوالوں نے خود اپنے اس عمل پر تأسف کا اظہار کیا وللہ در القائل

ع :۔ قلندر ہرچہ گوید دیدہ گوید

### جواب جاہلان باشد خاموشی

(۷) ایک دفعہ فرمایا' مخالف کی بیہودہ گفتگو اور لغویات کا جواب نہ دینا بہترین جواب ہے اس سے فتنہ ختم ہو جاتا ہے۔ ورنہ آج جواب دو گے تو کل کوئی نیا شوشہ چھوڑ دے گا، اس طرح مستقل دردِ سر بن جائے گا۔

### ببیں تفاوت راہ

(۸) فرمایا ایک دفعہ بریلی کے اسٹیشن پر حضرت حکیم الامت تھانویؒ اور بریلویوں کے بڑے حضرت احمد رضا خاں کی مُلاقات ہوئی۔ خان صاحب نے جب حضرت حکیمُ الامتؒ کو دیکھا تو نُورانی چہرہ اور وجیہ شکل ہونے کے سبب بزرگ سمجھ کر دوڑ کر مصافحہ کیا، اس کے معتقدین بھی یہ دیکھ رہے تھے۔ بعد میں انہوں نے

بتلایا کہ "یہی تو مولوی اشرف علی تھانوی ہیں"۔ تو خان صاحب کو بہت غصہ آیا اور وہیں سے واپس ہو گئے کہ جس ریل میں وہابی سفر کر رہا ہو میں سفر کرنا گوارا نہیں کرتا۔

ادھر حضرت حکیم الامت کو ان کے ساتھیوں نے بتلایا کہ "یہی تو مولانا احمد رضا خاں صاحب تھے" تو فرمایا ماشاء اللہ صورت تو بڑی اچھی ہے سنت کے مطابق، اللہ تعالیٰ عقیدہ صحیح فرما دیں۔

## اعتدال راہِ راست

(۹) ایک مسترشد نے اپنے حالات ذکر کئے تو سننے کے بعد بطور نصیحت فرمایا "اعتدال سے کرو، پڑھنے کا وقت مقرر کرو اس میں مطالعہ کرو، وظائف کے وقت میں معمولات ادا کرو، آرام کے وقت آرام کرو غرض ہر کام اعتدال سے ہونا چاہیئے۔

## صحبتِ بد کا نتیجہ

(۱۰) فرمایا کہ ہر ایک بری مجلس سے اپنے آپ کو بچانا ہر ایک کا فرض ہے۔ بری مجلس کا انجام دین سے دوری اور ہلاکت ہے۔

(تلک عشرۃ کاملۃ)





# جمعہ فی القریٰ

[ کے موضوع پر استاد العلماء حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری کی شیخ المشائخ حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رح سے گفتگو! ]



ھسوئی و مصفّٰی شرحین مؤطا امام محمدؒ وغیرہ رسائل مطالعہ سے عند الحنفیہ جمعہ فی القریٰ کا جواز سمجھ میں آیا۔ اور تخمیناً تین سال اس پر عمل کیا، بلکہ ایک تحریر بھی قلمبند کی اسی اثناء میں تھانہ بھون حاضری ہوئی۔ اس سفر کی تفصیل یہ ہے کہ (منڈی صادق گنج کے قیام کے دوران ایک دفعہ مولانا عبد الواحد صاحب غزنوی کے لڑکے (کے) ساتھ رنگون جانے کا قصد ہوا۔ رمضان المبارک ۱۳۴۲ھ کے وسط میں ہم براستہ دھلی بمبئی گئے۔ وہاں ایک عرب صاحب جو مولانا عبد الرحیم صاحب غزنوی کے داماد بھائی تھے۔ ان کے پاس ایک ہفتہ تک قیام رہا۔ پھر وہاں سے متھرا ہوتے ہوئے کلکتہ پہنچے۔ دو روز وہاں ٹھہر کر رنگون کو جہاز پر روانہ ہوئے۔ تیسرے یا چوتھے دن جہاز رنگون پہنچا۔ وہاں عشرہ اخیرہ رمضان المبارک اور عید الفطر گزارے۔ واپسی میں بریلی مدرسہ اشاعت علوم میں ایک دو دن قیام کیا۔ پھر عشرہ اولیٰ شوال ۶ رمئی ۱۹۲۴ء ۱۳۴۲ھ تھانہ بھون میں حاضر ہوئے۔ حضرت والا سے ملاقات ہوئی۔ شب کو میں نے حضرت کی خدمت میں ایک خط لکھا، صبح اس کا جواب ملا، اور میرے مرض کی تشخیص کی۔ پھر جواب الجواب میں نے اس مرض کو تسلیم کیا تو حضرت والا نے دعا دی۔ اور لکھا۔ جی خوش ہوا۔ لیھنئک العلم والعمل۔ پھر ہفتہ ڈیڑھ ہفتہ قیام کے بعد جب واپسی کا ارادہ ہوا تو جی میں آیا کہ سیدنا و مرشدنا حضرت حکیم الامت تھانوی قدس سرہٗ العزیز کی خدمت اقدس میں اس کا ذکر کر کے تشفی حاصل کر لی جائے۔ مگر حضرت اقدس کے خداداد رعب کی وجہ سے بالمشافہہ ذکر کی ہمت نہ پڑتی تھی۔ اسی تردد کی حالت

میں واپسی کا پختہ ارادہ کر کے دوپہر سے وقت الوداعی مصافحہ کرنا چاہا۔ تو خود فرمایا کچھ پوچھنا تھا تو پوچھ لینا تھا۔ یہ حضرت والا کی کرامت تھی۔ میں نے عرض کیا پوچھنا تو تھا۔ مگر بات لمبی ہے۔ آپ کا وقتِ عزیز ضائع ہوگا دوسرے رعب بھی مانع ہے۔ میں پوری بات عرض کر سکوں گا۔ فرمایا وہ بات دین کی ہے یا دنیا کی۔ عرض کیا گیا۔ دین کی ہے فرمایا پھر وقت ضائع کیسے ہوگا میرا تو سارا وقت ہی دین کے لئے ہے۔ دوسری بات کا جواب فرمایا کہ آپ مرعوب بالکل نہ ہوں۔ یوں سمجھو کہ میں دیوار کے سامنے بیٹھا ہوں۔ بے فکر ہو کر اپنے شبہات بیان کرتے جائیے اور جوابات سنتے جائیے۔ حضرت والا کے ان شفقت آمیز لہجہ اور حوصلہ افزا کلماتِ طیبات سے دل میں حوصلہ ہوا اور گفتگو شروع ہوئی جو سوال و جواب کی صورت میں درج ذیل کی جاتی ہے۔

سوال :۔ قرآن مجید میں یا ایہا الذین آمنوا اذا نودی ـــــ الخ کا خطاب عام اہلِ ایمان کو ہے اس میں اہلِ قریٰ بھی مخاطب ہیں۔

جواب :۔ اس آیت میں الذین اسم موصول عہد خارجی ہے۔ قرینہ اس پر آیت کا نزول مکہ معظمہ میں ہے۔ لہٰذا مخاطب اہلِ ایمان مصری ہیں نہ کہ قروی۔

سوال :۔ احادیث الجمعۃ واجب علی کل مسلم الخ جمعوا حیث ما کنتم الخ وغیرہا پیش کی گئیں۔

جواب :۔ ہر ایک کا جواب شافی عطا فرمایا۔

سوال :۔ مسویٰ و مصفیٰ میں شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس گاؤں میں پچاس آدمی ہوں وہ جمعہ نہ پڑھیں تو گنہگار ہوں گے تمام حضرات دیوبند سے حضرت شاہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ بڑے ہیں۔ چھوٹے کے مقابلہ میں بڑے کے قول پر عمل کر لینے سے سلسلہ سے بھی انسان خارج نہیں ہوتا۔

جواب :۔ آپ نے اصول ٹھیک بیان کیا مگر انطباق میں غلطی کی۔ حضرات دیوبند جو کچھ کہتے ہیں وہ از خود نہیں کہتے بلکہ حضرت امام ابو حنیفہ اور صاحبین رحمہم اللہ تعالیٰ کی بات نقل کرتے ہیں۔ اب شاہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کا مقابلہ ان حضرات کے ساتھ کیجئے۔ اور چھوٹے کے مقابلہ میں بڑے کے قول کو ترجیح دیجئے۔

الغرض کہ میرے تمام سوالات کے جوابات مناظرہ رنگ میں دے کر مجھے لاجواب کر دیا۔ مگر قلب میں شرح صدر نہ ہوا۔ میں نے عرض کیا کہ شبہات تو بحمد اللہ دور ہو گئے۔ مگر ابھی شرح صدر نہیں ہوا۔ آپ نے فوراً فرمایا۔ دیکھو آپ نے کنز وغیرہ میں یہ جزئیہ پڑھایا ہوگا کہ اگر مصری تندرست جس پر باتفاق ائمہ حنفیہ جمعہ فرض ہے اپنے گھر میں ظہر پڑھ لے، اور یہ گمان کرے کہ جامع مسجد میں جمعہ ہو چکا ہوگا۔ تو تمام ائمہ حنفیہ کے نزدیک فرض وقتی



ساقط ہو جاتا ہے اور جہاں ائمہ حنفیہ میں سے کسی کے نزدیک بھی جمعہ ادا نہیں ہوتا جیسے قریٰ صغریٰ تو وہاں ظہر پڑھ لینے سے کیوں فرض وقتی ساقط نہ ہوگا۔

پتہ نہیں یہ کس دل اور کس طرز سے ادا فرمایا تھا کہ فوراً دل صاف ہو گیا اور شرح صدر ہو گیا۔ عرض کیا کہ الحمد للہ شرح صدر بھی حاصل ہو گیا۔ اب جتنے جمعہ قریٰ میں پڑھے ہیں حساب لگا کر ظہر قضا کر لوں گا۔ ارشاد فرمایا کہ فی ماہ ۵ جمعہ کا حساب لگانا۔ کیونکہ کسی کسی ماہ میں ۵ جمعہ بھی آجایا کرتے ہیں۔ چنانچہ رمضان ۱۳۴۳ھ میں گاؤں پہنچ کر مسجد میں اعلان کر دیا کہ مجھے تحقیق ہو گئی ہے۔ میں جمعہ نہیں پڑھا کروں گا۔ جن لوگوں نے میری وجہ سے جمعہ شروع کیا ہو۔ وہ چھوڑ دیں ورنہ مجھ پر بار نہ ہوگا۔ پھر حساب لگا کر قضا کر لیں۔ فالحمد للہ علیٰ ذلک۔



## فضائلِ نماز

روزِ محشر کام آئے گی نماز
سب سے پہلے پوچھی جائے گی نماز

دوستو یہ دین کی بنیاد ہے
دین اس سے قائم و آباد ہے

روکتی ہے فحش و منکر سے نماز
بالیقیں اِک ذکرِ اکبر ہے نماز

نور و برہاں اس کو بتلایا گیا
آنکھ کی ٹھنڈک بھی فرمایا گیا

اہلِ ایماں کی یہی معراج ہے
دین کے اعمال کی سرتاج ہے

ہے نماز پنج وقتہ بے گماں
بحرِ بخشائش کی اِک جوئے رواں

غسل جو کرتا ہے اس میں پانچ بار
دھلتا ہے اس سے گناہوں کا غبار

مٹتے ہیں اس سے معاصی اس طرح
جھڑتے ہیں سرما میں پتے جس طرح

یہ نماز پنج وقتہ اے عزیز
کافر و مسلم میں کرتی ہے تمیز

ترک کر دی جس نے عمداً اِک نماز
اس نے کھو دی اپنی شانِ امتیاز

اس کے بارے یہ آئی ہے خبر
کفر کے نزدیک پہنچا وہ بشر (حدیث)

ہر نمازی کے رُخِ روشن کی آب
حشر کے دن ہوگی مثلِ آفتاب

کافروں کے ساتھ ہوگا بے نماز
روسیاہ خوار و رسوا بے نماز

فرض کا تارک سزا پائے گا
تارکِ سنت کو جھڑکا جائے گا

نفل پڑھنے والے درجے پائیں گے
ہاتھ مَلتے بے عمل رہ جائیں گے

کر خشوع سے باجماعت تو صدا
وقت پر اپنی نمازوں کو ادا



# مقالات

ثبوت بیعت طریقت
خصوصیات فقہ حنفی
فقہ حنفی کی امتیازی شان
امام اعظم کے مختصر حالات
طریق تعلیم درجات عربیہ




جس کے دل میں خدا کا خوف گھٹ جاتا ہے وہ شرعی احکام کو بالائے طاق رکھ کر ہر بات کہہ گزرتا ہے۔ جہاں عرصہ سے یہ سُنا جارہا تھا کہ مدعیان عمل بالحدیث (ترائی غیر مقلدین) تقلید کو شرک وجہل اور علماء مقلدین کو مشرک وجاہل بتارہے ہیں۔ سچ ہے ؎

چو خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنۂ پاکاں زند

کیا غیر مقلدین کو اپنا علمی پایہ یاد نہیں رہا ہم بتائیں گے تو بجائے قدر اس کی شکایت ہو گی اس لئے ہم اسے جناب نواب صدیق حسن خان صاحب مرحوم (مجدد مذہب غیر مقلدین) اور علامہ تاج الدین سبکیؒ کی زبانی ذکر کرتے ہیں۔ نواب صاحب مرحوم فرماتے ہیں :

فقد نبتت فی ھذا الزمان فرقہ ذات سمعۃ وریاء تدعی لانفسھا علم الحدیث والقراٰن والعمل بھما علی العلات فی کل شان مع انھا لیست فی شئی من اھل العلم والعمل والعرفان ۔ (الحطہ ص۶۷)

یعنی اس زمانہ میں ایک نیا فرقہ ایسا پیدا ہوا ہے جو شہرت پسند وریاکار ہے اور باوجود ہر قسم کی کمی کے وہ اپنے لئے حدیث و قرآن کے علم کا دعویدار اور ان دونوں پر عمل کا بھی مدعی ہے۔ درحقیقت اسے اہل علم اور



اہل عمل اور اہل عرفان سے کچھ حصہ بھی نہیں۔ علامہ سبکیؒ فرماتے ہیں :

ان اصحاب الظاھر لیسوا من علماء الشریعۃ (طبقات شافعیہ ص۲۵ ج۲)

یعنی غیر مقلدین شریعت کے علماء سے نہیں ایسا ہی سُنا جارہا ہے کہ طریق تزکیہ باطنی و بیعت طریقت کو بدعت کہہ کر وعید معادات اولیا کی پرواہ نہ کرتے ہوئے اولیا کرام وصوفیائے عظام سے عوام کو بدظن بنانے میں ناکام سعی کی جارہی ہے اسلئے اس کے جواب میں گو ہمیں اتنا کہہ دینا کافی تھا۔

کارِ پاکاں را قیاس از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر

مگر تاہم مزید اطمینان کے لئے قرآن وحدیث سے بیعتِ طریقت کا ہم ثبوت دکھاتے ہیں۔ بلغور سنئے اس سے تو کسی کو انکار نہیں ہوسکتا۔ کہ قرآن اور حدیث میں بیعت کا ثبوت بکثرت پایا جاتا ہے مگر بعض اہلِ ظاہر کو غلطی یہ لگی کہ انہوں نے اسکو بیعتِ حکومت میں منحصر سمجھ رکھا ہے۔ دراصل یہ انکی فہم کی غلطی ہے

سخن شناس نہ دلبرا خطا اینجاست

غور کیجئے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم میں دونوں منصب تھے حکومت و مشیخت (بزرگی) لہذا آپ کا دونوں طرح سے بیعت لینا ثابت ہے۔ بحیثیت حکومت آپ سمع وطاعت وغزوات وجہاد وغیرہ پر بیعت فرمایا کرتے تھے اس بیعت کی اقتداء میں خلفا اسلامیہ کا عمل درآمد چلا آیا ہے اور بحیثیت مشیخت آپ مقامات سلوک متعلقہ تزکیہ ظاہر و باطن کے ساتھ بیعت فرمایا کرتے تھے۔ اس سنت نبویہ کی اتباع حضرات صوفیا کرام اور مشائخ عظام میں بدستور جاری ہے اس کا ثبوت قرآن مجید کی آیت کریمہ اور متعدد احادیث نبویہ سے ہے۔

یا ایھا النبی اذا جاءک المؤمنات یبایعنک علی ان لا یشرکن باللہ شیئا ولا یسرقن ولا یزنین ولا یقتلن اولادھن ولا یاتین ببھتان یفترینہ بین ایدیھن وارجلھن ولا یعصینک فی معروف فبایعھن واستغفر لھن اللہ ان اللہ غفور رحیم (سورہ ممتحنہ)

یعنی اے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم جب مسلمان عورتیں آپ کے پاس آویں کہ آپ سے ان باتوں پر بیعت کریں کہ اللہ کے ساتھ کسی شئے کو شریک کریں گی اور نہ چوری کریں گے اور نہ بدکاری کریں گی اور نہ اپنے بچوں کو قتل کریں گی اور نہ کوئی بہتان کی اولاد لادیں گی۔ جس کو اپنے ہاتھوں اور پاؤں کے درمیان بنالیوں اور مشروع با

میں وہ آپ کے خلاف نہ کریں گی تو ان کو بیعت کر لیا کیجئے اور ان کے لئے اللہ سے مغفرت طلب کیا کیجئے بیشک اللہ تعالیٰ غفور رحیم ہے۔

(شبہ) اس آیت میں تو عورتوں کی بیعت کی تخصیص ہے مردوں کی بیعت نہ ثابت ہوئی۔

(جواب) اس کا یہ ہے کہ اس آیت میں جو اوامر اور نواہی مذکور ہیں، ان میں مرد اور عورت کا کوئی فرق نہیں چنانچہ بروایت عبادۃ بن الصامت مروی ہے۔

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال الا تبایعونی علی ما بایع علیہ النساء (نسائی شریف ج۲)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مردوں سے فرمایا، کہ کیا تم مجھ سے وہ بیعت نہیں کرتے ہو جو عورتوں نے کی ہے۔ رہا عورتوں کا خصوصیت سے تذکرہ سو اس کی اصل وجہ خصوص واقعہ ہے یعنی واقعہ یہی پایا گیا تھا کہ عورتوں نے آکر درخواست بیعت کی تھی ورنہ حکم سب کے لئے عام ہے۔

(۲) (عن عبادۃ بن الصامت) رفعہ، تبایعونی علی ان لا تشرکوا باللہ شیئا ولا تسرقوا ولا تزنوا ولا تقتلوا النفس التی حرم اللہ الا بالحق. للشیخین (جمع الفوائد ج۱ ص۱۳)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام سے فرمایا کہ تم مجھ سے بیعت کرو ان امور پر کہ تم نہ شرک کرنا اور نہ چوری کرنا اور نہ زنا کرنا اور نہ ناحق کسی کا خون کرنا۔

۳۔ کنا عند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تسعۃ او ثمانیہ او سبعۃ فقال الا تبایعون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وکنا حدیث عہد ببیعۃ فقلنا قد بایعناک یا رسول اللہ فبسطنا ایدینا وقلنا قد بایعناک یا رسول اللہ فعلی ما نبایعک قال ان تعبدوا اللہ ولا تشرکوا بہ شیئا وتصلوا الصلوات الخمس وتسمعوا وتطیعوا واسر کلمۃ خفیۃ ولا تسئلوا الناس شیئا۔

(مسلم وابی داؤد والنسائی (جمع الفوائد ج۱ ص۱۴)

یعنی عوف بن مالک صحابی کہتے ہیں کہ ہم لوگ نو یا آٹھ یا سات آدمی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس تھے آپ نے فرمایا کہ تم لوگ خدا کے رسول سے بیعت نہیں کرتے ہو چونکہ ہمیں بیعت کئے ہوئے تھوڑا ہی عرصہ ہوا تھا اس لئے ہاتھ پھیلائے ہوئے ہم نے عرض کیا کہ ہم بیعت تو ہو چکے اب کس امر پر بیعت کریں، تو آپ نے فرمایا کہ ان باتوں پر بیعت کرو کہ خدا کی عبادت کرو گے اور اس کے ساتھ کسی چیز





کو شریک نہیں کرو گے، پانچ نمازیں پڑھتے رہو گے اور سنو گے اور اطاعت کرو گے اور لوگوں سے کسی چیز کا سوال نہیں کرو گے۔

۴۔ محمد بن علی بن حسین سے مروی ہے ——— ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم بایع الحسن والحسین وعبد اللہ بن عباس وعبد اللہ بن جعفر وھم صغار لم یبلغوا ولم یبایع صغیرا الا منا۔ للکبیر (جمع الفوائد ج۱ ص۱۳)

یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت حسن حسین عبداللہ بن عباس، عبداللہ بن جعفر کو ان کی نابالغی کی حالت میں بیعت فرمالیا اور اہلبیت کے سوائے کسی نابالغ کو بیعت نہیں فرمایا:

۵۔ (عن جریر بن عبد اللہ) اما بعد فانی اتیت النبی صلی اللہ علیہ وسلم قلت ابایعک علی الاسلام فشرط علی والنصح لکل مسلم فبایعتہ علی ھذہ (صحیح بخاری ج۱ ص۱۴)

یعنی حضرت جریر فرماتے ہیں کہ میں نے حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میں آپ سے بیعت کرتا ہوں اسلام پر۔ آپ نے مجھ پر شرط لگائی کہ ہر ایک مسلمان سے خیرخواہی کرنا، لہٰذا میں نے اس شرط پہ آپ سے بیعت کی۔

دیکھئے ان نصوص میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خود بیعت فرمانا بلکہ ایسے امور پر بیعت ہونے کا امر فرمانا کہ جن امور پر مشائخ طریقت میں بیعت لینے کا دستور جاری ہے۔ تصریحاً مذکور ہے لہٰذا ؎

قال را بگذار، مرد حال شو
پیش مرد کاملے پامال شو

# فقہ حنفی کی امتیازی شان

اس زمانہ فساد و ھڑ دان میں جہاں اور بہت سے بے گناہ ظلم و تعدی کا شکار ہو رہے ہیں وہاں حنفی فقہ اور حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ بھی مورد طعن و ملام قرار دیئے جا چکے ہیں اس لئے ہم آج کی صحبت میں فقہ حنفی کے متعلق مختصراً عرض کرنا چاہتے ہیں تاکہ اہل فہم و دانش جادۂ اعتساف سے محترز ہو کر شاہراہ انصاف و توسط پر گامزن ہو سکیں لہذا سُنئے اور بغور سُنئے۔

فقہ حنفی کے اصول و فروع کا دار و مدار حضرت امام ابو حنیفہؒ کے اصول و فتاوی ہیں۔

اور ان کے اصول و فتاوی کا مدار حضرت ابراہیم نخعی کے اصول و فتاوی ہیں۔ استاد الہند شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں وکان ابو حنیفہؒ الزمھم بمذھب ابراھیم واقرانہ لا یجاوزہ الا ماشاء اللہ وکان عظیم الشان فی التخریج علیٰ مذھبہم دقیق النظر فی وجوہ التخریجات مقبلا علی الفروع اتم اقبال (حجۃ اللہ البالغہ)

یعنی فقہاء کوفہ میں مذہب ابراہیم کے زیادہ پابند امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ تھے اور امام صاحبؒ نے شاذ و نادر ہی کسی مسئلہ میں ابراہیمؒ سے خلاف کیا۔ یہ قوانین کلیہ سے جزئیات کے حکم ڈھونڈنے میں بڑے بلند خیال تھے خصوصاً ابراہیم کے مذہب پر جزئیات کے حکم معلوم کرنے میں ان کو بڑا ملکہ تھا۔ جب کسی جزئی کا حکم دریافت کرتے تو ان کی اس پر نہایت گہری نظر اور پوری توجہ ہوتی۔

اور حضرت ابراہیم نخعیؒ کے اصول و فتاوی کا مدار حضرت عبداللہ بن مسعودؓ اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے فتاوی و



قضایا ہیں۔ واصل مذھبہم فتاوی عبد اللہ بن مسعودؓ وقضایا علیؓ وفتاوی وقضایا شریح وغیرہ من قضاۃ الکوفۃ فجمع مایسرہ اللہ ثم صنع فی آثارھم الخ (حجۃ اللہ البالغہ)

یعنی ابراہیم نخعیؒ نے اپنے مذہب کی بنیاد عبداللہ بن مسعودؓ اور علیؓ اور قاضی شریحؒ وغیرہ قضاۃ کوفہ کے فتووں اور فیصلوں پر قائم کی اور انہیں سے ہر باب میں جدا جدا مسائل کو جمع کیا اور ترتیب دیا۔

اور حضرت عبداللہ بن مسعود حضرت علی رضی اللہ عنہما تمام صحابہ کرام کے علوم قرآن و سُنت کے لیے جامع و حاوی تھے۔ علامہ ابن قیمؒ فرماتے ہیں قال مسروق شاممت اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم فوجدت علمھم انتھی الیٰ ستۃ الیٰ علیؓ وعبد اللہ بن مسعودؓ وعمر بن الخطابؓ وزید بن ثابتؓ وابی الدرداءؓ وابی بن کعبؓ ثم شاممت الستۃ فوجدت علمھم انتھی الیٰ علیؓ وعبد اللہؓ (اعلام الموقعین)

یعنی مسروق (تابعی) کہتے ہیں کہ میں نے تمام صحابہؓ کا علم ان چھ صحابیوں میں پایا۔ علیؓ۔ عبداللہ بن مسعودؓ عمر بن الخطابؓ۔ زید بن ثابتؓ، ابوالدرداءؓ۔ ابی بن کعبؓ۔ اور ان چھ کا علم ان دونوں صحابیوں میں دیکھا۔ علیؓ بن ابی طالب، عبد اللہ بن مسعودؓ۔

مذکورہ بالا بیان سے ناظرین اس نتیجہ پر پہنچ گئے ہوں گے کہ جب تمام علوم قرآن و سُنت کے مخزن حضرت علیؓ اور عبداللہ بن مسعودؓ ہیں اور ان دو میں سے بھی حضرت علیؓ کا علمی خزانہ محفوظ نہ رہا۔ مگر وہی جو بوساطت اصحاب عبداللہ بن مسعودؓ محفوظ ہے۔ عن المغیرۃ قال لم یکن یصدق علی علیؓ فی الحدیث عنہ الا من اصحاب عبد اللہ بن مسعود۔ (صحیح مسلم)

اور حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کے علم کے صحیح وارث بوساطت حضرت امام ابو حنیفہؒ ہیں۔ تو فقہ حنفی بلا شک و تردد حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی فقہ کا مجموعہ ہے جس کے بارے میں آنحضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے تمسکوا بعھد ابن ام عبد (ترمذی) یعنی تم لوگ ابن مسعود کے مسائل و احکام پر خوب پختگی سے عمل کرو۔

قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم رضیت لامتی مارضی لھا ابن ام عبد وسخطت لھا ما سخط لھا ابن ام عبد۔

(کنز العمال)، یعنی عبداللہ بن مسعودؓ میری اُمت کے لئے جس تجویز اور احکام و مسائل کو پسند کریں میں بھی اُسے پسند کرتا ہوں اور جس کو ابن مسعودؓ ناپسند کریں میں بھی ناپسند کرتا ہوں۔

# فقہ حنفی

## کی خصوصیات!

فقہ حنفی یوں تو بے شمار خصوصیات کی حامل ہے یہاں پر چند ایک بطور مثال پیش کی جاتی ہیں:

۱۔ اسکی تدوین کسی ایک دو فرد نے نہیں کی بلکہ اہل تحقیق کی ایک عظیم جماعت کے ہاتھوں یہ بے مثال تاریخی کارنامہ حد تکمیل کو پہنچا۔ چنانچہ حضرت امام اعظم نے اپنے ایک ہزار شاگردوں کے مجمع میں سے ۴۰ حضرات کا انتخاب فرمایا جو سب کے سب اپنے وقت کے کبار مجتہدین شمار ہوتے تھے اور یہ چالیس حضرات تو وہ تھے جو باقاعدہ تدوین فقہ کے کام میں ذمہ دارانہ حصہ لیتے تھے ان کے علاوہ دوسرے محدثین و فقہاء حضرات بھی اکثر حدیثی و فقہی مباحث میں حصہ لیتے اور اپنی اپنی صوابدید کے موافق کہنے سننے کا برابر حق رکھتے تھے۔ ہر مسئلہ پر بحث و مباحثہ کے بعد حضرت امام صاحب تقریر فرماتے تو سب حضرات خاموشی سے سنتے اور تحقیق مکمل ہو چکنے پر اسے منضبط کر لیا جاتا تھا۔

(ف) تدوین فقہ کا یہ طرز خاص درحقیقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان عالی کی تعمیل میں تھا جسے طبرانی نے اوسط میں بروایت حضرت علیؓ نقل کیا ہے:۔ "قلت یا رسول اللہ ان ینزل بنا امر لیس فیہ بیان امر ولا نہی فما تامرنی قال تشاوروا الفقہاء والعابدین ولا تمضوا فیہ رای خاصۃ" میں نے عرض کیا یا رسول اللہ اگر کوئی ایسا امر پیش آ جائے جس میں امر و نہی منصوص نہ ملے تو ہمیں کیا کرنا چاہیے ارشاد فرمایا: ——— فقہاء و عابدین سے مشورہ کرو اور کسی ایک کی رائے پر مت چلو"۔ یہی وجہ ہے کہ مذہب حنفی جو دراصل ایک شورائی مذہب تھا اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد مبارک "ید اللہ علی الجماعۃ" سے مؤید تھا ہر زمانہ میں مقبول خاص و عام رہا۔

---

لے ان چالیس حضرات کا تفصیلی تذکرہ انوار الباری شرح بخاری حصہ اول میں دیکھا جا سکتا ہے۔



(۲) فقہ حنفی کی بنیاد حضرت علی اور حضرت عبد اللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے مسائل و فتاویٰ پر قائم ہے۔ چنانچہ شاہ صاحبؒ حجۃ اللہ البالغہ میں ایک طویل بحث کے ذیل میں نقل فرماتے ہیں کہ امام صاحبؒ کے استاذ الاستاذ حضرت امام نخعیؒ نے اپنے مذہب کی بنیاد حضرت علیؓ اور حضرت عبد اللہؓ بن مسعود وغیرہ کے مسائل و فتاویٰ پر قائم کی اور حضرت امام صاحبؒ کے متعلق لکھتے ہیں: "وکان الزمھم لمذھب ابراھیم واقرانہ" کہ امام ابو حنیفہؒ ابراہیم نخعیؒ اور انکے معاصرین کے مذہب کو بہت شدت کا لازم پکڑے ہوئے تھے (حجۃ اللہ ج۱) اور ابراہیمؒ کے متعلق تحریر فرماتے ہیں: ———

واصل مذھبہ فتاوی عبد اللہ بن مسعود وقضایا علیؓ وفتاواہ وقضایا شریح وغیرہ من قضاۃ الکوفۃ لہ (ایضا ص۱۱۰)

آپ کے مذہب کی اصل بنیاد حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ اور حضرت علیؓ کے فتاویٰ اور فیصلہ جات ہیں نیز قاضی شریح اور دیگر قضاۃ کوفہ کے فیصلے بھی سامنے رکھے گئے۔

## جامعیت حضرت علیؓ و ابن مسعودؓ

عن مسروق شاممت اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم فوجدت علمھم ینتھی الی الستۃ الی علیؓ وعبد اللہؓ وعمرؓ وزید بن ثابتؓ وابی الدرداءؓ وابی بن کعبؓ ثم شاممت الستۃ فوجدت علمھم انتھی الی علیؓ وابن مسعودؓ

۱ـ ——— (اعلام الموقعین لابن قیمؒ)

مسروقؒ فرماتے ہیں کہ میں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کو (خوب) سونگھا، میں نے محسوس کیا کہ ان سب حضرات کا علم حضرت علیؓ حضرت عبد اللہؓ حضرت عمرؓ، حضرت ابو الدرداءؓ، ابی بن کعبؓ اور زید بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین میں سمٹ آیا ہے پھر میں نے ان چھ حضرات کو سونگھا تو ان کا علم حضرت علیؓ اور حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ میں سمٹا ہوا پایا۔

نیز فرماتے ہیں ان دونوں کا ابر علم یثرب کی پہاڑیوں سے اٹھا اور کوفہ کی وادیوں پر برسا۔ ان دونوں آفتاب و ماہتاب نے ریگستان کوفہ کے ذرہ ذرہ کو چمکا دیا تھا۔

## فقہ حنفی کا پھیلاؤ اور قبولیت عامہ

اسلام کے شیوع کے ساتھ ساتھ خیر القرون ہی میں فقہ حنفی کو بھی اللہ تعالیٰ نے قبولیت عامہ عطا فرمائی اور اس کا دیپک سندھ چین تک پہنچ گیا چنانچہ ۲۲۸ھ میں واثق باللہ عباسی خلیفہ نے سد سکندری کا حال معلوم کرنے کے لئے ایک وفد بھیجا جس نے واپس آکر یہ رپورٹ پیش کی:

"محافظان سد کہ در آنجا بودند ہمہ دین اسلام

سد سکندری کے محافظ جو وہاں پر موجود تھے۔

داشتند و مذہب حنفی. و زبان عربی و فارسی میگفتند اما از سلطنت عباسیہ بے خبر بودند اھ (ریاض المرتاض)

سب مسلمان تھے انکا مذہب حنفی تھا زبان عربی و فارسی بولتے تھے لیکن سلطنت عباسیہ سے بے خبر تھے (ریاض المرتاض ص۲۱۶ مؤلفہ نواب صدیق حسن خاں صاحب)

(سبحان اللہ! آبادیوں سے کہیں دور چین کے کوہستانوں میں جہاں سلطنت عباسیہ کے جاہ و جلال کی ہوا تو نہ پہنچ سکی تھی مگر حنفیت کا پھریرا لہرا رہا تھا۔ واللہ یؤید بنصرہ من یشاء)

تقویٰ و طہارت اور متابعت سنت کے علاوہ اجتہاد میں حضرت امام اعظمؒ کا انفرادی مقام فقہ حنفی کا خصوصی امتیاز ہے چنانچہ مجدد الف ثانیؒ اپنے ایک مکتوب میں فرماتے ہیں۔

امام اعظم کوفیؒ کہ ببرکت تقوی و ورع و بدولت متابعت سنت درجہ علیا در اجتہاد یافتہ است کہ دیگراں در فہم آں عاجز اند و مجتہدات اور ابواسطہ دقت معانی مخالف کتاب و سنت دانند و او را و اصحاب او را اصحاب الرائی پندارند کل ذلک لعدم الوصول الی حقیقۃ علمہ و درایتہ وعدم الاطلاع علی فہمہ و فراستہ (مکتوبات ج ۲)۔

امام اعظمؒ نے اپنے تقویٰ و طہارت اور متابعت سنت کی بدولت اجتہاد میں وہ بلند مقام پایا ہے کہ دوسرے اسکے سمجھنے سے قاصر ہیں اور آپکے اجتہادی مسائل کو دقت معانی کے سبب قرآن و حدیث کے مخالف جانتے ہیں نیز آپکو اور آپکے اصحاب کو اصحاب الرائی سمجھتے ہیں۔ یہ سب کچھ اس لئے ہے کہ معترضین امام موصوف کے علم کی حقیقت تک نہیں پہنچ سکے اور نہ ہی ان لوگوں نے موصوف کے فہم و فراست پر اطلاع پائی ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ دہلویؒ اپنے ایک مکاشفہ میں فرماتے ہیں:

تری لی ان فی المذہب الحنفی سرا غامضا ثم لم ازل اتحدق فی ھذا السر غامض حتی وجدت ما بینتہ و شاھدت ان لھذا المذھب الیوم ھذا رجحانا علی سائر المذاھب اھ (فیوض الحرمین)

میں سمجھتا ہوں کہ مذہب حنفی ایک مخفی بھید ہے پھر میں اس سر غامض کے بارے میں مسلسل غور کرتا رہا ہوں یہاں تک کہ میں نے مشاہدہ کیا کہ اس مذہب کے لئے آج تک دیگر مذاہب پر ترجیح ثابت ہے۔

حضرت شاہ صاحبؒ موصوف ایک دوسرے مکاشفہ میں ارشاد فرماتے ہیں:

عرفنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان فی المذھب الحنفی طریقۃ انیقۃ ھی اوفق الطرق بالسنۃ المعروفۃ التی جمعت و نقحت فی زمان

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے یہ بات معلوم کرائی کہ مذہب حنفی ایک ایسا عمدہ راستہ ہے جو تمام راستوں کی بہ نسبت سنت معروفہ کے ساتھ زیادہ مطابقت رکھتا



البخاری و اصحابہ:

ہے۔ (فیوض الحرمین ص۴۸)

(ف: خاندانِ دہلوی تمام کا تمام حنفی المذہب تھا۔ قریب قریب کے اس دور میں دہلوی حضرات علم و عمل زہد و ورع اور خصوصاً علم حدیث میں اعلیٰ حیثیت کے حامل تسلیم کئے جاتے ہیں بعض لوگ عوام کو بہکانے کے لئے یہ ظاہر کرتے ہیں کہ حضرات دہلویہ مقلد نہ تھے جو سراسر حقیقت کے خلاف ہے مولانا محسن تیمی رسالہ الیانع الجنی ص پر ایک سند پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں جس میں مولانا شاہ عبدالغنی مولانا شیخ ابوسعید، مولانا شاہ عبدالعزیز مولانا شاہ ولی اللہ رحمہم اللہ تعالیٰ کے اسمار گرامی کا ذکر آتا ہے:

"قلت ومن لطائف ھذا الاسناد انہ اجتمع فیہ اربعۃ آخرھم ابو عبدالعزیز اشترکوا فی اربع خصال وذلک انھم دھلویون سکنی وعمریون سلبا وانھم صوفیۃ اصحاب الزھد والورع وانھم حنفیون علی مذھب النعمان ابی حنیفۃ وصاحبیہ اھ

میں کہتا ہوں کہ سند ہذا کے لطائف میں سے یہ امر بھی ہے کہ اس کے شروع میں ایسے چار حضرات جمع ہو گئے ہیں جو چار خصلتوں میں شریک ہیں۔ وہ یہ کہ وہ چاروں حضرات سکونت کے لحاظ سے دہلوی ہیں۔ نسب کے لحاظ سے عمری ہیں ——— زہد و تقویٰ کے حامل کامل صوفیاء ہیں۔ سب کے سب حنفی ہیں امام ابوحنیفہؒ اور صاحبینؒ کے مقلد ہیں۔

نواب صدیق حسن خاں صاحب الحطہ ص۱۵ میں فرماتے ہیں: "بل ھم بیت علم الحنفیہ" بلکہ یہ حضرات علم حنفیت کا گھرانہ ہیں۔ مولانا قاری عبدالرحمٰن پانی پتی مرحوم مولانا عبدالعزیزؒ اور مولانا شاہ محمد اسحٰقؒ کے متعلق لکھتے ہیں: دونوں میاں صاحب اہل سنت و حنفی المذہب تھے (کشف الحجاب ص۱۳) نیز مولانا اسمٰعیل شہیدؒ کے متعلق لکھتے ہیں: "مولوی اسمٰعیل صاحب کو ہم نے دیکھا، اہل سنت حنفی محدث اور مفسر تھے (ایضاً ص۲۳)

مولانا شاہ ولی اللہ صاحبؒ فروعی مسائل میں قطعاً حنفی تھے بلکہ وہ خود ہی فرماتے ہیں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انہیں یہ وصیت فرمائی ہے: "اوصانی بالتقلید بھذہ المذاھب الاربعۃ ولا اخرج منھا والتوفیق ما استطعت ——— آپ نے انہیں ان مذاہب اربعہ کی تقلید کی وصیت فرمائی اور یہ کہ حتی الامکان ان سے باہر نہ جاؤں۔

نواب صدیق حسن صاحب مرحوم فرماتے ہیں:

طریقۃ ھذا کلہ حنفی و شرعۃ حقۃ و مضی علیھا السلف والخلف اھ (الحطہ فی ذکر الصحاح الستہ) یعنی انکا یہ طریق تمام کا تمام حنفی ہے اور صحیح مشرب ہے جس پر سلف و خلف متفق طور پر چلتے رہے ہیں۔

# امام الائمۃ سراج الاُمّۃ
# حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے مُختصر حالات

نفسِ تقلید پر مفصل کلام کے بعد احادیثِ نبویہ، آثارِ صحابہؓ تعاملِ صحابہؓ نیز اجماعِ اُمت کے علاوہ ائمۂ مجتہدین و کبار فقہاء علماء کے اقوال سے تقلیدِ شخصی کا ثبوت و وجوب بھی واضح دلائل کی روشنی میں ذکر کر دیا ہے اور بقول حضرت شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ۔ الیسا خطہ ارضی جہاں مالکیؒ، شافعیؒ، حنبلیؒ مذاہب کے علماء کرام یا انکی کتب میسر نہ آتی ہوں جیسے ہندوپاک یا ماوراء النہر کا علاقہ تو وہاں پر حضرت امام ابو حنیفہؒ کے مذہب کی تقلید واجب ہوگی۔ (انصاف صہ ۵۲) اس مناسبت سے حضرت امام اعظمؒ کا مختصر تعارف ہدیۂ قارئین کیا جاتا ہے۔

## ولادت و وفات

آپ کی ولادت سنہ ۸۰ھ اور وفات سنہ ۱۵۰ھ میں ہوئی۔ نام مبارک نعمان بن ثابت اور کنیت ابو حنیفہ تھی۔

## مقامِ علم اور محدثانہ شان

کان ابو حنیفۃ من کبار حفاظ الحدیث واعیانھم اھ

امام ابو حنیفہؒ عظیم الشان و مشہور حفاظِ حدیث میں سے تھے۔

(عقود الجمان از تانیب الخطیب صہ ۱۵۶)

ویدل علی انہ من کبار المحدثین فی علم الحدیث اعتماد مذھبہ بینھم والتعویل علیہ و اعتبارہ ردًا وقبولًا اھ

(مقدمہ ابن خلدون صہ ۴۴۵)

امام ابو حنیفہؒ کے علم حدیث میں کبار محدثین سے ہونے پر دلیل یہ ہے کہ ان کے مذہب کو لوگوں کا اعتماد حاصل تھا اور کسی بھی مسئلہ کے رد یا قبول کرنے کا اسے ہی معیار بنا لیا گیا تھا۔

لان الامام رضی اللہ عنہ مجتہد اجماعًا بل من اکابر المجتہدین لم ینکر ذلک احد

امام ابو حنیفہؒ بالاجماع مجتہد ہیں بلکہ اکابر مجتہدین میں سے ہیں۔ سلف و خلف میں سے کسی نے اس کا





سلفا ولا خلفا والرجل لا یکون مجتہدًا الا بعد ان یکون ماھرا بالقرآن و الحدیث و الآثار والتاریخ واللغۃ والقیاس کما صرح بہ ائمۃ الاصول قدیمًا وحدیثًا ولعد ذلک انکار امامۃ الامام فی الحدیث لیس الا سفسطۃ — (مقدمۃ الاوجز صہ ۱۳۴)

قال ابو یوسفؒ ما رأیت اعلم بتفسیر الحدیث منہ وکان ابصر بالحدیث الصحیح منی اھ

(ایضًا صہ ۱۳۵)

قال ابن حجرؒ احذر ان تتوھم ان ابا حنیفۃؒ لم یکن لہ خبرۃ تامۃ بغیر الفقہ حاشا للہ کان فی العلوم الشرعیۃ من التفسیر والحدیث والعلوم الآلیۃ الادبیۃ وغیرھا والمقاییس الحکمیۃ بحرًا لا یجاری وامامًا لا یماری وقول بعض اعدائہ فیہ خلاف ذلک منشاءہ الحسد وحجۃ الترفع علی الاقران ورمیھم بالزور اھ

(ایضًا)

وقال یحیٰ ابن آدم کان النعمان جمع حدیث بلدہٖ کلہ، اھ (ص ۱۳۲)

انکار نہیں کیا — اور کوئی شخص مجتہد نہیں بن سکتا تاوقتیکہ علوم قرآن، حدیث، آثار، تاریخ، لغت اور قیاس میں اسے مہارتِ کاملہ حاصل نہ ہو جیسا کہ قدیم و جدید ائمہ اصول نے اس کی تصریح کی ہے — بس اس کے بعد بھی امام اعظم ابو حنیفہؒ کے عظیم محدث ہونے کا انکار کرنا سفسطہ (کم عقلی) ہی ہو سکتا ہے۔

قاضی ابو یوسفؒ فرماتے ہیں کہ میں نے امام ابو حنیفہؒ سے بڑھ کر تفسیرِ حدیث کا کوئی عالم نہیں دیکھا وہ حدیث صحیح کی بصیرت مجھ سے زیادہ رکھتے تھے۔

ابنِ حجرؒ فرماتے ہیں کہ اس وہم سے بچ کے رہو کہ امام ابو حنیفہؒ کو فقہ کے علاوہ علوم میں واقفیتِ تامہ حاصل نہ تھی — حاشا اللہ (توبہ توبہ بلکہ امام موصوفؒ علوم شرعیہ تفسیر و حدیث اور علوم آلیہ ادبیہ وغیرہ میں بھی ایسا سمندر تھے جن کا مقابلہ ممکن نہ تھا۔ لاریب وہ مسلّم امام تھے اور اس کے خلاف آپ کے بعض دشمنوں نے جو کچھ کہا ہے اس کا منشاء حسد کے سوا کچھ نہیں اور اس قائل کے پاس جھوٹی تہمت اور اپنے معاصروں پر بے جا ترفع کے سوا کوئی دلیل موجود نہیں۔

یحییٰ بن آدم فرماتے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ نے اپنے شہر کی تمام حدیثیں جمع فرمائی تھیں۔

حضرت امام اعظمؒ کی محدثانہ شان کے یہ چند حوالے بطور نمونہ از خروارے ذکر کئے گئے ہیں۔

## تابعیۃ الامام ابی حنیفہؒ

والحق الذی یرشد الیہ ملاحظۃ کتب الرجال والتواریخ والاصول ان التابعی عند اھل الفن علی نوعین باعتبار الرؤیۃ او باعتبار الروایۃ والمختلف فیہ عند المؤرخین ھو الثانی واما الاول فجمہور اھل الرجال علی ثبوتہ۔

فن رجال اور تاریخ و اصول کے مطالعہ سے یہ حقیقت کھل کر سامنے آتی ہے کہ تابعی دو قسم پر ہیں ایک رؤیت کے لحاظ سے اور دوسرے روایت کے لحاظ سے۔ مؤرخین کے نزدیک باعتبار معنی ثانی امام ابوحنیفہؒ کے تابعی ہونے میں اختلاف ہے۔ البتہ معنی اوّل کے لحاظ سے جمہور ائمہ رجال کے نزدیک آپ کا تابعی ہونا ثابت اور مسلم ہے۔

قال ابن حجرؒ المکی الشافعی کما قال الذھبیؒ انہ رأی انسؓ بن مالک وھو صغیر وفی روایۃ رأیتہ مرارًا وکان یخضب بالحمرۃ (ایضًا)

ابن حجرؒ مکی شافعی فرماتے ہیں کہ آپ نے بچپن میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو دیکھا ہے۔

اور ایک روایت میں ہے میں (امام صاحبؒ) نے انسؓ کو بار ہا دیکھا آپ داڑھی کو سرخ رنگتے تھے۔

وفی فتاوی شیخ الاسلام ابن حجرؒ انہ ادرک جماعۃ من الصحابۃ کانوا بالکوفۃ وذکر جماعۃ ممن صنف فی المناقب وغیرھم انہ سمع ایضًا من جماعۃ من الصحابۃ غیر انسؓ منھم ابوالطفیل عمر بن عامر بن واثلہ المتوفی سنہ ۱۰۲ھ بمکۃ ومنھم سھلؓ بن سعد المتوفی سنہ ۸۸ھ وقیل بعدھا ومنھم السائب بن خلاد المتوفی سنہ ۹۱ھ ومنھم السائب بن یزید المتوفی سنہ ۹۱ھ ومنھم عبداللہ بن بسرۃ المتوفی سنہ ۹۶ھ ومنھم محمود بن ابراھیم المتوفی سنہ ۹۶ھ وغیرھم وقد حج ابوحنیفہؒ مع ابیہ سنۃ ست وتسعین فلقاہ۔ منھم عملا بینکر (م ص ۱۳۶)

شیخ الاسلام ابن حجرؒ کے فتاویٰ میں ہے کہ آپ نے کوفہ میں صحابہؓ کی ایک جماعت کو پایا ہے اور آپکے سوانح نگاروں کی ایک جماعت نے یہ بھی ذکر کیا ہے کہ آپ نے حضرت انسؓ کے علاوہ متعدد صحابہ کرامؓ سے حدیث بھی سُنی ہے ان میں سے بعض حضرات کے اسمائے گرامی یہ ہیں (۱) ابوالطفیل عامر بن واثلہؓ المتوفی سنہ ۱۰۲ھ بمکہ (۲) سہیلؓ بن سعد المتوفی سنہ ۸۸ھ (۳) سائب بن خلاد المتوفی سنہ ۹۱ھ (۴) سائب بن یزید المتوفی سنہ ۹۱ھ (۵) عبداللہؓ بن بسرۃ المتوفی سنہ ۹۶ھ (۶) محمود بن ربیع المتوفی سنہ ۹۶ھ وغیرہم رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اور سنہ ۹۶ھ میں حضرت امام اعظم ابوحنیفہؒ نے اپنے والد ماجد کے ہمراہ حج کیا ہے پس ان مذکورہ حضرات صحابہؓ سے آپکی ملاقات کوئی ایسی بات نہیں جس کا انکار کیا جائے۔



الغرض حضرت امام ابوحنیفہؒ رؤیت کے اعتبار سے تو بلا اختلاف جلیل القدر تابعی ہیں اور روایت کے اعتبار سے دونوں طرف کے اقوال پائے جاتے ہیں۔

## شانِ تفقہ

قال الشافعیؒ کان ابوحنیفہؒ وقولہ فی الفقہ مسلمًا فیہ۔ (انتقاء ص ۱۳۵)

(و قال ایضًا) من اراد ان یعرف الفقہ فلیلزم ابا حنیفۃؒ واصحابہٗ فان الناس کلھم عیال علیہ فی الفقہ۔ (تاریخ بغداد ص ۳۴۶ ج ۱۳ و مناقب موفق ص ۳۱ ج ۲)

امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ امام حنیفہؒ فقہ میں مسلم تھے

نیز فرماتے ہیں کہ فقہ کے طالب کو چاہیئے کہ امام ابوحنیفہؒ اور ان کے شاگردوں کو لازم پکڑے کیونکہ سب لوگ فقہ میں امام ابوحنیفہؒ کے محتاج ہیں۔

## عبادت و ورع

حضرت امام ابوحنیفہؒ نے چالیس برس تک عشاء کے وضو سے فجر کی نماز پڑھی ہے۔ رمضان المبارک میں دو قرآن پاک رات دن میں ختم کرنے کا معمول ہوتا تھا۔ ایام منہیہ کے سوا تیس ۳۰ سال تک ہمیشہ روزہ رکھتے رہے۔ کپڑے کی تجارت میں آپکے وکیل نے ایک عیب دار کپڑا گاہک کو بتائے بغیر بیچ دیا۔ معلوم ہونے پر آپ نے تمام قیمت صدقہ کردی۔

ایک دفعہ کوفہ میں ایک بکری چوری ہوگئی معلوم کرنے پر بتایا گیا کہ ایسی بکری عموماً سات سال تک زندہ رہتی ہے آپ نے سات سال تک کوفہ میں بکری کا گوشت کھانا ترک کئے رکھا۔

کسی مقروض سے قرضہ وصول کرنے کو تشریف لے گئے اور دروازے پر دھوپ ہی میں کھڑے رہے کسی نے کہا دیوار کے سایہ میں کھڑے ہو جائیں۔ فرمایا یہ دیوار میرے مقروض کی ہے۔ کل قرض جر نفعًا فھو ربوا کے اصول سے مقروض کی دیوار کے سایہ کا نفع لینا بھی درست نہیں — حسن بن قحطبہ نے ہزار زرد ہدیہ بھیجا، آپ نے گھر کے ایک کونہ میں رکھدیا اور اپنے بیٹے حماد کو وصیت فرمائی کہ واپس کردینا۔ آپ نے تقریبًا ۵۵ حج کئے ہیں۔ آخری حج میں بیت اللہ شریف کے اندر جانے کی سعادت بھی نصیب ہوئی۔ جہاں آپ نے دو رکعت نماز میں پورا قرآن پاک ختم کیا — خارجہؒ بن مصعب کا قول ہے کہ چار خوش نصیب حضرات ایسے ہیں جنہوں نے کعبہ میں پورا قرآن پڑھا ہے۔ (۱) حضرت عثمانؓ (۲) حضرت تمیم داریؓ (۳) حضرت سعید بن جبیرؒ اور حضرت امام ابوحنیفہؒ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین۔ خلیفہ منصور نے عہدہ قضا پیش کیا۔ انکار کرنے پر ۱۰۰ زدے سزا تجویز ہوئی۔ روزانہ دس درے لگائے جاتے تھے۔ اور اسی میں انتقال ہو گیا مگر قاضی القضاۃ کا عہدہ قبول نہیں فرمایا۔

# اساتذۂ مدارسِ عربیہ کی خدمت میں چند معروضات

اور

# طریق تعلیم درجاتِ عربیہ

نحمدہٗ ونصلّی علیٰ رسولہ الکریم وعلیٰ آلہٖ وصحبہٖ اجمعین امّا بعد

میرا ناقص تجربہ شاہد ہے کہ نصاب تعلیم میں زیادہ تغیر و تبدل کرنا اس درجہ مفید نہیں جس درجہ طریقِ تعلیم تبدیل کرنا مفید ہے۔ اور اساتذہ کو خود عملی نمونہ بننا اور طلبہ کے اخلاق و اعمال کی تربیت و اصلاح کی جانب توجہ فرمانا تو مفید تر ہے، لہٰذا اساتذۂ کرام کی خدمت میں چند معروضات اور بعض امور متعلقۂ طریقِ تعلیم عرض کئے جاتے ہیں۔ اگر ان پر عملاً التزام کیا گیا تو ان شاء اللہ قوی اُمید ہے کہ طلبہ کو علوم و فنون اور کتابوں سے بہت جلد مناسبت اور استعداد پیدا ہو جائے گی۔ نیز ان کی عملی اور اخلاقی حالت بھی سُدھر جائے گی کہ یہی تعلیم کا اصلی مقصد ہے۔

(۱) دینی تعلیم مع اپنے مبادی کے عبادت و طاعت ہے اور اس کا ثمرہ آخرت میں اجرِ عظیم ہے۔



لہٰذا تمام اساتذہ عبادت اور طاعت اور اجر و ثواب ہی کی نیت سے دینی تعلیم کو اپنا فریضہ سمجھیں اور معاشی ضروریات تنخواہ وغیرہ کو اس کے حصول کا وسیلہ و ذریعہ خیال فرمائیں۔

(۲) اساتذہ تعلیم و تدریس کے علاوہ طلبہ کی دین داری اور اعمال و اخلاق کی نگرانی کو بھی اپنا فرض سمجھیں اور حسبِ ضرورت امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فرض بھی ادا کریں۔ اور بوقتِ ضرورت زجر و توبیخ سے بھی کام لیا کریں خصوصاً زی صلحاء، نماز باجماعت، ابتداء بالسلام اور جوابِ سلام کی خود بھی پابندی کریں اور طلباء سے بھی پابندی کرائیں۔ داڑھی منڈانا یا کترانا، انگریزی وضع کے بال رکھنا اور لباس پہننا، سگریٹ نوشی وغیرہ منکرات و مکروہات کو قطعاً روا نہ رکھیں جو طلبہ اس سے باز نہ آئیں ان کو فوراً مدرسہ سے خارج کر دیں۔ اسی طرح فاسد العقیدہ طالب علم کا وجود بھی مدرسہ کے لئے سخت مضر ہے اگر افہام و تفہیم کے باوجود باز نہ آئے تو اس کو بھی مدرسہ سے نکال دیں۔

(۳) اساتذہ اپنے مطالعہ کے وقت اپنے ذہن میں ہر ہر سبق کی ایسی ترتیب قائم کر لیا کریں جسے طلبہ کے ذہن بآسانی قبول و ضبط کر سکیں اور پڑھاتے وقت وضاحت اور سہولت کا خاص طور پر لحاظ رکھا کریں، الزامی جواب کے بعد تحقیقی جواب بھی ضرور دیا کریں۔

(۴) اگر طالب علم کوئی معقول بات کہے اس کو مان لیں اگرچہ اپنی تحقیق یا تقریر کے خلاف کیوں ہو۔ خواہ مخواہ اپنی بات کی پچ نہ کیا کریں۔

(۵) کم محنت اور بدمحنت طلبہ سے محنت کرانے اور یاد کرانے کا بھی ایسا احسن طریق اختیار کریں تاکہ طالب علم محنت کا عادی اور تحصیلِ علم و ہنر کا شائق بن جائے۔

(۶) ہر کتاب کے شروع میں اس فن کے مبادی ثلاثہ (حد، موضوع، غایت) اور ترجمہ مصنف و کتاب کی خصوصیات اور طرزِ تعلیم بھی طلبہ کے ذہن نشین کرا دیا کریں۔

# طریقۂ تعلیم درجاتِ عربیہ

تعلیمی حیثیت سے کتب درسیہ کے تین طبقے قرار دیئے گئے ہیں ۔ اولیٰ ، وسطیٰ ، علیا ۔

اولیٰ :۔ میزان الصرف سے کافیہ تک ۔ وسطیٰ :۔ شرح جامی سے ہدایہ اوّلین تک

علیا : تفسیر جلالین سے دورۂ حدیث شریف تک ۔ ہر طبقہ سے متعلق طریقۂ تعلیم درجِ ذیل ہے ۔

## طریقۂ تعلیم طبقۂ اُولیٰ

۱ ۔ اس طبقہ میں حتی الوسع ترجمہ لفظی اور مطلب خیز ، تقریر مختصر اور ذہن نشین ، اندازِ بیان سادہ اور سہل ، تفہیم مضمون آسان الفاظ میں ہونی چاہیئے ۔ نفسِ مسئلہ طالب علم کے ذہن نشین کرانے کے بعد اس کی زبان سے اعادہ بھی کرانا چاہیئے ۔ سبق سے فارغ ہونے کے بعد طلبہ کو اپنی نظروں کے سامنے بٹھلا کر اس سبق کو یاد کرایا جائے ۔ دوسرے دن پچھلا سُن کر اگلا سبق پڑھایا جائے اور روزانہ حسبِ حال زبانی اور تحریری سوالات کر کے جوابات دینے کی بکثرت مشق کرائی جائے تاکہ ٹھوس استعداد پیدا ہو سکے ۔

۲ ۔ میزان الصرف کو خوب اچھی طرح سمجھا کر تھوڑا تھوڑا با ترجمہ پڑھایا جائے اور اس کے ساتھ علم الصرف حصۂ اول مصنفہ مولانا مشتاق احمد چرتھاولی سبقاً سبقاً یاد کرایا جائے اس طرح کہ میزان الصرف کی ترتیب کے موافق صیغوں اور گردانوں کے نام خُوب یاد ہو جائیں ۔ اسم ظرف ، اسم تفضیل مذکر و مؤنث میں تصغیر کے صیغے بڑھا دیئے جائیں اور بحث اسم آلہ میں اسم آلہ صغریٰ ، وسطیٰ ، کبریٰ کے ۱۲ صیغے ابواب الصرف کی ترتیب کے موافق یاد کرائے جائیں ۔ اور صحیح ابواب کے صیغے نکالنے اور بتلانے کی خوب مشق کرائی جائے ۔ اس مشق کے لئے تختۂ سیاہ (بلیک بورڈ) سے مدد لی جائے ۔

۳ ۔ منشعب میں سے صرف ۲۴ باب (۶ ثلاثی مجرد ۱۲ ثلاثی مزید ۴ رباعی مجرد و مزید فیہ)





کی صرفِ صغیر جدید با مدادِ تیسیر الابواب جدید مع نام و علامتِ باب خُوب یاد کرائی جائے یا بجائے منشعب کے تیسیر الابواب ہی کو خوب یاد کرا کے مشق کرا دی جائے یہ بھی کافی ہے ۔ بعد ازاں میزان الصرف کی ترتیب پر صرف کبیر مع ترجمہ یاد کرائی جائے اور عربی صفوۃ المصادر کی مدد سے صحیح ابواب کی صرفِ صغیر و کبیر گردانوں کی خُوب مشق کرائی جائے ۔ اسی لئے سہ ماہی اول میں صرف ایک کتاب میزان و منشعب نصاب میں رکھی گئی ہے ۔

۴ ۔ علم الصرف حصۂ سوم میں ہفت اقسام کی صرف صغیر و کبیر با ترجمہ عربی صفوۃ المصادر کی مدد سے نیز تعلیلات کی خُوب اچھی طرح مشق کرائی جائے ۔ صرف میر اور علم الصیغہ میں بھی اس مشق کو جاری رکھا جائے ۔

تنبیہ : صرف کے تمام اسباق ایک ہی استاد کے پاس ہونے چاہئیں ۔ جو کہنہ مشق اور آزمودہ کار ہو ۔ نو آموز مدرس کے یہ کام ہرگز نہ سپرد کرنا چاہیئے ۔

۵ ۔ نحو میر میں مسائل زبانی یاد کرانے کے ساتھ ساتھ ہر ہر جملہ کی ترکیب بھی کرائی جائے نیز کتاب کی مثالوں پر اکتفا ہرگز نہ کیا جائے بلکہ قرآن و حدیث نیز دیگر کتبِ ادب سے بکثرت مثالیں دی جائیں اور ترکیبیں کرائی جائیں کہ تکثیر امثلہ اس باب میں بیحد مفید ہے ۔ انواعِ اعراب کو خصوصاً خُوب ہی یاد کرایا جائے ۔ اور عوامل النحو منظوم فارسی حفظ کرا دی جائے ۔

(۶) شرح مائۃ عامل میں ایک دن صرف عبارت مع ترجمہ و مطلب پڑھائی جائے ۔ دوسرے دن ترکیب کرائی جائے اس طرح کہ نوعِ اوّل تک اولاً چھوٹی ترکیب ہو ثانیاً اسی کی بڑی ترکیب ہو ۔ نوعِ اول سے نوعِ ثانی تک صرف بڑی ترکیب ہو اور نوع ثانی سے آخر تک صرف چھوٹی ترکیب ہاں اثنا میں گاہے گاہے بڑی ترکیب کا بھی امتحان لیتے رہیں ۔

(۷) روضۃ الادب میں یا کسی بھی آسان ادبی کتاب میں ترجمتین اور صیغوں کی مشق کے ساتھ ساتھ ترکیبِ نحوی بھی کراتے رہیں اور عربی تحریر و بول چال کی بھی مشق کرائی جائے ۔

(۸) ہدایۃ النحو اور مرقات میں اصطلاحی الفاظ کی تعریفات اصل عربی میں یاد کرائی جائیں ۔

اور مسائل اردو زبان میں خوب حفظ کرائے جائیں اور شب و روز کی گفتگو میں مسائلِ منطق کا اس طرح اجراء کرایا جائے کہ طلبہ محسوس کریں کہ ہم سب منطقی ہیں اور رات دن منطق سے کام لیتے ہیں تاکہ منطق ان کے لئے اجنبی چیز نہ رہے۔

۹۔ نور الایضاح اور قدوری میں مسائل جزئیہ آسان الفاظ میں طلبہ کے ذہن نشین کرائے سوال و جواب کے طرز پر ان سے اعادہ کرایا جائے اور سبقاً سبقاً سنا جائے۔

۱۰۔ تہذیب کو اس طرح وضاحت اور سادگی سے پڑھایا جائے کہ بغیر کسی پیچیدگی اور دشواری کے شرح تہذیب کے تمام مباحث آجائیں اور اس کے پڑھنے کی ضرورت نہ رہے۔

## طریقۂ تعلیم طبقۂ وسطیٰ

عبارت بقدر ضرورت ایک ایک مسئلہ کی پڑھوائی جائے لفظی اور اعرابی غلطیوں پر متنبہ کیا جائے لفظ یا اعراب غلط پڑھنے کی وجہ سے مطلب اور معنی میں جو نقص یا اہمال پیدا ہوتا ہے اس کو خوب واضح کیا جائے تاکہ طلبا کو عبارت غلط پڑھنے کی قباحت وشناعت کا احساس ہو۔ حتی الامکان طالب علم سے خود لفظ یا اعراب صحیح پڑھوایا جائے جب طالب علم تصحیح سے عاجز ہو جائے تو استاذ غلطی اور اسکی وجہ سمجھائے اور عبارت صحیح کرائے جو طالب علم عبارت پڑھ رہا ہے دوسرے طلبہ سے کہا جائے کہ جہاں یہ لفظ یا اعراب غلط پڑھے تم ٹوکو اور عبارت کی تصحیح کرو روزانہ ایک ہی طالب علم سے عبارت نہ پڑھوائی جائے اور نہ باری مقرر کی جائے بلکہ خود استاذ جس طالب کو مناسب سمجھے عبارت پڑھنے کے لئے کہے۔ کمزور طلبہ سے زیادہ عبارت پڑھوائی جائے۔ اسی طرح جو طلبہ عبارت پڑھنے سے بچتے ہیں ان سے ضرور عبارت پڑھوائی جائے۔ یہ اور اس کے علاوہ جو بھی مناسب تدبیریں طلبہ کو مطالعہ دیکھنے اور عبارت صحیح پڑھنے کا عادی بنانے کی ہوسکتی ہیں اختیار کی جائیں۔ عبارت میں صرف و نحو سے متعلق جو لفظی اشکالات ہوں ان کو سمجھا کر ان کا حل پوری وضاحت کے ساتھ بتلایا جائے "دفع دخل مقدر" کی



کر کے کتاب کے جواب کو واضح الفاظ میں منطبق کیا جائے۔ اس طرح مسئلہ کی تقریر کر کے عبارت کا ترجمہ اور مسئلہ کا انطباق خود طالب علم سے کرایا جائے اور ایسے طرز پر مطالعہ دیکھنے کی تاکید کی جائے کہ طلبہ خود مطالعہ میں ان امور کے حل کرنے کے عادی ہو جائیں۔ اگرچہ اس طریق پر پڑھانے سے سبق کی مقدار کچھ کم ہوگی مگر یہ چند روز کی بات ہے اس کے بعد خود طلبہ عادی ہو جائیں گے اور علمی استعداد پختہ ہو جائے گی اور تلافیٔ مافات ہو سکے گی۔ آغاز سال میں تو کم از کم یہ طریق ضرور اختیار کیا جائے۔ کبھی کبھی گزشتہ سبق کے متعلق بھی اچانک سوال کر لیا کریں، تاکہ طلبہ پڑھے ہوئے سبق کے اعادہ اور تکرار پر مجبور ہوں۔

اس طبقہ میں طلبہ کو مطالعہ کی طرح تکرار کا عادی بنانا بھی نہایت ضروری ہے اور اس کی تدبیر یہ ہے کہ استاذ طلبہ کو بتلائے کہ ہمارے بزرگوں نے سبق کے اعادہ کے لئے تکرار کا طریقہ اس لئے جاری کیا ہے کہ طالب علم میں علمی استعداد کے ساتھ ساتھ تفہیم و تدریس کی صلاحیت بھی آہستہ آہستہ نشو و نما پاتی رہے۔ بالفاظِ دیگر یہ تکرار درحقیقت مدرسی کی تربیت ہے چنانچہ مشاہدہ ہے کہ جو طلبہ طالب علمی کے زمانے میں تکرار کرانے کے عادی ہوتے ہیں وہ فارغ ہونے کے بعد نہایت آسانی سے نہ صرف مدرس بلکہ کامیاب مدرس بن کر نکلتے ہیں۔ تکرار کی اس افادیت کو سن کر ان شاء اللہ تعالیٰ طلبہ میں تکرار کرنے کرانے کا شوق ضرور پیدا ہوگا۔ ہر استاذ اپنے سبق کے طلبہ کو دو دو یا تین تین جماعتوں پر تقسیم کرے اور باری باری ہر طالب علم کو تکرار کرانے کی تاکید کرے تاکہ تکرار کا فائدہ تمام طلبہ کو یکساں طور پر پہنچے۔ نیز استاذ خود تکرار کے اوقات مقرر کرے اور گاہ گاہ ان اوقات میں خود جا کر نگرانی بھی کرے تاکہ طلبہ تکرار کی بجائے گپ بازی میں وقت ضائع نہ کریں۔

۲۔ کنز الدقائق، اصول الشاشی وغیرہ فنی کتابوں میں فن کی اصطلاحات اور الفاظِ اصطلاحیہ کی تعریفات تو اصل عربی الفاظ میں یاد کرائی جائیں اور مسائل کو اس طرح ذہن نشین یاد کرایا جائے کہ اصل فن سے مناسبت پیدا ہو جائے۔

۳۔ ترجمۂ قرآنِ عظیم میں علوم و معارفِ قرآن کی بجائے عربیت پر زیادہ توجہ کی جائے صرفی و نحوی امور کا لحاظ رکھتے ہوئے پہلے مفردات کے لغوی اور مرادی معنی اور محلِ اعراب کو بتلایا جائے پھر سادہ اور مطلب خیز لفظی ترجمہ کرایا جائے۔ شانِ نزول اور بیان واقعات و قصص میں قدرِ ضروری پر اکتفا کیا جائے۔ ربطِ آیات پر ضرور توجہ کرنی چاہیئے اور سادہ مطلب خیز ترجمہ تو خوب ہی رٹایا جائے۔

۴۔ ہدایہ اولین کامل تحقیق و تدقیق و عرق ریزی کے ساتھ اس طرح پڑھایا جائے کہ اول ہر ہر مسئلہ اور اس کی دلیل عقلی کا ماخذ جو اصول کلیہ میں سے ہو طالب علم کے ذہن نشین کرایا جائے پھر اس پر مسئلہ کو متفرع کیا جائے تاکہ طالب علم کے اندر اصل کلی معلوم کرنے اور اس پر مسئلہ کو متفرع کرنے کا ملکہ پیدا ہو۔

۵۔ علوم و فنونِ عقلیہ میں ہر علم و فن کی اصطلاحات کو لعبارتہا یاد کرایا جائے اور اس کے مبادی و اصول موضوعہ سے آگاہ کر کے مسائل کو اس طرح ذہن نشین کرایا جائے کہ اس علم و فن سے مناسبت اور استخراجِ مسائل کا ملکہ پیدا ہو جائے۔

## طریقۂ تعلیم طبقۂ علیا

(از ناظم وفاق باجازت صدر محترم مدظلہٗ)

۱۔ اس طبقہ کی بیشتر کتابیں علوم و فنون کی آخری اور منتہی کتابیں ہیں۔ بسا اوقات طلبہ کو اس کے بعد کی کتابیں پڑھنے کا موقعہ بھی نہیں ملتا۔ اس لئے اساتذہ کو پوری محنت و کاوش کے ساتھ نہ صرف کتاب کا بلکہ اس کے مستند حواشی و شروح نیز اس علم و فن کی دیگر محققانہ معاون کتابوں کا بھی مطالعہ کرنا چاہیئے اور پڑھاتے وقت صرف کتاب کے حل پر اکتفا نہ کرنا چاہیئے بلکہ اپنے طویل و عریض مطالعہ میں سے فن کی ضروری اور اہم تحقیقات و مسائل پر بھی نہایت مختصر مگر جامع الفاظ میں روشنی ڈالنی چاہیئے تاکہ ایک طرف کتاب بھی پوری ہو جائے اور



دوسری طرف طالب علم کے کان فن کی اہم اور ضروری تحقیقات سے بھی آشنا ہو جائیں اور مستند کتابوں کے نام بھی اسے معلوم ہو جائیں تاکہ فارغ ہونے کے بعد جب وہ خود اس فن یا اس کے مسائل کو پڑھانے بیٹھیں یا کوئی مقالہ یا مضمون لکھنے کا قصد کریں تو ان ماخذ کی مراجعت کر سکیں۔ نیز عہد حاضر کے دینی مسائل پر بھی ضرور تبصرہ فرمائیں تاکہ طلبہ کو فارغ ہونے کے بعد جب ان مسائل سے سابقہ پڑے تو وہ خالی الذہن اور بے خبر نہ ہوں۔ اور اساتذہ کے بتلائے ہوئے ماخذ کی مراجعت کر کے ان کی جواب دہی کر سکیں۔ مثلاً:۔

۲۔ تفسیر جلالین پڑھانے کے وقت کتاب کے حل کرنے کے لئے تو حاشیہ جمل یا کم از کم صاوی کا اور ربطِ آیات و دیگر علوم و معارفِ قرآن کے لئے تفسیر بیان القرآن اور سبق الغایات کا اور اصولِ تفسیر سے آگاہ کرنے کے لئے الفوز الکبیر اور تفسیر الاتقان کا اور تفسیر قرآن کے سلسلہ میں احادیث و مسائل فقہیہ کی تحقیق کے لئے تفسیر مظہری کا حسبِ ضرورت مطالعہ کرتے رہا کریں۔

۳۔ علم اصولِ حدیث، حدیث کا اہم ترین موقوف علیہ ہے اور نصاب میں صرف مقدمہ مشکوٰۃ اور شرحِ نخبہ یا خیر الاصول کو رکھا گیا ہے۔ حضرت اساتذہ کو چاہیئے کہ وہ ان کتابوں میں سے تو مصطلحاتِ حدیث کو خوب حفظ کرائیں مگر خود مقدمہ ابن صلاح یا تدریب الراوی کا مطالعہ کریں اور حسبِ ضرورت و موقعہ فن کے اہم مسائل پر ان کتابوں کی مدد سے سیر حاصل تبصرہ کریں۔

۴۔ مشکوٰۃ شریف پڑھاتے وقت سادہ اور مطلب خیز حدیث کا ترجمہ کرانے کے بعد ہر حدیث سے مستنبط فقہی مسئلہ میں ائمہ مجتہدین کے اقوال و مذاہب مع ادلہ تو نہایت اختصار کے ساتھ اور حنفی مذہب اور اس کے دلائل ذرا تفصیل و تحقیق کے ساتھ بیان کریں اور اگر حدیث بظاہر مذہبِ حنفی کے خلاف ہو تو اس کا آخری اور تحقیقی جواب بصورتِ ترجیح یا تطبیق یا توجیہ و تاویل ضرور بیان کریں۔ اس سلسلہ میں ابن رشد کے بدایۃ المجتہد سے مدد لیں

اور لمعات شرح مشکوٰۃ یا التعلیق الصبیح کا بالالتزام مطالعہ کریں۔

۵۔ دورۂ حدیث شریف کی کتب عشرہ بالخصوص بخاری شریف پڑھانے کے وقت فتح الباری عینی ورنہ حواشی حضرت مولانا احمد علی محدث سہارن پوریؒ اور فیض الباری کا اور تراجم بخاری کے لئے حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے تراجم بخاری کا ورنہ کم از کم حضرت شیخ الہند رحمہ اللہ کے الابواب والتراجم کا بالالتزام مطالعہ کریں۔ اور جامع ترمذی پڑھانے کے وقت معارف السنن یا الکوکب الدری کا اور سنن ابی داؤد پڑھانے کے وقت بذل المجہود کا علیٰ ہذا القیاس باقی کتب عشرہ پڑھانے کے وقت اُن کے حواشی و شروح کا ضرور مطالعہ کریں مگر ان طویل و عریض شروح میں سے اہم ترین مباحث نہایت اختصار کے ساتھ بیان کریں۔ تاکہ کتاب بھی ختم ہو سکے۔ اور جس کتابِ حدیث کو بھی شروع کرائیں اول بطور مقدمہ تاریخِ تدوینِ حدیث، حجیتِ حدیث، اصحابِ صحاح و سنن کے تراجم اور ان کے شرائط و مراتب اور خصوصیاتِ کتبِ عشرہ پر اجمالاً اور زیرِ درس کتاب اور مصنف سے متعلق امور مذکورہ پر تفصیلاً محققانہ تبصرہ کریں اس کے بعد کتاب شروع کرائیں؛ اور نہایت متانت و وقار اور ادب و احترام کے ساتھ ایک ایک باب و حدیث کے لفظی و معنوی حل طلب امور اور اس سے مستنبط احکام و مسائل پر سیر حاصل تقریر کریں اور مختلف فیہ مسائل میں ائمہ مجتہدین کے اقوال و مذاہب اور ان کے مستدلات نہایت عزت و احترام کے ساتھ بیان کر کے مذہب حنفی اور اس کے دلائل پر انتہائی محققانہ مگر منصفانہ بحث کریں اور وجوہ ترجیح بیان کریں۔ مناظرانہ اور مجادلانہ طرز ہرگز نہ اختیار کریں اور اختلاف کو حتی الامکان ختم یا کم کرنے کی کوشش کریں نہ کہ بڑھانے کی، نیز مذہب کو حدیث کے مطابق کرنے کی سعی کریں نہ کہ حدیث کو مذہب کے مطابق کرنے کی کہ اصل حدیث ہے اور مذہب اس سے ماخوذ و مستنبط، حدیث میں تاویل اور صرف عن الظاہر کرنے کے بجائے رجال و سند پر محققانہ کلام کرنا زیادہ مفید اور بہتر ہے اس لحاظ سے امام طحاویؒ کی شرح



معانی الآثار حنفیہ کے لیے نعمت غیر مترقبہ ہے اختلافی مسائل پر کلام کرتے وقت اس کو اور مؤطا امام محمدؒ کو پیشِ نظر رکھنا حنفیہ کے لئے از بس ضروری ہے۔

قدیم فرق زائغہ اور زمانۂ حال کے فرقِ باطلہ کی محققانہ تردید کریں اور اعلاءِ کلمۃ الحق کا فرض ادا کریں۔ اسی کے ساتھ ساتھ طلبہ کو تصحیح عقائد و نیّات اور تزکیۂ اخلاق و اعمال کی بھی ترغیب دلائیں تاکہ تعلیم کے ساتھ تربیت کا فرض بھی ادا ہو۔ اس باب میں خود استاذ کو ورع و تقوے اور خوف و خشیتِ الٰہی کا عملی نمونہ بننا از بس ضروری ہے اور محدث کے شایان شان بھی یہی ہے وفقنا اللہ تعالیٰ اجمعین۔

نیز اپنی بحث و تحقیق کو متعارف اختلافی مسائل و مباحث تک محدود نہ رکھیں بلکہ علوم و معارفِ حدیث علیٰ صاحبہا التحیۃ والتسلیم کو ایسی تحقیق و وضاحت کے ساتھ بیان فرمائیں کہ طلبہ کے ذہنوں میں حدیث کی شایانِ شان اہمیت اور دین میں اس کا حقیقی مرتبہ و مقام راسخ ہو جائے تاکہ وہ عہد حاضر کے عظیم تر لادینی فتنہ "انکارِ حدیث" کی جواب دہی اور بیخ کنی پر پورے طور سے قادر ہو جائیں۔

عام طور پر حدیث پڑھانے والے اساتذہ سال کا بیشتر حصہ صرف ارکان اربعہ کے مسائل اختلافیہ کی بحث و تحقیق پر صرف کر دیتے ہیں اور آخر میں صرف کتاب کی تلاوت رہ جاتی ہے، اور اس کے باوجود بھی بیشتر کتابیں ختم نہیں ہوتیں، یہ طریقہ سخت مضر اور حدیثِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا حق ادا کرنے کے باب میں تقصیر کے مرادف ہے اعاذنا اللہ منہ اس لئے استاذ کو روزِ اول سے کتاب کے ختم کرانے کو پیشِ نظر رکھنا چاہیئے خود بہت کچھ دیکھنا اور مطالعہ کرنا چاہیئے اور طلبہ کے سامنے کم سے کم مگر بے حد ضروری اور اہم باتیں علیٰ وجہ البصیرۃ بیان کرنی چاہئیں۔

۶۔ حدیث کی طرح اس طبقہ کے بقیہ علوم و فنون کے اساتذہ کو بھی اسی طریقِ کار کے مطابق اپنا مطالعہ زیرِ درس کتاب تک محدود نہ رکھنا چاہیئے مثلاً ہدایہ اخیرین پڑھاتے وقت فتح القدیر

اور حاشیہ مولانا محمد حسن سنبھلیؒ ورنہ کم از کم عنایہ کا، اور شرح عقائد پڑھاتے وقت اشارات المرام للبیاضی ورنہ کم از کم مسامرہ اور المرام فی عقائد الاسلام مصنفہ مولانا عبدالعزیز پرہاروی کا اور حماسہ پڑھاتے وقت اس کی شرح فیضی و تبریزی، ورنہ کم از کم حاشیہ مولانا اعزاز علی رحمہ اللہ کا، اور متنبی پڑھاتے وقت شرح برقوقی ورنہ حاشیہ مولانا اعزاز علیؒ ضرور زیر مطالعہ رہنا چاہیئے۔

۷۔ سیرت و تاریخ وہ جدید علوم ہیں جو اسی سال وفاق نے نصابِ تعلیم میں اضافہ کئے ہیں۔ ان کے اساتذہ کو درسی کتابیں شروع کرانے سے پہلے ہر دو علموں کی وسیع معلومات کا ذخیرہ مہیا کر لینا چاہیئے۔ تاکہ پڑھاتے وقت ہر دو علموں کے اہم ترین مباحث کی طلبہ کو نشان دہی کر سکیں اور یاد کرا سکیں۔ ہر دو علموں پر عربی اور اردو دونوں زبانوں میں مستند محققین کی تصانیف موجود اور دستیاب ہیں۔ مثلاً سیرت مغلطائیؒ کے ساتھ سیرت ابن ہشام، نور الیقین، اتمام الوفاء کا اور تاریخ ابو الفداء کے ساتھ محاضرات خضری (عہد بنو امیہ و بنو عباس) کا مطالعہ کرنا چاہیئے۔ اردو میں اوجز السیر، تاریخ خلافتِ راشدہ مصنفہ مولانا عبدالشکور لکھنویؒ، اور خضری کی محاضرات کا اردو ترجمہ اور اس کے علاوہ جو بھی کتابیں تاریخ و سیرت کی میسر آئیں ان کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیئے۔

تاریخ و سیرت کے استاذ کے لئے عہد رسالت، عہد خلافتِ راشدہ، عہد بنو امیہ، عہد بنو عباس اور عہد حاضر کے اسلامی ممالک کے جغرافیے خواہ عربی میں ہوں خواہ اردو میں جس طرح ممکن ہو حاصل کر کے اس میں بصیرت حاصل کر لینی چاہیئے اس لئے کہ وفاق کے مجوزہ نصاب میں تاریخ کے ساتھ جغرافیہ بھی لازمی مضمون ہے۔ مدرسہ کو اس سلسلہ میں مدرس کی پوری امداد کرنی چاہیئے کہ اس کے بغیر مدرس ان لئے علموں کو نہ کما حقہ، پڑھا سکتا ہے اور نہ امتحان کی تیاری کرا سکتا ہے۔

۸۔ علم کلام جدید اور علم اخلاق بھی جدید علوم ہیں۔ ان کے پڑھانے والے استاذ





کے لئے متعلقہ کتاب شروع کرانے سے قبل علم اخلاق میں امام غزالیؒ کی احیاء العلوم کا ورنہ کم از کم کیمیائے سعادت کا، اور علم کلام جدید میں حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی رحمہ اللہ کی حجۃ الاسلام، انتصار الاسلام، قبلہ نما کا اور حکیم الامۃ حضرت مولانا اشرف علی رحمہ اللہ کی تصانیف کا مطالعہ ازبس ضروری ہے۔

## نوٹ

اس طبقہ کے استاذ کو چار سے زیادہ اسباق ہرگز نہ دیئے جائیں ورنہ وہ کتاب اور فن کا حق ہرگز نہ ادا کر سکے گا۔ اور طلبہ تشنہ کام اور ادھورے رہ جائیں گے اور مدرس کا اس میں کچھ قصور نہ ہوگا۔ خصوصاً علوم جدیدہ کہ ان سے تو عموماً مدارس عربیہ کے اساتذہ خود ناآشنا ہیں۔ درحقیقت استاذ کو پہلے خود پڑھنا پڑے گا پھر پڑھا سکے گا۔ اور اس پر طرہ یہ ہے کہ ان کتابوں کے حواشی اور شروح بھی نہیں معرا کتابیں ہوتی ہیں مدرسہ کو اس کا خاص طور پر خیال رکھنا چاہیئے۔

وَآخِرُ دَعْوَانَا اَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ

# رمضان المبارک کی برکات

اللہ تعالیٰ نے یہ مُبارک مہینہ ہم کو عطاء فرمایا ہے اسی واسطے سب مسلمانوں پر اس کا شُکر واجب ہے۔ بہت خوش قسمت ہیں وہ لوگ کہ جن کی زندگی میں رمضان کا مہینہ آئے اور وہ اس کے آداب اور حقوق ادا کریں جو اس کے حقوق ادا کرے اس کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ شاید دُوسرا مہینہ آئے یا نہ آئے اسواسطے اس کی جتنی قدر ہو سکے کرنی چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ نے اس مہینہ کا نام رمضان رکھا ہے۔ رمضان مشتق ہے رمض سے اور رمض کے معنیٰ ہیں جلا دینے والا۔ گویا یہ مہینہ مسلمانوں کے تمام گناہوں کو جلا دیتا ہے۔ اور یہ مہینہ اللہ تعالیٰ نے اسواسطے مقرر کیا ہے کہ انسان مختلف کام کرتا رہتا ہے۔ ساتھ ہی کچھ ناجائز اور بُرے کام ہو جاتے ہیں۔ تو جو بُرے کام اور گناہ ہوتے ہیں اس سے دِل پر سیاہ نُقطے لگ جاتے ہیں جب آدمی کوئی ایک گناہ کرتا ہے تو اس کے دِل پر ایک کالا نقطہ لگ جاتا ہے اگر وہ سچّی توبہ کر لیتا ہے وہ دُھل جاتا ہے ورنہ لگا رہتا ہے اور اگر دوسری مرتبہ گناہ کرتا ہے تو دُوسرا نقطہ لگ جاتا ہے حتیٰ کہ جو گناہ نہ چھوڑے تو اسکو اتنے نقطے لگتے ہیں کہ سارے دِل کو گھیر لیتے ہیں سارا دِل کالا ہو جاتا ہے اسواسطے اس نقطہ کو توبہ سے دھو لو پھر مرتے وقت اسکو توبہ کی توفیق بھی نصیب نہیں ہوتی تو اللہ تعالیٰ نے اسکی مغفرت کے لئے یہ مہینہ مقرر کیا۔ اسمیں دوزخ کے دروازے سب بند کر دیئے جاتے ہیں اور بہشتوں کے سب کھول دیئے جاتے ہیں۔ سرکش بڑے بڑے شیاطین قید کر لئے جاتے ہیں۔ اور لوگوں میں اللہ کیطرف سے فرشتے ندا



کرتے ہیں سارے گلی کوچہ، ہر دروازے اور مکان پر یَا بَاغِیَ الْخَیْرِ اَقْبِلْ وَیَا بَاغِیَ الشَّرِّ اَقْصِرْ۔ اے نیکی کے طلب کرنیوالے تو متوجہ ہو جا اور اے برائی کے طلب کرنیوالے تو رُک جا۔ اللہ کے بندے جن کے دِل صاف ہیں وہ اس کو سنتے ہیں اور رات کو جاگتے ہیں بلکہ فرشتوں کا ایک طائفہ ہے وہ گلیوں میں کھڑا ہوتا ہے وہ سفارش کرتے ہیں کہ اللہ جو اسوقت جاگتے ہیں تو اُن کو بخش دے وہ سفارش کرتے ہیں اس سیاہی کو دھونے کے لئے جو گیارہ مہینوں میں لگتی ہے گیارہ مہینوں کے بعد یہ ایک مہینہ توبہ کے لئے ہے۔ اس مہینے میں اجر و ثواب کو بڑھا دیا جاتا ہے نفلوں کا ثواب باقی مہینوں کے فرض کے برابر اور اس مہینے کے فرض باقی مہینوں کے ستّر فرضوں کے برابر۔ اسواسطے انسان کو چاہیئے کہ اسمیں غفلت نہ کرے اسمیں جتنا نیکی ہو سکے نیکی کرے اسواسطے اس کو رمضان کہتے ہیں۔ رمضان اتنا مُبارک ہے کہ حق تعالیٰ نے اسکی اپنی طرف نسبت کی ہے۔ شَھْرُ اللّٰہِ۔ (اللہ تعالیٰ کا مہینہ) معلوم ہوتا ہے کہ اس مہینے کو بڑی خصوصیت ہے جیسے کہتے ہیں بھائی یہ چیز سرکاری ہے یہ وردی سرکاری ہے۔ اسکی عظمت ہوتی ہے۔

تین عشرے ہیں اس مہینے میں اَوَّلُہٗ رَحْمَۃٌ وَّاَوْسَطُہٗ مَغْفِرَۃٌ وَّاٰخِرُہٗ عِتْقٌ مِّنَ النَّارِ

---

پہلے عشرہ میں رحمت برستی ہے دِن میں بھی اور رات میں بھی۔ جو آدمی روزہ کا حق ادا کرے کھیتی والے کھیتی کریں۔ نوکری والے نوکری کرتے ہیں۔ انکا ہر کام عبادت ہو جاتا ہے اسواسطے انسان کو چاہیئے کہ اس کے حقوق ادا کرے روزے کے حقوق کو ادا کرنا چاہیئے روزے کے حقوق یہ ہیں۔

اوّل زبان کی حفاظت ہے جھوٹ نہ بولے چغلخوری نہ کرے غیبت نہ کرے۔ بدگوئی بدکلامی جھگڑا وغیرہ سب چیزیں اسمیں داخل ہیں روزہ دار کو چاہیئے کہ زبان کی تمام بُری باتوں سے حفاظت کرے۔ دُوسرے ہاتھ کو محفوظ رکھے چوری نہ کرے ناجائز چیز کو نہ پکڑے تیسرے پیروں سے ناجائز کاموں کی طرف نہ چلے، سینما، تماشا فاجر، فاسق، فجار کی مجلس کی طرف چلنا گناہ ہے چلے تو مسئلہ پُوچھنے کے لئے علماء کے پاس جائے۔ والدین کی خدمت کرے اسی طرح اور نیک کاموں کی طرف چلے۔ چوتھے دِل میں بُرے خیالات نہ لائے کہیں عبادت کا فکر ہے، کہیں نماز کا فکر ہے تو اس عشرے میں بارش کی طرح اللہ کی رحمت برستی ہے۔ اب بارش کے قطرے نہیں شمار کر

سکتے اسی طرح سے چاروں طرف سے اللہ کی رحمت برستی ہے۔ دُوسرا عشرہ جو ہے اس کا نام ہے عشرۂ مغفرت، جو گناہ ہوتے ہیں سب معاف ہو جاتے ہیں۔ بیسویں دِن سب معاف ہو جاتے ہیں البتہ حقوق العباد نہیں معاف ہوتے اسکی صورت یہ ہے کہ اس آدمی کے سامنے جا کے معافی مانگے کہ میں نے تیرا فلانا نقصان کیا ہے تو معاف کر دے اگر معاف نہ کرے تو رقم ادا کر دے نماز رہی ہوئی ہے تو اسکو قضاء کرے اور روزے رہے ہوئے ہیں تو انکو بھی قضاء کرے باقی جو گناہ کر لئے ہیں بدنظری بُرائی کر لی ہے اس کا بدلہ یہ ہے توبہ کر لے تنہائی میں روئے سب معاف ہو جائیں گے ہاتھ اُٹھائے وہ خالی نہیں جاتے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ اے بندے جس وقت تو ہاتھ اُٹھاتا ہے تیرے اتنے گناہ ہیں جن سے آسمان اور زمین کے درمیان جو خلا ہے یہ بھی بھر جائے اتنے گناہ ہیں تو میں انکو بھی معاف کر دیتا ہوں مجھے شرم آتی ہے ہاتھ واپس کرتے ہوئے۔ وآخرہ عتق من النار۔ جو گناہگار ہوتے ہیں رمضان کی برکت سے انکو معافی ہو جاتی ہے اور دوزخ سے رہائی ہو جاتی ہے پھر وہ مستحق جنت ہو جاتے ہیں۔ عتق من النار کیا ہے جو کھاتا پیتا ہے، اللہ تعالیٰ کی رحمت یہ ہے کہ دُنیا کے جتنے کام ہیں سبکو عبادت میں داخل کرتا ہے بلکہ ایک مسئلہ ہے کہ رات کو پیٹ بھر کے کھا لیتا ہے تو اللہ کے نزدیک کھانے میں شُمار ہے تو یہ ملائکہ اور اللہ تعالیٰ کے مُشابہ ہو جاتا ہے اس لئے کہ رات کو یہ اسواسطے کھاتا ہے کہ دِن کو نہیں کھاؤں گا تو یہ کھانا نہ کھانے کے برابر ہے جیسا کہ دیکھو مکہ رمضان کے مہینے میں دارالاسلام بنا پہلے دارالکفر تھا آپ ۶ھ میں ایک پہلا عمرہ کرنے کیلئے تشریف لیجاتے ہیں آپ ڈیڑھ ہزار آدمی لیجاتے ہیں آگے کُفار کا لشکر ہے وہ کہتے ہیں کہ ہم آپکو آگے نہیں آنے دیتے ——— ہوتے ہوتے قصہ لمبا ہے پھر صلح ہو گئی بظاہر بہت بگڑا ہوا فیصلہ ہوا کہ آپ اس دفعہ مدینے واپس جائیں اور آئندہ سال بھی صرف تین دن کے لئے آئیں اور فوراً واپس چلے جائیں تلوار میانوں میں بند ہو ایک شرط یہ بھی تھی کہ کافروں میں سے جو شخص اسلام لائے اور ہجرت کرے مسلمان اُس کو مکہ واپس کر دیں اور مسلمانوں میں سے خدانخواستہ اگر کوئی شخص مُرتد ہو کر چلا آئے تو وہ واپس نہ کیا جائے اور دوسری شرائط بھی لگائیں صلح تمام ہو گئی اور پھر آپ واپس ہو گئے راستہ میں آیت نازل ہوئی اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ——— (بیشک ہم نے آپکو فتح کھلی دی) حالانکہ یہ فتح نہیں۔ فتح دو سال



بعد میں ہوئی مکہ ۸ھ میں فتح ہوا مگر اللہ نے اس کا نام فتح رکھا ہے اسواسطے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صلح اسواسطے کی تھی کہ اللہ تعالیٰ اس سے آگے فتح کرا دے گا تو اسی طرح جو نماز کھانے کی نیت سے ہوتا ہے لہٰذا یہ بھی نہ کھانا ہوا۔ اسواسطے مُشابہ ہو جاتا ہے تو بڑا ثواب ہے۔ اب سوال یہ ہوتا ہے کہ حدیث میں آتا ہے وتصفد فيه مردة الشياطين

کہ اسمیں سرکش شیاطین قید کر دیئے جاتے ہیں پھر اس کے باوجود لوگ برائی زنا بدکاری، چوری کیوں کرتے ہیں علماء نے جواب دیا ہے اور بڑا اچھا جواب دیا ہے کہ مردۃ کہتے ہیں سرکش شیاطین کو تو وہ تو قید کر لئے جاتے ہیں چھوٹے چھوٹے رہ جاتے ہیں وہ وسوسے ڈالتے ہیں اور بُرے خیالات ڈالتے ہیں ——— تو یہ گناہ انکی وجہ سے ہوتے ہیں[1]۔

جواب ۲ شاہ اسحٰق صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ گناہ دو وجہ سے ہوتے ہیں ایک شیاطین کی وجہ سے یہ لاحول سے بھاگ جاتا ہے۔ اذان سے بھاگتا ہے اقامت سے بھاگتا ہے، شیطان بڑا دشمن ہونے کے ساتھ کمزور بھی بڑا ہے۔ دُوسری چیز ہے نفس نفس ہر وقت موجود رہتا ہے لاحول وغیرہ سے بھاگتا نہیں یہ ہر وقت انسان کو رغبت دیتا ہے برائی کی تو اسکی وجہ سے گناہ ہوتے ہیں پھر اللہ تعالیٰ کی دین یہ ہے کہ دوزخ کے دروازے بند کر دیئے تاکہ لوگ نیکی کریں اور دوزخ سے بچیں۔ جب ہم روزہ کھولتے ہیں تو اسوقت اللہ تعالیٰ سات لاکھ گناہگاروں کو معاف کرتے ہیں۔ روزہ داروں کے روزہ کھولنے کی خوشی میں، جمعہ کے دِن اتنے گناہگاروں کو معاف کرتے ہیں جتنے ہفتہ میں سارے معاف ہوئے تھے اور رمضان المبارک کے آخری دِن اتنے لوگوں کو بخشتے ہیں جتنے ہر ہر دِن میں اور ہر ہر جمعہ میں، جیسا کہ یہاں بھی نظام یہی ہے دنیا میں بھی ہوتا ہے جب کوئی بادشاہ جاتا ہے تو بہت سے قیدیوں کو رہا کر دیتا ہے۔ اس آخری دِن میں رضاءِ الٰہی نصیب ہوتی ہے ورضوانٌ من الله اكبر ۔ یعنی تھوڑی سی رضامندی بھی اللہ کی بہت بڑی چیز ہے ہم تو کہتے ہیں کہ اھل اللہ کے جوتوں میں بھی جگہ مِل جائے تو بہت بڑی دولت ہے۔ حدیث شریف

---

[1] اگر تمام شیاطین بھی مقید ہو جائیں تو گیارہ ماہ تک انکے تلبس کے باعث ایک ماہ میں شیطانی اثرات کے باقی ہونے کی وجہ سے گناہوں کا صدور ہوتا رہتا ہے۔ (ازہر)

آتا ہے کہ جس کو سب سے آخر میں معاف کریں گے وہ علماء، انبیاء کی سفارش سے معاف کریں گے اللہ پوچھیں گے کہ اور تو کوئی نہیں رہتا۔ علماء، انبیاء کہیں گے کہ نہیں اور کوئی نہیں رہا اللہ کہیں گے میری نظر میں اور بھی ہیں ایک مٹھی بھریں گے اور ہزاروں گناہگاروں کو نکال دیں گے بندوں کی طرح مٹھی مت سمجھو اور کہیں گے مانگ تو اپنے منہ سے جو مانگتا ہے غرضیکہ اتنا مانگے گا جتنی دنیا ہے اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ میں نے تجھے دس گنا زیادہ دیدیا، یہ احسان ہوگا سب سے نہایت چھوٹے درجہ کے جنتی پر۔ اور جو بڑے درجہ کے جنتی ہوں تو انکا کیا کہنا، جب پُل صراط سے گزریں گے تو پُلصراط پر فرشتوں کی جماعت ہوگی جو ٹکٹ دیکھے گی کلمہ کا اگر مسلمان ہوا اور ٹکٹ پاس ہوا کلمہ کا تو گزر جائے گا ورنہ وہیں کٹ کر گر جائے گا، دوسری جماعت نماز کا ٹکٹ دیکھے گی، اگر ٹکٹ ہوا تو آگے گزرنے دیں گے ورنہ نہیں۔ اسی طرح سب چیزیں دیکھیں گے اور کامل مؤمن ہوا کی طرح سے وہاں سے گزریں گے (ایک مؤمن) کہے گا کہ پُل صراط کو دیکھ لیں یہ کیا ہے تو وہ مؤمن پل صراط کو دیکھنے کیلئے کھڑا ہو جائے گا تو دوزخ پکار اُٹھے گی اسکو زبان عطا ہوگی۔

جُزْ یا مؤمن فان نورك يطفئ ناري ——————

اے مؤمن جلدی یہاں سے چلا جا، کھڑا نہ ہو کیونکہ تیرا نُور میری نار کو بجھا رہا ہے تو جلدی کر دُعا کرو۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عطا فرماوے —— (آمین!)

سُبحٰن ربك رب العزة عما يصفون وسلم على المرسلين والحمد لله رب العٰلمين



# اللہ تعالیٰ سے تعلق قائم کرنے کا طریقہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ"

(کہہ دیجئے اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم! اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میرا اتباع کرو، تو اللہ تم سے محبت کرینگے، اور تمہارے گناہوں کو معاف فرمادیں گے —— اور اللہ تعالیٰ بخشنے والے اور رحم کرنیوالے ہیں)

اس آیت میں تعلق مع اللہ کا طریقہ بیان کیا گیا ہے جب اللہ تعالیٰ سے بندہ کا صحیح تعلق قائم ہو جاتا ہے تو بندہ جو کچھ زبان سے کہتا ہے، اللہ تعالیٰ اسکو پُورا فرما دیتے ہیں، حدیث شریف میں آتا ہے کہ اللہ تعالیٰ خود اسکی حفاظت کرتے ہیں۔

ابن الفارض نقشبندی خاندان کے ایک بہت بڑے بزرگ گزرے ہیں۔ جب ان کی وفات کا وقت قریب آیا تو آٹھوں جنتیں آپ کے سامنے کر دی گئیں۔ آپ نے اُن کو دیکھ کر فوراً مُنہ پھیر لیا اور چونکہ آپ شاعر بھی تھے اس لئے فوراً ایک شعر پڑھا ؎

اِنْ كَانَ مَنْزِلَتِيْ فِي الْحُبِّ عِنْدَكُمْ
مَا قَدْ رَأَيْتُ فَقَدْ ضَيَّعْتُ اَيَّامِيْ

اگر میری محبت کا یہی مقام اور ثمرہ ہے جو میں دیکھ رہا ہوں تو میں نے اپنی عمر یُونہی ضائع کی۔

اس پر حق تعالیٰ نے ان آٹھوں جنتوں کو چھپا دیا اور اپنی خاص تجلّی کا ظہور فرمایا، تجلّی کا ظاہر ہونا

تھا کہ آپ کی روح پرواز کر گئی۔ جب اللہ تعالیٰ سے صحیح معنیٰ میں تعلق قائم ہو جاتا ہے تو خود بخود غیر اللہ سے نفرت پیدا ہو جاتی ہے جیسا کہ حضرت شیخ عبد القادر جیلانیؒ کا واقعہ ہے کہ شاہ چین نے آپ کو ہدیہ میں ایک شیشہ بھیجا۔ آپ نے اس کو اپنے گھر میں رکھوا دیا، جب آپ گھر میں داخل ہوتے تو خود بخود شیشہ کی طرف نظر پڑتی، حالانکہ آپ کو شیشہ دیکھنے کا شوق نہ تھا۔ لیکن بجائے توجہ مع اللہ کے شیشہ کی طرف نظر پڑنے سے اپنی شکل و صورت نظر آتی، اس طرح توجہ الی اللہ میں ایک طرح کا فرق پڑتا اور وہ آپ پر شاق گزرتا تھا، اتفاق سے ایک دن وہ شیشہ آپ کے خادم کے ہاتھ سے گر کر ٹوٹ گیا، اب تو خادم بہت گھبرایا کہ آپ ناراض ہونگے، جب آپ تشریف لائے تو اس نے ڈرتے ہوئے کہا۔ ؎

از قضا آئینۂ چینی شکست

آپ یہ سنکر بہت خوش ہوئے کیونکہ اتنی دیر اللہ کی طرف سے دھیان ہٹا رہتا تھا جس کا اللہ تعالیٰ نے خود ہی انتظام کر دیا۔ آپ نے فوراً فرمایا۔ مصرعہ

خوب شد اسبابِ خود بینی شکست

یعنی بہت اچھا ہوا کہ خود بینی کے اسباب ٹوٹ گئے۔

پس تعلق مع اللہ بڑی دولت ہے۔ مقصود اعظم تعلق مع اللہ ہی ہے، جب بندہ کا اللہ تعالیٰ سے صحیح معنیٰ میں تعلق پیدا ہو جاتا ہے تو اس کو فکرِ آخرت پیدا ہو جاتی ہے۔ اللہ کے سوا پھر اُسے کسی سے کسی کا اندیشہ نہیں ہوتا اُسے پھر جان و مال کی بھی پروا نہیں ہوتی۔ اسی تعلق کو جوڑنے کیلئے انبیاء کرام دنیا میں تشریف لائے انبیاء علیہم السلام کا سلسلہ حضرت آدم علیہ السلام سے شروع ہوا، اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر آ کر ختم ہوا۔ تاکہ تعلق مع اللہ کا سلسلہ قائم رہے اور یہ تعلق مع اللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اتباع کا نام ہے۔

تفصیل اس اجمال کی یہ ہے کہ عالم چار ہیں، عالمِ ارواح، عالمِ ازل، عالمِ دنیا، اور عالمِ برزخ، سب سے پہلے روحیں عالمِ ارواح میں تھیں اور اللہ تعالیٰ کو دیکھتی تھیں مگر اُن کا یہ دیکھنا غیر اختیاری تھا جیسے تصویر لگی ہوئی ہو تو پانی میں خود نظر آتی ہے، اسی طرح رُوح کا دیدار تھا۔ قرآن شریف میں ارشاد ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے تمام مخلوق سے سوال کیا کہ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ، کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں تو سب نے بالاتفاق جواب دیا۔ قَالُوْا بَلٰی ، کیوں نہیں، مفسرین نے کہا ہے کہ یہاں سب کا جواب ایکساتھ نہ تھا، یہود و نصاریٰ کی رُوحوں نے تو جواب ہی نہیں دیا اور جواب دینے والوں میں



سب سے پہلے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رُوح مبارک نے جواب دیا۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رُوح مبارک جواب دیتی تو کوئی بھی جواب دیتا۔ آپ کے بعد دیگر انبیاء علیہم السلام کی رُوحوں نے جواب دیا۔ اس کے بعد درجہ بدرجہ قطب اللہ اولیاء کی روحوں نے جواب دیا، گویا عالمِ ارواح میں آپ تمام لوگوں کے راہبر ہوئے، اور آپ کا جواب سب کے لئے باعثِ تقلید بنا، اور آپ کے تشریف لانے سے پہلے انبیاء علیہم السلام کو بھیجا گیا جیسے بادشاہ کے آنے کی تاریخ مقرر ہوتی ہے تو چھوٹے چھوٹے اہلکاروں کا انتظام ہوتا ہے شامیانہ لگا دیا جاتا ہے، فرش بچھایا جاتا ہے اور پھر ان تمام انتظامات کو دیکھنے کیلئے مختلف اوقات میں افسر آتے ہیں، آیا یہ انتظامات بادشاہ کے لائق بھی ہیں، ٹھیک اسی طرح سردارِ انبیاء کی تشریف آوری سے قبل آسمان کا شامیانہ لگایا گیا، زمین کا فرش بچھایا گیا۔ سورج اور چاند کی قندیلیں روشن کی گئیں۔ اور سب انبیاء علیہم السلام آتے رہے۔ اور شامیانہ بدستور رہا اور جب تک ایک آدمی بھی کلمہ توحید پر ایمان لانے والا اور عملِ صالح کرنے والا رہے گا تو شامیانہ بھی اسی وقت تک رہے گا اور جب سلسلہ ختم ہو جائے گا تو چاند اور سورج بھی بے نور ہو جائیں گے، اور قیامت آجائیگی اور دُنیا ختم ہو جائے گی، شامیانہ بھی نہ رہے گا، کیونکہ اُسوقت شامیانے وغیرہ کی ضرورت ہی نہ رہیگی اور غالباً یہی حکمت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے صرف حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کی ہی قسم کھائی ہے اور کسی کی عمر کی قسم نہیں کھائی، چنانچہ ارشاد ہے

لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِيْ سَكْرَتِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ———

غرض دنیا میں سردارِ انبیاء کی تشریف کے وقت بالکل ایسے ہی انتظامات کئے گئے جیسے بادشاہ کی آمد کے وقت کئے جاتے ہیں۔ معراج کا سفر بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اسی شان کا دوسرا رُخ ہے۔

گویا شہنشاہ کائنات نے اپنے خاص گورنر کو مہمانی کا شرف بخشنے کے لئے آسمانوں پر بلایا تو اس شان سے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے رکاب تھامی، براق پر سوار زمین سے گزرے، زمین و آسمان کے درمیان براق کی رفتار کا عالم یہ تھا کہ جہاں تک نظر جاتی تھی اس کا ایک قدم ہوتا تھا، اثنائے سفر میں ایک موقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خوشبو محسوس فرمائی، حضرت جبرئیل علیہ السلام سے پوچھا کیا یہ جنت کی خوشبو ہے۔ جبرئیل علیہ السلام نے جواب دیا یہاں سے جنت بہت دُور ہے بلکہ یہ تو اور ہی خوشبو ہے جس کا واقعہ اس طرح ہے کہ فرعون کی ایک ملازمہ تھی وہ کنگھی کر رہی تھی ایکدن کنگھی اُسکے ہاتھ سے گر گئی تو اچانک اس کے ہاتھ سے کلمہ توحید نکل گیا، کسی نے جا کر فرعون سے کہہ دیا۔ فرعون نے اُسے بلا کر پوچھا

کہ کیا تو نے یہ کلمہ پڑھا ہے تو لڑکی نے کہا میں اس خدا کو مانتی ہوں جس نے مجھے پیدا کیا، اس پر فرعون نے اس کے ہاتھ پاؤں کٹوا دیئے، اس کے دو بچے تھے ایک شیر خوار، دوسرا تین چار سال کا۔ فرعون نے بیٹے کو ذبح کرنے کی دھمکی دی۔ ماں برابر ڈٹی رہی، فرعون نے بڑے بیٹے کو ذبح کر دیا اور چھوٹے بیٹے کو بھی ماں کے سینہ پر رکھ کر ذبح کرنا چاہا، ماں گھبرائی، اس پر اللہ تعالیٰ شیر خوار بچے کو زبان دی کہ میرا بھائی جنت میں میرا اور آپ کا انتظار کر رہا ہے۔ ظالم نے ماں اور بیٹے دونوں کو ذبح کر دیا۔ آج اس کی قبر سے خوشبو آرہی ہے جو ساتویں آسمان تک پہنچی ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ساتویں آسمان پر پہنچے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام کو دیکھا کہ ساتھ نہیں ہیں۔ اس سے آگے جانے پر جبرئیل علیہ السلام کے پر جل جاتے تھے کیونکہ یہاں اللہ تعالیٰ کی ذات کی تجلیات پڑتی ہیں معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ ہی کے سینہ میں وہ طاقت رکھی تھی جو آگے جا سکے حضرت جبرئیل علیہ السلام فرشتوں میں سب سے افضل ہیں اور یہاں آپکی فضیلت حضرت جبرئیل علیہ السلام سے بڑھ کر ثابت ہوئی۔ آپ نے جنت اور دوزخ کو دیکھا، جب ایک آدمی بادشاہ یا اپنے پیر کے پاس جاتا ہے تو سوغات لیکر جاتا ہے چنانچہ آپ بھی ایک سوغات لے کر آئے اور وہ سوغات تھی تشہد کے الفاظ

التحیات یعنی قولی عبادت کہ زبان سے اللہ تعالیٰ کی ہی عبادت ہوگی اور زبان سے ہر جملہ اللہ تعالیٰ کی مرضی کیمطابق ہی نکلے گا۔ والصّلوٰت یعنی فعلی عبادت کہ سر سے پیر تک کی عبادت اللہ تعالیٰ کیلئے ہوگی اپنے نفس کے لئے کچھ نہ ہوگا۔ قبروں پر سجدہ نہ ہوگا بلکہ اللہ کیلئے ہوگا ؎

موحد چہ بر پائے ریزی زرش | چہ شمشیر ہندی نہی بر سرش
امید و ہراسش نباشد زِ کس | ہمیں است بنیاد توحید بس

والطّیّبات یعنی مالی عبادت کہ پاک مال کی کمائی پیش کی۔ کسی کی چوری کی کمائی نہ ہوگی۔ خرچ میں بھی رضاء الٰہی ہوگی، مدارس اسلامیہ کی امداد ہوگی دیگر نیک کاموں میں صرف ہوگی۔ بارگاہ خداوندی میں آپ کا یہ تحفہ قبول ہوا اور اس کے بدلے میں اللہ تعالیٰ نے بھی آپ کے لئے اور آپ کی اُمت کے لئے نماز کا تحفہ عطا فرمایا۔ آپ واپس آئے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی انھوں نے واپس کیا پانچ نمازیں کم ہوئیں، اسی طرح نو مرتبہ آپ واپس ہوئے۔ بعض احادیث میں جو دسؔ یا بیسؔ کا ذکر آتا ہے وہ دو یا چار کو جمع کر لیا ہے، جب پانچ باقی رہ گئیں تو موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ میری اُمت پر تین نمازیں فرض تھیں اُنھوں نے وہ نہ پڑھیں۔ آپ نے فرمایا کہ اب تو مجھے شرم آتی ہے، کیونکہ آپ کو اللہ تعالیٰ کی عادت



معلوم ہوگئی اگر پانچ بھی معاف ہو جاتیں تو امت کیلئے کیا سوغات یا تحفہ لے جاتے۔ یہ اللہ کا تحفہ ہے جس طرح آجکل لوگ اپنے دوست کو شادی میں تحفہ بھیجتے ہیں۔ اب اگر کوئی تحفہ واپس کر دے یا اس کی ناقدری کرے تو تحفہ دینے والے کو کس قدر ناگوار گزرے گا اسی طرح سمجھو کہ نماز نہ پڑھنا بھی تحفہ کی ناقدری ہے تو سوچو کہ اللہ تعالیٰ کو کتنا غصہ آئے گا۔ آج کل لوگ بہت کم نمازیں پڑھتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی امامت کے لئے نماز تجویز خداوندی ہے۔ باقی انبیاء کی نمازیں اپنی تجویز تھیں، اللہ تعالیٰ نے قبول فرما لیں بندہ کی تجویز اور خدا کی تجویز میں فرق ہوتا ہے۔ خدا تعالیٰ نے حضورؐ کو آسمان پر بلا کر نماز تجویز فرمائی۔

حضرت آدم علیہ السلام نے گندم کا دانہ کھالیا تھا۔ جب اُن کی توبہ قبول ہوئی تو صبح صادق کا وقت تھا اس طرح اُنکی امت پر فجر کی نماز فرض ہوئی۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام حضرت اسماعیل علیہ السلام کو ذبح کرنے کے لئے منیٰ میں تشریف لے گئے۔ جب آپکی قربانی قبول ہوئی تو زوال کا وقت تھا آپ نے شکریہ میں چار رکعت نماز پڑھی اس طرح ظہر کی نماز فرض ہوئی۔ حضرت عزیر علیہ السلام ایک سو سال کے بعد جب اُٹھے تو دن ڈھل چکا تھا، آپ نے چار رکعت نماز پڑھی اس لئے ان پر عصر کی نماز فرض ہوئی۔ جب حضرت داؤد علیہ السلام کا امتحان ہوا تو سورج غروب ہو چکا تھا۔ آپ نے چار رکعت کی نیت باندھی لیکن بھول کر تین رکعت نماز پڑھی۔ اللہ تعالیٰ نے قبول فرمالی اور اُنکی امت پر مغرب فرض ہوئی، عشاء کی نماز خاص حضورؐ اور آپ کی امت پر فرض ہوئی۔ یہ اللہ تعالیٰ کا خاص احسان ہے۔ سب سے افضل انبیاء علیہ السلام ہیں۔ اور سب فرشتوں سے افضل جبرئیل علیہ السلام ہیں اور ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان سب سے افضل ہیں۔ انبیاء علیہ السلام اپنی قبور میں زندہ ہیں۔ چنانچہ جو شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ پر جاکر آپ پر درود و سلام بھیجے تو آپ سنتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو آپ کے وسیلے سے اپنی رضا عطا فرمائے ہم چشتی ہیں ہم وسیلہ کے قائل ہیں سب وسیلہ کے قائل ہیں۔ ہمارے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہ نے وسیلہ پر ایک مستقل رسالہ لکھا ہے بعض حضرات مثلاً معتزلہ وسیلہ کے قائل نہیں۔ وہ اہل سنت والجماعت سے خارج ہیں۔ حضرت تھانویؒ نے وسیلہ پر ایک رسالہ لکھا ہے اور ایک رسالہ وسیلہ کے متعلق میں نے بھی لکھا ہے جو خیر المدارس میں موجود ہے قیامت کے دن شفاعت کبریٰ بھی آپ ہی کیلئے خاص ہے۔ آپ کے وسیلہ سے ہی سب کی نجات ہوگی دیگر انبیاء علیہم السلام بھی گناہوں سے معصوم ہیں لیکن وہ عذر کریں گے۔ کیونکہ انھیں بتلایا نہیں گیا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ

کی خبر دی گئی تا کہ آپ بھی کہیں کمال بندگی سے عذر نہ کریں۔ بخاری شریف میں ہے کہ حضورؐ فرماتے ہیں کہ میں سجدہ کروں گا اور اللہ تعالیٰ مجھے ایسی دعائیں سکھلائیں گے جو کسی کو نہ سکھلائی ہونگی۔ ارشاد ہوگا اُٹھ کیا مانگتا ہے مانگ۔ علامہ قسطلانیؒ لکھتے ہیں کہ زمین کا وہ حصہ جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جسم اطہر سے ملا ہوا ہے وہ عرش سے بھی افضل ہے پس جو حضور کا اتباع کرے گا اُس کا تعلق اللہ سے قائم ہوگا مگر فرق وہی ہوگا جو خادم اور آقا میں ہوتا ہے۔

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ۔

جو شخص حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اتباع کرے گا وہ اللہ تعالیٰ کا محبوب ہوگا۔ خواہ اپنے آپکو زبان سے محبوب کہے یا نہ کہے (اور اکثر اہل اللہ زبان سے اپنے آپکو اللہ کا محبوب نہیں کہتے)

وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اتباع کی برکت سے گناہ مُعاف کر دیں گے۔ پھر حضرت مولانا نے دُعا فرمائی کہ اللہ تعالیٰ بدعات سے بچائے اور اتباع سُنت کی توفیق بخشے۔ اور اپنی رضا و قرب نصیب فرمائے۔ آمین!



# دُنیا دارِ مُجاہدہ — اور آخرت دارِ مُشاہدہ ہے

**خطبہ ماثورہ**

اَمَّا بَعْدُ، فَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ۔

(اور جنہوں نے محنت کی ہمارے واسطے ہم دکھا دیں گے انکو اپنے راستے اور بیشک اللہ ساتھ ہے نیکی والوں کے) جو اللہ کو راضی کرنے کے لئے مجاہدہ کرتے ہیں۔ ایک ہے مجاہدہ اور ایک ہے مشاہدہ یہ سارا عالم دنیا مجاہدہ ہے اس میں اس لئے انسان پیدا کیا گیا کہ بیکار زندگی نہ گزارے مجاہدہ کرتا رہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اَشَدُّ النَّاسِ بَلَاءً الْاَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْاَمْثَلُ فَالْاَمْثَلُ (سب سے زیادہ لوگوں میں سے آزمائش کے لحاظ سے انبیاء علیہم السلام ہیں پھر جو ان جیسے ہوں پھر جو ان جیسے ہوں) انبیاء کو خلوت میں جلوت میں اتنی مشقت کرنی پڑتی ہے کہ اتنی کسی کو نہیں اسی واسطے نبی کو جو تکلیف ہوتی ہے وہ سب سے زیادہ ہوتی ہے حتیٰ کہ بخار ہو تو وہ بھی سب سے زیادہ ہوتا ہے۔ لوگ بہت محنت کرتے ہیں مگر وہ اللہ کو راضی کرنے کے لئے نہیں محنت کرتے تو یہ عالم ہے عالم مجاہدہ اس کے بعد ہوگا مشاہدہ یہ قیامت میں ہوگا یعنی جو اس نے دنیا میں کمایا ہے اس کا ویسا ہی پھل دیکھے گا اس کی مثال کھیتی کی ہے یہاں جو بوئے گا آخرت میں وہی کاٹے گا حدیث میں ہے اَلدُّنْيَا مَزْرَعَةُ الْاٰخِرَةِ (دنیا آخرت کی کھیتی کی جگہ ہے) تو دنیا جو ہے دارِ مجاہدہ ہے، اور آخرت دارِ مشاہدہ ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں اَلْمُجَاهِدُ مَنْ جَاهَدَ نَفْسَهٗ (بڑا مجاہد وہ ہے

جو اپنے نفس سے جہاد کرے، اسی واسطے سب بزرگوں نے محنت کی صرف اس واسطے کہ اللہ راضی ہو جائے اس میں نفس کو ضبط کرنا ہوتا ہے ہر جگہ شریعت کو دیکھے کہ شریعت کیا چاہتی ہے اس وقت شریعت پر چلنا مجاہدہ ہے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ ایک کافر کے قتل کرنے کے واسطے اس کے سینے پر چڑھ کر بیٹھ گئے اس نے منہ پر تھوک دیا تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے چھوڑ دیا لوگوں نے وجہ پوچھی تو فرمایا کہ تھوک دینے کے بعد اس مقابلہ میں میرے نفس کی آمیزش ہو گئی تھی خالص رضا نہ رہی تھی۔ حضرت ابو الحسن نوری رحمۃ اللہ علیہ ایک بزرگ ہیں انہوں نے دیکھا کہ دس مٹکے شراب کے بادشاہ کے واسطے آئے ہیں تو نو مٹکے توڑ دیئے ایک چھوڑ دیا دسواں اس واسطے نہ توڑا کہ اسمیں نفس کی آمیزش ہو گئی تھی دسویں پر خیال آگیا تھا کہ لوگ کہیں گے کہ اس نے دسوں کے دس مٹکے توڑ دیئے۔ اور حضرت باقی باللہؒ کو کئی دن سے فاقہ تھا ایک شخص کھانا لایا تو دور سے حضرتؒ کی نظر اس کھانے پر پڑی دل میں خیال آیا کہ یہ میرے واسطے لا رہا ہے جب وہ کھانا پاس لے آیا تو قبول نہ فرمایا کہا کہ اشرافِ نظر ہو گیا تھا وہ شخص بڑا سمجھدار تھا اس وقت تو کھانا لے گیا تھوڑی دیر کے بعد دوسری جانب سے دیکھے سے آ کر سامنے رکھ دیا کہا کہ اب تو اشراف نظر نہیں ہے تو حضرتؒ نے قبول فرما لیا تو ان حضرات نے مجاہدہ کیا ہر ہر قدم پر شریعت کو دیکھا اگر آدمی ہر کام اللہ کی رضا کے لئے کرے تو ہر کام عبادت ہے حتیٰ کہ پاخانہ کرنا بھی عبادت ہو جاتا ہے۔ جب اللہ کے دربار میں حاضری ہو گی تو اس وقت ستر ہزار مسلمان جنت میں بغیر حساب و کتاب کے جائیں گے اور ستر ہزار کافر دوزخ میں بغیر حساب کتاب کے جائیں گے بعض مسلمان گناہگار ہوں گے اللہ تعالیٰ ان سے پوچھیں گے کہ تم نے یہ گناہ کئے تھے وہ اقرار کریں گے اللہ ان سے خوش ہو گا اور معاف کر دے گا اور بعض انکار کریں گے تو اس وقت اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ وَتَشْهَدُ اَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ (آج ہم ان کے مونہوں پر مہر لگا دیں گے اور ان کے ہاتھ ہم سے کلام کریں گے اور ان کے پاؤں شہادت دیں گے جو کچھ یہ لوگ کیا کرتے تھے) پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائیں گے وہ عرض کریں گے وَقَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِي اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا (اور رسول کہیں گے کہ اے میرے پروردگار میری قوم نے اس قرآن کو بالکل نظر انداز کر رکھا تھا) اس آیت کے نیچے تفسیر ثعالبی میں ہے کہ اس وقت انسان دس حالتوں پر ہوں گے اور ہر ایک اس حالت پر چلے گا جو اس کی حالت دنیا میں تھی۔ ایک آیت آتی ہے يَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَتَاْتُوْنَ اَفْوَاجًا ۝ (یعنی جس دن صور پھونکا جاوے گا پھر تم لوگ گروہ گروہ ہو کر آؤ گے) حضرت معاذ



رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ لوگ کیسے فوج فوج آئیں گے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے آنسو آ گئے۔ اور فرمایا کہ لوگ دس صورتوں پر اٹھیں گے ۱ تمام بندر کی شکل میں، نمیمہ اور غیبت میں فرق ہے غیبت یہ ہے کہ یوں کہے: فلاں یوں کرتا ہے فلاں یوں کرتا ہے اسکی قرآن میں بڑی مذمت آئی ہے اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ ۔

کیا تم میں کوئی اس بات کو پسند کرتا ہے کہ اپنے مرے ہوئے بھائی کا گوشت کھائے اس کو تو تم برا سمجھتے ہو۔ (تو سمجھ لو کہ کسی بھائی کی غیبت بھی اسی کے مشابہ ہے) جس کی غیبت کی ہے یا تو دنیا میں اس سے معافی لے لیوے یا آخرت میں اس کی نیکیاں اس کو دی جائیں گی سب نیکیاں فرق ہو جاویں گی۔ امام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آپکو کبھی غیبت کرتے نہیں دیکھا۔ امام صاحبؒ نے فرمایا کہ غیبت کرنی ہوتی تو اپنی ماں کی غیبت کرتا تاکہ میری نیکیاں ملتیں تو ماں کو تو ملتیں ۝

شنیدم کہ در روز امید و بیم
بداں را بہ نیکاں ببخشد کریم

(میں نے سنا ہے کہ قیامت میں اللہ تعالیٰ بُروں کو نیکوں کے طفیل بخشیں گے۔)

اور نمیمہ اسکو کہتے ہیں کہ اسکی چغلی اس کے پاس اور اس کی چغلی اس کے پاس کرنا، یہ تمام قیامت کے دن بندر کی شکل میں ہو گا ۲ بعض سوروں کی شکل میں ہوں گے یہ حرام کھانے والے ہوں گے ۳ بعض کے پیٹ میں تنور ہو گا اس میں آگ بھری جائے گی یہ سود خور ہو گا ۴ عجب کرنے والا گونگا بہرہ ہو گا یہ صاحبِ عجب اللہ کا فضل کہیں نہیں سمجھتا ہر جگہ اپنی خوبی سمجھتا ہے ۵ عالم بے عمل کی زبان منہ سے نکل کر پیٹ تک جائے گی اور پیٹ سے اٹھ کر سر کے اوپر تک جائے گی اور اس سے بڑی بدبو آئے گی سب نفرت کریں گے ۶ جو حکام بالا کے پاس جا کے محلے والوں کی شکائتیں کرتے ہیں ان کو سولی دیا جائے گی ۷ شہوت پرستوں کا بدن بدبودار ہو گا ۸ متکبر کو آگ کا لباس پہنایا جائے گا ۹ ظالم کو اندھا کر کے اٹھایا جائے گا ۱۰ ہمسائیوں کو جو تکلیف دینے والے ہیں ان کے ہاتھ پاؤں کٹے ہوئے ہوں گے۔ پھر پیر صراط سے گزرنا ہو گا وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا ۚ كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا ۝ (اور تم میں سے کوئی بھی نہیں جس کا اس پر گزر نہ ہو یہ آپ کے رب کے اعتبار سے لازم ہے جو پورا ہو کر رہے گا) مگر گزرنا بھی ایسے ہو گا جیسا کہ ہوتی ہے وہ پرمٹ دیکھتی ہے گزرنے کے وقت، تفسیر خازن میں لکھا ہے

کہ سات پولیسیں ہوں گی ایک پولیس کلمہ پوچھے گی دوسری نماز کو تیسری زکوٰۃ کو چوتھی روزہ کو پانچویں
حج کو، حج بھی ضروری ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر مرے مجھے اس کی
کوئی پرواہ نہیں (یعنی جس نے حج نہ کیا) چھٹی پولیس حقوق العباد کو پوچھے گی۔ اس سے گزر کر بعض جنت میں
جائیں گے اور بعض دوزخ میں۔ جنت اور دوزخ کے درجات ہوں گے جنت کے آٹھ درجات اور دوزخ
کے سات۔ اسمیں حکمت کیا ہے؟ انسان کے سات جوڑ ہیں یہ جنت میں بھی لے جائیں گے اور جہنم میں بھی۔
اسواسطے ان کے سات درجات ہوں گے اور ایک درجہ جنت کا زائد اللہ کے فضل سے ہوگا۔ اب اللہ
چاہتا ہے کہ نیکی کرو نعمتیں سب تیار ہیں نیکی کی ضرورت ہے۔ ایک مہدی تھا سویا ہوا تھا ایک بیر
اس کے منہ کے پاس پڑا ہوا تھا اٹھا کے منہ میں نہیں ڈالا پڑا رہا کچھ دیر کے بعد ایک سوار گھوڑے کو تیز
دوڑاتے ہوئے آرہا تھا جب اس کے پاس سے گزرا تو اس کو آواز دی اس نے سوچا کہ پتہ نہیں کیا بات
ہے چلو اس کی بات سن لو جب اس کے پاس گیا تو کہا کہ یہ بیر اٹھا کے میرے منہ میں ڈال دو اس نے
اس کے چوتڑ پر ہنٹر مارا اور چلا گیا اس کے بعد ہے لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا (ہم ان کو راستہ بتلا
دیتے ہیں) اسی واسطے بزرگوں کو دل میں جنت نظر آتی ہے صحابہ رضی اللہ عنہم کہتے تھے الجنۃ تحت
ظلال السیوف (جنت تلواروں کے سائے کے نیچے ہے) وَاِنَّ اللّٰهَ لَمَعَ الْمُحْسِنِيْنَ ۝
(اور بیشک اللہ نیکی کرنیوالوں کے ساتھ ہے) یہ جواب ہے سوال مقدر کا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اللہ
وراء الوراء ہے اور بندہ بہت پست اللہ کے لئے بلندی بے انتہا، اور بندہ کے لئے پستی بے انتہا
تو اس کا کیسے تعلق ہو سکتا ہے اللہ کے ساتھ تو جواب دیا وان اللہ لمع المحسنین ۝ (بیشک اللہ
ساتھ ہے نیکی والوں کے) اسکی مثال یوں سمجھو جیسے ایک دفعہ ایک بادشاہ فوت ہو گیا اسکی بادشاہی
اس کے لڑکے کو ملنی تھی مگر اس لڑکے کے چچا نے کہا ہم لیں گے جھگڑا ہوا لوگوں نے کہا عالمگیر بادشاہ
کے پاس فیصلے چلو عالمگیر اس وقت حوض پر بیٹھے تھے یہ جو آئے تو لڑکے کو ہاتھوں سے پکڑ کر حوض
میں لٹکا دیا لڑکا ہنسنے لگا بادشاہ کو بڑا تعجب ہوا کہ لڑکا ہنستا کیوں ہے اس وقت تو اس کو فکر ہونا چاہیے
تھا اور رونا چاہیے تھا اس سے وجہ پوچھی تو اس نے کہا میں ہنستا اسواسطے تھا کہ میرا ہاتھ تو بادشاہ کے ہاتھ میں
ہے جو کریم ہے اور کریم لوگ جو ہوتے ہیں کوئی ڈوبتا بھی ہو تو بچا لیتے ہیں عالمگیرؒ بادشاہ بڑا خوش ہوا اور
فیصلہ اس کے حق میں کر دیا ——— تو اسی طرح اللہ کی مدد ہاتھ پکڑتی ہے بندوں کا، اللہ تعالیٰ توفیق



دیدیتے ہیں۔ معراج کے موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم ساتوں آسمانوں کا معراج کر کے آئے تو ابھی آپ
کے حجرے کا کنڈا ہل رہا تھا یہ کیا نہیں کرایا گیا۔
اب دعا کرو اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق دے۔ آمین، بحرمت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین۔

تمت!

وَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ

اور نماز قائم کرو

چھوٹے بچوں، بچیوں اور عام مسلمانوں کے لئے

# نماز حنفی مترجم

جس میں

مسائل و فضائل نماز، اسماء الحسنیٰ، چھ کلمے، مسنون دعائیں، خطبۂ نکاح، خطبۂ جمعہ، خطبۂ عیدین حفظ المؤمنین وغیرہ شامل ہیں۔

مرتبہ

حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری قدس سرہٗ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ہر مسلمان عاقل بالغ پر پانچ وقت روزانہ نماز پڑھنا فرض عین ہے بلکہ سات سال کے بچے کو زبانی کہہ کر اور دس سال کے بچے کو مار کر عادی بنانا۔ نیز نماز پڑھنا ضروری قرار دیا گیا ہے۔ قرآن مجید اور حدیث شریف اور فقہ میں نماز کی بہت تاکید آئی ہے اور نماز کے ترک کرنے پر بہت وعید آئی ہے۔

## ارشاداتِ نبویہ

(۱) رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا گیا کہ کون سا عمل افضل ہے فرمایا وقت پر نماز پڑھنا۔ (مشکوٰۃ۔ ص ۵۸)

(۲) فرمایا پانچوں وقت کی نمازیں اور ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ تک اور ایک رمضان سے دوسرے رمضان تک اپنے درمیان کے صغیرہ گناہوں کے زائل کرنے والے ہیں بشرطیکہ کبیرہ گناہوں سے بچا جاوے۔ (مشکوٰۃ۔ ص ۵۷)

(۳) فرمایا جو شخص نماز کی پابندی کرتا ہے نماز اس کے لیے قیامت کے روز روشنی کا سبب اور ایمان کی دلیل اور نجات کا باعث ہوگی۔ اور جس نے پابندی نہیں کی اس کے لیے۔ نہ تو روشنی کا سبب ہوگی اور نہ ایمان کی دلیل اور نہ نجات کا باعث اور قیامت کے دن قارون، فرعون اور ہامان و اُبی بن خلف کے ساتھ جہنم میں ہوگا۔ (مشکوٰۃ۔ ص ۵۱)

## آثارِ صحابہ کرامؓ

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے عہدِ حکومت میں تمام حکام کو تحریری حکم نامہ بھیجا کہ میرے نزدیک تمہارے کاموں میں سے زیادہ ضروری نماز ہے جو شخص اس پر پابندی اختیار کرے گا وہ دین کا پابند ہوگا اور جو شخص اس کو ضائع کرے گا وہ دوسرے امور کو زیادہ ضائع کرنے والا سمجھا جائے گا۔ (مشکوٰۃ۔ ص ۵۹)

حضرت عبداللہ بن شقیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ نماز کے ترک کو کفر کا عمل سمجھا کرتے تھے۔ (مشکوٰۃ ص ۵۹)



## بے نمازی کی سزا

بے نمازی چاروں مذہبوں میں سخت سزا کا مستحق ہے۔ امام اعظم ابوحنیفہؒ فرماتے ہیں بے نمازی کو خوب مارا جائے اور ہمیشہ کے لیے قید کیا جائے، جب تک توبہ نہ کرے رہا نہ کیا جائے۔ باقی تینوں امام فرماتے ہیں کہ بے نمازی کو قتل کر دیا جائے۔ (رد المحتار، ص ۳۶)

## مسائل

**مسئلہ** دن رات میں پانچ نمازیں فرض ہیں فجر، ظہر، عصر، مغرب، عشاء اور نمازِ وتر واجب ہے اور ان پانچوں وقتوں میں بارہ سنتیں مؤکدہ ہیں اور آٹھ غیر مؤکدہ ہیں۔ ان کے علاوہ باقی نمازیں نفل ہیں اور نوافل کی کوئی تعداد متعین نہیں۔ البتہ بعض نوافل کی تعیین اور ثواب حدیث میں خصوصیت سے وارد ہے جیسے تہجد، اشراق اور چاشت وغیرہ۔

**مسئلہ** جمعہ کے دن بجائے ظہر کے شہر اور قصبہ اور ایسے بڑے گاؤں میں جہاں اکثر دکانیں ہوں، نمازِ جمعہ فرض ہے۔

**مسئلہ** جو گاؤں چھوٹا ہو اس میں دکانیں کثیر نہ ہوں تو اس میں بجائے جمعہ کے ظہر با جماعت پڑھنا فرض ہے۔ (فتاویٰ قاضی خان)

**مسئلہ** جس شخص کی فجر کی سنتیں جماعت میں شریک ہونے کی وجہ سے رہ گئی ہوں اس کو چاہیے کہ آفتاب طلوع ہونے کے بعد دوپہر سے پہلے سنتیں پڑھ لے۔ آفتاب طلوع ہونے سے پہلے سنتوں کا پڑھنا جائز نہیں۔ (شامی، ص ۲۷۳، ج ۱)

**مسئلہ** ریل گاڑی میں نماز پڑھنے میں قبلہ رُو ہونا اور طاقت ور کو کھڑے ہونا ضروری ہے۔ قبلے سے منہ پھیر کر اور بلاوجہ بیٹھ کر نماز پڑھنا جائز نہیں۔

خیر محمد عفا اللہ عنہ چشتی حنفی

## نقشہ تعدادِ رکعاتِ فرائض و سنن

| نام نماز | فرض | سنتِ مؤکدہ | سنتِ غیر مؤکدہ اور نفل |
|---|---|---|---|
| فجر | ۲ رکعت | ۲ رکعت قبل از فرض | |
| ظہر | ۴ رکعت | ۴ رکعت قبل از فرض<br>۲ رکعت بعد از فرض | ۲ رکعت نفل |
| عصر | ۴ رکعت | | ۴ رکعت سنت قبل از فرض |
| مغرب | ۳ رکعت | ۲ رکعت بعد از فرض | ۲ یا ۶ رکعت نفل یا<br>۲۰ رکعت نفل اوابین |
| عشاء | ۴ رکعت (فرض)<br>۳ رکعت (وتر) | ۲ رکعت بعد از فرض | ۴ رکعت سنت قبل از فرض<br>۲ رکعت نفل بعد از ۲ سنت<br>۲ رکعت نفل بعد از وتر |
| جمعہ | ۲ رکعت فرض | ۴ سنت قبل از فرض<br>۶ سنت یعنی ۴ اور ۲ سنت بعد از فرض | ۲ رکعت نفل بعد از سنت |

# بعض نصائح ضروری

## از شیخ المشائخ حضرت حاجی امداد اللہ قدس سرہ العزیز مہاجر مکی

اوّل مسائل ضروری و عقائد اہلسنت والجماعت حاصل کرے پھر ان رذائل کو دور کرے۔ حرص، غصہ، جھوٹ، غیبت، بخل، حسد، ریا، کینہ۔

اور یہ اخلاق پیدا کرے۔ صبر، شکر، قناعت، توکل، رضا، شرع کا پابند رہے۔ کسی وقت یادِ الٰہی سے غافل نہ ہو۔ خلافِ شرع فقراء سے بچے۔ اپنے آپ کو سب سے کمتر جانے۔ بات نرمی سے کرے۔ سکوت و خلوت کو محبوب رکھے۔ نہ اتنا کھائے کہ کسل ہو اور نہ اتنا کم کہ عبادت میں ضعف ہو جائے۔ فقر و فاقہ سے تنگ دل نہ ہو۔ اپنے لوگوں سے نرمی برتے ان کی خطا و قصور سے درگزر کرے۔ کسی کی غیبت و عیب جوئی نہ کرے عیب پوشی کرے۔ اپنے عیوب پیشِ نظر رکھے۔ کم ہنسے زیادہ روئے۔ عذابِ الٰہی اور اس کی بے نیازی سے لرزاں رہے۔ موت کا ہر وقت خیال رکھے۔ روزانہ اپنے اعمال کا محاسبہ کرتا رہے۔ غیر مشروع مجلس میں نہ جائے۔ رسومِ جہل سے بچے۔ ان اعمال پر مغرور نہ ہو اولیاء کے مزارات سے (شرعی طریقہ پر) مستفید ہوتا رہے۔ گاہے گاہے عوام مسلمین کی قبروں پر جاکر ایصالِ ثواب کرے۔ غرباء و مساکین اور علماء و صلحاء کی صحبت رکھے۔ مرشد کا ادب و فرمان کامل طور پر بجالائے اور ہمیشہ استقامت کی دعا کرتا رہے۔

**انتباہ** ہمارے بعض دوستوں کو شکایت ہے کہ نماز میں دل نہیں لگتا اور جس وقت نماز شروع کرتے ہیں تو شیطان اور ہمارا نفس پوری پوری طاقت سے مقابلہ پر آجاتے ہیں جس کی بنا پر ہزاروں قسم کے وسوسے اور سینکڑوں قسم کے خیالات آکر گھیر لیتے ہیں دل کی توجہ اور روح کا سکون ختم ہو جاتا ہے یہی نہیں بلکہ بعض مرتبہ یہ بھی یاد نہیں رہتا کہ ہم نے کتنی رکعتیں پڑھی ہیں اور کیا پڑھا اور کیا نہیں پڑھا اور اس پریشانی میں بعض مسلمان تو یہاں تک گھبرا جاتے ہیں کہ وہ مایوس ہو کر نماز کو چھوڑ بیٹھتے ہیں اور جو نماز نہیں چھوڑتے وہ روحانی سکون اور دلی اطمینان نہ ہونے کی وجہ سے ہمیشہ رنج و غم میں مبتلا رہتے ہیں۔

حالانکہ بالکل صاف اور کھلی ہوئی بات ہے کہ جو چیز انسان کے قبضہ سے باہر ہو انسان اس کا مکلف ہی نہیں ہوتا اور نہ غیر اختیاری چیزوں کے لیے مذہب اسلام مجبور کر سکتا ہے۔ شریعت کے نزدیک خود جان بوجھ کر وسوسہ لانا اور نماز میں اپنے ارادہ سے دوسری طرف توجہ کرنے کی ممانعت ہے لیکن بلا ارادہ خود بخود کوئی وسوسہ آجائے یا بے دھیانی میں توجہ ہٹ جائے تو وہ معاف ہے۔

قلب کا سکون اور روح کی توجہ نماز کی شرطوں میں سے نہیں ہے کہ اس کے بغیر نماز ہی نہ ہو سکے، البتہ کمالِ نماز اور جمالِ صلوٰۃ کے لیے پسندیدہ اور خوبی ضرور ہے جس کو حاصل کرنے کی کوشش کرتے رہنا چاہیے۔ لیکن اگر یہ حاصل نہ ہو تو نماز کو چھوڑا نہیں جا سکتا نماز تو ہر حالت میں پڑھنا ہی ہوگی خواہ دل لگے یا نہ لگے۔ البتہ توجہ اور دل لگانے کے ذریعے بھی استعمال کرتے رہیے تاکہ رفتہ رفتہ آپ کی نماز، نمازِ کامل بن جائے اور اللہ والوں کی طرح آپ بھی حضورِ قلب اور کامل توجہ سے نماز ادا کرنے کے قابل بن پائیں۔

دین کے بڑے بڑے عالموں نے لکھا ہے کہ اگر نماز میں دھیان بٹنے لگے اور قسم قسم کے خیالات آنے لگیں تو ان کی طرف سے بے توجہی کرنا ہی بہتر ہے ان پر بالکل خیال نہ دو بلکہ نماز کے الفاظ کو سوچ سمجھ کر پوری توجہ سے ادا کرو اور نماز کی دعاؤں کے معنی اور مطلب یاد کر کے ان کی طرف توجہ رکھو، اور خیال رکھو کہ ہم خدا کے حضور میں کھڑے ہیں، وہ ہماری مناجات سن رہا ہے اور ہماری ہر حرکت کو دیکھ رہا ہے۔ ہمارا ظاہر اور باطن دونوں اس کے سامنے ہیں۔ اگر کوشش کی جائے تو اس نسخہ پر عمل کر لینے سے چند ہی روز میں خدا سے ہم کلام ہونے کا شرف حاصل ہو سکتا ہے۔ اسی مقصد کے لیے نماز مترجم لکھی گئی ہے۔

---



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فضیلت اسماء الحسنیٰ

حدیث شریف میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے ۹۹ نام ہیں جو کوئی ان کو یاد کرے گا جنت میں داخل ہوگا۔ (مشکوٰۃ) اس لیے یہاں پاک ناموں کو تبرکاً سب سے پہلے ذکر کیا جاتا ہے

اسمائے الحسنیٰ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُوَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ | | | | الرَّحْمٰنُ |
| وہی ہے اللہ ایسا کہ نہیں کوئی معبود مگر وہ | | | | بڑا مہربان |
| الرَّحِیْمُ | الْمَلِکُ | الْقُدُّوْسُ | السَّلَامُ | الْمُؤْمِنُ |
| نہایت رحم والا | بادشاہ | پاک | سلامتی دینے والا | امن دینے والا |
| الْمُهَیْمِنُ | الْعَزِیْزُ | الْجَبَّارُ | الْمُتَکَبِّرُ | الْخَالِقُ |
| محافظ | غالب | زبردست | بڑائی والا | پیدا کرنے والا |
| الْبَارِئُ | الْمُصَوِّرُ | الْغَفَّارُ | الْقَهَّارُ | الْوَهَّابُ |
| بنانے والا | صورت بنانے والا | نہایت بخشنے والا | زور والا | بڑا دینے والا |
| الرَّزَّاقُ | الْفَتَّاحُ | الْعَلِیْمُ | الْقَابِضُ | الْبَاسِطُ |
| روزی دینے والا | فیصلہ دینے والا | جاننے والا | بند کرنے والا | کھولنے والا |
| الْخَافِضُ | الرَّافِعُ | الْمُعِزُّ | الْمُذِلُّ | السَّمِیْعُ |
| پست کرنے والا | اونچا کرنے والا | عزت دینے والا | ذلت دینے والا | سننے والا |
| الْبَصِیْرُ | الْحَکَمُ | الْعَدْلُ | اللَّطِیْفُ | الْخَبِیْرُ |
| دیکھنے والا | فیصلہ دینے والا | منصف | باریک دان | خبردار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحَلِیْمُ | الْعَظِیْمُ | الْغَفُوْرُ | الشَّکُوْرُ | الْعَلِیُّ |
| بردبار | بزرگ | پردہ پوش | قدردان | بلند |
| الْکَبِیْرُ | الْحَفِیْظُ | الْمُقِیْتُ | الْحَسِیْبُ | الْجَلِیْلُ |
| بڑا | نگہبان | قوت دینے والا | کافی | عظمت والا |
| الْکَرِیْمُ | الرَّقِیْبُ | الْمُجِیْبُ | الْوَاسِعُ | الْحَکِیْمُ |
| کرم کرنے والا | نگہبان | قبول کرنے والا | کشادہ رحمت | حکمت والا |
| الْوَدُوْدُ | الْمَجِیْدُ | الْبَاعِثُ | الْحَقُّ | الْوَکِیْلُ |
| دوست دار | بزرگ | اٹھانے والا | گواہ | ضامن |
| الْقَوِیُّ | الْمَتِیْنُ | الْوَلِیُّ | الْحَمِیْدُ | الْمُحْصِیْ |
| زبردست | مضبوط | دوست | ستودہ | گھیرنے والا |
| الْمُبْدِئُ | الْمُعِیْدُ | الْمُحْیِیْ | الْمُمِیْتُ | الْحَیُّ |
| نیا پیدا کرنے والا | لوٹانے والا | زندہ کرنے والا | مارنے والا | زندہ |
| الْقَیُّوْمُ | الْوَاجِدُ | الْمَاجِدُ | الْوَاحِدُ | الْاَحَدُ |
| تھامنے والا | موجود کرنے والا | بزرگی والا | اکیلا | تنہا |
| الصَّمَدُ | الْقَادِرُ | الْمُقْتَدِرُ | الْمُقَدِّمُ | الْمُؤَخِّرُ |
| بے نیاز | قدرت والا | قدرت دینے والا | سب سے پہلے | سب سے پیچھے |
| الْاَوَّلُ | الْاٰخِرُ | الظَّاهِرُ | الْبَاطِنُ | الْوَالِیْ |
| اول | آخر | کھلا ہوا | پوشیدہ | وارث |
| الْمُتَعَالِیْ | الْبَرُّ | التَّوَّابُ | الْمُنْتَقِمُ | الْعَفُوُّ |
| برتر | نیک | توبہ قبول کرنے والا | بدلہ لینے والا | معاف کرنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الرَّءُوْفُ | | مٰلِكُ الْمُلْكِ | | ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ |
| بڑا مہربان | | سب ملکوں کا مالک | | بزرگی اور بخشش والا |
| الْمُقْسِطُ | الْجَامِعُ | الْغَنِيُّ | الْمُغْنِيْ | الْمَانِعُ |
| انصاف کرنے والا | جمع کرنے والا | بےپروا | بےپروا کرنے والا | روکنے والا |
| الضَّآرُّ | النَّافِعُ | النُّوْرُ | الْهَادِيْ | الْبَدِيْعُ |
| ضرر پہنچانے والا | نفع دینے والا | روشنی والا | راہ دکھانے والا | بے نمونہ پیدا کرنے والا |
| الشَّهِيْدُ | الْبَاقِيْ | الْوَارِثُ | الرَّشِيْدُ | الصَّبُوْرُ |
| گواہ | ہمیشہ رہنے والا | وارث | نیک راہ بتانے والا | صبر والا |

## پہلا کلمہ طیب

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

نہیں ہے کوئی معبود سوا اللہ کے محمد اللہ کے رسول ہیں۔

**فضیلت** حدیث میں ہے جو کوئی صدق دل سے اس کلمہ کو لے اس پر دوزخ کی آگ حرام ہے۔ بعض بزرگوں نے حضرت وہب بن منبہ تابعی سے کہا کہ کیا کلمہ طیبہ جنت کی کنجی نہیں؟ انہوں نے فرمایا ہاں مگر کنجی کے لئے دندانوں کی ضرورت ہوتی ہے تب تالا کھلتا ہے ورنہ نہیں کھلتا۔ (مشکوٰۃ)

## دوسرا کلمہ شہادت

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَ

میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور

اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

## تیسرا کلمہ تمجید

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ

اللہ پاک ہے اور سب تعریف اللہ ہی کے لئے ہے اور نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے اور اللہ

اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ

سب سے بڑا ہے۔ اور نہیں ہے طاقت اور نہ قوت مگر ساتھ اللہ کے جو بڑی شان اور عظمت والا ہے۔

## چوتھا کلمہ توحید

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَ

نہیں ہے کوئی معبود سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اسی کے لئے بادشاہی ہے اور

لَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ

اسی کے لئے سب تعریف ہے وہ زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے اور وہ زندہ ہے نہیں مرے گا

بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ

اسی کے ہاتھ میں بھلائی ہے اور وہ ہر چیز پر قادر ہے۔

**فضیلت** حدیث شریف میں ہے کہ جس شخص نے بازار میں داخل ہوتے وقت اس کو پڑھا، اس کے نامۂ اعمال میں دس لاکھ نیکی لکھی جاتی ہے اور دس لاکھ گناہ مٹایا جاتا ہے اور دس لاکھ درجہ بلند کیا جاتا ہے۔

## پانچواں کلمہ سیّد الاستغفار

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ خَلَقْتَنِيْ وَاَنَا

اے اللہ تو میرا رب ہے نہیں ہے کوئی معبود سوا تیرے تو نے مجھے پیدا کیا اور میں



عَبْدُكَ وَاَنَا عَلٰى عَهْدِكَ وَوَعْدِكَ مَا

تیرا بندہ ہوں اور میں تیرے عہد اور تیرے وعدہ پر ہوں جہاں تک

اسْتَطَعْتُ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا صَنَعْتُ

کہ طاقت رکھتا ہوں پناہ پکڑتا ہوں میں تیری اپنے عملوں کی برائی سے

اَبُوْءُ لَكَ بِنِعْمَتِكَ عَلَيَّ وَاَبُوْءُ بِذَنْبِيْ

میں اقرار کرتا ہوں تیری نعمت کا جو مجھ پر ہے اور اقرار کرتا ہوں اپنے گناہوں کا

فَاغْفِرْ لِيْ فَاِنَّهٗ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

سو مجھے بخش دے کیونکہ نہیں بخشتا ہے گناہوں کو سوا تیرے

**فضیلت** حدیث میں ہے کہ جس شخص نے اس کو دن میں پڑھا اور شام سے پہلے فوت ہو گیا تو جنتی ہوگا۔ اور جس نے رات میں پڑھا اور صبح سے پہلے فوت ہو گیا تو جنتی ہوگا۔ (مشکوٰۃ)

## ششم کلمہ ردِّ کفر

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَيْئًا

الٰہی! میں تیری پناہ مانگتا ہوں اس بات سے کہ کسی چیز کو تیرا شریک بناؤں

وَّاَنَا اَعْلَمُ بِهٖ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَا اَعْلَمُ

جانتے ہوئے اس کو اور میں معافی مانگتا ہوں اس گناہ سے جس کو مجھے علم

بِهٖ تُبْتُ عَنْهُ وَتَبَرَّاْتُ مِنَ الْكُفْرِ وَ

نہیں میں نے اس سے توبہ کی اور بیزار ہوا میں کفر سے اور

الشِّرْكِ وَالْكِذْبِ وَالْغِيْبَةِ وَالْبِدْعَةِ

شرک سے اور جھوٹ سے اور غیبت سے اور بدعت سے

وَالنَّمِيْمَةِ وَالْفَوَاحِشِ وَالْبُهْتَانِ

اور چغلی سے اور بے حیائی کے کاموں سے اور تہمت لگانے سے

وَالْمَعَاصِيْ كُلِّهَا وَاَسْلَمْتُ وَاَقُوْلُ

اور ہر قسم کی نافرمانیوں سے اور میں اسلام لایا اور کہتا ہوں کہ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں محمد اللہ کے رسول ہیں

## صفتِ ایمانِ مفصّل

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ

ایمان لایا میں اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر

وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى

اور قیامت کے دن پر اور اچھی اور بری تقدیر پر کہ وہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہے

وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ

اور مرنے کے بعد جی اٹھنے پر

## صفتِ ایمانِ مجمل

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ كَمَا هُوَ بِاَسْمَآئِهٖ وَصِفَاتِهٖ

میں ایمان لایا اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے ناموں اور صفتوں کے ساتھ ہے

وَقَبِلْتُ جَمِيْعَ اَحْكَامِهٖ

اور میں نے قبول کئے اس کے تمام حکم

## استنجا کو جاتے وقت کی دعا

بیت الخلاء میں داخل ہونے سے پہلے یا جنگل میں کپڑا اٹھانے سے پہلے یہ پڑھے

بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ

اللہ کے نام سے اے اللہ! تحقیق میں پناہ پکڑتا ہوں تیری گندے جنوں اور جنیوں سے

مسئلہ بایاں پاؤں بیت الخلاء میں پہلے داخل کرے اور قبلہ کی طرف منہ اور پیٹھ کرکے نہ بیٹھے۔

## استنجا سے فراغت کے بعد کی دعا

بیت الخلاء اور گندی جگہ سے نکلتے وقت دایاں پاؤں پہلے نکالے اور پھر استنجا کا ڈھیلا پھینک کر یہ دعا پڑھے

غُفْرَانَكَ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَذْھَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ

میں تیری بخشش چاہتا ہوں سب تعریف اللہ کے لیے ہے جس نے دور کی مجھ سے گندگی اور مجھے عافیت عطا فرمائی

## وضو کے شروع کی دعا

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

میں شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بخشش کرنے والا مہربان ہے۔

## وضو کے درمیان کی دعا

اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ

اے اللہ! بخش دے میرے گناہ اور فراخی کر میرے لیے میرے گھر میں



وَبَارِكْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ اَللّٰھُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ

اور برکت دے میرے لیے میرے رزق میں اے اللہ بنادے مجھے

التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ ؕ (نسائی و ترمذی)

توبہ کرنے والوں میں سے اور بنادے مجھے پاک صاف بندوں میں سے۔

## وضو کے بعد کی دعا

اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْكَ لَہٗ وَ

میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں ہے کوئی معبود سوا اللہ کے وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور

اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ ط اَللّٰھُمَّ

میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد اس کے بندہ اور اس کے رسول ہیں اے اللہ!

اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَھِّرِیْنَ

بنادے مجھے توبہ کرنے والوں میں سے اور بنادے مجھے پاک صاف بندوں میں سے۔

سُبْحٰنَكَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِكَ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا

پاک ہے تو اے اللہ اور سب تعریف تیرے لیے ہے میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں کوئی معبود سوا

اَنْتَ اَسْتَغْفِرُكَ وَاَتُوْبُ اِلَیْكَ ط

تیرے میں تجھ سے معافی مانگتا ہوں اور تیرے سامنے توبہ کرتا ہوں۔

## طریقہ اذان

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ

اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے



اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

میں گواہی دیتا ہوں کہ کوئی معبود نہیں سوا اللہ کے، میں گواہی دیتا ہوں کہ کوئی معبود نہیں سوا اللہ کے

اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا

میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے رسول ہیں میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد

رَّسُوْلُ اللّٰہِ ط حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلٰی

اللہ کے رسول ہیں آؤ نماز کی طرف آؤ

الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ

نماز کی طرف آؤ خلاصی کی طرف آؤ خلاصی کی طرف

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ ط

اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے نہیں کوئی معبود سوا اللہ کے

اور فجر کی اذان میں حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے بعد اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ زیادہ کرے۔

## اذان واقامت کا جواب

مسئلہ اذان واقامت میں جواب کا طریقہ یہ ہے کہ اذان واقامت پڑھنے والا جیسے کہے ویسے ہی سننے والا ساتھ ساتھ آہستہ آہستہ ہر ایک کلمہ کہتا جائے۔ مگر جب وہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ یا حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کہے تو سننے والا لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کہے اور فجر کی اذان میں جب اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ سنے تو سننے والا صَدَقْتَ وَبَرَرْتَ وَبِالْحَقِّ نَطَقْتَ کہے۔ (شامی ص ۲۰۰ ج ۱، مراقی الفلاح ص ۱۱۱) اور اقامت میں جب قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ سنے تو سننے والا اَقَامَھَا اللّٰہُ وَاَدَامَھَا کہے۔ (در مختار)



مسئلہ اذان وغیرہ میں اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ سن کر جو انگوٹھے چومنے اور آنکھوں پر لگانے کا رواج ہے یہ خلاف سنت ہے اس کو چھوڑ دینا چاہیے۔ اس بارے میں جس حدیث کا حوالہ دیا جاتا ہے اس کو علامہ ابن طاہر نے تذکرہ میں لکھا ہے کہ وہ صحیح نہیں۔ حوالہ کے لیے دیکھو فوائد المجموعہ فی الاحادیث الموضوعہ ص ۹ مؤلفہ علامہ شوکانی۔

## اذان کے بعد کی دعا

اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّامَّۃِ

اے اللہ! مالک اس کامل پکار کے

وَالصَّلٰوۃِ الْقَائِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِیْلَۃَ

اور قائم ہونے والی نماز کے دے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو وسیلہ

وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَنِ الَّذِیْ

اور فضیلت اور پہنچا ان کو مقام محمود میں جس کا

وَعَدْتَّہٗ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِیْعَادَ ط

تو نے وعدہ کیا ہے بے شک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا

**نماز کی نیت** نمازی رو بقبلہ ہو کر دل سے پختہ خیال کرے کہ میں اس وقت کی نماز خدا کے واسطے پڑھتا ہوں اور اگر مقتدی ہے تو یہ بھی خیال کرے کہ میں امام کے پیچھے ہوں۔ اور اگر مجلس نیت کو پختہ کرنے کی غرض سے زبانی بھی کہہ لے تو مستحسن ہے۔ (شامی ص ۲۰۰ ج ۱)

**نماز پڑھنے کا طریقہ** پھر دونوں ہاتھ اس طرح اٹھائے کہ ہتھیلیاں قبلہ رخ ہوں اور انگوٹھے کانوں کی لو تک برابر ہو جائیں۔

تکبیر تحریمہ — اَللّٰہُ اَکْبَرُ — اللہ سب سے بڑا ہے۔

پھر اللّٰہُ اَکْبَرُ کہتا ہوا ... پھر اللّٰہُ اَکْبَرُ ...

| | |
|---|---|
| تشہد | اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبَاتُ |
| | اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ |
| | بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰهِ |
| | الصّٰلِحِیْنَ ۝ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ |
| | اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۝ |
| درود شریف | اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ |
| | مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ |
| | اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ وَ |



| | |
|---|---|
| | عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا |
| | بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ |
| | اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ |
| دعا | اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا كَثِیْرًا |
| | وَّلَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ فَاغْفِرْ لِیْ |
| | مَغْفِرَةً مِّنْ عِنْدِكَ وَارْحَمْنِیْ |
| | اِنَّكَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ۝ |
| ۲ | اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ |
| | وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ عَذَابِ جَهَنَّمَ وَاَعُوْذُ بِكَ |
| | مِنْ فِتْنَةِ الْمَسِیْحِ الدَّجَّالِ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ |



| | |
|---|---|
| | فِتْنَةِ الْمَحْیَا وَالْمَمَاتِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِكَ |
| | مِنَ الْمَأْثَمِ وَالْمَغْرَمِ ۝ |
| سلام | اَلسَّلَامُ عَلَیْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ |
| دعاءِ قنوت | اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُكَ وَنَسْتَغْفِرُكَ |
| | وَنُؤْمِنُ بِكَ وَنَتَوَكَّلُ عَلَیْكَ وَ |
| | نُثْنِیْ عَلَیْكَ الْخَیْرَ وَنَشْكُرُكَ وَلَا |
| | نَكْفُرُكَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُكُ مَنْ یَّفْجُرُكَ ۝ |
| | اَللّٰهُمَّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَلَكَ نُصَلِّیْ وَنَسْجُدُ وَ |
| | اِلَیْكَ نَسْعٰی وَنَحْفِدُ وَنَرْجُوْا رَحْمَتَكَ وَنَخْشٰی |
| | عَذَابَكَ اِنَّ عَذَابَكَ بِالْكُفَّارِ مُلْحِقٌ ۝ |





| | |
|---|---|
| | دعا بعد سلام |
| | بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ |
| | اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ ۝ |
| | اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ |
| | تَبَارَكْتَ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ۝ |

